اس افسانے میں تجربہ ایک فوجی دستے کے RAM PAGE کا ہے جو ہماری دنیا کا ایک عام سا معمول بن گیا ہے۔ ہولناکی کا یہ نظارہ ہمارے اندر نفرت، غصّے اور بے بسی کے جذبات پیدا کرتا ہے۔ یہ جذبات اس وقت تسکین پاتے ہیں جب ایک مرگھلی کتیا اور اس کے پلّے کو بچانے کے لئے ڈرائیور ٹرک کو موڑتا ہے اور ٹرک تمام فوجوں سمیت نیچے کھائی میں گر جاتا ہے۔ کتیا اور اس کا پلّا دونوں ٹرک کو نیچے گرتا دیکھتے ہیں۔ پلا پاس ہی گڑے سنگِ میل کو سونگھتا ہے ٹانگ اٹھا کر اس پر پیشاب کرتا ہے اور اپنی منزل کی طرف چل دیتا ہے۔ حیوان کو بچانے کے لئے پورا ٹرک اندھا ہو جاتا ہے اور حیوان اس کی داد پیشاب کر کے دیتا ہے۔ یہ کل انسانی صورتحال نہیں ہے لیکن اس کا ایک حصہ ہے اور ہمیں اس کے ساتھ جینا پڑتا ہے۔ یہ افسانہ اس صورتِ حال کی طرف ہمارے جذباتی رویّے کو متعین کرنے میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ ظاہر ہے ایک فریب ناخوردہ ذہن کا نظامِ جذبات جذباتی آدمی سے مختلف ہی ہوگا۔

"پاتال" میں تشدد کا روپ ملکی اور قومی سطح پر نسلی، لسانی، صوبائی، مذہبی یا فرقہ وارانہ فسادات کا ہے۔ مدنی زندگی کی اساس باہمی اعتماد پر قائم ہے۔ ایک ان لکھے معاہدے کے تحت آپس میں مل جل کر رہنے والے لوگ یکایک ایک دوسرے کے قاتل بن جاتے ہیں تو ایک دوسرے پر اعتماد قائم نہیں رہتا۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ آدمی خود اپنا اعتبار کھو دیتا ہے۔ اسے زندگی کے سلسلے کو قائم رکھنے کی کوئی معقول وجہ نظر نہیں آتی۔ وہ درندوں کی بستی میں ایک اور اضافہ کرنا نہیں چاہتا وہ بچہ جو بڑے ارمانوں کے بعد بیوی کی کوکھ میں پل رہا ہے اس کا اسقاط کرا دیتا ہے۔ اس افسانے کو پڑھ کر یوسف ظفر کی نظم "سنتِ ابراہیم" یاد آتی ہے۔ اس نظم میں بھی باپ یہ نہیں چاہتا کہ جو کچھ اس نے اس دنیا میں بھگتا ہے اس کا بیٹا بھی وہی بھگتے۔ وہ لڑکے کے گلے پر چھری پھیر کر سنتِ ابراہیمی کو نئے معنیٰ یا معنیٰ معکوس دینا چاہتا ہے۔ یہ نظم اور یہ افسانہ بھی انتہا پسند صورتحال میں ذہن کی ایک تاریک ترین کیفیت کا آئینہ دار ہے۔ کیا ہمارے پاس کوئی ایسے معقول دلائل ہیں جن کے زور پر ہم ان لوگوں کو ایسے اقدامات سے باز رکھ سکیں۔

ضمیر الدین احمد پر ان کے پیشرو اور ہم عصر افسانہ نگاروں کے اثرات کا پتہ چلانا تو بہت مشکل ہے کیونکہ وہ شروع ہی سے اثرات سے باہر نکل کر اپنی انفرادیت قائم کرنے میں کامیاب

ہو گئے تھے لیکن اگر کسی افسانہ نگار سے ان کے قرب کو تلاش کیا جائے تو بلا شبہ وہ سعادت حسن منٹو ہی ہوگا۔ ان کے یہاں وہی کفایتِ الفاظ، اجمال بیان، حسن ترتیب اور تکمیل فن ہے جو منٹو کے یہاں ہے۔ جنس، محبت اور احساس خودی کی نفسیات میں بھی منٹو جیسی ہی دلچسپی ہے۔ ڈرامائی، میلوڈرامائی بلکہ سنسنی خیز موضوعات سے وہ منٹو ہی کی مانند گھبراتے ہیں۔ حیرت اس بات پر کہ اتنے قرب کے باوجود ضمیر الدین احمد کا کوئی افسانہ منٹو کے براہِ راست اثر کی غمازی نہیں کرتا۔ یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ اثرات کے باوصف وہ کس خود اعتمادی کے ساتھ اپنی انفرادیت کا رنگ نکھارتے رہے تھے۔ بطور ایک منفرد، نستعلیق اور زندگی کا گہرا شعور رکھنے والے فنکار کے ان کا مقام ہمارے صف اول کے افسانہ نگاروں میں ہے۔ وہ بیدی، منٹو اور عصمت کے قد کے نہ سہی ان کے قبیلے کے افسانہ نگار ہیں۔

شمیم حنفی

# عصمت کی ٹیڑھی لکیر

بہ حیثیت ناول نگار عصمت چغتائی کیا کچھ بن سکتی تھیں، اور نہیں بن سکیں۔ اس واقعے میں
عصمت کے تخلیقی اور ذہنی رویوں کی پوری کہانی چھپی ہوئی ہے۔ ایک غیر معمولی قسم کی تخلیقیت کے
عنصر پر گرفت سے عصمت کے فنی کمال اور اظہار کی طاقت کا پتہ چلتا ہے۔ مگر اسی کے ساتھ ساتھ
یہ اندازہ بھی ہوتا ہے کہ ایک طرح کی اوسطیت یا عمومیت عصمت کی بہت بڑی مجبوری تھی۔ ایسی
کہ وہ اپنے مزاج کی بے دریغ آتش فشانی کے باوجود اس مجبوری پر قابو پانے میں ناکام رہیں۔ کمزوری
کا یہ پہلو عصمت کی کہانیوں سے زیادہ ان کے ناولوں میں نمایاں ہے۔ حد تو یہ ہے کہ "ٹیڑھی لکیر" جیسا
ناول جس کی اٹھان سے ایک نہایت منفرد اور اردو کی حد تک شاید ایک بے مثال ناول بننے کے
امکانات موجود تھے، عصمت کی بعض معذوریوں کے سبب انجام کار بجھی ہوئی آگ بن کر رہ گیا۔ اس
راکھ میں ہمیں بس اتنی حرارت ملتی ہے کہ ہتھیلیاں سینک جائیں۔ اس کی آنچ ہمارے باطن تک،
ہماری ہستی کی بھول بھلیاں تک نہیں پہنچتی۔

اس صورتِ حال کا اثر عصمت پر تو پڑا ہی۔ میرا خیال ہے کہ یہ اردو فکشن کو پیش آنے والے
بہت بڑے سانحوں میں سے ایک سانحہ ہے۔ علاوہ ازیں اس معاملے میں عصمت کی کامرانی اور نارسائی
کی جہتیں ایک ہی مرکز سے نکلتی ہیں۔ ایک قصہ کس طمطراق، طاقت اور ایک کشیدہ کی ہوئی
CONDENSED توانائی کے ساتھ شروع ہوتا ہے، ارتقا کے دو چار مرحلے ایک خاصی
استعجاب انگیز تخلیقی خود اعتمادی اور [illegible] کے ساتھ عبور کرتا ہے۔ پھر اچانک اس میں گرہیں پڑنے
لگتی ہیں اور آخر تک پہنچتے پہنچتے بیان [illegible] بصیرت کی ساری معجزہ کاری ڈھیر ہو جاتی ہے۔
منٹو کا بیان ہے کہ "ٹیڑھی لکیر" جیسا طویل ناول عصمت نے سات آٹھ نشستوں
میں ختم کیا تھا۔ اور [illegible] عصمت نے تخلیقیت کے مجموعی سیاق میں یہ بات کہی تھی کہ ان کے

ـــــــــ" افسانوں کے مطالعے سے ایک [اور] بات جو ذہن میں آتی ہے وہ ہے گھوڑ دوڑ، یعنی رفتار، حرکت، سبک خرامی اور تیز گامی۔ نہ صرف افسانہ دوڑتا ہوا معلوم ہوتا ہے بلکہ فقرے کنائے اور اشارے اور آوازیں اور کردار اور جذبات اور احساسات ایک طوفان کی سی بلاخیزی کے ساتھ چلتے اور آگے بڑھتے نظر آتے ہیں۔"

شاید اسی لیے عصمت نے ٹھوکریں بھی بہت کھائی ہیں اور "ٹیڑھی لکیر" کے پانسو[۵۰۰] صفحات میں ماربار ایسے مقامات آتے ہیں جب محسوس ہوتا ہے کہ عصمت کی رفتار کا توازن کسی دم میں بس بگڑنے ہی والا ہے۔ بیان کے جوش میں بصیرت کی طرف سے وہ بے احتیاط ہوتی جارہی ہیں اور قصہ ان کے ہاتھ سے نکلتا جارہا ہے۔ بہ قول منٹو:

> "عصمت کے قلم اور اس کی زبان دونوں بہت تیز ہیں۔ لکھنا شروع کرے گی تو کئی مرتبہ اس کا دماغ آگے نکل جائے گا اور الفاظ پیچھے ہانپتے رہ جائیں گے۔ باتیں کرے گی تو لفظ ایک دوسرے پر چڑھتے جائیں گے .....
> طبیعت میں چونکہ بہت ہی عجلت ہے اس لیے آٹے کا پیڑا بناتے ہی سنکی سنکائی روٹی کی شکل دیکھنا شروع کر دیتی ہے۔ آلو ابھی چھیلے نہیں گئے، لیکن ان کا سالن اُس کے دماغ میں پہلے ہی تیار ہو جاتا ہے اور میرا خیال ہے بعض اوقات وہ باورچی خانے میں قدم رکھ کر خیال خیال میں شکم سیر ہو کر لوٹ آتی ہوگی۔"

طبیعت کی یہ افتاد اور عصمت کا یہ رویہ اُن کا افسانہ تو سہار جاتا ہے 'اپنے اختصار کی وجہ سے' مگر ناول میں بات بنتے بنتے بگڑ جاتی ہے۔ "معصومہ"، "جنگلی کبوتر"، "سودائی"، "ضدی"، "ایک قطرۂ خون" یا عصمت کے بقیہ دو ایک ناول اور ناولٹ ـــــــ یہ سب تو خیر تخلیقیت کے کسی بڑے امکان سے کم و بیش خالی اور اپنی چھوٹی سی فکری بساط نیز مشاہدے کی محدود دنیا پر قانع ہیں۔ عصمت نے 'ایسا لگتا ہے کہ ان میں کسی بڑی جست کی آرزو ہی نہیں کی۔ لیکن "ٹیڑھی لکیر" کے مطالبات اُن سے کچھ زیادہ بھی تھے اور مختلف بھی۔

رسوا کی امراؤ جان ادا (۱۸۹۹ء) کے بعد یہ اردو کا دوسرا بڑا ناول ہے (۱۹۴۴ء) جس کا ڈھانچہ ایک آپ بیتی پر تعمیر کیا گیا ہے۔ امراؤ جان اور "ٹیڑھی لکیر" کی شخصیتیں، دونوں میں

SELF - INDULGENCE کا عنصر نمایاں ہے۔ ایک سطح پر دونوں میں اعترافی (CONFESSIONAL) رویے کا سایہ پورے قصے میں متحرک دکھائی دیتا ہے۔ مزید برآں رسوا اور عصمت میں یہ امر بھی مشترک ہے کہ دونوں نے عورت کے حوالے سے ان سے وابستہ روداد کو ایک سماجی تنقید یے (SOCIAL CRITIQE) کی حیثیت دینی چاہی ہے۔

لیکن ہمیں ETHOS کے اُس فرق اور اس زمانی فاصلے کو بھی ذہن میں رکھنا چاہیئے جو امراؤجان اور عصمت کی دنیاؤں کو ایک دوسرے سے الگ کرتا ہے اور معاشرتی، ذہنی، نفسیاتی سطح پر "ٹیڑھی لکیر" کو پہلے سے ایک کہیں زیادہ پرپیچ زمانے کی دستاویز بناتا ہے۔ اسی لیے "ٹیڑھی لکیر" کو ہم ایک وسیع تر تناظر میں دیکھتے ہیں، امراؤجان ادا کی بہ نسبت ایک کہیں زیادہ رمز آمیز سیاق میں اس کے مفہوم کا تعین کرنا چاہتے ہیں۔ اور عصمت سے ہماری توقعات بہت بڑھ جاتی ہیں۔

دراصل عصمت کے یہاں ایک انوکھی سادہ لوحی تھی، سادہ نگاہی بھی، اور اس تاثر کی رسائی کے لیے ان کا نفسیاتی تجزیہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اپنے بارے میں جہاں تہاں سے اُن کے یہ دو چار جملے کافی ہیں:

"ترقی پسند تحریک سے میں نے وہ سب کچھ چُن کر سمیٹ لیا جو میرے دل کو لگا۔ مگر میں نے اپنے ذاتی یقین پر ہمیشہ بھروسہ کیا۔ مثلاً جب پارٹی کی پالیسی میں سخت گیری بڑھی اور فیصلہ ہوا کہ ترقی پسند ادب وہی ہے، جو کسان مزدور کے بارے میں لکھا جائے، ظاہر ہے میں مزدور اور کسان کو اتنے قریب سے نہیں جان سکتی تھی جتنی میں درمیانہ طبقے اور نچلے طبقے کے انسان کے دکھ درد کو محسوس کرسکتی تھی اور میں نے کبھی سُنی سُنائی پر نہیں لکھا۔ اصولوں میں بندھ کر نہیں لکھا۔ کسی پارٹی یا انجمن کے حکم سے نہیں لکھا۔ آزاد خیالی میری فطرت تھی اور اب بھی ہے۔"



"دل پر جب بھی اثر ہوا، بوجھ پڑا میں نے اسے قلم کی مدد سے اتار پھینکا۔ ترقی پسندی کی سخت پالیسی سے میں نے کبھی سمجھوتہ نہیں کیا۔ اپنے فیصلے کو ترجیح دی۔

میری تحریریں اگر ترقی پسندی کے پیمانے پر پوری نہیں اُتریں تو میں دہشت زدہ نہیں ہوتی؟ مجھے کٹّرپن سے چڑ اور اصولوں میں بندھے رہنے کے خیال ہی سے وحشت ہوتی ہے۔"



"میرا یہ اصول رہا ہے کہ میں اپنی تحریروں کے بارے میں لکھا ہوا کوئی مضمون نہیں پڑھتی۔ میں کسی کی رائے سے متاثر ہونے کی عادی نہیں۔ میں نے صرف ایک پطرس صاحب کی رائے پڑھی تھی جس میں انہوں نے لکھا تھا کہ مجھے ڈرامہ لکھنے کا فن نہیں آتا۔ میں نے فوراً ڈرامے لکھنے چھوڑ دیئے کہ پطرس کہتے ہیں تو ٹھیک ہی کہتے ہیں۔ پھر میں نے یوں ہی ایک ڈرامہ لکھا تو مجھے اس پر اوارڈ مل گیا اور سب کو بہت پسند آیا۔ بس اب تو میرا ان تنقید نگاروں پر سے ایمان اُٹھ گیا۔"

(مضمون: ترقی پسند ادب اور میں، مصنفہ: عصمت چغتائی)

یہ بہت بھولی بھالی اور دیانتدارانہ باتیں ہیں۔ عصمت کی شخصیت اور تخلیقی رویّے دونوں کی پہچان ان سے ہوتی ہے۔ ایک نیچرل انسان اور اُس سے آگے یہ کہ ایک نیچرل ادیب کی خوبی اور خرابی کا رمز اس رویّے میں موجود ہے۔ محمد حسن عسکری کا کہنا ہے کہ جس زمانے میں عصمت نے ــــــ

" اپنا ناول "ٹیڑھی لکیر" لکھا اُن دنوں وہ نفسیات کی کچھ ایسی کتابیں پڑھنا چاہتی تھیں جن سے اپنے مضمون کو سمجھنے میں مدد مل سکے۔ لیکن چوں کہ اردو میں اس کے بغیر بھی کام چل سکتا ہے، اس لیے انہوں نے محض اپنے مشاہدات کے بل پر ہی ناول لکھ ڈالا۔"

"ٹیڑھی لکیر" میں عصمت نے ایک طرح کے نیم پختہ انسانیت دوستانہ وجودی رویّے کی مدد سے اپنے معاشرے کو، قدروں، روایتوں اور اداروں کو سمجھنے کی کوشش اپنے مشاہدات کی بنیاد پر کی ہے اس کوشش میں انہوں نے مسلّمات پر ضربیں بھی بہت لگائی ہیں اور مذہب، معاشرت، ترقی پسندی کے معیّن تصوّرات کی بے تحاشہ تنقید کی ہے۔ خاص کر مسلم معاشرے اور ترقی پسندوں کی مرغوب اصطلاح بورژوا سیاست پر تو اُن کے حملے اتنے شدید ہیں کہ کہیں کہیں "ٹیڑھی لکیر" کا قصّہ ایک سیدھے سادے مینی فیسٹو کی زبان میں گم ہو جاتا ہے۔ اور وہ جو عصمت نے شمن کی ہستی کو ایک میزان بنایا تھا دنیا کو تولنے کی خاطر، تو اس عمل میں بھی ان کا انہماک ٹیڑھی لکیر کی پہلی منزل یعنی تقریباً ایک سو چھے صفحوں

کے آگے قایم نہیں رہ سکا۔ ان ایک سو چھے صفحوں میں سے بھی لگ بھگ ساٹھ ستر صفحے تو ایسے ہیں کہ پڑھنے والا اُن کے حیران کن فکری ارتکاز، مشاہدات کے نوکیلے پن، زبان کی طاقت اور تاثر پذیری، اور بیان کے جادو پر ٹھٹک کر رہ جاتا ہے۔ ایک "ٹیڑھی لکیر" کا طلسم اپنی ہستی یا لکھنے والے کی شخصیت کے تمام زاویوں اور لکیروں سے اُسے یکسر بے نیاز کر دیتا ہے۔ ان ساٹھ ستر صفحوں میں عصمت نے اپنی حسیت کے نقطۂ عروج کو ایک بے حد روشن اور بے مثال تخلیقی منطقے میں پھیلا دیا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ عصمت انسانی احساسات اور جذبوں کے مخفی ترین ارتعاشات پر کیسی مضبوط گرفت رکھتی تھیں اور ان میں اعلا درجے کا ناول لکھنے کی کیسی زبردست صلاحیت تھی جو بروئے کار نہ آ سکی۔ اُن کا سب سے بڑا نقص یہ تھا کہ اپنے تخلیقی تموّج کو وہ دیر تک سنبھال نہیں سکتی تھیں۔ بڑے پیمانے پر کسی تجربے کی حصار بندی سے قاصر تھیں اور انسانی وجود، وجود کے کائناتی تناظر، اُس کے آفاقی رشتوں، انسانی معاشرے کے سیاسی اور اجتماعی مسئلوں پر زیادہ گہرائی اور سنگینی کے تناظر کے ساتھ سوچ نہیں پاتی تھیں۔

"ٹیڑھی لکیر" کے پہلے حصے میں شمن کی شخصیت سے اپنے تمام ذہنی اور جذباتی رابطے کے باوجود عصمت نے اپنی دوری برقرار رکھی ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ وہ خود اپنے احساسات کی جنگ و جدل کا تماشہ ایک فاصلے سے دیکھ رہی ہیں۔ خوبصورتی اور بدصورتی کے ہر مظہر کو ایک ہی لاتعلقی کے ساتھ:

> اور پیٹ کی گھسر چن کالی پیلی دھیا سی ناک، چیاں سی آنکھیں، بد چیل سے زیادہ تیز، بڑی آپا اور منجھو دونوں نے کئی دفعہ اس کے چوہے کے بچے جیسے منہ کو مسکراتے ہوئے دیکھا ــــــ

---

> انّا بالکل جوان تھی سولہ سترہ برس کی۔ تبھی تو راتوں کو وہ گھنٹوں غلاظت میں لتھڑی پڑی رہتی اور اُس کی آنکھ بھی نہ کھلتی۔ انّا کو جگانا آسان کام نہ تھا، مگر دودھ خوب ہوتا تھا۔ دوسرے انّا کا عاشق جب اسے کندھے پر بٹھا کر گھوڑے کی طرح دوڑتا تو وہ سب دکھ درد بھول کر کلکاریاں مارنے لگتی۔ وہ تینوں، گھر والوں کی آنکھ بچا کر بھینسوں کے بھوسے والی کوٹھری میں دبک رہتے۔ انّا بھوسے پر لوٹیں لگاتی اور اس کا عاشق اس کے پیچھے پیچھے لڑھکتا۔ تب وہ بھی تالیاں بجا بجا کر گھٹنیوں دوڑتی، مگر جب وہ انّا سے لڑنا شروع کرتا تو وہ منہ بسور کر اپنا نچلا ہونٹ آگے پھیلا دیتی۔ اُسے لڑائی

سے سخت پریشانی ہوتی تھی جب دو کتے آپس میں بھاؤں بھاؤں کر کے لپٹ جاتے تو اس کا سارا جسم خوف سے لرزنے لگتا اور وہ بے طرح بلبلانے لگتی ۔

---

——— پھر بھی اس نے دیکھا ، یکایک ساری انائیں کہیں غائب ہو گئیں ۔ اس کا جی کھلا گیا۔ ندیدی کتیا کی طرح سونگھ سونگھ کر وہ ڈھونڈنے لگی ——— اس نے پا لیا ۔ پیال کے ایک کونے میں اس کی نرم نرم انا پکے آم کی طرح گول مٹول سی ہو رہی تھی ۔ کوں کوں کر کے وہ اس میں گھسنے لگی ۔ اس کے ہونٹ ہلنے لگے اور حلق کی رگیں پھڑک اٹھیں گویا دودھ کے گھونٹ کے گھونٹ حلق میں ہوتے ہوئے پیٹ میں جا رہے ہوں ۔ اسے اچھو سا لگ گیا ———

---

اسے وہ بوتل دیکھ کر ہی صدمے کا دورہ پڑ جاتا تھا جس سے اسے دودھ پلانے کی کوشش کی گئی ۔ بھلا کہاں وہ سانولی سلونی گدگدی انا اور کہاں شیشے کی ذلیل بوتل ۔ مگر پیٹ کی آگ نے اسے بہت کچھ برداشت کرنے پر مجبور کر دیا ۔ منجھو بی نے جب اسے گود میں لے کر بوتل پلائی اور چند قطرے بھولے سے اس کے حلق میں چلے گئے تو وہ خاموش ہو گئی ۔ پھر بھی ایک دم سے وہ بوتل کو چھوڑ کر جلدی سے منجھو سے چمٹ جاتی ۔ اور پہلے کی طرح اس کے کپڑوں میں اپنی انا کو ڈھونڈنے لگتی ۔

---

مگر جونہی منجھو کی آنکھ بچتی وہ باہر کھسک جاتی اور پھر شام کو جو وہ قدم رکھتی تو یہ معلوم ہوتا کوئی دیوانی کتیا کیچڑ کی کونڈی میں لوٹ کر آئی ہے ۔ غبارہ جیسی فراک ، جا بجا سڑے ہوئے چوہے کی کھال اور اس پہ باریک باریک دھول کی افشاں چھڑکی ہوئی سر بال اور آنکھیں دھول میں اٹی ہوئی ۔ دونوں ننھے غلاظت سے ایسے ٹھسا ٹھس جیسے سیمنٹ سے دروازے چنے ہوں ۔

---

سب سے پہلا کام منجھو بی یہ کرتیں کہ گھونسوں ، تھپڑوں اور چانٹوں سے جتنی دھول

جھڑ سکتی جھاڑ دیتی، وہ زور سے بھینس کے پڈے کی طرح ڈکراتی...... پلکوں کی ریت آنسوؤں سے دُھل جاتی اور کھار کی وجہ سے دونوں نتھنے سٹ سے کُھل جاتے جیسے الٹی ہوئی نالی میں تیزاب ڈال دیا ہو۔

---

سر کے بال چپک کر چٹائی بن گئے تھے۔ اور بدن پر میل کی پپڑیاں بندھ بندھ کر اکھڑ رہی تھیں۔

---

پاس ہی رسول فاطمہ دوزانو بیٹھی ہاتھوں کا چُلّو اوپر اٹھائے ہل ہل کر دعا مانگ رہی تھی۔ شمن کا جی اور پریشان ہو گیا۔ اُس کو ایسا معلوم ہوا رسول فاطمہ کے چُلّو میں ڈھیر سی دعا جمع ہو گئی ہے اور جی چاہا ایک ہاتھ ایسا مارے کہ ساری دعا باجرے کے دانوں کی طرح بکھر جائے۔

---

وہ اُس کی اودی پھول دار شلوار کی تڑپتی ہوئی سلوٹیں۔ سفید چکن کا کُرتہ جس کا گریبان ذرا نیچے کو کھنچا ہوا تھا اور کمر پر چُست کرنے کے لیے متوازی بیٹیں پڑی تھیں شانوں پر پھولا پھولا جھول اُس کی کمر کو اور بھی پتلا بنا دیتا اور اس کا کاسنی چُنا ہوا دوپٹہ جو شانوں سے ہوتا ہوا بغل میں گھوم جاتا تھا اور آنچل تازہ پھولوں کے گُچھے کی طرح سمٹ کر بازو پر جھولا کرتا ——

نرم گرم تصویروں کا یہ سلسلہ عصمت نے ایسی مہارت اور رچابکدستی کے ساتھ ترتیب دیا ہے کہ بیدی کی "ایک چادر میلی سی" اور منٹو کی دو تین کہانیوں ("پھندے"، "بو"، "ٹھنڈا گوشت") کے سوا اس کی مثالیں اردو فکشن کی پوری روایت میں نہ ہونے کے برابر ہیں۔ اور منٹو کے یہاں بھی ان تصویروں کی نوعیت رنگ کے بس چند چھینٹوں کی ہے۔ زبان کی منھ زوری اور ادراک کی تندی و تیزی کے باوجود، بیان کے تحرک اور مجموعی آہنگ میں عصمت نے "ٹیڑھی لکیر" کے ابتدائی حصے تک جو تناسب قائم رکھا ہے اُس سے لفظ کے بے حساب ذخیروں اور اظہار کے نت نئے سانچوں پر ان کے مکمل اقتدار کا پتہ چلتا ہے۔ یہ خیال بھی ہوتا ہے کہ عصمت قصے کے اختتام تک اگر یہ TEMPO بنائے رکھتیں تو اردو ناول کی روایت کو اپنا شاہ کار مل گیا ہوتا۔ جس سبھاؤ کے ساتھ عصمت نے شروع کے یہ آٹھ دس ابواب مرتّب کیے ہیں اور اِن کے واسطے سے فنی تکمیل کا جو تاثر اُبھرتا ہے وہ ایک طرح کی معجزہ کاری ہے۔ ان میں واقعے، کردار

لفظ، آواز اور منظر کی حدیں ایک دوسرے میں پوری طرح جذب ہوگئی ہیں۔ پڑھتے وقت ہمارے سننے اور دیکھنے
کا عمل بھی جاری رہتا ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ اس سرگرمی میں ہماری تمام حسیت اور ادراک و افہام کی تمام
طاقتیں ایک ساتھ شریک رہتی ہیں اور ایک دوسرے کو سہارا دیتی ہیں۔ اسی لیے، ان ابواب کو پڑھتے ہوئے
ہم ایک ہمہ گیر اور ناقابلِ تقسیم تجربے سے گزرتے جاتے ہیں۔ افتخار جالب نے نئی لسانی تشکیلات پر اپنے مقدمے
میں منٹو کی کہانی "پھندنے" کے حوالے سے لفظ کی شیئت کا جو تصور تعمیر کیا تھا، "ٹیڑھی لکیر" کا ابتدائی حصہ
اس تصور کی عملی تعبیر بھی فراہم کرتا ہے۔ عصمت کے لفظوں کا ذائقہ ہماری زبان پر پھیل جاتا ہے اور ان کے
رنگ آنکھوں میں چبھنے لگتے ہیں۔ کاغذ پر لکیروں کی صورت جیسے لفظوں سے آنچ سی آتی محسوس ہوتی ہے۔
لفظ لفظ ہیں یا تصویریں، یا اشیاء اور اشخاص، یہ فیصلہ کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ ان صفحات کو پڑھتے
وقت ہم اپنے ردّعمل کا تجزیہ کرنے کی حالت میں نہیں رہتے کیوں کہ یہ تجزیہ صرف مطالعے کے حدود کا پابند نہیں
رہ جاتا۔ ہمارے اعصاب، جذبے، احساس اور شعور، سب کے سب تحریر اور ایک کثیر الجہات قسم کی
واردات سے دوچار محسوس ہوتے ہیں۔ جن کرداروں سے اس قصے میں ہمارا تعارف ہوتا ہے۔ انّا، اس کے
عاشق، منجھو بی، شمن کی سہیلی اور مہترانی کی بیٹی چنیا، بڑی آپا اور نوری، منجھو کی ساس اور رکدن، چھ
اسکول میں شمن کی ہم جماعت لڑکیاں، ٹیچرز اور میڈن، حتیٰ کہ نوکر چاکر ـــــ ان کے سانس کی گرمی ہمارے
شانوں تک پہنچتی ہے۔ انسانی رشتوں کے بننے بگڑنے کا عمل، ان کی سطحیت اور گتھیاں، روزمرہ کے
معمولی واقعات میں چھپی انسانی صداقتیں، اور ان کے بیان میں عصمت کی اپنی بصیرتوں کی آمیزش ٹیڑھی لکیر
کے ابتدائیے کو ایک غیر معمولی انسانی تماشے کی شکل عطا کرتی ہے۔ مگر واقعات کا کینوس پھیلتے ہی بیان
اور بصیرت کی کمان بکھرنے لگتی ہے۔ سوائے اکّا دکّا استثنائی صورتوں کے، مثلاً شمن کی ملازمت
اور اسکول کے مینیجر اور معائنے کا قصہ جس میں عصمت نے بہ ظاہر کسی شعوری کوشش اور آورد کے بغیر
مہملیت [ABSURDITY] کا ایک عنصر داخل کیا ہے، یا شمن کے معمولات کی وساطت سے زندگی کی
تھکا دینے والی یکسانیت اور وقت کو ایک صبر آزما روٹین کے طور پر دیکھنے اور دکھانے کی کامیاب
کوشش، رفتہ رفتہ واقعات اور کردار اور ان کی عکاسی کا عمل، سب کے سب غیر دلچسپ ہوتے جاتے
ہیں۔ کوئی نقش دیرپا نہیں رہ جاتا۔ افتخار اور اس کی بیوی کے کردار، محیط، نریندر، رائے صاحب
ایلما اور اعجاز اور شیلا ـــــ بس کبھی کبھار ان میں چنگاریاں سی دکھتی ہیں، بیشتر صورتوں

یہ کردار اپنی شخصی حیثیتوں سے محروم، محض کاٹھ کی پتلیاں بن کر رہ جاتے ہیں اور فن کا اپنا طلسم بھی ٹوٹ جاتا ہے کہ اب خود عصمت اپنے کرداروں کو پیچھے ڈھکیل کر آگے آجاتی ہیں اور ان کرداروں کے واسطے سے بعض مسلمات کی تضحیک و تنقید کا سلسلہ شروع کر دیتی ہیں۔ اپنے ملک، اپنے زمانے اور اپنی دنیا کے اجتماعی مسئلے جونہی قصے میں ابھرتے ہیں، ایسا لگتا ہے کہ عصمت "ٹیڑھی لکیر" کا سرا کھو بیٹھی ہیں اور اب ہانپ ہانپ کر واقعات کو کھینچ رہی ہیں۔ یہ ضرور ہے کہ عصمت تہذیب اور تاریخ کے کسی منطقے سے مرعوب نہیں ہوتیں۔ اور مذہب، سیاست، سرمایہ داری، ایشیا اور افریقہ کا استحصال کرنے والی طاقتوں، جھوٹی انسان دوستی اور جھوٹی ترقی پسندی پر بغیر کسی جھجک کے وار کرتی جاتی ہیں۔ مگر اس عمل میں ناول ناول نہیں رہ جاتا۔ کچے افکار اور فیشن ایبل نظریات کی پوٹ بنتا جاتا ہے۔ ناول کے تناظر [PERSPECTIVE] کو پھیلانے کی کوشش بہ طور ناول نگار عصمت کی صلاحیتوں کو سمیٹتی جاتی ہے۔ عصمت قصے سے زیادہ اب معقولے بیان کرنے پر مائل دکھائی دیتی ہیں۔ چناں چہ توجہ کا محور بدلتے ہی "ٹیڑھی لکیر" کا پورا ماحول بکھر جاتا ہے۔ یہاں تک کہ کم سن لڑکیوں اور نوجوانوں کے نفسیاتی تجزیے میں حقیقت نگاری کا جو رنگ بہت نمایاں نظر آتا تھا، قصے کے ارتقا کے ساتھ ساتھ اس کی جگہ ایک طرح کی مکتبیت پیدا ہو جاتی ہے۔ بیان کا ایجاز اور زبان کی مہارت بھی اس بے رنگی کو چھپانے سے قاصر رہتے ہیں:

"اس دنیا میں ایک دفعہ آنے کے بعد آدمی سوائے قبر کے اور کہاں جا سکتا ہے۔ گرتے پڑتے سب ایک ہی نشان کی طرف دوڑتے چلے جا رہے ہیں۔" [ص ۲۷۴]

---

"یہ ہندستان کی ہر چیز رینگنے کی کیوں عادی ہے۔ صدیاں چاہئیں، ایک طرف سے دوسری طرف گردن پھیرنے کے لیے۔" [ص ۲۸۶]

---

"میرے دل سے ہر چیز کا اعتبار اٹھ گیا ہے۔ مجھے کسی چیز پر یقین نہیں رہا اور خدا کے وجود پر ہنسنے کو جی چاہتا ہے۔" [ص ۲۹۰]

---

"اگر یہ سیکنڈ کی سوئی ذرا لپک کر چلے تو شاید دنیا اس کے ہلکوروں سے

جاگ اُٹھے۔ یہ وقت اس قدر رہوار ہوتے ہوئے چوری چھپے نہ چلتا تو انسان اتنا کاہل کبھی نہ ہوتا۔" [ص ۲۰۸]

---

" روز دوپہر کے بعد ٹانگوں کا نیا طوفان بہنا شروع ہو جاتا۔ یہ طوفان پاس کی مل سے اٹھا کرتا تھا اور شہر کی طرف برس جاتا۔ یہ بدبودار شیرے اور سڑی ہوئی راب میں سنی ہوئی ٹانگوں کا تھکا ہوا ریلا اپنی انتھک نڈھال روانی سے روز بہا کرتا۔" [ص ۲۱۱]

---

" بیمار ٹوٹے پھوٹے، بے ہنگم انسان، میلے اور بدبودار چیتھڑوں میں الجھے ہوئے پتہ نہیں کہاں اور کیوں جا رہے تھے؟ شاید انھیں کبھی اپنی منزل کا پتہ نہ تھا۔" [ص ۲۱۴]

---

" کاش اس کھنڈر کے کاہل باسیوں کو کوئی سانحہ گھسیٹ کر لق و دق صحرا میں لے جا پٹختا جہاں اس گھر کی اندھیری پناہ سے آزاد ہو کر وہ خود اپنے ہاتھوں سے نئی پناہ گاہیں بنانے پر مجبور ہو جاتے۔ ہر چیز کو تخریب کی ضرورت تھی۔" [ص ۲۴۸]

---

" زندگی کی دوسری گاڑیوں کی طرح یہ انقلاب کا چھکڑا بھی اکیلے بیل سے نہیں گھسٹتا۔ صنف نازک کا وجود لازمی ہے۔ کوئی آزاد خود مختار خاتون جو دنیا کی بکواس کا خیال نہ کرے۔" [ص ۲۵۲]

---

اس طرح کے جملوں میں بڑی بے تکلفی کے ساتھ عصمت واقعات اور صورت حالات کی بعض کیفیتوں کا بیان ذہنی سطح پر کرتی ہیں۔ لفظوں کا بے جا اسراف نہیں کرتیں۔ اور کسی دانشورانہ پوز کے بغیر اپنے تبصرے

سامنے رکھ دیتی ہیں مگر، وہ جو اُن کی تحریر میں تصویر سازی کا اور ہر جذبے، احساس اور خیال کو چھونے اور بلکھنے کا ایک تجسیمی زاویہ ذہنی تجربے کو طبعی تجربے میں منتقل کردینے کی استعداد رکھتا تھا، "ٹیڑھی لکیر" کے بعد کے صفحات میں ناپید ہے۔ بے شک عصمت ایک باشعور لکھنے والی تھیں اور انسانی صورت حال زندگی اور معاشرے سے انسانی رابطوں کے سلسلے میں سوچ بچار بھی کرتی تھیں، برہم، بیزار اور اداس بھی ہوتی تھیں اور اپنے ہر ردعمل کے معنی متعین کرنے کی خواہش بھی رکھتی تھیں۔ لیکن تخلیقی اعتبار سے کرداروں کو اپنی سی کرنے کے لیے آزاد چھوڑ کر لکھنے والے کا رو پوشی اختیار کر لینے کا وہ انداز جس کی ضو سے "ٹیڑھی لکیر" کے ابتدائی ابواب منور ہیں، بعد کے حصّوں میں نظر نہیں آتا۔ اب عصمت ضرورت سے زیادہ ظاہر ہونے لگتی ہیں۔ سیدھی بات یہ ہے کہ انٹلکچوئل ازم عصمت کو راس نہیں آتی تھی۔ اور کبھی کبھی تو وہ گہرے اور الجھے ہوئے سوالوں پر خاصی عامیانہ باتیں اس طور پر کرتی تھیں جیسے کوئی نیا نقطۂ نظر پیش کر رہی ہوں۔ "ٹیڑھی لکیر" کے اختتامیے میں پروفیسر سے شمن کی طویل طویل بحث جس کا دائرہ اپنے حال اور ساری دنیا کے حال کے گرد پھیلا ہوا ہے اور جہاں باطن میں ہونے والی کھینچ تان سے لے کر عالمی جنگ تک خاصی سنجیدہ گفتگو کا بیان ہوا ہے، انتہائی کوشش کے باوجود یہ ذہنی ورزش "ٹیڑھی لکیر" کو ایک بڑا فکری منطقہ فراہم کرنے میں ناکام رہی ہے۔ عصمت ہندستانی معاشرے میں عورت کے حال پر، ہندستانی سماج کے حال پر، دنیا کے حال پر بے شک، بہت سچائی اور سنجیدگی کے ساتھ کڑھتی ہیں مگر اُن کی یہ کڑھن کوئی موثر تخلیقی رول ادا نہیں کر پاتی۔ اس کے برعکس اُن کے مختصر افسانے ہیں ["تل"، "گھر والی"، "ننھی کی نانی"، "چوتھی کا جوڑا"، "بچھو پھوپھی"] یا "ٹیڑھی لکیر" میں شمن کی پیدائش سے لے کر لڑکپن تک کی روداد، ان میں کیسی جادوئی اور مسحور کر لینے کی طاقت چھپی ہوئی ہے۔ عصمت کی تخلیقیت ایک شعلے کی طرح لپکتی ہے، گرد و پیش کو جھلساتی اور دیکھنے والوں کو چوندھیانے کی ایک کیفیت پیدا کرتی ہے، پھر او جھل ہو جاتی ہے۔ اس میں دھیرے دھیرے دیر تک سلگتے رہنے اور اپنے انسانی سوز کو کسی متاعِ گرانمایہ کی طرح رک رک کر احتیاط کے ساتھ خرچ کرنے کی صلاحیت نہیں۔

قصہ دراصل یہ ہے کہ عصمت باریک قلم سے منی ایچر زبنانے کی تو بے مثال استعداد رکھتی تھیں۔ تھوڑی دیر کے لیے اپنے آپ کو سنبھالنا جانتی تھیں اور تخلیقی ضبط اختیار کر سکتی تھیں لیکن اُن کے

مزاج میں بڑے کینوس پر جسارت آمیز اسٹروکس کی مدد سے جاندار شبیہیں خلق کرنے، مجرّد سطح پر تادیر سوچنے اور کوئی 'ہیبت اسٹرکچر' تعمیر کرنے کا یارا نہیں تھا۔ اُن لمحوں میں جب ان کے تخلیقی انہماک پر ذہنی سرگرمی غالب آجائے، اُن کے اظہار میں بلاغت کی جگہ ایک طرح کی بے حجابی در آتی تھی۔ وہ LOUD سا ہو جاتی تھیں۔ "ٹیڑھی لکیر" کے آخری حصّوں میں صفحے کے صفحے ایسی بے کیف باتوں سے بھرے پڑے ہیں۔

مزید برآں، بہ حیثیت ناول نگار عصمت کے رویّے میں ایک طرح کی خلقی لاپروائی تھی، ایک CASUAL سا انداز، لکھتے وقت اپنی تخلیقی ذمہ داری کے احساس کو زیادہ عرصے تک برقرار نہ رکھ سکنے کی عادت۔ اُن کے مختصر ناول اور کہانیاں، اسی لیے، تنظیم کے احساس سے عاری نہیں ہیں اور اُن کا ڈھانچہ مربوط ہے۔ مگر "ٹیڑھی لکیر" بعض تاریخی اور تخلیقی اعتبارات سے ان کی اہم ترین کتاب ہونے کے باوجود، اپنی طوالت کے سبب، بدنظمی کا شکار ہونے سے نہیں بچ سکی۔ طویل نظم کی طرح بڑا ناول بھی سوچی سمجھی منصوبہ بندی کے بغیر نہیں لکھا جا سکتا۔ یہاں مشاہدے اور مطالعے کا، تجربے اور تخیل کا، حقیقت اور حافظے کا عمل ساتھ ساتھ چلتا ہے۔ عصمت اپنی منفرد اور غیر معمولی بصیرت، اپنی صاعقہ بدوش ذہانت، اپنی تابندہ اور سیماب آسا حسیت کے باوجود، کئی مقامات پر چوک گئیں۔

مثال کے طور پر ٹیلر ایک آزمائش کے طور پر سامنے آتا ہے (ص ۴۰۵)، پھر اچانک، بغیر کسی معلوم سبب کے امریکی بن جاتا ہے (ص ۴۵۲)۔ سیم کی پھلیاں بیل کی بجائے کیاری میں اُگتی ہیں (ص ۱۴) اس طرح کے چھوٹے چھوٹے جھول "ٹیڑھی لکیر" کی بُنت میں تنظیم اور تناسب کے عنصر کو کمزور کر دیتے ہیں۔ شروع میں ہر جملہ تانت کی طرح تنا ہوا اور بس چھوتے ہی ایک گونج سی بکھیرتا ہوا محسوس ہوتا تھا، تو وہ بات کچھ تو بعد کے واقعات کی سستی اور کرداروں کی نیم دانشورانہ قسم کی بحث بحثی کے سبب، اور کچھ اس لیے بھی کہ شمن کے کردار میں ابتداءً جو ارضیت اور عنصری بے ساختگی دکھائی دیتی تھی، دھیرے دھیرے وہ خالص ذہنی سرگرمی میں منتقل ہو کر رہ گئی۔ جیتی جاگتی ہستی کے خیال بن جانے اور اشیاء سے مجردات کی طرف بڑھتے رہنے کی وجہیں جو بھی ہوں، "ٹیڑھی لکیر" کو اس سے سب سے بڑا نقصان یہ پہنچا کہ وہ کچھ سیدھی سی دکھائی دینے لگی اور اپنی شخصیت کے اصل محور سے بتدریج دور ہوتی ہوئی۔

لیکن، بہ طور ایک ناول نگار عصمت کا کارنامہ یہ ہے کہ انھوں نے ایک بھاری پتھر کا بوجھ اٹھانے کی ہمت کی اور ایک ایسے زمانے میں، شخصی اور اجتماعی، دونوں سطحوں پر، اس نوع کے احساسات

تجربوں، تصوّرات کے تجزیے کا ڈول ڈالا جب اردو فکشن میں ایسی کوئی بڑی روایت موجود نہیں تھی۔ افراد اور انسانی احوال کی ایسی دنیاؤں میں جہاں اچھے اچھوں کا حشر بہت برا ہوا ("شعلے" اور "انگارے" کی کہانیاں) عصمت بڑی مستقل مزاجی اور اعتماد کے ساتھ ان دنیاؤں کو دیکھتی پھریں اور انھوں نے ایک نیم خواندہ، سہمے سمٹے ہوئے معاشرے کو ان دنیاؤں کے حقائق سے آگاہ کرنے کا بیڑا اٹھایا۔ تسلیم شدہ مفروضات اور رائج الوقت تصوّرات پر ان کا دھار دار طنز، یہاں تک کہ کھوکھلی انقلاب پرستی اور دکھاوے کی ترقی پسندی پر اُن کی بصیرتوں کے وار، تاریخی سیاق میں، ہمیں آج اور زیادہ بامعنی نظر آتے ہیں۔ عصمت نے پتھریلی دیواروں میں راستے نکالنے کی کوشش کی اور کسی مصلحت، مجبوری اختراع کو اپنے پاؤں کی زنجیر نہیں بننے دیا۔ پھر ایک اور پہلو جس پر دھیان دینے کی ضرورت ہے۔ یہ ہے کہ اجتماعی وابستگیوں کے غوغائے بے اماں میں عصمت نے لکھنے والے کے لیے ذاتی تجربے سے تعلق کی بنیادی شرط کو نبھانے پر زور دیا۔ یہ روش خود بھی اختیار کی، چناں چہ "ٹیڑھی لکیر" ایک بدلتے ہوئے متحارب حقیقتوں اور ایک دوسرے سے متصادم قدروں کے دور کی کہانی کے علاوہ ایک شخصی دستاویز بھی ہے۔ تعمیری ادب کے ابتذال آمیز شور شرابے، ٹوٹے ہوئے آدرشوں، بکھرتے خوابوں، قبائلی مقاصد سے انحراف اور انفرادی بصیرتوں کی تلاش کا منظرنامہ بھی ہے۔ عصمت آپ اپنا تماشا بھی ہیں اور تماشائی بھی۔

> "دور اپنے پیچھے اُس نے گھوم کر دیکھا۔ وہ لمبی چوڑی سڑک جس پر معلوم ہوتا تھا کسی اژدھے کے گھسیٹنے کے لہریے کھنچے ہوئے ہیں.....
> اُس کے پیچھے دوڑتی چلی آرہی تھی۔ دہشت زدہ ہوکر اُس نے چاہا لوٹ پڑے اور اس بھیانک نشان کو مٹاکر صاف ستھری سیدھی لکیر کھینچ دے....
> مگر یہ خم تو فولاد کے تار کی طرح ضدی ہو چکے تھے، ایک ہی چوٹ میں ٹوٹ جائیں گے۔ منھ پھیر کر اُس نے ٹیڑھے میڑھے راستوں پر دوڑنا شروع کیا، اور ناک کی سیدھ میں آنکھیں بند کیے بھاگتی چلی گئی۔" (ص ۳۹۲)

یہ استعارہ بہ ظاہر شمن کے وجود کا ہے، مگر اس کا دائرہ عصمت کے گرد بھی پھیلا ہوا ہے اُن میں انکار کی جیسی طاقت، اپنے ایقان اور اپنی رضا پر اصرار کا جو حوصلہ اور اپنی ہستی ہی سے ہو جو کچھ ہو، کی

روش سے جیسی وابستگی ملتی ہے ' اگر نیم جذباتی قسم کی نعرے بازی سے اور تخلیقیت کے حصار کو توڑ کر معاشرے کی فلاح اور اصلاح کا علم اٹھانے کی طلب سے انھیں محفوظ رکھ سکتی تو "ٹیڑھی لکیر" کا انجام وہ کچھ نہ ہوتا جیسا کہ نظر آتا ہے۔ اخیر اخیر میں تو یہ احساس ہوتا ہے کہ عصمت نے ایک موج دود کو مٹھی میں قید کر لیا ہے اور قصے کو سمیٹنے کی کوشش میں خود بھی سمٹ گئی ہیں :

"باہر خشک ہوائیں سوکھی چادروں کی طرح پھڑپھڑا رہی تھیں۔ نامعلوم خوف و ہراس فضا میں تیر رہا تھا۔ خاموشی موت کی طرح اداس تھی۔ معلوم ہوتا تھا کائنات کسی بھیانک سانحے سے لرز کر ایک دم چپ چاپ رہ گئی ہے۔ دو بلیاں آگے پیچھے دوڑتی ہوئی کھڑکی سے باہر کود گئیں۔ خزاں رسیدہ پتیاں مردہ چڑیوں کی طرح پیڑوں سے ٹپک رہی تھیں۔" (ص ۴۴۴)

یہ کیسی دل دوز ریئلسٹک تصویر ہے! مگر عصمت کی طبیعت تھمتی نہیں تاوقتیکہ وہ ہر مسئلے کو اچھی طرح واضح نہ کر دیں۔ زبان کے جادو اور بیان کے ایجاز نے غیر ضروری وضاحتوں سے پیدا ہونے والی سیریت کا آہنگ ' ایک حد تک سنبھال دیا ہے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ ' وہ صورت حال بھی اہم ہے جس میں شمن منجھو بی کی بیٹی کے مر جانے پر ' جذباتی سہاروں کی تلاش سے تھک کر بالآخر انسان کی ازلی تنہائی کے ادراک تک پہنچتی ہے اور ہر مسرت کی طرح ہر ملال کو بھی اپنے تجربے کی زمین میں دفن کر لیتی ہے عصمت مقدر پرست نہیں تھیں ' لیکن اُن کی کشادہ ظرف حقیقت پسندی نے ' بہر حال ' انہیں زندگی کو ' جیسا کہ " ہونا چاہئیے " تھا کے مصلحانہ جوش سے نکال کر جیسی کہ ' ہے ' کے منطقے سے الگ نہیں رہنے دیا۔ عصمت کی یہ کامیابی ایک ہمیشہ کے لیے یاد رہ جانے والا تخلیقی واقعہ [ EVENT ] بھی ہے۔

آصف فرخی

# حیرتی ہے یہ آئینہ......

# (اردو ناول کی داستان)

ناول کو بارہا ایسے آیئنے کے طور پر پیش کیا گیا ہے کہ جس میں آدمی اور دنیا کے متحرک عکس نظر آتے ہیں۔ آیئنے کے طور پر ناول کی یہ زندگی اس لیے قرین قیاس اور وقیع معلوم ہوتی ہے کہ ہم دنیا کو بھی اپنے سامنے رکھے ہوئے ایک آیئنے کے طور پر دیکھتے ہیں کہ جس میں روزمرہ کے حوادث و واقعات پر چھائیں بن کر نظر آتے ہیں۔ طوطی کو شش جہت سے مقابل ہے آئینہ۔ اور یہ آئینہ ایسی حیرت سے عبارت ہے جس کا سامنا ہم ہی سے ہے۔ بیدل علیہ الرحمۃ کے طرز میں قیامت ہے

تحیر آئینہ، عالم مثال خودم

اب یہ تحقیق تو شاید سعی لاحاصل ہو کہ ناول اور آیئنے کی مناسبت پہلے پہل کس نے بیان کی، اور مختلف ادوار اور اسالیب میں اس تشبیہ کے مفاہیم کیا رہے ہیں۔ نہ یہ معلوم کرنے سے بہت فرق پڑے گا کہ اردو میں ناول کو آئینہ پہلی بار کس نے دکھایا تھا۔ مگر یہ آئینہ دائم پیش نظر ہے۔ اس لئے کہ دنیا کے مظاہر و کیفیات کے مشاہدے کا امکان، ناول کی صنفی تشکیل کے لئے امر لازم ہے۔ اور عالم و انسان کی اس طور دو عکس بینی اور تصویر کشی کا تصور ناول کے ورود مسعود سے وابستہ ہے۔ ناول کے اس امکان کا اندازہ انیسویں صدی کے اواخر میں ہی ہو گیا تھا جب اردو میں ناول نے زور پکڑا، اور چند ایک دور بینوں نے اندازہ لگالیا کہ یہ عین سخن ہے

" واقع میں دو چیزیں موضوع سخن وری ہیں۔ ایک تو عالم، اس حیثیت سے کہ وہ اپنی مختلف کیفیات اور انواع حوادث و انقلابات سے انسانی طبیعت پر کون کون سے اثر ڈالتا ہے۔ دوسری طبیعت انسانی، اس حیثیت سے کہ وہ ان مختلف کیفیات اور انواع حوادث و انقلابات سے کون کون سے اثر قبول کرتی ہے۔ غرض علاقہ۔ تاثیر و تاثر اور رابطہ فعل و انفعال جو عالم اور انسانی طبیعت کے درمیان ہے، بس وہی اصل اصول سخن وری ہے۔ اسی کی رعایت ہر اہل سخن کا کام ہے۔ جتنے ماہرین سخن ہیں، وہ پہلے اسی علاقہ اور رابطے کے دریافت کرنے میں عرق ریزی اور کوشش و سعی کرتے ہیں۔ بعد اس کے جن کیفیات اور حوادث و انقلابات کو تاثیر میں زیادہ پاتے ہیں ان کو گوشہ خاطر میں خاص جگہ دیتے اور بوقت مناسب ان کے ہی ذکر سے اثر مطلوب

پیدا کرتے ہیں۔"

یہ تمہید ہے اس تقریظ کی جو مولوی عبدالغفور شہباز نے نواب افضل الدین احمد کی
کتاب "فسانہ ، خورشیدی" پر لکھی ۔ مگر ان افراد قصہ کا مزید تعارف ضروری ہو گیا ہے ۔ نظیر
اکبرآبادی کے سوانح "زندگانی بے نظیر" کے مصنف اور انیسویں صدی کے اواخر و بیسویں صدی کے
زمانہ آغاز کے مولوی عبدالغفور شہباز کو آج کی اصطلاح میں MAN OF LETTERS
قرار دیا جاسکتا تھا ، اگر ایسے کثیرالجہت اور کسی خاص صنف کے پابند ہو کر رہ جانے کے بجائے تما
و کمال ادب سے وابستہ ہو کر لکھنے والوں کا تصور ہی نہ ختم ہو گیا ہوتا ۔ ( جان ڈی گراس نے "دا
ڈیتھ آف دی مین آف لیٹرز" پر پوری کتاب لکھ دی ہے ، گویا ادب کا قصہ اصناف و اسالیب کے
اسی عروج و زوال سے عبارت ہے ) ۔ مولوی صاحب کے ہم وطن اور معاصر نواب افضل الدین
بھی حسن اتفاق سے ناول نگار بن گئے یعنی کہیں اور نکل گئے ہوتے ، اس کوچے کی رونق دیکھ
ادھر کا رخ کر لیا ۔ نواب صاحب ۔ ورائے افسانہ ۔ یا META - FICTION کے واقف
اسرار تو نہیں تھے ، مگر وہ اپنے محرکات کو بیان کر دیتے ہیں جیسے کہ ایک آیئنے کے ماضی میں جاکر
نکھار رہے ہوں کہ جو صورتیں بنیں وہ کیوں کر بنیں ۔ کتاب کے منظوم دیباچے میں وہ دوستوا
ں فرمائش کو سبب تصنیف بتاتے ہیں کہ ایک دن اہل علم ادبی مسائل پر مصروف گفتگو تھے ، کو
کرتا تھا شعر کی تعریف کوئی کرتا تھا نثر کی توقیر ، ایک مہربان نے پوچھا کہ ایسے رہتے ہو یار کیو
دلگیر ، پھر اس بے وجہ ادا سی کے لئے نسخہ بھی تجویز کر دیا

تم بھی ناول کرو کوئی تصـ　　　چاہتے ہو بقائے نام اگر

وقت گزارنے ، بے لطفی و رنج دلی کو دور کرنے ، جی بہلانے اور دوستوں کی فرمائش
پوری کرنے کی غرض سے افسانہ سازی کا اہتمام کرنا ، محض قصہ در قصہ یا افسانے کا افسانہ نہیں
ہے ، بلکہ ایک باقاعدہ ادبی CONVENTION ہے جو "فسانہ عجائب" سے لے کر "امر
جان ادا" تک کارفرما نظر آتا ہے کہ ان دونوں کتابوں کے مصنف اپنی افسانہ سازی کا جواز ا
طور پر پیش کرتے ہیں ۔ اس جواز کو تعلی یا خوئے بدر ابہانہ بسیار قسم کی چیز سمجھنے کے بجائے ایک
اور زاویے سے دیکھنے کی ضرورت ہے ، اور وہ یہ کہ طویل نثری قصوں کے ایک باقاعدہ ا
مرتب شکل اختیار کرکے ، ایک تخلیقی صنف کے طور پر اعتبار حاصل کرنے کے مرحلہ وار عمل "
یہ جواز اہمیت کا حامل ہے ۔ CONVENTION اس لئے اہم ہے کہ یہ مصنف کے ہم خیا
اور باذوق طبقہ ، ناظرین کی موجودگی کو PRE-SUPPOSE کر رہا ہے ، ایسا طبقہ جو لـ
ادبی مطالبات کی تکمیل کے لئے مصنف کو بھی راستہ دکھا سکتا ہے ۔ یعنی ایسے باذوق لوگوں "
ناول کا شعور ، اور اس کی افادیت کا احساس موجود تھا جو ناولوں کی تصنیف کے لئے راہ ہموا
کر سکتا تھا ۔ اس منظوم دیباچے میں میرے حساب سے یہی نکتہ سب سے زیادہ قابل توجہ ہے

ناول کا نام اس تیقن اور اعتماد کے ساتھ لیا گیا ہے کہ ناول کی نو آراستہ صنف اعتبار حاصل کرتی ہوئی محسوس ہوتی ہے:

کوئی کہتا تھا ان دنوں ناول کیا کیا عمدہ ہوئے ہیں نقش پذیر

ان عمدہ عمدہ ناولوں کی نقش پذیری میں مجھے ایک حکایت لذیذ نظر آتی ہے ، اس لئے قصہ دراز کرنا چاہتا ہوں ۔ آئینہ خانے میں حیرت کی ایک اور جہت ۔

" فسانہ ، خورشیدی " کی ادبی قدر و قیمت کے ساتھ ساتھ اس کتاب کی اہمیت میرے نزدیک ایک CRITICAL INSTANCE کے طور پر بھی ہے ۔ مصنف نے منظوم دیباچے میں دوستوں کی فرمائش کے مسلمہ CONVENTION کو نظم میں بیان کرکے ایک اور CONVENTION کا سہارا لیا ہے اور اپنے کلام کی تاویل پیش کرنے کی کوشش کی ہے ۔ لیکن کتاب کا تنقیدی جواز ، کہ افسانہ سازی محفل " دوستاں کی بزم آرائی سے نکل کر کے از فنون سخن کا درجہ حاصل کر چکی ہے ، مولوی عبدالغفور شہباز کی تقریظ سے مکمل ہوتا ہے ۔ یہ تقریظ بھی گویا یہ بات باور کرانے کے لئے لکھی گئی کہ اس وقت تک " نثر اردو میں سخن وری یعنی نثاری کی بنیاد مستحکم طور پر قائم " ہو چکی ہے ، اور " فسانہ ، خورشیدی " کو سخن وری کے ان ہی اصولوں کی روشنی میں دیکھنا چاہئے ۔ ناول کو سخن وری کے اصولوں کے مقابل کھڑا کرنے کی یہ کوشش بجائے خود نہایت اہم معلوم ہوتی ہے ۔ نثر کے استحکام کی تاویل یہاں جن الفاظ میں کی گئی ہے ان سے " بوستان خیال " پر غالب کی تقریظ دھیان میں آتی ہے ، خصوصاً اس کا وہ کلیدی فقرہ " داستان طرازی من جملہ ، فنون سخن ہے سچ تو یہ ہے کہ دل بہلانے کے لئے اچھا فن ہے ۔ " غالب کے اس فقرے کی تنقیدی اہمیت میرے حساب سے یوں ہے کہ " یہ داستان طرازی کے فنی و صنفی سفر کی ایک نئی منزل کا پتہ دے رہا ہے کہ عوام الناس کی قصہ گوئی ، لوک کہانی اور دوسرے زبان زد نمونوں سے بڑھتے بڑھتے اور پیچیدہ تر ہوتے ہوتے ، اور " بوستان خیال " ایسی مہتم بالشان داستان تک پہنچ کر ( جو بطور ایک ساختیے کے ، کہیں زیادہ پیچیدہ ہے اور بالکل ہی مختلف رسمیات پر کار بند ) وہ تخلیقی اعتبار حاصل کر لیا ہے کہ دوسرے فنون سخن کی طرح اسے بھی اب سخن وری کے اصولوں سے جانچنا چاہئے ۔ سخن وری کا داستان طرازی پر اطلاق کرکے غالب نے جو تنقیدی اصطلاح قائم کی ہے ، اس اجمال کی تفصیل مولوی عبدالغفور شہباز کی تقریظ سے مل جاتی ہے اور شاید اسی لئے اتنی جاذب توجہ معلوم ہوتی ہے کہ غالب کے تنقیدی اشارے کی توسیع ہوتی نظر آتی ہے ، اور اس اصول کا محیط آگے بڑھ کر داستان طرازی کے ایک نئے مرحلے یعنی ناول نگاری تک پہنچ جاتا ہے ۔ داستان اور ناول کے واسطے سخن وری کے اصولوں کو معیار ٹھہرانا ، ناول کے سن شعور تک پہنچنے (COMING OF AGE) کا اعلان ہے ۔ نثر اور ناول کے درجہ استناد پر پہنچنے کا یہ لمحہ اپنے مضمرات میں کس قدر انقلاب انگیز ہے ! اس انقلاب کا اندازہ کرنے کے لئے

یورپی ادب کا وہ مقام شاید مفید معلوم ہو (جس کو مماثل میں اس لئے نہیں کہہ سکتا کہ یہ تبدیلی ایک اور ہی روایت، ایک اور ہی ادبی تہذیب سیاق و سباق میں برپا ہوئی ہے) جہاں ۱۷۵۰ء کے بعد یہ نوبت آگئی کہ فن نثر کو گرفت میں لائے بغیر ادب تو کیا، خود فن شاعری کا مطالعہ بھی ادھورا ہے۔ یورپی ادب کے بارے میں یہ بصیرت عذرا پاؤنڈ کی محتاج تعارف ہے۔ پاؤنڈ نے اپنے معرکتہ الارا مضمون "کس طرح پڑھنا چاہیئے؟" (مشمولہ "پاؤنڈ کے ادبی مضامین" مرتبہ ٹی۔ ایس ایلیٹ) میں کلاسیکی تعلیم کا نقشہ کھینچا ہے جو اس دور میں شاعری کرنے ہی کے لئے نہیں، سخن فہمی کے لئے بھی ضروری ہے۔ پاؤنڈ کے اس مضمون کو خود اس کے معتدبہ تنقیدی سرمائے میں وسط محراب کا پتھری نہیں سمجھا جاسکتا، اسے ایک پورے عہد کے اہم ترین تنقیدی مطالعوں میں سے ایک قرار دینا چاہیئے۔ اور اس مضمون میں پاؤنڈ نے وہی کچھ کیا ہے جو مولوی شبہاز کے خیال میں ماہر سخن کا کام ہے۔ زمانہ قدیم سے لے کر اپنے عہد تک یورپی شاعری کے اتار چڑھاؤ بیان کرتے ہوئے پاؤنڈ ایک اہم پیش رفت کو استاں دال کے حوالے سے بیان کرتا ہے کہ استاں دال کا "احساس واقعیت" بہت تیز تھا اور اسے اندازہ ہوگیا تھا کہ ہمارے شعور کی متنوع کیفیات کے بیان کے لئے اس وقت کی شاعری نثر کے مقابلے میں بہت کم تر ہے۔ پاؤنڈ کے مطابق، اسی لمحے سے یہ ہوا کہ سنجیدگی سے لکھنے کا فن نثر کی طرف مڑ گیا (یعنی سخن وری نثاری بن گئی) اور کچھ عرصے تک تو یہ کیفیت رہی کہ ذریعہ اظہار کے طور پر زبان کے اہم تر ارتقائی مدارج، دراصل نثر کے ارتقائی مدارج تھے۔ فرانسیسی ادب میں یہ وہی زمانہ ہے جب پریو PREVOST کا "مانوں لیکاؤ MANON LESCAUT (جس کی یاد کے لئے ناممکن ہے کہ "نشتر" پڑھتے ہوئے بے اختیار نہ آئے) اور دی لاکلو کا فتنہ خیز و محشر بد اماں "خطرناک رابطے LES LIASONS DANGEURESE) جس کا ترجمہ کرنے کا ذکر عسکری صاحب نے "گر ترجمے سے فائدہ اخفائے حال ہے" میں کیا ہے۔ ان کا یہ ترجمہ ادھورا ہی رہ گیا جس کا مجھے از حد قلق ہے) سامنے آچکے تھے۔ پاؤنڈ ان ناولوں کا ذکر تو نہیں کرتا، مگر استاں دال اور فلابیئر کو شاعری کے اس نصاب میں لازمی مضمون قرار دیتا ہے جو اس نے کلاسیکی معنوں میں مکمل اور فن کے رموز سے آشنا ادبی تربیت کے لئے تیار کیا تھا۔۔ پاؤنڈ بھی گویا یہاں اس نتیجے پر پہنچتا ہے کہ استاں دال کے بعد داستاں طرازی بھی منجملہ فنون سخن ہے اور نثر میں کمال فن بھی سخن وری ہے۔ ادبی ذریعہ اظہار کے طور پر اردو زبان کی تاریخ میں سب سے اہم موڑ اگر ہم اس مرحلے کو سمجھیں جب سبک ہندی والی فارسی کی معنوی وراثت کو ترقی دے کر اردو غزل اپنے نقطہ عروج کی طرف مائل ہوئی (اور اس عروج کا علم مرزا غالب سے زیادہ اور کسے ہوگا کہ غزل کی یہ نمود ان کی واردات قلبی سے گلنار ہے) تو ذریعہ اظہار کے طور پر زبان کی اگلی ارتقائی منزل نثر میں طویل قصوں اور ناول کی صورت میں تشکیل پارہی تھی۔ تمنا کا دوسرا قدم نثر کی طرف اٹھ رہا تھا۔ آئینہ بر

رقدم۔

زندگی کی سرگرمی اور مختلف النوع کیفیات کی عکاسی کے حوالے سے استاں دال نے ناول کو "سڑک پر گھومتا ہوا آئینہ" کہا تھا۔(اس فقرے سے اوپندر ناتھ اشک کا ناول "شہر میں گھومتا آئینہ" یاد آجاتا ہے، تو مجھے عین مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ناول کی تعریف پہ ناول ہی یاد آنا چاہیئے) فرینک او کونر نے ناول پر اپنی کتاب کا نام ہی یہ رکھا، اور اس کے نزدیک یہ ناول کی صحیح تعریف ہی نہیں، ناول کی غایت و منشا بھی ہے، کیوں کہ اس کے خیال میں ناول جب اپنے اس مقصد سے ہٹ گیا اور آئینے کے پیچھے جھانکنے لگا اور آئینہ دیکھ کر اپنا سامنہ لے کر رہ گیا تو اپنے مدار سے ہٹ گیا۔ وہ اس جرم کا مرتکب ہنری جیمز کو ٹھہراتا تھا، حالاں کہ جیمز کے بعد ناول، دل کی طرح خوں شدہ کشمکش حسرت دیدار ہے اور آئینہ بدست بت مست حنا ہے۔ آئینہ بہر صورت تمثال دار ہے۔۔بہر کیف، یہ تو جملہ معترضہ ہے، لیکن آئینے کا جوہر ہمیں ناول کی اس تعریف میں بھی مضمر معلوم ہوتا ہے جس کا بیان "فسانہ۔خورشیدی" کی تقریظ میں ہوا ہے۔ مولوی شہباز نے سخن وری کو جس طرح "عالم اور انسانی طبیعت" کے درمیان "تاثیر و تاثر اور انفعال و فعل" کا علاقہ قرار دیا ہے، وہ آج نہ صرف ناول کی جامع تعریف کے طور پر قرین قیاس معلوم ہوتا ہے، بلکہ اس تعریف سے انیسویں صدی کے اواخر میں اردو ناول کے فروع کے لئے تنقیدی محاورہ بھی فراہم ہوجاتا ہے۔ ابتدائی نقوش سے لے کر ناول کی آمد آمد تک، مولوی شہباز نے مدارج نثر کے خاکے میں جو رنگ بھرے ہیں، اس سے کئی مقامات پر اختلاف کے باوجود (کہ ملکہ وکٹوریا اور اس کی بیٹی کمپنی بہادر کی وفاداری کی بوئے مردہ آتی ہے) ان کا نقطہ۔ نظر تنقیدی طور پر اہم معلوم ہوتا ہے۔ اس بات پر مجھے چنداں تعجب نہیں کہ اردو ناول کے ابتدائی دور میں ناول کے تنقیدی اصولوں کی ایسی پختہ بنیاد اور افسانویت کے معیار فن کی ایسی تعریف وضع ہوگئی جو "بوستاں خیال" سے لے کر استاں دال تک مفید معلوم ہوتی ہے، جو "فسانہ" خورشیدی" ہی نہیں پاؤنڈ کے کانتوز پر بھی صادق آسکتی ہے۔ یہاں تک تو میرا قیاس کام کرتا ہے۔ لیکن جو بات مجھے ناقابل یقین حد تک تعجب خیز معلوم ہوتی ہے (کیا اس وجہ سے کہ حقیقت کو افسانے سے زیادہ عجیب ہونے کی فقیری بددعا ہے؟) وہ یہ ہے کہ ایسی کلنٹے کی تنقیدی و تخلیقی پیش رفت کی حکایت ایک ایسی کتاب کے ذریعے مجھ پر منکشف ہورہی ہے کہ جو غیر معروف بلکہ قریب قریب گم نام ہے، کسی تلمیح کی طرح تشریح طلب، کتاب کا لکھنے والا، اور دنیائے ادب سے متعارف کرانے کے لئے تقریظ لکھنے والا، دونوں امتداد زمانہ کا شکار ہوکر اور تغافل کے ملبے تلے دب کر از سر نو تعارف کے محتاج ہوگئے۔ ان کے آئینے سیاہ ہوگئے۔ نواب افضل الدین احمد کے دوست نے تو ناول لکھنے کے لئے اکساتے ہوئے کہا تھا کہ ان دونوں ناول کیا کیا عمدہ ہوئے ہیں نقش پذیر، وہ مبالغہ تھا یا بہلاوا؟ جو نقش پذیر تھے سو نقش و نگار طاق نسیاں ہوتے گئے۔ اب انہیں اصل اصول سخن وری بھی کھویا

ہوا اعتبار واپس نہیں دلا سکے گی۔ بزم دوستان تمام ہوئی اور اب ناولوں کا مقدر رکنگ، گم سم آئینے کے سوا کچھ نہیں۔ بقول بیدل

آئینہ ز خودی رود و جلوہ مقیم است

انیسویں صدی کے ناولوں کے اس پورے ذخیرے سے ہمارے سخن شناس ناقدین فن بھی سرسری گزر جاتے ہیں۔ ورنہ ہر جہاں، جہاں دیگر تھا۔ نول کشور اور دوسرے پرانے مطابع کا شائع کردہ، کسی زمانے میں ہاتھوں ہاتھ لیا جانے والا اور پڑھنے والوں کی نیندیں اڑا دینے والا، مگر اب پرانے کتب خانوں میں گرد آلودہ و کرم خوردہ، پیلے اور بادامی کاغذ والی کتابوں کا ایک پورا سرمایہ ہے، جسے کچھ مربیانہ سے انداز میں "تشکیلی دور کا اردو ناول" کہہ کر ٹال دیا جاتا ہے۔ اس میں بعض ناول ایسے بھی ہیں جو پڑھے جانے کا مطالبہ کرتے ہیں۔ ایک دور رفتہ کی معاشرت کے نمائندے کے طور پر ہی نہیں، بلکہ اپنی ایک مخصوص و منفرد حیثیت کی حامل ایسی تخلیقی اکائی کے طور پر، جو اپنی تفہیم و تعبیر کے لئے اس بات کی متقاضی ہے کہ اسے اردو ادب کے مکمل تناظر میں رکھ کر، سخن ورانہ نظر کی جائے۔ اسے ایک خاص دور کی متفرق تصانیف کی فہرست میں محض ایک اور نام نہ بنا کر رکھ دیا جائے۔ بلکہ زندگی کی اس گرم و روشن کتاب کے طور پر پڑھا جائے جو لارنس کے تئیں ناول ہی ہو سکتا ہے۔ ناول اگر اپنے اندر سے مکمل ہے تو بہتر زندہ کی طرح ہے اور اس میں یہ بلاوا ہے، لارنس کے الفاظ میں "آئیے، ہم ناول سے علم حاصل کریں۔"

انیسویں صدی کے ان بھلا دیے جانے والے مگر توجہ طلب ناولوں کی بازیافت کی راہ میں ایک رکاوٹ ہے اور وہ ہے اردو تنقید۔ اگر ہم ڈی ایچ لارنس کی دعوت پر لبیک کہہ کر اس ناول سے زندگی کا علم حاصل کرنا چاہیں تو اردو تنقید کا مکتبی علم آڑے آتا ہے۔ ہمارے ہاں افسانے کی تنقید نے خاصے مدوجزر دیکھے ہیں، اور ان دنوں تو اس پر باڑھ آئی ہوئی ہے، خوب ہر ہر ہے، مگر اس ساری سرگرمی کا اثر ناول کی تنقید پر کم ہی پڑا ہے۔ ناول کے نام پر وہی ڈھاک کے تین پات چلے آرہے ہیں۔ وہی پلاٹ، کردار، اور مکالموں میں روزمرہ کے استعمال کے علاوہ کسی اور عنصر سے دل چسپی نہ ہونا۔ روایت کے لفظ کا وہی دن رات ورد، مگر روایت کے نام پر ایک بے حد جامد، میکانیکی تصور کی ترویج۔ اردو ناول کی روایت جس کو قرار دیا جاتا ہے وہ فی الاصل ایک گھسا پٹا سلسلہ ہے جس پر ناقد حضرات ٹکے گز کی چال چلتے آئے ہیں۔ نذیر احمد کو ایک غیر واضح، دھندلی سی ابتدا مان کر، دھندلی زیادہ اور ابتدا کم۔ پھر لکیر کے فقیر کی طرح گھسٹ گھسٹ کر چلتے گئے، راستے میں سرشار اور شرر پر ذرا دیر کے لئے بادل نخواستہ ٹھپکی دیتے ہوئے پلاٹ کا خلاصہ اور کرداروں کے بارے میں اپنے تاثرات رسمی اور عمومی طریقے سے دہرا دیئے، پھر رسوا کی معیت میں امراؤ جان ادا کے بالاخانے پر پہنچ گئے اور تنقید کی تان اسی پر توڑ دی۔ بس قصہ ختم پیسہ ہضم۔ اگلا ورق لٹیے۔ نیا باب شروع ہوگا، جس میں پریم چند آئیں گے اور عوام الناس کے

حوالے سے تنقید کو بڑی سہولتیں میسر ہو جائیں گی۔۔ اس کے بعد تو کرشن چندر، تک سیدھی سڑک ہے جو دراصل شارع انقلاب ہے۔۔ ذرا بھی پھسلواں یا رپٹیلی نہیں، مزے سے دھوئیں کی گاڑی اڑائے لیے جا رہے۔ راستے میں مشکل کوئی نہیں ہے اور ناول کا مستقبل بہت تابناک ہے، وہ دن دور نہیں جب، ہم سب تھوک کے بھاؤ ننھے منے ناول لکھ لکھ کر ڈھیر کرنے کے قابل ہو جائیں گے اور دوسروں کو (نماز کی طرح) نصیحت کرنے لگیں گے کہ ناول لکھو، اس سے پہلے کہ تمہارا ناول لکھا جائے۔ اب اس کے بعد یہ جتانے کی ضرورت نہیں کہ روایت کا یہ تصور علیحدہ علیحدہ اور متفرق کتابوں کی طرف انگشت نمائی تو کر سکتا ہے، مگر یہ بتانے سے قطعاً قاصر ہے کہ ان میں آپس میں کیا تعلق ہے، ان کی مشترکہ رسمیات کیا ہیں اور ان مشترکہ رسمیات سے ان ناولوں کا نفس مضمون کیوں کر قائم ہوتا ہے۔ اور قائم ہو جانے کے بعد اس کی ادبی قدر و قیمت کیا بنتی ہے۔ اردو ناول کی روایت کا یہ مروجہ تصور خود اس روایت کے بارے میں آگہی میں اضافہ نہیں کرتا اور۔ بطور ایک ادبی واقعے کے اس روایت کی تعمیر میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ یہ کوئی روز روز پیش آنے والا، معمولی بے رنگ اور تنقیدی توجہ کے ناقابل واقعہ تو نہیں تھا کہ خوبیل سرخی نسوں نے سج سج ایک نئی ترتیب اور تنظیم اختیار کر لی جس کو ناول کی صنف کا نام دیا گیا، اور پھر اس صنف کو جسے ہم نو دریافت کہیں یا نو تشکیل شدہ، کارگزاری اور سرگرمی کے ایسے آثار پیدا ہوئے کہ اس سرمائے کے واسطے اس کے مویدین نے اصل اصول سخن وری کو معیار بنا کر INVOKE کیا۔ میرے حساب سے تو یہ امر واقعہ بھی کچھ کم نہیں کہ جس صنف کو سخن وری کے اصولوں کے اطلاق کے قابل ثابت کیا جا رہا تھا، اس میں ایسی کتابوں کا ورود ممکن ہو گیا جن میں "عالم اور انسانی طبیعت" کا تفاعل و تعلق، حتی المقدور شرح و بسط کے ساتھ سمانے لگا۔ ایسا لگتا ہے کہ انیسویں صدی کا اردو ناول طلسم قفل ابجد ہے اور نقادوں کے لئے غرض شست بت ناوک فگن کی آزمائش ہے۔ یہ آزمائش کئی اعتبار سے کڑی ہے۔ آج ناول کی تنقید کو اپنے PRECEDENCES نہیں ملتے کہ جن سے محاورہ قائم کرے اور استناد حاصل کرے۔ حالاں کہ سامنے کی بات ہے کہ وہ "فسانہ، خورشیدی" کی تقریظ والے مولوی عبدالغفور شہباز ہوں، یا "بوستان خیال" کی تقریظ والے مرزا غالب، "خط تقدیر" اور اس کے دیباچے کے مصنف منشی کریم الدین ہوں جن کو (نواب افضل الدین احمد کے دوستوں کی طرح) مافوق فطرت کے بجائے خالصتاً انسانی زندگی سے سروکار تھا" یا طلسم ہوش ربا" کے داستان گو جو داستان کی بیاں کاری کے دوران خود آگاہ لمحوں میں دنیا ہی کو طلسم کی مثال قرار دیتے تھے۔ ان افسانہ سازوں کے یہاں وہ تنقیدی شعور موجود ہے جو اپنے فن کی نوعیت و ماہیت پر تفکر کے نتیجے میں ظہور پذیر ہوتا ہے۔ بدقسمتی سے آج ہمارے نقادوں کو اس تنقیدی شعور کی کارفرمائی غور طلب معلوم نہیں ہوتی اور وہ اس شعور ہی کو RUDIMENTARY سمجھتے ہیں، حالاں کہ اس تنقیدی شعور میں

اور افسانوں ادب کے ایک معتدبہ و معقول ادبی سرمائے کی تشکیل میں لازم و ملزوم کا سا دو طرفہ تعلق موجود ہے۔ اس لازمی اور باوقار ابتداء کے باوجود، اردو ناول کی تنقید میں ایک تسلسل کے بجائے گہری دراڑ (SCHISM) ملتی ہے۔ کتابوں کا یہ ڈھیر آج ہمیں ایک وسیع کھائی کے دوسری طرف پڑا ہوا نظر آتا ہے، اور ان ناولوں سے کوئی آواز اگر سنائی بھی دیتی ہے تو بہت فاصلے سے آتی ہوئی، ٹکرا ٹکرا کے پلٹتی ہوئی صدائے بازگشت۔

کسی اور جگہ، کسی اور وقت سے آتی ہوئی یہ آواز فاصلے کے سبب سے کیسے چیخ کر ٹوٹ جاتی ہے، اس کی مثال احتشام حسین کی "اردو ادب کی تنقیدی تاریخ" میں دیکھیے کہ انیسویں صدی کے ناول کا تذکرہ کس انداز میں کیا ہے۔ مرحوم، نہایت متین اور سنجیدہ نقاد تھے، اور ان کی یہ کتاب اس نوع کی اکثر کتابوں سے بدرجہا غنیمت ہے۔ پھر یہ کہ ان میں انیسویں صدی کے ناول کی تحسین کا اس قدر گہرا اور پختہ شعور موجود تھا کہ وہ "گنجی کی کہانی" جیسے کلاسیک کے ابتدائی حصے کا اردو میں ترجمہ کرتے ہوئے اردو ناول کے اس دور کی زبان و بیان کو بروئے کار لاکر فضا بندی کر لیتے ہیں۔ وہ انیسویں صدی کے ناول کی تحسین تخلیقی طور پر تو کر لیتے ہیں، مگر یہ تحسین، تنقیدی تفہیم نہیں بنتی نظر آتی۔ تنقیدی تاریخ کے دسویں باب میں "نیا شعور اور نیا نثری ادب" کا عنوان قائم کرکے (باب کا عنوان ہی کتنا معنی خیز ہے، اور بجائے خود ایک تنقیدی فیصلہ ہے) وہ نذیر احمد، سرشار، شرر، رسوا، سجاد حسین اور راشد الخیری کا ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں

"اس مختصر تاریخ میں دوسرے ناول نگاروں کا تذکرہ نہیں کیا جاسکتا، صرف ان کے نام دیے جاتے ہیں، جیسے محمد علی طبیب، جوالا پرشاد برق، عباس حسین ہوش، شاد عظیم آبادی، قاری سرفراز حسین، مرزا محمد سعید، پنڈت کشن پرشاد کول وغیرہ۔ ان میں سے ہر ایک نے ایک آدھ ناول ایسے لکھے ہیں جن کی ادبی اہمیت ہے اور جن کو فنی اعتبار سے بلند مقام دیا جاسکتا ہے، مگر اس جگہ پر ان کے تذکرے کا موقع نہیں ہے۔"

اگر ان کے تذکرے کا موقع ہے تو ہمیں کہیں ہے، ورنہ پھر کہیں نہیں ہے۔ تاریخ کے اعتبار سے دیکھا جائے تو مرزا محمد سعید اور کشن پرشاد کول کا تذکرہ بعد میں آنا چاہیے۔ (پنڈت کشن پرشاد کول کا تذکرہ اس کتاب کے تیرھویں باب میں کرشن چندر کے ذکر کے بعد دوبارہ آتا ہے۔ وہ اردو کے ان بہت سے توجہ طلب ادیبوں میں سے ایک ہیں جنہیں ہم نے تغافل و فراموش کاری کی بھینٹ چڑھا کر بے مہریٔ عالم کا صلہ دیا ہے۔ ادبی تاریخ میں ان کا جائز مقام متعین نہ ہوسکا، اور شاید اسی کا شاخسانہ ہے کہ وہ تنقیدی تاریخ میں دو جگہ، اور دو نسلوں کے درمیان یوں معلق ہیں جیسے دیومالا میں ایک کردار کو زمین اور آسمان کے بیچوں بیچ لٹکا ہوا دکھایا گیا ہے) اور یہاں ان دونوں کے بجائے "نوابی دربار" کے مصنف نواب سید محمد آزاد کا نام آنا چاہیے تاکہ ان غیر معمولی ناول نگاروں کی کہکشاں مکمل ہو جن میں کسی بڑے اور روشن ستارے کی چمک تو نہیں

مگر اپنی ایک نرم ضیاسی ضرور ہے ۔ اگر تنقید کے اعتبار سے دیکھا جائے تو مندرجہ بالا اقتباس میں یہ تضاد نظر آتا ہے کہ ادبی اہمیت بھی ہے اور فنی اعتبار سے بلندی کا اقرار بھی، مگر ان ناول نگاروں کے تذکرے کا موقع نہیں ہے ۔ ایسا کیوں ہے کہ ادبی اہمیت اور فنی بلندی کے باوجود ساڑھے تین سو صفحات پر مشتمل تنقیدی جائزے میں ان کے تذکرے کی بس اسی قدر گنجائش ہے ۔ یعنی ان ناول نگاروں کا اتنا بھی تذکرہ اردو ادب کی تنقیدی تاریخ کا حصہ نہیں کہ جتنا اس کتاب میں ترقی پسند نقادوں کا ہوا ہے ۔ گویا نقاد تو بزم ادب میں مسند نشین ہے اور ناول نگار جاہی ڈھونڈتا رہ گیا ۔ اس بے وقعتی کی وجہ غالباً یہ ہے کہ نقادوں نے (اور ان کی اقتداء میں ہم نے) یہ طے کر لیا کہ یہ ناول نگار ، محمد علی طبیب ، جوالا پرشاد برق ، عباس حسین ہوش ، شاد عظیم آبادی ، قاری سرفراز حسین عزمی دہلوی ، نواب افضل الدین احمد اور نواب سید محمد آزاد ، یہ سب گویا ادب کے وغیرہ وغیرہ ہیں اور اس لئے انہیں ادبی تنقید کی چھوٹی لائن ہی سمجھنا چاہیئے ۔ ان بدنصیبوں کی فرد جرم بس اسی قدر ہے کہ یہ بزعم ناقد چھوٹے یا MINOR ادیب ہیں ۔ اور چوں کہ یہ چھوٹے ادیب ہیں اس لئے انہیں گھاس ڈالنا قطعاً غیر ضروری ہے ۔ ان ناول نگاروں کی کتابوں سے ایک بتدائی واقفیت ہی سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ MINOR ناول نگار ہیں اور مجھے اس رائے میں سی ترمیم یا نظر ثانی کی اپیل نہیں کرنی ، مگر میں اس سلوک پر جھنجھلائے بغیر نہیں رہ سکتا کہ MINOF کا ٹھپا لگا کر کسی لکھنے والے کو گھورے پر کا کچھ لیا جائے اور عام قاری ہی نہیں ادب کے ناقدین بھی ان کے ذکر سے یوں کنی کترانے لگیں جیسے پرانے زمانے کے شریف گھرانوں کی ہو بیٹیاں طوائفوں کے نام تک سے احتیاط کرتی تھیں ۔ یہ گڑ بڑ بھی اردو تنقید کی پیدا کردہ ہے کہ مارے ہاں تو اب تنقید نے یہ روش عام کر دی ہے کہ ہر ایک لکھنے والے کو صف اول کا ادیب ابت کر کے ہی دم لیا جاتا ہے ، اور اردو میں دوسرے درجے کا ادیب تو جیسے کوئی پیدا ہی نہیں وتا ۔ پھر لفظ " عظیم " کی مٹی اس قدر پلید ہوئی ہے اور نقادوں کے شور و غوغا میں اس لفظ کی ردان اس فراوانی سے ہوتی ہے کہ میرے لئے تو یہ اب تنقیدی اعتبار سے معنی کھو چکا ہے ۔ مگر بی معاشرہ اس لفظ کا یکسر عادی ہو چکا ہے کہ نقاد حضرات کے ہاں کھانچی بھر بھر کے " عظمتیں " تسیم ہو رہی ہیں ، چھینا جھپٹی ہو رہی ہے ، بندر بانٹ کا عمل ہے ۔ اور جب نقاد کے جاری کردہ ظمت کے سرٹیفیکٹ پر اعتبار نہیں رہا ، تو علی الرغم MINOR ادیب کو پوچھنے کی کیا ضرورت ہ جاتی ہے ۔ کسی ادیب پر توجہ مبذول کرانے کے لئے اسے عظیم ثابت کرنا میرے نزدیک غیر ضروری ہے ، کیوں کہ MINOR ادب کی اپنی ایک اہمیت ہوتی ہے ، جس کا اظہار اور کہیں ہو یا نہ ہو ، ادب کی تنقیدی تاریخ میں تو ضرور ہی ہونا چاہئے ۔ اور پھر MINOR ادیب ہونا یا درجہ دوئم کا ادیب ہونا کوئی چھوت کی بیماری تو ہے نہیں کہ ہم ان کے سامنے سے ناک پر تنقید کا رومال رکھ کر گزریں ، اور ان کی پرچھائیں سے بھی ڈریں ۔ ٹی ایس ایلیٹ نے MINOR

شاعری پر اپنے مضمون میں برملا کہا ہے کہ ایسی شاعری کا اپنا لطف اور افادیت ہے ، پھر زبان و ادب کے تسلسل میں یہ شاعری ایسے کام بھی سرانجام دے جاتی ہے جو بعض اوقات قدر اول کی شاعری کے لئے ممکن نہیں ۔ اس کی دسترس بعض ایسے نازک اور نفیس گوشوں تک ہوتی ہے جو زندگی کی بڑی بڑی اور اعلا حقیقتوں سے عاری ہونے کے باوجود ، اپنے ایک مخصوص ذائقے سے مملو ہوتے ہیں ۔ اسی سے متحد ایک خیال محمد حسن عسکری نے اردو شاعری کی روایت کے حوالے سے پیش کیا ہے کہ اس روایت کے رنگوں کو جاننے کے لئے صرف بڑے شاعروں کو پڑھنا کافی نہیں ، بلکہ اور بھی بہت سے چھوٹے چھوٹے شعراء کو دیکھنا پڑے گا کیوں کہ بعض دفعہ ان کے ہاں اس روایت کے ایسے رنگ اور ایسے SHADES ملتے ہیں جن کا اندازہ بڑے شاعر کے ہاں نہیں ہو سکتا کیوں کہ وہ یا تو مدھم ہیں یا دوسرے نمایاں تر عناصر سے دبے ہوئے ہیں ۔ اور پھر بعض چھوٹے شاعر ایک مخصوص رنگ کو لے کر اسے تکمیل تک پہنچا دیتے ہیں ، جس کا دائرہ اثر بہت وسیع نہ ہو ، منفرد ہو سکتا ہے ۔ روایت کو جاننے کے لئے ایسے چھوٹے ادیبوں کو پڑھنا ضروری ہے ۔ چوں کہ یہ ادیب بعض رجحانات کی تکمیل کرتے ہیں اور بڑے ادیبوں کے منفرد دائرہ ہائے اثر کے درمیان رابطوں کو اجاگر کرتے ہیں ، اس لئے روایت کے سفر کو ان کے مطالعے کے بغیر پوری طرح سمجھا ہی نہیں جا سکتا ۔ اور ایسے ادیبوں کے تذکرے کے بغیر تنقیدی تاریخ بھی بغیر پہیوں کی گاڑی ہے ، جسے نقاد زور کلام اور جوش بیاں میں جوت کر تھوڑی دور تک کھینچ تو سکتا ہے ، چلا نہیں سکتا ۔

محمد علی طبیب ، جوالا پرشاد برق ، عباس حسین ہوش ، شاد عظیم آبادی ، قاری سرفراز حسین عزمی دہلوی ، نواب افضل الدین احمد اور نواب سید محمد آزاد سب کے سب MINOR ناول نگار ہیں ۔ مگر اس سے کیا کسر شان میں آئی ؟ ۔۔۔۔ مگر یہ کسی اعتبار سے بھی اس یکسر فراموشی و مکمل نظر اندازی کے اس سلوک کے مستحق بھی نہیں ہیں جو ہم نے ان کے ساتھ روا رکھا ہے ۔ ایک آدھ ناول کی ادبی اہمیت اور فنی اعتبار سے بلندی کا ذکر تو احتشام حسین نے بھی کیا ہے ۔ ان کے ہاں بعض ایسے رنگ اور کچھ ایسے پہلو ضرور ملتے ہیں جو نذیر احمد ، سرشار ، شرر اور رسوا سے مختلف ہیں یا نسبتاً زیادہ ترقی یافتہ ہیں ۔ ان ناول نگاروں کو MINOR قرار دینے کی وجہ سے روایت کا مدفاضل سمجھنے اور سرے سے پڑھنے ہی کے لائق نہ گردانے کا رواج پڑ گیا ، ان کی کتابیں نایاب ہو گئیں اور پڑھنے والے عنقا ، یہاں تک کہ ان لکھنے والوں کے نام بھی ادبی ذہن کے حافظے سے محو ہونے لگے ۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ یہ بات بھی واضح ہے کہ نقصان صرف ان ادیبوں کا نہیں ، بلکہ دو طرفہ ہوا ہے ۔ ان ادیبوں کے غائب ہو جانے کی وجہ سے یہ ہوا کہ اردو ناول کی روایت ، تین چار علیحدہ علیحدہ ادیبوں کی جداگانہ کاوشوں کے علاوہ کچھ نظر نہیں آتی ۔ اور آج ہمیں اس ابتدائی سوال پر ہی دھچکا پہنچتا ہے کہ آخر انیسویں صدی کے اواخر میں اردو ناول نے

کیسے ایک ڈھلی ڈھلائی اور مرتب شکل اختیار کرلی کہ نہ صرف اس کے قارئین کا ایک طبقہ پیدا ہو گیا بلکہ اس صنف نے دیکھتے ہی دیکھتے اس قدر ترقی کرلی کہ اس میں نذیر احمد، سرشار اور رسوا جیسے ادیبوں کے "عظیم" کارنامے ظہور میں آسکے۔ کئی چھوٹے بڑے ادیبوں کے ہاتھوں ڈھل کر انیسویں صدی کے نصف آخر میں مرتب اور مربوط شکل اختیار کرنے والا ناول ہمارے سامنے پے در پے سوال اٹھاتا ہے۔ ان سوالوں کا جواب دینا تو دور کی بات، اردو ناول کی تاریخ اور تنقید جس طرح سے لکھی جاتی ہیں، وہ ان سوالوں کو سمجھنے اور FORMULATE کرنے میں بھی کچھ خاص مدد نہیں دیتیں۔ بلکہ مجھے تو کچھ ایسا احساس ہو رہا ہے کہ انیسویں صدی کا اردو ناول کیا PHENOMENON ہے، اس کی تعبیر کس طور کی جائے، ان سوالوں کا صرف سامنا ہی کرنے کے لئے اردو ناول کی موجودہ تنقیدی تاریخوں کو پہلے ڈھانا پڑے گا، کیوں کہ انہوں نے ہوا اور روشنی کا راستہ روک رکھا ہے۔ اردو ناول کی تنقیدی تاریخ موجودہ دور میں جس طریقے سے لکھی جاتی رہی ہے، اس کی مستحکم و مستند ترین کتابیں میری نظر میں دو ہیں، علی عباس حسینی کی "ناول کی تاریخ اور تنقید" اور ڈاکٹر احسن فاروقی کی "اردو ناول کی تنقیدی تاریخ" زمانہ طالب علمی میں جب پہلے پہل ان کتابوں کو پڑھا تھا تو علی عباس حسینی کی کتاب، ڈاکٹر احسن فاروقی کی کتاب کے مقابلے میں معمولی اور خاصی کم زور معلوم ہوئی تھی، جس کی غالب وجہ یہ تھی کہ اول الذکر میں مغربی ادب سے واقفیت ثانی الذکر کے مقابلے میں غیر مستند نظر آتی تھی۔ ڈاکٹر احسن فاروقی کی کتاب میں تنقیدی منہاج کا احساس ہوتا تھا، جو مغربی مآخذ کو بروئے کار لانے کی وجہ سے دلائل کے اعتبار سے مضبوط معلوم ہوتا تھا اور ان کے تنقیدی فیصلے راسخ اور ثقہ نظر آتے تھے۔ اب پتہ نہیں کہ اسے میری ادبی، یا فلابیئر کے الفاظ میں جذباتی تعلیم کہا جاسکتا ہے کہ نہیں، مگر اب ان دونوں کتابوں کے بارے میں میرے رائے کی بالکل کایا پلٹ ہو گئی ہے۔ علی عباس حسینی کی کتاب کی اپنی ایک افادیت نظر آتی ہے۔ کتاب کے پہلے تین ابواب میں مصنف نے مغربی ناول کے حوالے سے جو کچھ لکھا ہے، وہ مطالعے کے بجائے سنی سنائی باتوں پر مبنی ہے اور جہاں کہیں مطالعہ ہے بھی تو مغربی ناولوں کے بجائے سیکنڈ ہینڈ اور تھرڈ ہینڈ آرا، کا مطالعہ ہے۔ اور جہاں کہیں مصنف نے اپنی رائے دی ہے، وہ بھی بسا اوقات خام تنقیدی شعور کی حامل نظر آتی ہے مثلاً جارج الیٹ کے ناولوں کے بارے میں لکھا ہے کہ "جسے انگریزی میں مولانا نذیر احمد کے سے مواعظ سننے کی خواہش ہو وہ انہیں ضرور دیکھے۔" ایک تیر سے دو شکار، مگر مواعظ کی بھی ایک رہی جارج الیٹ کے گہرے احساس فن اور ناول کی فنی ساخت کے شعور کے مداح ہنری جیمز اور ایف آر لی وس ہی نہیں، ڈیوڈ لاج (LODGE) جیسا معاصر ساختیاتی نقاد "مڈل مارچ" کو واقعیت پسندی کا کلاسیکی متن قرار دیتا ہے۔ جورج الیٹ کے ہاں فنی شعور میں اخلاقی شعور جس طرح گندھا ہوا ہے (جس کی وجہ سے لی وس اسے انگریزی ناول کی "روایت عظمی" کا جزو بنا چکا ہے) اس کا

احساس حسینی صاحب کو مطلق نہیں ، اگرچہ اس فقدان کا اندازہ نذیر احمد کے ناولوں سے بھی ہو سکتا تھا ۔ مگر ناول کے نظریاتی و اساسی مسائل کا پرتو بھی اس کتاب پر نہیں پڑا ، اور شاید یہ مرحوم کے بس کی بات بھی نہیں تھی ( خطائے بزرگان گرفتن بجائے خود غلط ہے ، مقصد مرحوم کی روح کو شرمندہ کرنا نہیں ہے بلکہ تنقید کی اس روش پر چلنا ہے جسے لیوس ہی نے COMMON PURSUIT کا نام دیا ہے ) ۔ ان سب اعتراضات کے باوجود ، جب وہ اردو ناولوں کے ذکر پر آتے ہیں ، خصوصاً انیسویں صدی کے ناولوں پر ، تو ان کا روایتی کلاسیکی ذوق نمودار ہو کر ان پر حاوی ہو جاتا ہے ، اور ان کی کتاب اپنی اصل اہمیت حاصل کر لیتی ہے ۔ پرانے ناولوں سے ان کی واقفیت براہ راست بھی ہے اور قابل اعتبار بھی ۔ ان کے تنقیدی نظریات از کار رفتہ ہیں ، مگر وہ ان ناولوں کا تعارف بطریق احسن کراتے ہیں ۔ " فسانہ ، خورشیدی " اور اس کی تقریظ سے میری واقفیت ان ہی کی مرہون منت ہے ۔ علی عباس حسینی کا جائزہ PATCHY ضرور ہے ، مگر ان PATCHES سے اصل کی بوقلمونی کا اندازہ ہو جاتا ہے ۔ ڈاکٹر احسن فاروقی کا معاملہ اس سے بہت مختلف ہے ، اور قدرے تفصیل طلب بھی ۔ آگے بڑھنے سے پہلے ایک وضاحت ضروری معلوم ہوتی ہے ۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم کے افکار سے جابجا روگردانی سے میرا مقصد نہ قطع محبت ہے نہ گستاخی و دریدہ دہنی ۔ اس لئے ایک اجمالی تذکرے کے بعد اپنا اختلاف رائے وہیں بیان کروں گا جہاں ڈاکٹر صاحب کی آرا ء کے مختلف و مترادف کچھ تھوڑے بہت خیالات میرے ذہن میں آئے ہیں ۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم میرے اولین ادبی رہ نماؤں میں سے ایک تھے ، اور میں اسے ان کا فیض جاریہ ہی سمجھتا ہوں کہ ناول کے حوالے سے کچھ لکھنے کی جسارت کر رہا ہوں ، اور پھر ان کی تنقید کا نمونہ سامنے نہ ہوتا تو میرے لئے ناول کی تنقید میں ایک نئی منزل کا سراغ لگانے کی کوشش کرنا ممکن نہ ہوتا ۔ میں بھلائے نہیں بھول سکتا کہ ڈاکٹر صاحب مرحوم ( جن کا تعلق ایک عجیب حیرت انگیز اتفاق سے ، علی عباس حسینی اور سید احتشام حسین کی طرح ، سرشار ، رسوا ، عباس حسین ہوش اور منشی سجاد حسین کی طرح لکھنؤ سے تھا ) لکھنؤ کے تہذیبی مرکز سے ابھر کر آنے والے افسانہ سازوں کے بارے میں یہ شعر ہنس ہنس کر پڑھا کرتے تھے

بوئے گل نالہ ، دل دود چراغ محفل جو تری بزم سے نکلا سو پریشاں نکلا

اور ان کا یہ شعر برمحل پڑھنا مجھے ان کی بہت سی تحریروں سے زیادہ ، ان کے تنقیدی عمل کا وقیع جزو نظر آیا ۔ جس طرح مومن خاں مومن کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ " فنافی اللہ " تھے ، اسی طرح ڈاکٹر صاحب مرحوم کے بارے میں یہ کہنے کا جی چاہتا ہے کہ وہ " فنافی الناول " تھے ہمارے عہد میں ناول کا مطالعہ شاید ہی کسی اور نے اس تفصیل اور لگن سے کیا ہو ، جس طرح انہوں نے ناول کو اپنی تمام ذہنی زندگی کا محور بنالیا تھا ۔ ڈاکٹر صاحب کا شخصی طور پر بے حد احترام

کرنے کے باوجود اب میں یہ محسوس کرنے لگا ہوں کہ ناول کا جو تصور ان کا مطمح نظر تھا وہ انگریزی کے وکٹورین اور ایڈورڈین ناولوں پر مبنی تھا اور فی الاصل ان تک محدود بھی۔ (انگریزی ناول کے ان ادوار کا ان کے ہاں بڑا احترام تھا۔ ایک دفعہ انہوں نے مجھے ایف آر لی وس کی کتاب "دی گریٹ ٹریڈیشن" پڑھتے ہوئے دیکھ لیا تو بہت خفا ہوئے۔ لی وس کو ایک موٹی سی گالی دے کر کہا کہ اسکاٹ ڈکنز اور تھیکرے کو خارج کر دیا، اب میں ایک کتاب لکھوں گا جس کا نام ہوگا دی گولڈن ٹریڈیشن اور ان کو بتاؤں گا کہ انگریزی ناول کی اصل روایات کیا ہیں) انگریزی ناول سے جنون کی حد تک عشق کے باوجود، ان کے ہاں اس تجزیہ پسندی اور نتیجے میں حاصل ہونے والی کشادگی کی گنجائش کم نظر آتی ہے جو ورجینا وولف اور جیمز جوئس نے روا رکھی۔ کارلوس فوینتیس اور میلان کنڈیرا کا تو ذکر ہی کیا، انگریزی کے ماسوا دوسری مغربی زبانوں کے ناول نگاروں نے اس عہد میں ناول کی ظاہری و باطنی ہیئت کے ساتھ جو بے تکلفی برتی ہے، وہ انہیں سوئے ادب نظر آتی۔ مغربی ناول کے ایک مخصوص دور کا احترام انہیں پر ثروت کرنے کے بجائے پابند کرتا ہے۔ پھر ان کی کتاب کا زور تاریخ کے بجائے تنقید پر ہے۔ الگ الگ مصنفوں کے تنقیدی جائزے کے طور پر اس کتاب کی اہمیت مسلم ہے، لیکن یہ اس سے آگے نہیں جاتی۔ اس کو پڑھ کر ہم سرشار و شرر کے ہاں پلاٹ کی چستی اور کرداروں کے اصل زندگی سے مشابہ ہوئے، نذیر احمد اور تمثیلی اسلوب کی مماثلت اور امراؤ جان ادا کی فنی ساخت کے عناصر ترکیبی سے تو واقف ہو سکتے ہیں، مگر یہ عناصر ترکیبی اور اسالیب ناول کا نفس مضمون، یعنی وہ چیز جسے روسی ہیئت پسند SJUZET کہتے ہیں، کس طرح قائم ہوتے ہیں، ناول کے بیانیے سے معنویت کس طرح خلق ہوتی ہے، مختلف ناولوں کے درمیان موالست اور انسلاکات کا سلسلہ کس طرح قائم ہوتا ہے، اور اگر اس پورے سلسلے کو اردو نال کی روایت سمجھا جائے تو اس روایت کا وجودیاتی مظہر کیا ہے، ایسے معاملات سے سروکار تو کیا، ان کا امکان بھی ان کے ہاں نظر نہیں آتا۔ اسی لئے آخری تجزیے میں ان کی تنقیدی تاریخ، اتنی غیر تسلی بخش معلوم ہوتی ہے۔ علی عباس حسینی اور ڈاکٹر احسن فاروقی دونوں نے اپنے اپنے طور پر اردو ناول کی تنقیدی تاریخ لکھی ہے، لیکن مجھے ایسا لگتا ہے کہ تنقید اور تاریخ کا حق ادا کرنے کے لئے اردو کے حوالے سے ناول اور ناول کی روایت، دونوں کی از سر نو تعریف متعین کر کے پھر ان کی معنویت کی دید و دریافت کی ضرورت ہے۔

اردو ناول کی روایت کا نقشہ بنانے والے عام طور پر بسم اللہ ہی غلط کرتے ہیں۔ وہ ناول کے بطور ایک صنف وجود میں آنے کو برصغیر میں انگریزی اقتدار کے قیام سے براہ راست وابستہ اور اسی کا نتیجہ سمجھ لیتے ہیں۔ گویا ناول بھی یکے از فیوض و برکات حکومت انگلیشیہ ہے اور جس کے لئے ہمیں (اپنی زبان و ادب کے مرتے دم تک) انگریز بہادر کا ممنون احسان رہنا چاہیئے، اور

ناول پڑھنے والے ہر شخص پر لازم ہے کہ دوگانہ شکر؟ نے کا حق ملکہ وکٹوریا فی الفور ادا کرے۔ ڈاکٹر احسن فاروقی تو اپنی کتاب کے پہلے باب کے پہلے صفحے پر ہی لکھتے ہیں کہ "اردو میں اس فن کو مستقل حیثیت دینے میں انگریزوں کا قابل قدر حصہ رہا" اور مزید یہ کہ "انگریزوں کی اس صنف کی توجہ سے قبل اردو نثر کا وجود نہ تھا۔ ۔ ۔ نثر میں انشاء کو روا رکھا جاسکتا تھا مگر قصوں اور داستانوں کے کوئی معنی ہی نہ تھے۔" دونوں ہی باتیں محل نظر ہیں۔ یہ خیال بہت عام ہے کہ انگریزی سرکار نے کر آکر جدت کا تحفہ نہ سنگھادیا ہوتا تو ناول کے بجائے داستانوں کا دور دورہ ہوتا، سڑک پر آئینے تراشنے کے بجائے ہم ابھی تک عمرو عیار کی زنبیل میں پڑے ہوتے اور ایک ایک کر کے حجرہ ہائے ہفت بلا سے نبٹ رہے ہوتے، ہم سب پنک میں پڑے داستانوں پر آہ اور واہ کر رہے ہوتے اور ناول ---BLESSED اور REDEEMING ناول --- ہم سے اسی قدر دور ہوتا جیسے صنعتی ترقی یا یوٹوپیا کا معاشرہ۔ ڈاکٹر احسن فاروقی ساری عمر ترقی پسندوں کے خلاف لکھتے رہے، لیکن ناول کے ورود کے بارے میں ان کے خیالات مارکسی فکر کے قریب پہنچ گئے ہیں۔ ہندوستان کے معاشرے کا تجزیہ کرتے ہوئے مارکس نے لکھا تھا کہ اس معاشرے کے جدید خطوط پر آنے کے لئے انگریزوں کی نوآبادی بننا لازمی اور ناگزیر ہے، اور انگریز ذریعہ نہیں بنیں گے تو یہ معاشرہ دور جدید کے تقاضوں سے ہم آہنگ نہ ہوگا۔ مگر انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کے آغاز کی تاریخ ہمیں بتاتی ہے کہ معاشرتی جدیدیت MODERNISATION کے لئے کسی بیرونی طاقت کا غلام بننا کوئی لازمی شرط نہیں ہے۔ ایران جاپان اور تھائی لینڈ جیسے ایشیائی ممالک کی تاریخ مارکس کے اس خیال کی نفی کرتی ہے۔ اور جدید زندگی کے دوسرے لوازم کے ساتھ ساتھ ناول نے بھی ان معاشروں میں قدم جما لیے، لہذا یہ خیال ہی غلط معلوم ہوتا ہے کہ انگریز نہ آتے تو ہم ناول سے بھی نہ متعارف ہوتے۔

ناول کی صنف کو تمام و کمال انگریزوں کے کھاتے میں ڈال دینے والے یہ بھول جاتے ہیں کہ ناول نے کورے، سادے ورق سے ابتداء نہیں کی تھی۔ بلکہ اردو کے ادبی معاشرے میں طویل نثری قصوں کی اپنی ایک باقاعدہ روایت موجود تھی، اور اس روایت نے ناول کو بدیسی مہمان نہیں رہنے دیا بلکہ اپنے رنگ میں رنگ لیا۔ ڈاکٹر احسن فاروقی نے شرر کے مضمون "دنیا میں ناول نویسی کی ابتداء" کا حوالہ دیا ہے، جس میں شرر نے ناول کے بارے میں لکھا ہے کہ "یہ ہماری قدیم امانت ہے جس کو ان امانت داران مغرب سے واپس لے آئے ہیں۔" شرر نے ناول کو الف لیلہ اور دوسری داستانوں سے مسلسل کر کے دیکھا ہے۔ اس لئے ان کا یہ خیال مجھے بہت اہم معلوم ہوتا ہے اور ناول کے آغاز کی اس بحث سے متعلق بھی جو آج افسانوی ادب کے مباحث کا اہم جزو ہے۔

اس بحث کو ایک نیا رخ قرۃ العین حیدر کی THE NAUTCH GIRL سے ملا ہے، جس میں انہوں نے حسن شاہ کے "ناول" کو انجم کسمنڈوی کے اردو ترجمے "نشتر" کے توسط سے انگریزی میں ڈھال دیا ہے۔ کتاب کے پیش لفظ میں قرۃ العین حیدر لکھتی ہیں:

"عام طور پر سمجھا جاتا ہے کہ ناول لکھنے کی ابتداء وکٹورین دور کے ہندوستان میں ہوئی اور یہ صنف انگلستان سے برآمد کی گئی تھی۔ مگر "نشتر" جسے کانپور کے ایک نوجوان حسن شاہ نے ۱۷۹۰ء کے لگ بھگ لکھا، اور اس حساب سے وہ پہلا معلوم جدید ہندوستانی ناول ہے۔"

اس ترجمے کی اشاعت سے بحث اب جس نہج کو اختیار کر سکتی ہے، اس کا اشارہ شمیم حنفی کے مضمون "پہلا ہندوستانی ناول" میں ملتا ہے، اور اس لئے قابل غور ہے کہ ناول کے بارے میں بعض مفروضوں کو مسترد کر کے رکھ دیتا ہے

"بعض کتابوں کی اشاعت ادبی روایت کے سلسلے میں ہمارے مسلمات اور مفروضات کو یکسر تبدیل کر کے رکھ دیتی ہے، قرۃ العین حیدر کا یہ ترجمہ بھی اسی نوعیت کی کتاب ہے۔ ہماری اجتماعی تہذیبی نشاۃ ثانیہ کے عہد آغاز، یعنی انھارویں صدی کے اواخر سے آج تک یہ خیال عام چلا آتا ہے کہ ادب کی کئی صنفوں، مثلاً، تنقید، ناول، انشائیہ یا ESSAY کی شروعات ہندوستان میں انگریزوں کے اقتدار اور انگریزی تمدن کے ارتقاء کا نتیجہ ہے، گویا کہ اگر اینگلو انڈین ادبی روایت اور اینگلو انڈین کلچر کی داغ بیل نہ پڑی ہوتی تو ہم جدید تصورات اور جدید اصناف کی دولت سے محروم رہ جاتے۔ لارڈ میکالے کا ان خطوط پر سوچنا اور ہندوستانی ادبی اور علمی روایت کے بارے میں جا و بے جا باتیں کرنا تو سمجھ میں آتا ہے، بہر حال یہ بزرگ حکمراں طبقے کا فرد اور نشہ اقتدار میں غرق تھا۔ مگر اس بے بصری کا کیا جواز ہے کہ ہم ابھی تک اپنی تخلیقی اور علمی روایات کے مشرقی سرچشموں کی شناخت اور ان کی اہمیت کے اعتراف میں جھجکتے ہیں۔ یہ ایک طرح کی تہذیبی بے اعتمادی ہے۔"

آگے چل کر شمیم حنفی نے ایک اور کانٹے کی بات کہی ہے "کسی بھی ادبی صنف کو اس کے حقیقی سیاق میں رکھے بغیر ہم اس کا جو بھی مفہوم متعین کریں گے، ناقص اور ناتمام ہوگا۔" اگرچہ سجاد حسین انجم کسمنڈوی کے ترجمے "نشتر" سے اردو داں طبقہ متعارف رہا ہے اور اس کتاب کو انیسویں صدی کے اواخر کے افسانوی ادب میں ممتاز مقام حاصل ہے، تاہم اس کتاب کے توسط سے ناول کی روایت کا سراغ لگانے کی کوشش نہیں کی گئی۔ ممکن ہے اس کی ایک وجہ یہ رہی ہو کہ انجم کسمنڈوی نے جس انداز میں قصے کا تعارف کرایا ہے، اس سے بعض مرتبہ یہ دھوکا ہوتا ہے کہ یہ بیان کسی قدیم کتاب کا ترجمہ نہیں ہے بلکہ اصل مسودے کا ذکر ایک CONVENTION کے طور پر اور قصے کو استناد بخشنے کی غرض سے کیا گیا ہے۔ پھر ہمارے افسانوی ادب کے اس دور میں ترجمے سے مراد بھی محض الفاظ کا الٹ پھیر نہیں بلکہ ایک تخلیقی

بازیافت کے طور پر قدیم متن کی بنیاد پر نیا اور مختلف متن تیار کر نالیا جا تا رہا ہے ۔ چنانچہ داستان امیر حمزہ" اور "طلسم ہوش ربا" کے لئے ان کے داستان گو ترجمے کا لفظ فراوانی سے استعمال کرتے ہیں ۔ پھر انجم کسمنڈوی نے بھی نواب افضل الدین احمد کی طرح اس کتاب کی تاویل کے لئے دوستوں کی فرمائش کے آگے مجبور ہو جانے کا سہارا لیا ہے جو CONVENTIONAL معلوم ہوتا ہے ۔ اور اسی رسم کے مطابق اس عہد کے ناولوں کے بلند معیار کا تذکرہ بھی کیا ہے گویا یہ ناقابل حصول آئیڈیل ہو اور اس تک پہنچ نہ سکنے پر مصنف کے ساتھ در گزر کی جائے "آج فسانہ نگاری اور ناول نویسی کی معجز نما ترقی، انشا پردازان وقت کی عالی دماغی اور روشن خیالی کی بدولت بہت اونچے مقام پر ہے، جہاں تک میرا اور اک ٹھوکر پر ٹھوکر کھاکے بھی نہیں پہنچ سکتا ۔ نتیجہ یہ نکلا کہ اگر ان کا کمال اعلا درجہ پر ہے تو میری بے کمالی بھی اپنی شان تنزل میں اکیلی نظر آئے گی ۔"

بہر کیف "نشتر" کا ترجمہ ہونا اور ایک قدیم فارسی مخطوطے پر مبنی ہونا، قرۃ العین حیدر کی تحقیق کے مطابق، تقریباً طے ہے اور اس بنیاد پر اسے ہندوستان میں جدید ناول کا نقطہ آغاز سمجھنا چاہیئے ۔ ترجمہ ہونا اگر طے ہے تو میرے ذہن میں ایک اور سوال اٹھتا ہے جس کی طرف قرۃ العین حیدر نے کوئی اشارہ نہیں کیا ۔ ۱۷۹۰ء میں کانپور کے نوجوان حسن شاہ نے یہ کتاب اپنے احوال واقعی کے طور پر لکھی تھی اور یہ کوئی فرضی قصہ ہونے کے بجائے اس کی ذاتی سرگزشت ہے، تو پھر اسے ناول کیوں کر قرار دیا جائے؟ اس کتاب کو ناول کی روایت کا سر آغاز ماننے کے لئے یہ سوال شاید بنیادی نوعیت کا ہو ۔ اس کا جواب جو میری سمجھ میں آیا ہے وہ یہ ہے کہ کتاب میں بیان کردہ واقعات آپ بیتی ہیں یا سرگزشت، اس بات سے بہت زیادہ فرق نہیں پڑتا کیوں کہ یہاں ناول کا سا نفس مضمون یا SJUZET اس قدر مکمل ہے کہ اس سے نہ صرف کتاب کا تعین صنف ہو جاتا ہے بلکہ اس صنف کی روایت کے بارے میں اہم بصیرت حاصل ہوتی ہے ۔ میرے اس قیاس کی بنیاد اس (مفروضہ ہی سہی) مماثلت پر ہے جو "نشتر" اور MANON LESCAUT میں نظر آتی ہے ۔ کھلنڈری، طوفانی نوجوانی گزارنے اور انگریزی سے رچرڈسن کے تراجم کرنے کے بعد، ابی پری وو (PREVOST) نے "نشتر" کے فارسی اصل سے تقریباً ساٹھ برس پہلے ۱۷۳۰ء میں یہ ناول لکھا اور کچھ اس انداز سے لکھا کہ گویا دونوں کتابیں KINDERED SPIRITS ہیں ۔ مماثلت کی وجہ محض یہ نہیں ہے کہ دونوں کے ہیرو دل گرفتہ اور کچھ کم زور و مجبور قسم کے نوجوان ہیں، اور وہ دل کش و دل آویز ہیروئن جو طوائف ہونے کے باوجود اخلاقی درسیات کے بجائے ستم پیشہ اور ہزار شیوہ معشوقہ کے طور پر پیش کی گئی ہے، بلکہ کرداروں کو جس ہمدردی و دل سوزی کے ساتھ پیش کیا گیا ہے کہ واقعات ہمیں اپنی گرفت میں لے کر ملوث کر لیتے ہیں ۔ اصل قصہ یا FABULA پڑھنے والوں کے جذبات کو انگیخت کرتا ہے ۔ اور غالباً یہی دونوں کتابوں کے نفس مضمون کا منشا بھی ہے ۔ مانوں لی کاؤ کا

افسانوی ڈھانچہ از حد سادہ ہے ، مختصر اور جامع ، جس کی وجہ سے تاثیر فزوں تر ہو جاتی ہے ۔
افسانوی عمل ، دونوں مرکزی کرداروں کے ذریعے سے واقعہ در واقعہ آگے بڑھتا ہے ۔ بیان
کاری کا لہجہ اداسی میں ڈوبا ہوا ہے ، اور شومیٔ تقدیر کا احساس ، ہر سین اور ہر ملاقات میں ایک
POIGNANCY سی پیدا کر دیتا ہے ۔ یہی کیفیت " نشتر " کی بھی ہے ۔ انجم کسمنڈوی اپنے
جس اسلوب پر اس قدر معذرت خواہ ہیں ، وہ دراصل اس عہد کی تہذیب عشق میں سراسر رنگا ہوا
اپنے موضوع سے عین مناسب ہے ۔ دونوں کتابیں اپنے اپنے ثقافتی سیاق و سباق میں پوری طرح
رچی ہوئی ہیں ۔۔۔ پری وو کا ناول الیگزاندرے ڈیوما ( صغیر ) کے ناول " کلیلیا کے پھولوں والی
خاتون " کا پیش خیمہ ثابت ہوا اور " نشتر " کا المیہ ، عشق " زہر عشق " کی یاد دلاتا ہے ۔۔ اس کے
باوجود دونوں کتابیں ایک دوسرے کے مماثل معلوم ہوتی ہیں ، کیوں کہ ان کے نفس مضمون
میں ہم ناول کی روایت کو استحکام حاصل کرتے ہوئے دیکھ سکتے ہیں ۔ شدت عشق کے بیان کے
باوجود دونوں کتابوں میں ایک RESTRAINT اور بے چارگی و مجبوری کا احساس موجود ہے
کیوں کہ ساخت کے اعتبار سے دونوں کتابیں ، اصل قصے کے چند برس بعد ان واقعات کو دہرا کر
بیان کاری کی رسم قائم کر رہی ہیں ۔ پری وو کے ناول میں ، بیان کار بوڑھا ہو گیا ہے اور ایک
اجنبی کو وہ تمام واقعات سنا رہا ہے جو کئی برس پہلے پیش آئے تھے ۔ " نشتر " کا بیان کار بھی واقعات
کے چند برس بعد سارا قصہ دہرا رہا ہے اور ناظرین سے دعائے خیر و مغفرت کا طالب ہے اصل متن
کے حواشی جو انجم کسمنڈوی کے تحریر کردہ ، واقعات کے تسلسل پر ایک IRONIC
STANCE کی حیثیت رکھتے ہیں ، اور ناول کے طور پر اس کی حیثیت کو مستحکم کرتے ہیں ۔
( قرۃ العین حیدر نے ان حواشی کو انگریزی ترجمے میں برقرار رکھ کر بالکل درست کیا ہے ۔ )
دونوں کتابیں سیدھے سبھاؤ اپنے الم ناک انجام کی طرف آگے بڑھتی ہیں ، جو روکے نہیں رک سکتا
مگر بیان کاری کی رسمیات کی وجہ سے شدت عشق کے بیان میں بھی ایک CONTROL ہے ،
جو فوراً پہچانا جاتا ہے کہ ناول نگار کا قلم ہے ۔ اور یہ پہچان بے حد اہمیت کی حامل ہے ۔ حسن شاہ
نے آپ بیتی لکھی ہو ، اور اس کا مقصد پڑھنے والوں سے اپنے حق میں دعائے مغفرت کروانا ہو
( مگر اس کتاب کے لکھنے سے حسن شاہ کا منشاء کیا تھا ؟ ) انہوں نے اپنی بیان کاری کے دوران
ناول کے CONVENTIONS کو نبھایا ہے اور ان کے استعمال سے ایسے پیچاک خلق کیے
ہیں کہ ناول کی روایت میں ان کی مستقل اہمیت ہے ۔ اہل تحقیق کے لئے راہ کھلی ہے کہ اس کی
تقدیم و تاخیر کو پایہ ثبوت تک پہنچائیں ، حسن شاہ کے چھوٹے بھائی حسین شاہ کی کتاب " جذب
عشق " اور اس سے مماثل دوسری کتابوں سے تعلق کی نوعیت ابھاگر کریں " نشتر " جیسی کتاب میں
اردو ناول کی روایت کے لئے PRECEDENCE موجود ہے ۔ جو دیکھے سو نہال ۔
ایک فنی ساختیے کے طور پر " نشتر " کے بارے میں اہم ترین بات یہ ہے کہ اس کی کامیابی

بیان کاری یا(NARRATION) کے ذریعے حاصل ہوئی ہے۔ بیلنیے کے متن کے دوران الغاروں اشعار، خصوصاً حافظ کی پوری پوری غزلیں دہرائی گئی ہیں جن سے واقعات کی ذہنی فضا بندی ہوتی ہے۔ درد انگیزی میں یہ ذہنی فضا "زہر عشق" سے مشابہت رکھتی ہے، مگر شاعری سے مماثلت اور اشعار کی باز خوانی کے باوجود شاعری سے مختلف ہے، اس لئے مختلف ہے کہ ایک اور روایت میں شامل ہے۔ پشکن کے منظوم ناول "ایفجینی او نیگن" کا تجزیہ کرتے ہوئے میخائیل باختن اس نتیجے پر پہنچتا ہے کہ ناول اور شعری اصناف کے درمیان نقطہ ہائے اختلاف اس قدر بنیادی ہیں کہ ناول پر شعری علامات کے تصورات لادنے کی تمام کوششوں کا مقدر ناکامی کے سوا کچھ نہیں۔ اس لئے کہ ناول میں ایک معنوں میں شعری علامات موجود تو ہو سکتی ہیں، اور وہ بھی خاص طور پر مصنف کے براہ راست بیان میں، مگر ناول کے لئے ان کی اہمیت ثانوی ہے، اور یہ علامات ناول میں ایسے منصب یا فنکشنز سرانجام دے رہی ہیں جو براہ راست نہیں ہیں۔ (مثلاً "آگ کا دریا" میں ٹی ایس ایلیٹ کی نظم سے لی گئی طاقت ور شیالے دیوتا، دریا کی علامت، جو ناول کے سرنامے پر درج ہے ناول کے بیلنیے میں اس براہ راست طریقے پر در آنے کے بجائے ایک اور ہی ڈھنگ سے آتی ہے جو ناول کی مرکزی علامت کے لئے اہم ہے۔)

باختن کا یہ مضمون "ناول کے نفس مضمون کے ماقبل تاریخ سے" جو مجھے ناول کی تنقیدی تاریخ میں ایک سنگ میل معلوم ہوتا ہے، ناول نگار اور اس کی استعمال کردہ زبان کے بارے میں یہ انتہائی اہم نکتہ اٹھاتا ہے جو مجھے "نشتر" اس کے مصنف / مترجم اور اس کی زبان کے حوالے سے بھی بے حد بصیرت افروز معلوم ہوتا ہے، کہ مصنف کے ہاں استعمال ہونے والی شعری علامات بذات خود OBJECT OF REPRESENTATION بن جاتی ہیں، اور اپنی نمائندگی کرنے کے ساتھ ساتھ مصنف کے خیالات کی نمائندگی بھی کرتی ہیں۔ مصنف اب "زبان" کے خارج میں ہی نہیں بلکہ اس کے بطون میں بھی موجود ہے۔ وہ صرف اس زبان کی نمائندگی نہیں کر رہا بلکہ خود اسی زبان میں کلام کر رہا ہے۔ پشکن کی کتاب کا مرکزی کردار، مصنف کے ساتھ ایک "امکانی مکالمے" کے علاقے میں، ایک مکالماتی رابطے میں موجود ہے۔ علاقے اور رابطے کے یہ الفاظ میں نے یہاں مولوی عبدالغفور شہباز کے حوالے سے درج کئے ہیں جنہوں نے کہا تھا کہ "غرض علاقہ۔ تاثیر و تاثر اور رابطہ فعل و انفعال جو عالم اور انسانی طبیعت کے درمیان ہے بس وہی اصل اصول سخن وری ہے"۔ اس رابطے اور علاقے کا باختن نے ایک مکالماتی ارتباط میں دیکھا ہے جو ناول کی صنف سے مخصوص ہے۔ اس کے نزدیک، کسی اور شخص کی زبان اور دنیا کے بارے میں نقطہ نظر کی علامت، جو بیک وقت نمائندہ بھی ہے اور نمائندگی کر بھی رہی ہے () SIMULTANEOUSLY REPRESENTED AND REPRESENTING ناول سے قطعاً مخصوص ہے۔ ناول کی عظیم ترین علامات، مثلاً ڈان

کیموتے کا پیکر، اسی قبیل کا ہے۔ حسن شاہ اور خانم جان کا قبیلہ بھی بلاشبہ یہی ہے۔ حسن شاہ اپنے بیانیے کے بطون میں اس طرح موجود ہے کہ انجم کسمنڈوی اور قرۃ العین حیدر کی آواز میں بھی بول اٹھتا ہے۔ درجنوں اشعار بلکہ حد تو یہ ہے کہ لسان الغیب کو اپنی زبان میں APPROPRIATE کرلیتا ہے، اسی زبان میں بول اٹھتا ہے، مکالماتی ارتباط سے اپنے وجود کا احساس دلاتا ہے۔ باختن کی اس بحث میں اگلا جو مقام آتا ہے، وہ "نشتر" کے حوالے سے اور بھی معنی خیز معلوم ہوتا ہے

THESE DESCRIPTIVE AND EXPRESSIVE MEANS THAT ARE DIRECT
AND POETIC (IN THE NARROW SENSE) RETAIN THEIR DIRECT SIGNIFICANCE WHEN THEY ARE INCORPORTED INTO SUCH A FIGURE BUT AT THE SAME TIME THEY ARE .QUALIFIED. AND .EXTERNALIZED SHOWN AS SOMETHING HISTORICALLY RELATIVE, DELIMITED AND INCOMPLETE - IN THE NOVEL THEY SO TO SPEAK CRITICIZE THEMSELVES.

ناول کی یہ خود انتقادی فارسی متن پر انجم کسمنڈوی کے حواشی میں بھی ظاہر ہوتی ہے۔ یہاں محض مترجم اپنی اپج یا برتری کے لئے مرحوم مصنف پر فقرے باری نہیں کر رہا، بلکہ ایک متن دوسرے متن سے مکالمہ کر رہا ہے۔ وہی مکالمہ جو ناول کی اساس ہے۔ "نشتر" نہ صرف اس مکالمے کا موضوع ہے، بلکہ بذات خود یہ مکالمہ ہے۔ اسی لئے یہ نمائندگی کا عمل بھی ہے اور نمائندہ بھی۔ بیک وقت آئینہ اور عکس ہونے کا یہ بوجھ ناول کے علاوہ اور کون سی صنف اٹھا سکتی ہے؟
آئینے اور عکس کی علامت کا امکان باختن کے اگلے فقرے ہی میں موجود ہے، جہاں وہ کہتا ہے

"THEY BOTH ILLUMINATE THE WORLD AND ARE THEMSELVES ILLUMINATED"

باختن اس گفتگو کو ایک اور ہی نہج پر لے جاتا ہے بالکل جس طرح ایک آدمی کے بارے میں جو کچھ معلوم ہو سکتا ہے، وہ اس کے مقام کو جان لینے سے ختم نہیں ہو جاتا، اسی طرح دنیا کے بارے میں جو کچھ معلوم ہو سکتا ہے وہ اس کے بارے میں ایک مخصوص نفس مضمون (DISCOURSE) سے ختم نہیں ہو جاتا، ہر میسر اسلوب محدود ہے، ایسے PROTOCOLS ہیں جن کی پابندی کرنا چاہئے۔"

لاکھ محدود سہی، ناول ایسے ہی PROTOCOL سے مطابقت کی استطاعت بھر کوشش ہے۔ "نشتر" بھی ایسی بھرپور کوشش ہے کہ میں اسے ناول کے DISCOURSE کی "ماقبل تاریخ" میں نہیں پھینک سکتا۔ مگر میں یہ سوچ کر ڈر جاتا ہوں کہ انجم کسمنڈوی بہرحال ایک MINOR ادیب ہیں۔ ان کی دوسری کتاب، جو اپنا DISCOURSE شیخ چلی کے

سوانح سے قائم کرتی ہے ، اس کو بھی میں " عظیم " نہ تو ثابت کر سکتا ہوں نہ ایسا کرنے کی ضرورت محسوس کرتا ہوں ۔ میرے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ ناول کے بارے میں بنیادی سوالات پر گفتگو کرتے ہوئے " نشتر " ILLUMINATED نظر آتا ہے ۔ آئینہ روشن ہے ۔ اس میں عکس زندہ ہیں ، حیران ہیں ۔

حیرت کی بات یہ ہے کہ اردو ناول کی تنقیدی تاریخ لکھنے والے نقادوں نے " نشتر " جیسی کتاب کو درخور اعتنا نہیں سمجھا ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسوا کی امراؤ جان ادا کے علاوہ ، اس دور کی دیگر کتابوں کو ناول نہیں سمجھتے ۔ ان تمام کتابوں کو من حیث المجموع ، ناول کا نقش اولیں یا پروٹو PROTO ناول قرار دے دیا جاتا ہے ۔ سب سے زیادہ مشکل اس وقت ہوتی ہے جب داستانوں کو ناول کا نقش اولیں یا ابتدائی اور خام صورت سمجھ لیا جاتا ہے ۔ کسی نے رجب علی بیگ سرور کے " فسانہ عجائب " کو داستان اور ناول کی درمیانی کڑی قرار دیا ہے ۔ اس سے قطع نظر کہ یہ خیال فی نفسہ درست ہے یا غلط فہمی پر مبنی ، یہ امر توجہ طلب ہے کہ اس کے پس پشت ارتقاء کا ڈارونی تصور کام کر رہا ہے ، گویا بوزنے اور سوچنے والے آدمی HOMO SAPIENS کی مجوزہ درمیانی کڑی کی طرح داستان کے بوزنے اور ناول کے انسان کے درمیان بھی درمیانی شکل ہونا ہی چاہئے ۔ کوئی درمیانی شکل ہو یا نہ ہو ، اصناف میں تغیر و ترقی ، حیاتیاتی مظاہر و انواع SPECIES کے ارتقاء کی طرح نامیاتی طور پر نہیں ہوتی ۔ بلکہ اس تبدیلی کے انداز اور ہی ہوتے ہیں ۔ داستان میں ناول کا پیش خیمہ تلاش کرنے والوں کے ذہن میں ایک اور تصور جاگزیں ہے ۔ اور وہ یہ ہے کہ داستان ، تہذیب کے اوائلی ایام یا ابتداء کی نمائندگی کرتی ہے ، جبکہ ناول و افسانہ تہذیب کے بلوغ اور جدیدیت کے علم بردار ہیں ۔ ڈاکٹر احسن فاروقی تو یہاں تک لکھ دیتے ہیں کہ انگریز حاکموں نے فن داستان نویسی کو ترقی دی اور ان کے اثر سے یہ فن عام بھی ہوا مگر اس فن کا ترقی کر کے ناول کے فن میں تبدیل ہو جانا آسان کام نہ تھا ۔ اس کے لئے اردو داستان نگار اور اردو پڑھنے والی پبلک کے ذہن کی ترقی ضروری تھی ۔ " پھر یہ کہ " افراد میں تو یہ بیداری رفتہ رفتہ آتی گئی مگر پوری قوم میں اسے پھیلانے کے لئے پوری نشاۃ الثانیہ اور ایک مکمل تحریک کی ضرورت تھی ۔ " اس کے بعد تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ۱۸۵۷ء کے واقعات اور سرسید کی علی گڑھ تحریک دراصل فکشن اور ریڈنگ پبلک کی باہمی پنجہ کشی کا شاخسانہ تھے ۔ درمیانی کڑیوں کا پیدا کردہ غدر !

ڈاکٹر صاحب مرحوم کے اس تصور کی وجہ بھی یہی ہے کہ وہ ناول کو بنیادی اور مرکز مان کر تنقیدی تاریخ لکھنے بیٹھے ہیں ۔ ناول کی عظمت سے کس کافر کو انکار ہو گا ، مگر اس کو ایک تناظر میں رکھ کر دیکھنے سے اس کی شان میں کمی نہیں آ جاتا ۔ ڈاکٹر احسن فاروقی اور ناول پر قلم اٹھانے والے ہمارے اکثر نقاد یہی تمام تجربات ناول کو ان ہی معیاروں سے جانچتے چلے آئے ہیں جو

صرف ناول کے لئے مناسب ہیں، اور ناول بھی ایک خاص دور کا مغربی ناول، چنانچہ ان لوگوں کے تنقیدی عمل کی یہ سب سے بڑی خرابی ہے کہ وہ بیانیہ ادب کی پوری روایت کو پردہ نگاہ میں لا ہی نہیں سکتے، اس لئے ان کے تنقیدی رویے محدود ہیں۔ مغربی ناول کے ایک خاص دور کو آفاقی معیار سمجھ لینے والوں کو مژدہ ہو کہ خود مغربی ناول ایک ہی سانچے کا پابند ہو کر نہیں رہا اور بے تحاشا تبدیلیوں سے دو چار رہا ہے۔ چنانچہ رابرٹ شلز اور رابرٹ کیلاگ کی کتاب " بیانیہ کی فطرت " جو تقریباً بیس برس پرانی ہونے کے باوجود مکتبی و درسیاتی تنقید میں مستند مانی جاتی ہے، بیانیہ کی مختلف شکلوں کو سامنے رکھ کر لکھی گئی ہے۔۔۔ اساطیر، لوک کہانی، رزمیہ، رومانس، تمثیل، اعترافیہ اور طنز۔۔۔ اور واقعیت پسند ناول کو بیانیہ کی تمام قدیم صورتوں کی ارتقاء پذیر و بہتر صورت ماننے سے انکار سے اپنے تنقیدی تجزیے کی ابتداء کرتی ہے۔ بیانیہ کی یہ تمام صورتیں اپنی اپنی جگہ اہمیت کی حامل ہیں اور اگر ناول ہم سے زمانی طور پر قریب ہے تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ اسے ترقی کے بعد حاصل ہونے والی مکمل ترین شکل سمجھ لیا جائے۔ ناول کا یہ تصور بیسویں صدی کے بعض اہم ترین مغربی ناول نگاروں کو بھی قابل قبول نہیں ہوگا۔ جیمز جوئس نے دانستہ طور پر واقعیت پسندانہ ناول کے اسلوب اور گھڑی گھڑائی شکل سے انحراف کیا۔ اور اس انحراف کے لئے بیانیہ کی بعض قدیم تر صورتوں سے کمک لی۔ یورپ سے باہر تو یہ انحراف اور بھی نمایاں ہے۔ لاطینی امریکا میں لکھے جانے والے موجودہ دور عروج کی تفہیم و تحسین کے لئے واقعیت پسند ناول نقطہ آغاز نہیں بنتا۔ افریقہ کے کئی ایک ناول نگاروں نے ( اموس توتو اولا، سوئنکا، کوفی اوونور اور دوسرے ) زبانی روایت، قبائلی اعتقادات اور لوک کہانیوں سے ناول کا خمیر اٹھایا۔ ان کو اس درمیانی کڑی نے سرگرداں نہیں کیا جس کی تلاش میں، ہمارے نقاد انیسویں صدی کے ناول کا بیش تر سرمایہ اٹھا کر کاٹھ گودام میں پھینکے ڈالتے ہیں۔

ادب کی دنیا میں اگر داستانوں کی کوئی اہمیت ہے تو ان کی اپنی صنفی، انفرادی خصوصیات کی بناء پر ہے، نہ کہ اس وجہ سے کہ وہ ناول کا پیش خیمہ بھی تھیں، یا کوئی مائل بہ تشدد نقاد ان میں ناول کے ابتدائی نقوش تلاش کر سکتا ہے۔ اردو کے نقادوں نے داستان کے ساتھ یہی سلوک کیا ہے اور اسی لئے، شمس الرحمن فاروقی کے بقول، ایسی تحریریں خال خال ہیں جن میں " داستان کو ناول کی بھونڈی اور PRIMITIVE شکل نہ قرار دیا جائے بلکہ اسکی اپنی ادبی حیثیت میں اس سے معاملہ کیا جائے۔" خود فاروقی صاحب نے اپنے GROUND BREAKING مضمون میں داستان سے اس طور معاملہ کرتے ہوئے بیانیہ کے اصول و نظریات کی روشنی میں داستان کی شعریات مرتب کرنے کی جو کوشش کی ہے، وہ اردو تنقید میں استثنائی مثال ہے، ورنہ نقادوں کی اکثریت نے داستان کو ناول کی شعریات کی روشنی میں پڑھا اور نتیجتاً غلط مبحث کا شکار ہوئے ہیں اور پھر ناول کی شعریات کے جو اصول اردو تنقید میں متعارف رہے ہیں، وہ بھی اصلاح طلب ہیں

ناول کی شعریات کی رو سے داستان پڑھنے سے جو گڑ بڑ ہوئی ہے، اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فاروقی صاحب نے لکھا ہے کہ "مشکل یہ ہے کہ ہم ناول کی شعریات کے بھی جدید و قدیم مباحث سے ناآشنا ہیں۔ ناول کے اصولوں سے ہماری ملاقات انگریزی کی ان کتابوں پر مبنی ہے جو آج سے ساٹھ اور ستر برس پہلے لکھی گئی تھیں اور جن کی بنیاد ان نظریات پر ہے جو سو برس پرانے ہیں۔ ہنری جیمز سے پہلے ناول کے اصول اور نظریاتی مباحث کیا تھے، ان کے بارے میں ہمیں بس دھندلا سا خیال ہے اور آج پچھلے پچیس برس میں ناول کے اصول اور نظریاتی مباحث میں کیا انقلاب آیا ہے ہم اس سے تقریباً بالکل ناآشنا ہیں۔" ناول پر اردو تنقید بیش تر اسی ناآشنائی کا کرشمہ ہے۔

اس ناآشنائی کی سزا داستانوں نے بھگتی ہے کہ نقادوں نے ان پر اعتراض کرنے کے لئے سارے اصول ناول سے وضع کئے جو مختلف تقاضوں کی حامل صنف ہے۔ داستان کو ناول کا ابتدائی اور ان گھڑ روپ سمجھنے کے جوش میں نقادوں نے داستان کو جامد اور پتھر کی طرح ٹھس صنف سمجھ لیا، جب کہ داستانوں کی تاریخ کا سرسری سا مطالعہ بھی واضح کر دیتا ہے کہ افسانویت کے مختلف پیرایہ ہائے اظہار میں ایک اندرونی تبدیلی اور تحرک کا عمل جاری تھا جو عوامی قصوں سے لے کر رامپور کے نوابی دربار اور پھر نول کشور کے مطبع میں جہازی سائز کی ضخیم جلدوں تک آتے آتے خاصی تبدیلیوں سے دوچار ہوا ہے۔ فاروقی صاحب نے گلہ کیا ہے کہ "ہماری کم علمی کا یہ عالم ہے کہ ہم "طلسم ہوش ربا" کی زبانی یا تحریری تاریخ سے بالکل واقف نہیں۔" ہم داستانوں کے بارے میں پورے تیقن سے نہیں کہہ سکتے کہ وہ اپنی ادبی زندگی کے مختلف مراحل میں کن کن تبدیلیوں سے گزری ہیں، اور ان تبدیلیوں کا داستانوں کی معنویت اور فنی ہیئت سے کیا تعلق ہے اس ناواقفیت کی بناء پر نقادوں نے داستان کی نول کشوری شکل کو، یعنی نول کشور کے شائع کردہ ایڈیشن کو کہ آج ہم بیش تر داستانوں سے صرف اسی صورت میں واقف ہیں، داستانوں کی حتمی اور انتہائی شکل سمجھ لیا ہے جس طرح کلاسکی واقعیت پسندی کے ناول کا بنیادی متن ہوتا ہے۔ داستانوں میں جتنی VARIATIONS، اور پھر مزید EPISODES کا اضافہ ہونے کی صلاحیت ہے، جس کی وجہ سے ان کا متن کہیں زیادہ LOOSE ہے، جب کہ "امراؤ جان ادا" یا "گئودان" ایسے متون ہیں جن میں ایک آدھ لفظ کی تبدیلی بھی متن کی بنیادی اور متعینہ حیثیت سے انحراف کی غلطی قرار دی جائے گی۔ لہذا داستانوں کو ایک SINGLE UNIFIED TEXT سمجھنا فی الاصل غلط ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ نکتہ بھی توجہ کے قابل ہے کہ ہمارے لئے داستانوں کی مانوس ترین شکل، یعنی نول کشوری داستانیں، جس وقت اپنی اس شکل میں وجود میں آرہی تھیں، وہ انیسویں صدی کے ناولوں کا معاصر زمانہ تھا۔ داستانوں میں ناول کی ابتدائی شکل ملنے کا امکان یوں اور بھی کم ہوجاتا ہے کہ دونوں اصناف ایک ہی SIMULTANEITY میں CO - EXIST کر رہی ہیں۔ قارئین کا ایک خاص زمانہ

دونوں کے درمیان مدت اشتراک ہے۔ اس معاصریت کی وجہ سے یہ امکان خارج از بحث نہیں کیا جاسکتا کہ ان دونوں نے ایک دوسرے کو کسی نہ کسی طرح سے۔ CROSS FERTILIZE کیا ہو۔ لیکن ظاہر ہے کہ تفاعل و تاثر کی یہ شکل ایک دوسرے کی اولین یا ترقی یافتہ شکل ہونے سے کہیں زیادہ پیچیدہ صورت ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ بالواسطہ طور پر داستان سے ناول کا DISCOURSE قائم ہونے میں مدد ملتی ہو۔ جس طرح ناول کے ذریعے سے بالواسطہ طور پر افسانے کے فروغ میں مدد ملی۔ داستان اور ناول کا تفاعل باہمی سرشار کے "فسانہ آزاد" سے کسی قدر ہویدا ہے، اور یہ اثر اولین نقش یا درمیانی کڑی سے کہیں زیادہ پیچیدہ اور تہہ دار ہے۔

داستان، ناول کا ابتدائی نقش نہیں ہے بلکہ قائم بالذات اور اپنی شرائط کی حامل صنف نثر ہے۔ داستان کے عناصر ترکیبی کے بارے میں غالب لکھنوی کا یہ بیان بہت اہم ہے کہ داستان کے چار عناصر ہیں۔ رزم، بزم، طلسم اور عیاری۔ پھر طلسم کے بارے میں فاروقی صاحب کا یہ بیان بھی بہت اہم ہے کہ طلسم کی ایک بنیادی صفت اشتداد INTENSIFICATION اور تکبیر ENLARGEMENT ہے ایسا کچھ تو اس وجہ سے ہے کہ یہ طلسم کا وصف ذاتی ہی ہے اور کچھ اس وجہ سے بھی کہ مبالغہ، اشتداد اور تکبیر زبانی بیانیہ کی عام صفات ہیں۔ داستان نے زبانی روایت سے لے کر چھپی ہوئی کتاب تک کا جو سفر طے کیا ہے وہ اگر آگے جاری رہتا تو ممکن ہے کہ ان عناصر کی ترتیب میں تبدیلی آتی۔ کوئی ایک عنصر ترقی پاکر دوسروں پر حاوی ہو سکتا تھا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ طلسم کی بنیادی صفات میں اس وجہ سے تبدیلی آجاتی کہ اب ان کا تعلق زبانی روایت سے نہیں رہا تھا۔ "داستان امیر حمزہ" اور "بوستان خیال" کے طول طویل سلسلے عروج اور تکمیل کو پہنچنے کے بعد آمادہ بہ زوال بھی ہو سکتے تھے۔ شاید ان سب میں خاصا وقت لگتا، مگر داستان کے ساتھ وابستہ تبدیلیوں کی رفتار ان تبدیلیوں کی وجہ سے تیز تر ہو گئی جو ہندوستان میں انگریزوں کی آمد کے ساتھ جاری تھیں۔ یہ تو کسی طور نہیں کہا جاسکتا کہ انگریزوں کی آمد نے داستانوں کے تابوت میں آخری کیل ٹھونک کر ہر طرف نشاۃ الثانیہ کا دور دورہ کر دیا، لیکن ایک براہ راست علت و معلول قسم کے تعلق سے ہٹ کر دیکھا جائے تو یہ اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ انگریزوں کے ساتھ در آنے والی تبدیلیوں کا اثر داستان تک کسی نہ کسی صورت سے ضرور پہنچا۔ یہ کسی طور نہیں کہا جاسکتا کہ ان تبدیلیوں کی وجہ سے داستان اس طرح EXTINCT ہو گئی جیسے ڈینوسار جو کبھی پردہ زمین پر گھومتے پھرتے تھے صفحہ ہستی سے غائب ہو گئے۔ یہ بھی ممکن تھا کہ ان تبدیلیوں کے زیر اثر داستان کی افسانویت اور نہ جانے کیا کیا پیکر تراشتی۔ وہ خالصتاً تخیلاتی قوت جو داستانوں کی اساس ہے، انگریزی ادب میں بھی MERVYN PEAKE کی GORMENGHAST TRIOLOGY جیسی کتابوں میں ظاہر ہو چکی ہے۔ اس سہ

شاخہ کی ادبی قدر و قیمت سے قطع نظر، داستان کے لئے اس سے مماثل صورت اختیار کر لینا چنداں مشکل نہ تھا۔ قوت متخیلہ داستان میں طرح طرح کی جولانیاں دکھاتی ہے اور عجیب و غریب پیرایے اختیار کرتی ہے۔ یگانہ کا یہ شعر داستان پر صادق آتا ہے

نئی زمین نیا آسماں نئی دنیا عجیب شے یہ طلسم خیال ہوتا ہے

داستان کی اگر کوئی ادبی یا فنی اہمیت ہے تو اس کی اپنے محاسن اور خواص کی بناء پر ہے، نہ کہ اس وجہ سے کہ اس میں بعض نقادوں کو ناول کا پیش رو نظر آتا ہے۔ داستان کی تفہیم اس کندہ ناتراش کے طور پر نہیں کی جاسکتی جس میں سے مزید تراش خراش کے بعد ناول کا زیادہ ڈھلا ڈھلایا پیکر نمودار ہوگا۔ پیش روی کے رشتے سے نہیں، مگر بیانیے کے تعلق کی وجہ سے داستان ناول سے منسلک ضرور ہے۔ تاہم دونوں کے REALITY PRINCIPLE مختلف ہیں اور اسی سبب سے دونوں کے تشکیلی مدارج بھی ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ محض افسانوی طرز بیان کے مشترکہ عنصر کی وجہ سے داستان اور قصوں کو ناول کا پیش رو یا نقش اولیں سمجھ لینا، نہ صرف داستان کے ساتھ زیادتی ہے بلکہ یہ خیال ناول کے عناصر ترکیبی سے بھی ناواقفیت کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ بدقسمتی سے یہ دو رویہ غلط فہمی اردو ناول کی تنقید میں نہ صرف عام رہی ہے بلکہ تنقیدی تاریخ کی عمارت اسی بنیاد پر اکثر کھڑی کی گئی ہے۔ چناں چہ اگر اس عمارت میں کجی نظر آئے تو چنداں تعجب نہ ہونا چاہیئے۔

ہمارے نقادوں نے داستان کی معنوی و ساختیاتی تفہیم سے زیادہ اس میں "ناول کی بشارت" تلاش کرنے میں سرگرمی دکھائی ہے۔ ڈاکٹر احسن فاروقی کا خیال تھا کہ داستان سے ایسے حصے تراش لئے جائیں جن میں مثلاً عمرو عیار کے واقعات موجود ہیں، تو ناول کی سی دل چسپی کی کتاب نکل آئے گی۔ یہ مفروضہ داستان کی تخلیقی وحدت کے ساتھ ناقابل تلافی تشدد برت رہا ہے جس میں مختلف عناصر ایک دائرے میں اپنے اپنے مقاصد کو سرانجام دے کر ایک وسیع تر مقصد کو پایہ تکمیل تک پہنچا رہے ہیں، اور یوں کائنات سے انسان کے اس رشتے کی طرف بھی اشارہ کر رہے ہیں جو داستان کے بنیادی AXIOMS میں سے ایک ہے۔ یہ اصول اور اس اصول سے گریز کی کیفیت ہی دراصل "فسانہ آزاد" کا امر واقعہ ہے جو اس کے ڈھیلے ڈھالے اور PICARESQUE نظر آنے والے فارم سے ہویدا ہے۔ مگر اس مضمون اور اس کی ہیئت کا احساس ان نقادوں کے یہاں قطعاً مفقود ہے جو "فسانہ آزاد" کو داستان اور ناول کے درمیان کی کڑی قرار دیتے ہیں۔ یہ درمیان کی کڑی بھی عجیب ہتھکڑی ہے کہ ہمارے نقادوں کا ہاتھ ہی نہیں چھوڑتی۔ بعض نقادوں نے داستانوں میں ناول کا آغاز تلاش کرنے کے بجائے بعض دوسرے اصناف میں اس آغاز کے نقوش تلاش کرنا تجویز کیا ہے۔ اس حوالے سے ڈاکٹر قمر رئیس کا نظریہ مجھے بڑا اہم معلوم ہوتا ہے اور اس اعتبار سے بھی بحث طلب کہ اس سے ایک پورے مکتب فکر کی

نمائندگی بھی ہوتی ہے ۔ " تلاش و توازن " میں انہوں نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ داستان اور ناول کے درمیان کچھ کڑیاں ہیں ( یا ڈاروین کے نظریہ ارتقاء کی طرح ایک گم شدہ کڑی ہے ) جن کی دریافت مزید تحقیق سے ممکن ہے

" ناول بے شک اپنی ظاہری ساخت کے اعتبار سے رزمیہ ، ڈرامہ یا داستانوں کے خاندان سے تعلق رکھتا ہے لیکن اس فرق نے کہ ان کا آغاز و ارتقاء صنعتی دور سے پہلے ہوا اور ناول کا خاص صنعتی دور میں ، ظاہری مشابہت کے باوجود ان کے درمیان بڑا فصل اور بعد پیدا کردیا ہے ۔ سچ تو یہ ہے کہ ناول کے شجرہ نسب میں داستانوں کا نام سب سے آخر میں اور سفر ناموں ڈائریوں ، انشائیوں ، آپ بیتیوں ، مکاتیب اور نثری تمثیلوں کے بعد آئے گا ۔ یہ وہ اصناف ادب ہیں جو نشاۃ ثانیہ کے بعد اور صنعتی تبدیلیوں کے زیر اثر فرد کے ابھرتے ہوئے کردار سے انسان کی بڑھتی ہوئی دل چسپی کی طرف اشارہ کرتی ہیں ۔ ان اصناف میں فرد کے کردار ، اعمال ، مشاغل اور اس کے نو بہ نو تجربات کا واقعیت پسندانہ اظہار ہی ناول کے ورود کی بشارت تھا ۔ ان جدید اصناف میں عصری زندگی اور بدلتی ہوئی حقیقتوں کا احساس و ادراک ناول کا پیش رو کہا جاسکتا ہے ۔ اردو میں نذیر احمد ، سرشار ، شرر کے ناولوں کو قدیم رنگ کے قصوں اور داستانوں کی ہی ایک نئی شکل یا ان کا جانشین کہا گیا ہے ، اور ابھی تک ان کی درمیانی کڑی یعنی ان سفر ناموں ، انشائیوں ، سوانحی مضامین ، مکاتیب اور نثری تمثیلوں کی تحقیق اور دریافت نہیں کی گئی جو اپنے محرکات اور ماہیت کے اعتبار سے داستانوں سے دور اور ناول سے بہت قریب ہیں ۔ "

داستان سے دور ہونا ناول سے قربت کی لازمی نشانی اس وقت تک نہیں مانی جاسکتی جب تک کہ دونوں کا ایک دوسرے کا ANTI THESIS ہونا ثابت نہ ہوجائے ۔ ڈاکٹر قمر رئیس نے آگے چل کر ان نثرپاروں کے نام بھی گنوائے ہیں ( پروفیسر رام چند کے مضامین ، عزیز الدین خان کا جواہر اصل ، کریم الدین کا خط تقدیر اور محمد حسین آزاد کی " نیرنگ خیال " ) جو ان کے خیال کے مطابق ناول سے قریب تر ہیں اور بطور ایک صنف ادب اس کی پیش روی کر رہے ہیں ۔ حالاں کہ یہ بات بھی کچھ کم اہم نہیں کہ ان کتابوں کا تعلق مختلف اصناف سے ہے اور مختلف اصناف کے مختلف اسالیب سے ، اس لئے ان سب کو پیش روی کی ایک ہی نظریاتی لکڑی سے ہانکا نہیں جاسکتا ۔ ڈاکٹر صاحب نے اس پیش روی کی بنیاد بھی فرد کے اعمال و مشاغل سے بڑھتی ہوئی دل چسپی میں دیکھی ہے ۔ لیکن یہ بات بھی مجھے OVER SIMPLIFICATION معلوم ہوتی ہے ۔ ڈاکٹر صاحب نے جن اصناف کی نشان دہی کی ہے ، ان اصناف سے عمومی طور پر نثر کا فروغ اور ترقی جس قدر ہوئی ہے اس کا اثر کسی نہ کسی حد تک ناول کے فروغ پر پڑا ہی ہوگا ، لیکن ناول کے DISCOURSE کے قائم ہونے میں ان اصناف سے زیادہ مدد نہیں مل سکتی ، اس لئے کہ فی الاصل یہ اصناف بیانیہ نثر کی مختلف اقسام ہیں

اور ان کے فنی اغراض اور بنیادی تصورات ناول کے انداز پیش کش سے مطابقت نہیں رکھتے۔ مختلف النوع عناصر کی حامل ان اصناف کو ایک سمجھنا غلطی پر مبنی ہے، اس لئے اس سے جو نتیجہ اخذ کیا گیا ہے اس کو بھی قبول کرنے میں مجھے تامل ہے۔ اور اس اجمال کا قدرے تفصیلی بیان ضروری معلوم ہوتا ہے۔

داستان اور ناول کے حوالے سے ایک بڑے اہم نکتے کی طرف اشارہ کرتے کرتے ڈاکٹر قمر رئیس کسی اور سمت نکل گئے ہیں۔ وہ ان دونوں کا فرق یوں بتاتے ہیں کہ ان میں سے ایک صنعتی دور سے پہلے کی چیز ہے اور ایک خاص صنعتی دور کی پیداوار۔ یہ بات مغربی ادبیات کے حوالے سے تو درست ہو سکتی ہے، مگر اردو میں ایک خاص دور میں ناول کے ورود کو EXPLAIN نہیں کر سکتی۔ کیا اردو میں ناول کے آغاز اور ہندوستان میں صنعتی دور کے آغاز کا زمانہ ایک ہی ہے، اور کیا ان میں علت و معلول کا تعلق ہے؟ اگر اس سوال کا جواب آپ ہاں میں دیتے ہیں تب بھی اس سے یہ اندازہ نہیں ہوتا کہ داستان اور ناول میں جو فرق ہے، کیا وہ دنیا کے بارے میں نقطہ نظر WORLD VIEW اور اس کے فنی اظہار کا فرق ہے؟ اور اگر یہ فرق دونوں کے نفس مضمون SJUZET یا طریقہ بیان واردات میں بھی موجود ہے تو آخر یہ کس مقام پر واقع PRECISELY LOCATED ہے؟ صنعتی دور یا جاگیرداری کی تفریقات ان اہم تر سوالوں کے ضمن میں، ہمارے لئے کچھ خاص معاون ثابت نہیں ہوتیں۔

اس کے باوجود میں یہ سمجھتا ہوں کہ سماجی تبدیلیوں میں ناول کے آغاز کے آثار تلاش کرنا بالکل ہی غلط راستے پر چل پڑنے کے مترادف نہیں ہے۔ اور اس نوع کے جائزے سے بعض مفید اشارے مل سکتے ہیں۔ اس قسم کا کام اردو ناول کے حوالے سے تو نہیں ہوا، مگر مغربی ناول کے حوالے سے ایسے کئی مطالعے ذہن میں آتے ہیں۔ ایئن واٹ IAN WATT نے "ناول کا عروج" میں اٹھارویں صدی کے تین برطانوی ناول نگاروں ڈیفو، رچرڈس اور فیلڈنگ کا اس نظر سے جائزہ لیا ہے کہ وہ اپنے زمانے کے اخلاقی و فکری ماحول سے کیسے متاثر ہوئے اور اس کا اثر ناول کی نو تشکیل شدہ صنف کے ورود پر کیا پڑا۔ ہرچند کہ یہ کتاب اب خاصی پرانی ہو گئی مگر بعض امور میں اب بھی مفید ثابت ہوتی ہے۔ اٹھارویں صدی کے انگلستان میں ان تین ادیبوں کے ہاتھوں ناول کا DISCOURSE جس طرح قائم ہوا، اس کی تہہ میں واٹ نے تین سماجی مظاہر کو کارفرما دیکھا ہے۔ اولاً معاشی انفرادیت ECONOMIC INDIVIUALISM اور درمیانی طبقے کا فروغ، جس کا نتیجہ قارئین کے ایک خاطر خواہ طبقے یا ریڈنگ پبلک کی صورت میں ظاہر ہوا دوسرے یہ کہ سترھویں صدی کے فلسفیانہ نظریات خصوصاً دیکارت اور لاک کے خیالات کا اثر اور تیسرے، عورتوں کی سماجی حیثیت میں برپا ہونے والی پیچیدہ تبدیلیاں۔ مغربی ادب کی صورت حال سے زبردستی کی مطابقت پیدا کئے بغیر بھی یہ بالکل واضح ہے کہ ایسے مظاہر کی

کار فرمائی اردو ناول کے فروغ میں بھی موجود ہے۔ مثلاً ۱۸۵۷ء کے بعد ابھرنے والے طبقات کی معاشی اور ثقافتی خواہشات کا اثر، ادبی ماحول پر بھی پڑا۔ اس نئے ابھرتے ہوئے اور طاقت حاصل کرتے ہوئے طبقہ کی قوت خرید اور ذوق مطالعہ نے اردو صحافت کو بے اندازہ بڑھاوا دیا، جس سے نثر کو عموماً اور افسانوی ادب کو خصوصاً مزید IMPETUS ملا۔ نذیر احمد کے ابتدائی ناولوں کی معاشی اساس تو انگریز حاکموں کے اعلان کردہ ادبی مقابلوں کے انعام میں ہے، لیکن سرشار اور شرر کے ناول قارئین کے ایک بڑھتے ہوئے طبقے تک، اخبار رسائل میں قسط وار اشاعت کے توسط سے پہنچے۔ اس لئے یہ بھی طے ہے کہ ان کی ظاہری ساخت پر قارئین کی توقعات اور اس طرز اشاعت نے اپنا اثر مرتب کیا۔ عورت کی سماجی حیثیت میں تبدیلی اور اردو ناول کے آغاز میں تو اس وقت سے چولی دامن کا ساتھ ہے جب ان تبدیلیوں کے شعور نے اصلاحی تعلیم کی خواہش پیدا کی اور اس خواہش کو اپنا مناسب ترین پیکر "مراۃ العروس" کے بیانیہ متن میں مل گیا حالی کی "مجالس النساء" سے لے کر "افسانہ۔ نادر جہاں" تک، خواتین کی تعلیمی اصلاحی کا جذبہ اردو ناول کے اہم ترین محرکات میں اس طرح شامل رہا ہے کہ ان ضروریات نے ہی ناول کی ابتدائی صورت اور نفس مضمون کا ڈھانچہ وضع کیا۔ سماجی مظاہر سے ادب پاروں کا تعلق ہر طرح سے ثابت کرنے کے عمل سے جذبہ ایمانی کی طرح وابستہ ہونے کے باوجود، ہمارے نقادوں نے اردو ناول کی تشکیل میں ان عناصر کے کردار کا خاطر خواہ جائزہ نہیں لیا۔ میری تشخیص کے مطابق، اردو ناول کی تاریخ و تنقید کی کمی DEFICIENCY DISEASE ہے، اور ترقی پسند تنقید سے بھی اس کا مداوا نہیں ہوتا۔

فرد کے کردار، اعمال اور مشاغل کو ڈاکٹر قمر رئیس نے بجا طور پر ناول کے ورود سے منسلک کر کے دیکھا ہے، مگر اس اشارے کو بھی اس کے منطقی انجام تک نہیں پہنچایا۔ عام انسانوں کی روزمرہ زندگی سے ناول کے سروکار کے بارے میں واٹ نے ڈیفو کے "رابنسن کروسو" کے حوالے سے خاصی تفصیل سے لکھا ہے اور اسے دو باتوں سے مشروط قرار دیا ہے۔ پہلے تو یہ کہ معاشرہ ایک ایک فرد کو اتنی اہمیت دیتا ہو کہ اسے سنجیدہ ادب کا موضوع سمجھنے کے لئے تیار ہو، اور دوسرے یہ کہ معاشرے کے عام آدمیوں میں عقائد اور اعمال کا اتنا تنوع ہو کہ ان کا تفصیلی جائزہ باقی کے عام آدمیوں کے لئے دل چسپ ہو، جو ناولوں کے قاری ہیں۔ انفرادیت یا INDIVIDUALISM کا تصور اتنا سادہ اور سیاہ بر سفید نہیں جتنا کہ ڈاکٹر قمر رئیس کے مذکورہ اقتباس سے معلوم ہوتا ہے۔ واٹ کے مطابق اس کے لئے ایسا معاشرہ ضروری ہے جو نہ صرف ہر ایک فرد کے لئے دوسرے افراد سے باطنی آزادی کے تصور کا پابند ہے، بلکہ ماضی کے ان اعمال و افکار سے وابستگی کو بھی ضروری نہیں سمجھتا جن کو "روایت" کا نام دیا جاتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ ایسے معاشرے کا وجود بھی ایک مخصوص معاشی اور سیاسی تنظیم اور مناسب آئیڈیالوجی

کی موجودگی پر منحصر ہے۔ ایسی معاشی و سیاسی نظامت جو اپنے ارکان کو CHOICES کا ایک وسیع سلسلہ پیش کر سکے، اور آئیڈیالوجی بھی ایسی جو ماضی کی روایات کے بجائے فرد کی اس خود مختاری پر مبنی ہوں جو اس کے سماجی منصب یا ذاتی صلاحیت سے آزاد ہو۔ واٹ کے مطابق جدید معاشرہ اس طریقے سے انفرادیت پسند ہے، مگر اس کے تاریخی اسباب میں وہ جدید صنعتی سرمایہ داری کے ساتھ ساتھ پروٹسٹنٹ عقائد، خصوصاً پیورٹن اور کالونسٹ اصلاحات کو بھی گنواتا ہے فرد کے لئے CHOICES کی آزادی کا یہ تصور اس کے تاریخی اسباب جن کی جڑیں پروٹسٹنٹ ETHOS اور سرمایہ داری تک جا پہنچتی ہیں، کسی بھی طرح ترقی پسند نقادوں کے لئے قابل قبول نہیں ہو سکتا۔ اس لئے فرد اور اس کے اعمال و مشاغل سے ناول کے سروکار کو وہ تذکرۃً ناول کے فیوض و برکات میں شمار تو کر سکتے ہیں، مگر اس خیال کی رو کے ساتھ آگے جانے سے قاصر ہیں کیوں کہ اس پر چل کر اور ناول میں مضمر فرد کی شخصی آزادی کے اساسی تصور کو تسلیم کر کے وہ دراصل اسی آئیڈیالوجی کی نفی کر دیں گے جس کی شاخ نازک پر ترقی پسند تنقید کا آشیانہ قائم ہے ترقی پسند تنقید لا محدود اور انفرادی CHOICES کو برداشت نہیں کر سکتی، اس لئے کہ وہ انفرادی و شخصی تجربے کو آئیڈیالوجی کا SUBSERVIENT سمجھتی ہے، انفرادی لہجوں کو ایک غالب آواز کا تابع، اور نقاد کا کام۔۔۔ نقاد بطور آمر۔۔۔ یہ ہے کہ ان لہجوں کی کھنک کو غالب آئیڈیالوجی کی حدود سے تجاوز نہ کرنے دے۔ یہ کام فی الاصل ناول کی تخلیقی و امکانی آزادی کی سراسر ضد ہے۔

فرد کے اعمال و مشاغل سے سروکار کو ناول کی خاصیت بتانے کے باوجود ڈاکٹر قمر رئیس اس کا نقطہ آغاز مضامین، انشائیوں، ڈائریوں آپ بیتیوں اور مکاتیب جیسی تحریروں میں ڈھونڈ رہے ہیں جو دراصل ایک آواز کی تابع ہیں، اور ناول کی اس مکالماتی خصوصیت کو زائل کر رہے ہیں جو باختن کے خیال میں ناول کی اہم ترین خصوصیت ہے۔ باختن کے اس تصور کی قدرے تفصیل شاید یہاں ضروری معلوم ہو، کچھ اس لئے بھی کہ باختن کی تحریریں غالباً ناول کی تنقید میں پچھلے چند برس میں سامنے آنے والی وقیع ترین تحریریں ہیں اور مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے ناول کی تنقید میں انقلاب برپا کر دیا ہے جس کا اطلاق اردو ناول پر بھی ہوتا ہے۔ مجھے تعجب ہے کہ ترقی پسندوں نے میخائیل باختن کا ذکر جوش و خروش سے کیوں نہیں کیا۔ باختن کی تحریریں اگرچہ بیش تر اس صدی کے نصف اول ہی میں لکھی گئی تھیں، لیکن انگریزی میں ان کا ترجمہ اور ناول کے فنی نظریات پر ان کا اطلاق حالیہ واقعہ ہے۔ باختن کے بعض نظریات میں خصوصاً لسانیات پر اس کی کتابوں میں جدلیاتی مادیت کے لئے بھی گنجائش نکل آتی ہے، اور غالباً اس نے روس کے سرکاری مارکسزم سے علانیہ قطع تعلق بھی نہیں کیا۔ اس کے باوجود بھی ہمارے ترقی پسند اس سے ناواقف رہنا چاہیں، تو اس کا مطلب میرے سمجھ میں یہی آتا ہے کہ اسٹالن ازم کے

ایک تنگ اور محدود تصور کے سوا ان کے ہاں کسی چیز کی گنجائش نہیں۔ اور پھر بھی مچلے ہیں کہ زخم جگر دیکھیں گے۔ باختن ہی نہیں، توماشیوسکی اور روسی ہیئت پرستوں کی تحریریں جوں جوں انگریزی میں آتی گئی ہیں، ناول اور بیانیے کے مباحث کا رخ ہی بدل گیا ہے۔ ان کے تصورات کی اہمیت کا اندازہ کرنے کے لئے FABULA اور SJUZET کی دو اصطلاحوں کی افادیت ہی کو دیکھیے۔ FABULA کہانی یا اصل قصہ ہے، عین اسی طرح کہ جس طرح وہ زماں و مکاں کی حقیقت میں عمل پذیر ہوا ہوتا۔ جب کہ SJUZET بیانیہ کا متن ہے جس میں قصے کی نمائندگی اس تمام ترتیب و ترمیم، کاٹ چھانٹ، انتخاب اور تنسیخ کے بعد کی گئی ہے جو قصے کو متن بنانے کے عمل کا حصہ ہیں۔ FABULA کا ترجمہ سیمور چیٹ مین نے STORY، اور SJUZET کا ترجمہ DISCOURSE کیا ہے، جب کہ اردو میں شمس الرحمن فاروقی نے FABULA کے لئے پوری کہانی، اور SJUZET کے لئے نفس مطلب کی تراکیب استعمال کی ہیں۔ اردو ناول کے نقاد، چاہے وہ علی عباس حسینی ہوں یا ڈاکٹر احسن فاروقی، اپنا زیادہ تر وقت کردار اور پلاٹ کی داد و تحسین پر صرف کرتے ہیں۔ وہ SJUZET کی طرف آتے ہی نہیں کہ بیانیہ کے اس ہنر کی تعبیر و تفہیم کریں جس سے کام لیتے ہوئے کہانی کار نے واقعات کو ایک خاص ترتیب دی ہے اور اس میں اپنے تئیں کوئی معنویت تجویز کی ہے۔ اسی لئے مجھے اردو ناول پر لکھی جانے والی بیش تر تنقید ادھوری معلوم ہوتی ہے کیوں کہ وہ سکے کے ایک ہی رخ پر نظریں گاڑے رہتی ہے۔

باختن کے تصورات میں ناول کی زبان کو مرکزی اہمیت حاصل ہے۔ ناول کو وہ ایک لسانیاتی نظام قرار دیتا ہے جس میں اشکال مکالے کی حالت میں ہیں۔ اور یہ حالت مکالمہ گویا وہ مرکز ہے جس میں ناول کی جان ہے۔ باختن کے نزدیک ہر اصلی AUTHENTIC ناول ایک مکالماتی نظام ہے جو مختلف "زبانوں" اسالیب اور شعور کی ان امیجز سے بنا ہوا ہے جو ٹھوس ہیں اور جنہیں زبان سے الگ نہیں کیا جاسکتا۔ ناول میں زبان صرف نمائندگی ہی نہیں کر رہی ہے بلکہ خود ہی نمائندگی کا موضوع بھی ہے، اور اسی لئے ناول کا DISCOURSE اپنی ہی تنقید کرتا رہتا ہے۔ ناول کے مخصوص DISCOURSE کا ذکر اس لئے اہم ہے کہ اسی سے ناول کے امکانات ظاہر ہو سکتے ہیں۔ ناول کی صنف نسبتاً نئی ہے،، مگر باختن کا کہنا ہے کہ ناول کے باقاعدہ ورود سے پہلے متنوع اصناف کا ایک پورا ذخیرہ موجود ہے جو دوسرے کے کلام اور زبان کی نقالی، عکاسی، استہزاء، اور نمائندگی کر رہے تھے اور انہوں نے ناول کی آمد سے پہلے ہی اس کے لئے راستہ ہموار کر دیا۔ یوں NOVELISTIC DISCOURSE کی پوری ایک ماقبل تاریخ PRE-HISTORY موجود ہے جو صدیوں ہی نہیں ہزاروں برس پرانی ہے۔ اور ناول کی صنف پختہ ہوئی تو عوامی گفتگو پر مبنی اصناف میں پختہ ہو گئی جو زبان اور تہذیب کی سرحد کے

قریب پروان چڑھ رہی تھیں، اور اس DISCQURSE میں زبان، قبیلوں، تہذیبوں کی قدیمی کشمکش کی بازگشت موجود ہے۔ اس حساب سے دیکھا جائے تو میرے خیال میں جس کتاب میں اردو ناول کا DISCOURSE واضح طور پر قائم ہوتا ہوا نظر آتا ہے اور جسے صحیح معنوں میں اردو ناول کا نقش اولیں کہا جا سکتا ہے، وہ سید انشاء اللہ خان انشاء کی "دریائے لطافت" ہے۔ عوام الناس کی گفتگو کے نمونے اور وہ عنصر بھی جسے باختن PARODIC- TRAVESTYING MIMICRY کہتا ہے۔ پھر متن کی فارسی اور مثالی نمونوں کی عوامی گفتگو یعنی اردو کے درمیان ایک تناؤ کی سی کیفیت ہے، جس کو مصنف نے ہنسنے ہنسانے کے لیے استعمال کیا ہے، مگر جو تہذیبی (عوام / خواص) اور لسانی (فارسی / اردو) کشمکش سے مملو ہے۔ ناول کا نظریہ ساز ہونے کے ساتھ ساتھ باختن علم لسان کا عالم تھا، اس لیے اس بات پر چنداں تعجب نہ ہو تا کہ ناول کا DISCOURSE جس کتاب میں لتنے واضح طور پر قائم ہوتا ہوا نظر آرہا ہے وہ قواعد زبان کی کتاب ہے۔ اس کتاب کی اہمیت کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ "توبتہ النصوح" کے کلیم نے اپنے چھوٹے بھائی کے سامنے اس کتاب کو خریدا تھا۔ اور یہ ان کتابوں میں سے ایک تھی جو نصوح نے قابل اعتراض سمجھ کر جلا دی تھیں۔ اگر یہ ایسی HUMANIST کتاب نہ ہوتی تو پھر نصوح کے ہاتھوں کیوں پھونکی جاتی؟

"دریائے لطافت" میں وہ دونوں عناصر بیک وقت مل جاتے ہیں جن کو باختن نے ناول کے DISCOURSE کے لئے کلیدی اور فیصلہ کن قرار دیا ہے، ایک تو ہنسی اور دوسرے کثیر اللسانی کیفیت جسے اس نے POLYGLOSSIA نام دیا ہے۔ لفظ خنداں، جسے وہ رابلے RABELAIS اور یورپ کی CARINVALESQUE کے حوالے سے دیکھتا ہے، اس لئے اہمیت کا حامل ہے کہ

(IT) INTRODUCES THE PERMANENT CORRECTIVE OF LAUGHTER, OF A CRITIQUE ON THE ONE-SIDED SERIOUSENESS OF THE LOFTY DIRECT WORD, THE CORRECTIVE OF REALITY THAT IS ALWAYS RICHER, MORE INDIVIDUAL AND MOST IMPORTANTLY TOO CONTRADICTORY AND HETEROGLOT TO BE FITTED INTO A HIGH AND STRAIGHTFORWARD GENRE

ناول کے متن میں شامل دوسرے کے الفاظ، یعنی مکالمات اور REPORTED

SPEECH کے حوالے سے باختن ناول کی زبان کی خصوصیت کی نشان دہی کرتے ہوئے، دوستو ئیفسکی کی شعریات پر اپنی کتاب میں لکھتا ہے

THE POSSIBILITY OF EMPLOYING ON THE PLANE OF A SINGLE WORK DISCOURSES OF VARIOUS TYPES, WITH ALL THEIR EXPRESSIVE CAPACITIES INTACT, WITHOUT REDUCING THEM TO A SINGLE, COMMON DENOMINATOR - THIS IS ONE OF THE MOST FUNDAMENTAL CHARACTERISTICSI OF PROSE HEREIN LIES THE PROFOUND DISTINCTION BETWEEN PROSE STYLE AND POETIC STYLE - FOR THE PROSE ARTIST THE WORLD IS FULL OF OTHER PEOPLES WORDS AMONG WHICH HE MUST ORIENT HIMSELF AND WHOSE SPEECH CHARACTERISTICS HE MUST BE ABLE TO PERCEIVE WITH A VERY KEEN EAR HE MUST INTRODUCE THEM INTO THE PLANE OF HIS OWN DISCOURSE BUT IN SUCH A WAY THAT THE PLANE IS NOT DESTROYED HE WORKS WITH A VERY RICH VERBAL PALETTE

زبان کے استعمال کا یہ فرق ناول کے بارے میں باختن کے اہم ترین تصورات کی بنیاد ہے۔ اسی کی بناء پر باختن، رزمیہ، غنائیہ اور المیہ جیسی، مستند CANONIZED اصناف سے ماخوذ اسلوبیات کو ناول کے لئے موزوں نہیں سمجھتا۔ وہ ان اصناف کو MONOLOGIC قرار دیتا ہے کیوں کہ ان میں اسلوب یکساں رہتا ہے اور ایک ہی WORLD VIEW اظہار پاتا ہے۔ اگر متن میں ایک سے زیادہ متکلمین بھی موجود ہیں (جیسے مثنویوں میں) تب بھی یکسانیت اور توافق کو برقرار رکھا جاتا ہے۔ یہ یکسانیت اسلوبیاتی ہی نہیں بلکہ آئیڈیالوجی کی بھی ہوتی ہے۔ اس کے برخلاف ناول فی الاصل مکالماتی DIALOGIC ہے (باختن نے اس کے لئے POLYPHONIC کے الفاظ بھی استعمال کئے ہیں) کیوں کہ اس میں تحریری زبان کے ساتھ ساتھ عوامی گفتگو بھی در آتی ہے، مصنف کی اپنی زبان کے ساتھ ساتھ کرداروں کی زبان بولی ٹھولی، روزمرہ اور زبان کی دوسری صورتیں بھی DISCOURSE کو قائم کرنے میں اپنا کردار ادا کرتی ہیں، کیوں کہ یہ زبان صرف نمائندگی کا مقصد پورا نہیں کر رہی بلکہ بذات خود بھی نمائندگی کا موضوع ہے۔ ڈاکٹر قمر رئیس نے محولہ بالا اقتباس میں جن نثری اصناف کو ناول کا پیش رو بتایا تھا ـــ مضامین، سفرنامے، انشائیے، ڈائری، آپ بیتی اور مکاتیب ـــ ان سب میں مصنف کی واحد اور یک لہجہ آواز حاوی ہے۔ ان میں اسلوب کی CONSISTENCY اور دنیا کے بارے میں ایک نقطہ نظر حاوی رہتا ہے کیوں کہ یہ سب MONOLOGIC اصناف ہیں۔ ان کی نوعیت و ماہیت ناول کی طرح مکالماتی نہیں ہے۔ ان اصناف میں اسلوب اور

بیان لازمی طور پر مصنف کی آئیڈیالوجی کے تابع ہیں، جب کہ ناول کے لئے زبان کا مکالماتی امکان لازمی ہے۔ ناول کی روایت اس قسم کی TOTALITARIAN اور MONOLOGIC آئیڈیالوجی سے نجات دلاتی ہے جو باختن کے زمانے کے روس میں قائم تھی اور اردو تنقید میں آج تک قائم چلی آرہی ہے۔

بطور ایک صنف ادب مغرب میں ناول کے ارتقاء کو باختن نے MONOLOGIC اور مکالماتی DIALOGIC یا HETEROGLOT کا نام بھی دیا گیا۔ یہ دونوں متوازی لکیریں انیسوی صدی پر آکر ایک ہو گئیں، مگر HETEROGLOT رجحان حاوی ہے۔ باختن کے شارحین کے بقول، یہ HETEROGLOT رجحان، خود آگہی کے بڑھتے احساس کو اپنے اندر سمو سکتا ہے، اور چوں کہ اس میں دوسروں پر بھی توجہ کا احتمال موجود تھا، اس لئے یہ ذات کی گہرائی میں بھی اتر سکتا ہے۔ بہرچند کہ دونوں رجحانات کے درمیان یہ قطبین کا سا انداز مغربی ناول کے حوالے سے بیان کیا گیا ہے، مگر اس میں ایک عمومی نکتہ ایسا بھی ہے جو ناول کی صنف ہی سے وابستہ ہے اور اس کا اطلاق ہر اس ادبی روایت پر کم و بیش ہو سکتا ہے جہاں ناول لکھا جارہا ہے۔ اردو ناول کی ارتقائی تاریخ میں اس مقام کی اہمیت ہے جب HETEROGLOT رجحان حاوی ہوگیا اور MONOGLOT رجحان دب گیا۔ نذیر احمد کے "مراۃ العروس" اور "بنات النعش" میں مصنف کی AUTHORIAL VOICE ناول کے تمام DISCOURSE پر حاوی ہے اور کرداروں کی گفتگو اس کے تابع ہے۔ توبۃ النصوح" اور "ابن الوقت" میں مصنف کے نقطہ نظر کے مخالف زاویے بھی کرداروں میں کارفرما نظر آتے ہیں، اور مصنف کا اسلوب اور آئیڈیالوجی، واحد ممکنہ نقطہ نظر نہیں معلوم ہوتا۔ ناول کا سارا عمل مصنف کے نقطہ نظر کے گرد بنایا گیا ہے، مگر نصوح کے ساتھ کلیم اور حجۃ الاسلام کے ساتھ ابن الوقت کا مکالماتی (بلکہ ایک حد تک جدلیاتی) ارتباط بھی یہ ظاہر کررہا ہے کہ ایک ہی متن میں مختلف WORLD VIEWS کے تفاعل سے ناول کا DISCOURSE قائم ہورہا ہے۔ اسی MONOLOGIC انداز کی وجہ سے حالی کی مجالس النساء آج ہمارے لئے بے لطفی کا موجب ہوگئی ہے اور امراؤ جان ادا HETEROGLOT ہونے کے باعث دل چسپی سے پڑھی جاتی ہے۔ مصنف کا نقطہ نظر اور WORLD VIEW جب آئیڈیالوجی بن کر حاوی ہوجائیں تو ایک بار پھر ناول کا مکالماتی امکان، اور ایک ہی متن میں مختلف نقطہ ہائے نظر اور مختلف اسالیب کی موجودگی مفقود ہو سکتی ہے۔ کرشن چندر کو ہمارے ترقی پسند نقاد ابھی بہت بڑا افسانہ نگار و ناول نگار مانتے ہیں لیکن وہ اس مرض کا اس بری طرح شکار ہوتے ہیں کہ چاہے وہ دادر پل کے بچوں پر لکھ رہے ہو یا ہانگ کانگ کی حسینہ پر یا گدھے کی سرگزشت بیان کررہے ہوں، ان کے اسلوب و بیان

ایک ہموار یکسانیت سی آجاتی ہے جو ان کی آئیڈیالوجی کی دین ہے کیوں کہ وہ اس آئیڈیالوجی کو حرف آخر اور حقیقت کا مکمل ترجمان سمجھتے ہیں، اور اس کے متضاد یا مخالف نظریات کو مکالمے میں شامل نہیں کر سکتے ۔ یہ آئیڈیالوجی کا جبر ہے، جو مصنف کی AUTHORIAL VOICE کو MONOLOGIC انداز میں واحد آواز سمجھنے اور اسی طور برتنے کا نتیجہ ہے، وہی واحد آواز جو ہم انشائیے، سفرنامے، ڈائری اور آپ بیتی میں سنتے ہیں ۔ جب مصنف شیخ سدو بن کر نفس مطلب پر سوار ہے اور مینڈوا دبا رکھا ہے جو بولے سو میری آواز میں بولے، تو ناول کے بجائے آئیڈیالوجی کا پرچار کرنے والے کتابچے ہی سامنے آئیں گے ۔

ناول میں زبان کے خلاقانہ استعمال کے بارے میں باختن کے خیالات پیچیدہ بھی ہیں اور تفصیل طلب بھی ۔ بعض مقامات پر دوسرے ہئیت پرست نقادوں کے خیالات کی روشنی میں ان کا از سر نو جائزہ لینے اور تنقیدی مباحث کو RE-FORMULATE کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے ۔ تاہم میں نے ان نظریات کا ابتدائی خاکہ ظاہر کرنے کی کوشش کی ہے جو ناول کے آغاز و ابتداء سے براہ راست متعلق ہیں اور زبان کے استعمال کی بنیاد پر یہ شناخت کرنے میں ہماری مدد کر سکتے ہیں کہ ناول کو کیسے شناخت کیا جائے ۔ باختن کے نظریات کے سیاق و سباق کو پوری طرح واضح کیے بغیر دہرانے کا خطرہ اس لئے مول لیا ہے کہ اردو ناول کی روایت کی تنقیدی تاریخ کا جائزہ لیتے ہوئے ہمارے پاس کوئی معیار یا ضابطہ ایسا موجود نہیں ہے کہ جو یہ دو ٹوک فیصلہ کرنے میں مدد دے کہ یہ ناول ہے یا نہیں ۔ ایسے معیار کو متعین کرنے کی سعی کیے بغیر ہمارے نقاد جو معیار استعمال کرتے آئے ہیں، وہ مضحکہ خیز حد تک OVERSIMPLIFIED ہیں ۔ چناں چہ نقاد حضرات نے اس بات پر بڑا زور دیا ہے کہ ناول میں گوشت پوست کے، زندہ اور جیتے جاگتے کردار ہوتے ہیں، جب کہ داستانوں میں سب خیالی کرشمے ہیں ۔ اس اعتراض کی بنیاد ہی غلط ہے ۔ ناول بھی فی الواقع ایک کتاب ہے، اور کسی واضح زماں و مکاں میں موجود ایک متعینت TEXTUALITY ہونے کے باوجود کاغذی ٹوپی ہے، اس لئے گوشت پوست کے کرداروں کا سوال ہی نہیں ہوتا ۔ اور یوں بھی ایسی باتیں سنجیدہ تنقیدی DISCOURSE کے بجائے قصائی کی دکان پر (یا اردو نقادوں کے بارے میں میری ان تحریروں میں) ہی مناسب لگتی ہیں ۔ مزید براں، یہ تفریق کوئی CONTRA-DISTINCTION نہیں بنتی، اور اس کو وجہ تفریق بنانے کی کوشش بھی بنیادی طور پر غلط ہے ۔ اپنی کتاب "بیسویں صدی میں اردو ناول" میں ڈاکٹر یوسف سرمست نے داستانوں کے نقطہ عروج کو آخری عہد قرار دے کر لکھا ہے کہ حقیقت نگاری کا ایک رجحان پیدا ہوگیا تھا، اس لئے کہ "داستان نگار محسوس کر رہے تھے کہ داستانوں کو کذب صریح اور سرا جھوٹ نہ ہونا چاہیئے" اور وہ حقیقت نگاری کے اس رجحان کو ناول کا آغاز سمجھتے ہیں ۔ ایسا معلو

ہوتا ہے کہ واقعیت یا حقیقت کو نقادوں نے لٹمس پیپر بجھ رکھا ہے کہ اس سے مس کر کے دیکھیں، حقیقت کا رنگ نکلا تو ناول، اور حقیقت کا رنگ نہ نکلا تو داستان ۔ ہمارے نقاد اس بات کو بھول جاتے ہیں کہ داستان میں بھی بہرحال حقیقت کا رنگ موجود ہے ۔ وہ لاکھ خیالی ہو انسانی تجربے کے NORMS اور خیالات کی حد سے تجاوز تو نہیں کرتی، اور نہ یہ کہ ناول میں خیال کا رنگ اڑا ہوتا ہے ۔ دونوں ہی اصناف میں تجربے اور تخیل کا امتزاج ہوتا ہے، اگرچہ تناسب جدا جدا ہو سکتا ہے ۔ پھر یہ یاد رکھنا چاہئے کہ حقیقت نگاری یا واقعیت نگاری کی اصطلاح دراصل REALISM کا ترجمہ ہے اور یہ تصور ہمارے ہاں انگریزی ادب سے آیا ۔ مگر خود انگریزی میں اس اصطلاح کے کیا معنی ہیں؟ واٹ نے ناول کے عروج کی داستان لکھتے ہوئے یہ بتایا ہے کہ اٹھارویں صدی میں اس لفظ کے معنی یکسر بدل گئے، جس طرح ORIGINAL کے معنی بدل گئے ۔ ORIGINAL کو بالکل ہی اچھوتے اور تازہ بہ تازہ کے معنوں میں ہمارے نقاد بھی استعمال کر کے خوش ہوتے ہیں اور یہ بھول جاتے ہیں کہ ہماری کلاسیکی شعریات میں یہ کوئی معیار سخن نہ تھا، اور انگریزی میں بھی اس کے معنی "پہلے سے موجود" کے تھے ۔ اسی طرح REALISM کے اصلی بلکہ " اوریجنل" معنی تھے آفاقی مجردات کی حقیقت پر ایمان A BELIEF IN THE REALITY OF UNIVERSAL اور اس کے موجودہ معنی، جن میں ایک شخص کے حواس خمسہ کے وسیلے سے حقیقت کے ادراک کی شرط جو دیکارت کے فلسفے سے ماخوذ ہے، بعد میں متعین ہوئے ۔ اس لئے حقیقت نگاری کا پھریرا لے کر اڑ چلنے والے نقادوں سے پوچھنے کا سوال تو یہ ہے کون سی حقیقت؟ کہاں کی واقعیت؟

زندگی کی حقیقت اتنی پیچیدہ ہے کہ حقیقت نگاری کے چوکھٹے میں بند نہیں کی جا سکتی ۔ واقعیت اور تخیل، حقیقت اور واہمہ APPEARANCE اور REALITY آئینے اور عکس کا یہ دھوپ چھاؤں کھیل تو ناول کی اساس ہے ۔ زندگی کی بوقلمونی اور سالمیت کو اس طرح حقیقت اور غیر حقیقت کے خانوں میں نہیں بانٹا جا سکتا ۔ اس لئے واقعیت کو واحد معیار بنا کر کسی کتاب کے ناول ہونے یا نہ ہونے کا فیصلہ کرنا کسی طور سودمند نہیں ۔ اس قسم کی سادہ لوحی کے بجائے مجھے باختن کا تصور کہیں زیادہ قرین قیاس معلوم ہوتا ہے ۔ باختن نے " ناول کر دینے " NOVELIZATION کی اصطلاح جس عمل کے لئے استعمال کی ہے، اس کی وضاحت ڈیوڈ لاج نے یوں کی ہے

.THE INFILTRATION AND FERTILIZATION OF THE CANONIC POETIC GENRES BY THE HETEROGLOT, CARNIVALESQUE DISCROUSE OF THE NOVEL CONCEIVED IN ITS BROADEST SENSE.

باختن کی اصطلاح اور یہ تصور مجھے اس لئے مفید معلوم ہوتا ہے کہ " ناول بنتے جانے " کا

یہ عمل اردو میں نظر آتا ہے ۔ سرشار کا "فسانہ آزاد" اس عمل کی نہایت مناسب مثال ہی نہیں ، بلکہ اس تعریف سے اس کتاب کی ہیئت اور اسلوب کی بعض خصوصیات کی تفہیم بھی ممکن ہو جاتی ہے ۔ اس کتاب میں عام گفتگو اور بولی ٹھولی کے مزے ، اور پھکڑ پن کے قریب پہنچتے مذاق کی سبھی نقادوں نے انگشت نمائی کی ہے ، جب کہ باختن کی مدد سے یہ سراغ ملتا ہے کہ اس کتاب میں ناول کا DISCOURSE ان ہی عناصر کے دم قدم سے ابھرتا ہے ۔ سجاد حسین کے "حاجی بغلول" میں سوانح کو سر کے بل کھڑا کر کے ، اور نواب آزاد کے "نوابی دربار" میں خود دربار کے ہی سماجی ادارے کو مضحکہ ، پیروڈی اور نقالی کے ذریعے موجب تنقید بنا کر ناول کا DISCOURSE اہم کیا گیا ہے ۔ اور تو اور یہ تصور نذیر احمد کے سلسلے میں بھی مفید ہے ، جن کے ہاں CARNIVALESQUE مذاق یا پیروڈی اور پھکڑ پن کی گنجائش کم ہی نکلتی ہے ۔ اس کے باوجود ناول میں باختن کے پسندیدہ انداز مزاح کی نہایت عمدہ مثال "فسانہ مبتلا" کے اس سین سے مل سکتی ہے جہاں میر متقی کے اچانک واپس آجانے سے مبتلا کی بزم عیش کے رنگ میں بھنگ پڑ جاتی ہے تو بھانڈ ایک نقل پیش کرتے ہیں ۔ اس میں شعائر مذہبی کے بارے میں جو رویہ رکھا گیا ہے ، وہ توجہ طلب ہے ۔ نذیر احمد کے ناولوں میں عورتوں کے روزمرہ اور محاورات کے بے تکلف استعمال پر نقادوں کی نظر پڑے بغیر نہیں رہ سکتی ۔ مگر اس بات پر توجہ نہیں دی گئی کہ زبان کے اس انداز سے ناول کا لسانی ڈھانچہ کس طرح اٹھایا گیا ہے اور نذیر احمد کی اپنی AUTHORIAL VOICE اس مکالماتی طرز میں بالکل دب جاتی ہے ، اور یہ انداز مصنف کے ناصحانہ اسلوب کو بھی SUBVERT کر کے ناول کا DISCOURSE قائم کر دیتا ہے

اردو میں ناول کے آغاز اور اس دور کے ناولوں کی خصوصیات کی تحسین و تفہیم میں باختن کے تصورات از حد مفید ہیں ، اور ان کے اطلاق سے اردو ناول کے بارے میں ایسی بصیرتیں حاصل ہوتی ہیں جو کسی اور ذریعے سے میسر نہیں ۔ اس لئے اردو ناول کی تنقید کے DISCOURSE میں باختن کے نظریات کا ایک جدلیاتی انجذاب مجھے بہت ضروری معلوم ہوتا ہے ۔ مگر میں یہ کسی طور نہیں باور کرانا چاہتا کہ باختن ناول کی تنقید کے تمام مسئلوں کا حل ہے ، اور تمام تر مباحث کو صرف اسی کے خیالات کے حوالے سے دیکھنا چاہئے ۔ ایسا کرنا اس مصنف کے ساتھ صریحاً زیادتی ہوگا جو ناول میں آوازوں کی کثرت کا قائل ہے ۔ تاہم باختن کے تصورات کی بعض حدود و شرائط ہیں جن کا لحاظ نہ کرنا مضرت رساں ثابت ہو سکتا ہے ۔ ڈیوڈ لاج نے باختن کی بعض قیود کا ذکر AFTER BAKHTIN میں بطور خاص کیا ہے ۔ مگر وہ موجودہ بحث سے براہ راست متعلق نہیں ۔ میرے ذہن میں دو باتیں آتی ہیں ، ان کا تذکرہ ضروری سمجھتا ہوں ۔ باختن نے مستند ( CANONIZED ) میں مزاحیہ اسالیب کی

در اندازی کی جو بات کی ہے، تو اصناف کے خواص کی بالکل ہی مختلف طریقے سے تشریح بھی ہو سکتی ہے۔ یونان و روم کی کلاسیکی ادبیات میں اصناف کو اعلا اور ادنیٰ میں تقسیم کیا جاتا تھا، چنانچہ المیہ اعلا صنف تھی جو کرداروں کی ہیروئک زندگی کو ارفع زبان میں پیش کرتی تھی اور طربیہ ادنی صنف تھی جو عوام الناس کی زندگی کو "عامیانہ" زبان میں پیش کرتی تھی۔ ایرخ اوؤر باخ AUERBACH نے اپنی انتہائی اہم کتاب MIMESIS میں دکھایا ہے کہ اصناف کی اس طور تقسیم کو فرو کر کے، عوامی زندگی کو سنجیدگی اور متانت سے ادب کا موضوع بنانے اور عیسوی مذہب کے اعتقادات میں گہرا تعلق تھا، جو معجزاتی ڈراموں سے لے کر دانتے کے طربیہ، خداوندی تک ظاہر ہے۔ باختن اصناف کے امتزاج کی بات تو کرتا ہے، لیکن اس کے ہاں اس کے عوامل و مظاہر اوؤر باخ سے یکسر مختلف ہیں۔ گو کہ دونوں کا موضوع افسانوی ادب ہے۔ باختن کے تنقیدی افکار میں مرکزی اہمیت دوستوئیفسکی کو حاصل ہے، اور اس نے ناول کو POLYPHONIC صنف جو قرار دیا تو اول اول اس کو دوستوئیفسکی کی دریافت سمجھتا رہا، اور کہیں بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ یہ ناول کی صنفی خصوصیت ہے۔ دوستوئیفسکی کا ہم عصر اور سربرآوردہ افسانہ ساز ٹولسٹوئے بھی ناول کی صنف میں اعلاترین کارکردگی کا معیار ہے۔ دونوں ادیبوں میں اس قدر تفاوت ہے کہ ایک روسی نقاد نے ساری بنی نوع انسان کو دو گروہوں میں تقسیم کر دیا، ایک وہ جو دوستوئیفسکی کے قائل ہیں، اور دوسرے وہ جو ٹولسٹوے کے شیدا ہیں۔ یہ تو ظاہر ہے کہ باختن کا تعلق پہلی قسم کے انسانوں سے تھا۔ لیکن ناول کی صنف دونوں میں سے کسی ایک قسم سے مخصوص نہیں، اور دوستوئیفسکی کی طرح ٹولسٹوئے بھی ناول کے صنفی DISCOURSE کے لئے کم اہم نہیں۔ ناول کا کوئی بھی تنقیدی نظام اس کو سرے سے نظر انداز کر کے ناول کی مکمل طور پر نمائندگی کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔ باختن کے ہاں اس خطرے کا اندیشہ نظر آتا ہے۔ تاہم باختن نے دوستوئیفسکی کو ناول کے فن کا مرکز بنایا تو اس کی جو وجہ تلاش کی، وہ بھی قابل غور ہے۔ باختن کے نزدیک انسانی زندگی کے کسی شعبہ میں حرف آخر کہنا ممکن نہیں ہے، اور دوستوئیفسکی کے ناول کی بنیاد اسی نکتے پر ہے۔ اس نے نشان دہی کی ہے کہ "دوستوئیفسکی کے ناول کے انجام پر دنیا میں کوئی حتمی بات وقوع پذیر نہیں ہوتی ہے، دنیا کا آخری لفظ اور دنیا کے بارے میں آخری لفظ ادا نہیں کیا گیا، دنیا کشادہ اور آزاد ہے، ہر چیز مستقبل میں موجود ہے اور ہمیشہ ہوگی۔" دنیا کے آزاد اور کھلے ادھورے پن کا یہ عظیم الشان بوجھ اٹھانے کا یہ امکان ہی ناول کو باختن کی نظروں میں موقر کرتا ہے۔ وین بوتھ BOOTH نے لکھا ہے کہ "وہ واحد ادبی ہئیت جو باختن کے لئے زندگی کی POLYPHONES سے انصاف کر سکتی تھی، وہ ناول ہی ہے۔" باختن نے ناول کی وضعی تعریف کو بھی اسی قدر کشادہ رکھا، چنانچہ یہ کہا گیا کہ باختن ہر اس صورت اظہار کو ناول قرار دے ڈالتا ہے جو کسی ایک ادبی نظام کے اندر رہتے ہوئے

یہ ظاہر کر دے کہ یہ نظام ناقص و ناکافی ہے، طاری کیا ہوا اور اپنی مرضی سے اختیار کیا ہوا ہے۔"
ڈیوڈ لاج نے بھی دیے الفاظ میں شکایت کی ہے کہ ہر وہ چیز جو ترقی پسند، زندگی افروز اور آزادی بخش ہے، اسے باختن ناول کے تصور میں کھپالیتا ہے۔ مگر باختن کا ناول کے ساتھ یہ سلوک، اور یہ بار امانت بھی ناول سے اٹھوالینا، ڈی ایچ لارنس کو بہت پسند آتا، کہ ناول کے بارے میں اس کا تصور بھی اس سے مماثل تھا۔ میرے لئے یہ خیال بھی بہت اہم ہے کہ ڈاکٹر احسن فاروقی کو ناول سے جو توقعات تھیں، وہ بھی ایسی ہی آفاق گیر تھیں، اس لئے یہ تصور انہیں بھی جی جان سے پسند آتا اور ان کی پسند ناپسند کو اردو ناول کی تاریخ و تنقید میں بہرحال ایک اہمیت ہے جس کی شرائط سے اختلاف ہو سکتا ہے، اساس سے نہیں۔

ناول وقت کی بساط پر کھیلی جانے والی بازی ہے۔ ناول کے تشکیلی عناصر میں وقت گویا جوہر خاص ہے جس سے ناول کا خمیر اٹھا ہے۔ ناول وقت کا اسیر و گرفتار بھی ہے، اور وقت کو اپنے دام میں آپ گرفتار کرنے والا صیاد بھی۔ اردو میں ناول کا ظہور ایک خاص وقت پر ہوا، اور اس وقت کی اپنی کیفیت نے اردو ناول کی تشکیل پر گہرے نقوش مرتسم کیے، اسے اپنے ڈھنگ سے FORMULATE کیا۔ وہ وقت اب اس زمانے کے ناول میں، ہمیشہ کیلئے محفوظ نظر آتا ہے۔ اگرچہ یہ ان ناولوں کی اہم ترین خوبی کسی طرح بھی نہیں۔ اردو میں ناول کا ظہور پوری طرح COINCIDE کرتا ہے انگریزوں کے ہندوستان پر نوآبادیاتی تسلط اور ۱۸۵۷ء کے بعد سے سماجی نظام میں شکست و ریخت کے وسیع عمل کے ساتھ۔ اس بات کو صرف ایک تاریخی حادثہ یا محض ایک اتفاق قرار دینا مشکل ہوگا، بالکل جس طرح ادبی واقعے کو تاریخی واقعات کے ایک ضمنی نتیجے کے طور پر بھی نہیں دیکھا جا سکتا (جس طرح ہمارے بعض ثقہ ترقی پسند حضرات دیکھتے آئے ہیں۔) ناول کا ظہور اور بعد ازاں اس کی بے پناہ مقبولیت ایک CONFLUENCE کی نمائندگی کرتے ہیں جو تاریخ کے ایک مخصوص موڑ پر ایک مخصوص صنف میں قائم ہو گیا۔ صحافت کے فروغ، نثر کی ترقی، قصہ و داستان کی مسلمہ روایت اور اسی نوع کے مختلف گوناگوں مظاہر کے اثرات نے ناول کا DISCOURSE قائم کیا (جس کی قابل احترام ماقبل تاریخ کا سراغ ہمیں باختن کی مدد سے مل سکتا ہے) اور اس طرح قائم و مستحکم ہونے والی صنف نے اس وقت کے ایک اہم تاریخی فریضے کو اپنے منصب کے مطابق نبھایا۔ ۱۸۵۷ء کی کشمکش اور اس کے نتیجے میں برپا ہونے والی سماجی تبدیلیاں ہندوستان میں آئے دن ہونے والی اقتدار کی کشمکش اور حکم رانوں کی الٹ پھیر سے کہیں زیادہ متشدد اور بنیادی تھیں، اس لئے کہ عسکری صاحب کے تجزیے میں، یہ دراصل دو تہذیبوں کی باہمی چپقلش تھی۔ اس چپقلش کا سیاسی طور پر جو بھی نتیجہ برآمد ہوا ہو، اس نے ہندوستانی تہذیب کی خود آگہی یا اس نازک مقام پر ضرب لگائی جہاں یہ تہذیب ایک

فرد کے وجود میں جو پکڑے ہوئے ہوتی ہے، اور در اصل اس پوری تہذیبی بنیاد ہی کو چیلنج کردیا جس پر افراد کا بھی اور قوم کا بھی شناخت نامہ استوار تھا۔ ایسے وقت میں ناول شناخت کی اس جستجو کے لئے موزوں و مناسب ترین وسیلہ اظہار بن گیا جو شخصی اور قومی، دونوں سطحوں پر جاری تھی ناول میں ایسے مثالی نمونے یا طرز عمل کے ضابطے بلکہ PARADIGMS مہیا کیے جو تہذیبی تغیر کے سیل میں ڈوبتے ہوؤں کو سہارا دے سکیں۔ تنکے کا سہارا ہی سہی۔ ناول چوں کہ آئینہ بکف اور آئینہ بردار صنف ہے، اس لئے فرد کی انفرادیت کو اپیل کرتے ہوئے ایسے ROLE MODELS سامنے لا سکتا ہے جن کے خد و خال میں قارئین کو اپنے کھوئے ہوئے چہرے، پگھلے ہوئے نقوش اپنی جھلک دکھلا سکیں۔ یہ ایک جھلک بھی کس قدر بیش قیمت ہوتی ہے اور کس جو کھم کے بعد نہیں سامنے آتی ہے۔ غزل کے پیچیدہ و نفیس علامتی نظام کے مقابلے میں ایک یہ نئی صنف سامنے آرہی تھی جو انفرادی و شخصی تجربے کو حقیقت کی اساسی بنیاد تسلیم کرنے سے ہی آغاز کار کر رہی تھی۔ امراؤ جان ادا کا ابتدائیہ بار بار دامن دل کو کھینچتا ہے۔ ایک پرچھائیں چلمنوں کے پیچھے سے ابھر کر شخصیت بنا چاہ رہی ہے۔ اس کی آواز گہری اور صاف ہے ۔۔۔ آوارگی میں ہم نے زمانے کی سیر کی۔ آوارگی کی اس سیر کی بطور ماجرا اپنی اہمیت ہے، اور اس میں حال دل زار بھی ہے۔ امراؤ جان ادا ناول کے طور پر مجھے اس لئے بہت آسیبی معلوم ہوتی ہے کہ وہ وقت کے " پر ہول سناٹے " میں ایک دبی دبی چیخ معلوم ہوتی ہے، ایسی چیخ جو سسکیوں میں گھٹ کر رہ گئی ہے، اپنے شخصی تجربے کی اسیر ایک آزاد روح کا بگولے کیطرح بے تابانہ رقص جنوں، جو اس آئینہ خانے میں عکس در عکس جاری رہتا ہے، اس وقت کے ختم ہونے کے بعد بھی ختم نہیں ہوا۔

" امراؤ جان ادا " میں یہ پہلو اشاراتی یا SUBTLE طریقے سے موجود ہے، اس لئے بالعموم نقادوں نے اس کی طرف توجہ نہیں دی۔ اس دور کے ناول نگاروں میں یہ کیفیت اتنے واشگاف انداز میں موجود ہے کہ بعض مرتبہ ان کے ناولوں میں، ہماری ملاقات سب سے پہلے اسی مسئلے سے ہوتی ہے۔ نذیر احمد نے مراۃ العروس میں مسلمان عورتوں کے لئے دو نمونے پیش کئے ایک منفی اور ایک مثبت، اصغری کا کردار ایسا کہ اس کو مثال سمجھ کر اس کا اتباع کیا جائے اور اکبری کا کردار ایسا کہ اس سے گریز کیا جائے۔ سرشار کا آزاد تو شاید اس عہد کا گم شدہ ضمیر ہے کہ روم کی لڑائی کا فاتح بننا چاہتا ہے اور طبیعت ایسی تماشا پسند واقع ہوئی ہے کہ سیر و عاشقی ہر قدم پر دامن گیر ہوتی ہے۔ میاں آزاد اور ان کے ساتھ پیش آنے والے واقعات، ایسی ہی سچویشنز ہیں جن سے پڑھنے والے IDENTIFY کر سکتے ہیں، اور پڑھنے والوں کو ایسی کیفیات کا نمونہ فراہم کرتے ہیں کہ جن سے وہ اپنی شخصی زندگی میں، گزر سکتے ہیں۔ قارئین کے سامنے ایسے نمونے پیش کرنے کا عمل جو شناخت کے بحران سے نکلنے میں ممد و معاون ثابت ہو سکیں، شرر کے ہاں اور بھی واضح ہے۔ شرر نے ایسے نمونے تاریخ سے حاصل کرنے کا اہتمام کیا۔ قارئین کے ایک بڑے طبقے

کے لئے شرر کے ناولوں کا تاریخی ڈھانچہ اس لئے معنی خیز تھا کہ مسلمان خاص طور ۱۸۵۷ء کے بعد اپنی شناخت کے لئے اپنے تاریخی ماضی کو مستند ترین حوالہ سمجھ رہے تھے۔ ناول میں ایسے مثالی نمونوں کی تصویر کشی کے عمل کی ایک عجیب صورت رسوا کے "شریف زادہ" میں سامنے آتی ہے۔ رسوا نے یہاں ناول کو واضح طور پر ایک آئیڈیل کی سوانح عمری کا ہیئتی پیکر دیا ہے۔ ہمارے نقادوں کا متفقہ فیصلہ یہ ہے کہ "شریف زادہ" سوانحی ماڈل سے زیادہ وفادار ہے۔ امراؤ جان ادا تو قابل تقلید مثال نہیں بن سکتی تھی۔ مرزا عابد حسین شریف زادے ہونے کے ناتے اسی مثالیت پسندی کے مرض کا شکار ہیں جو اکبری، نصوح اور حجتہ الاسلام نہیں، اور اس وجہ سے اس دور کے اردو ناول کے عین مطابق معلوم ہوتے ہیں۔ بلکہ مجھے تو کبھی کبھی یہ خیال آتا ہے کہ "شریف زادہ اس دور کے اردو ناول کے NORMS کے معیار کے مطابق ہے، جب کہ امراؤ جان ادا ان NORMS سے باہر ہے اور EXCEPTION ہے۔

یہ ایک الگ اور بجائے خود دلچسپ مطالعے کا موضوع بن سکتا ہے کہ شناخت کے اس بحران سے نکلنے کے لئے اس عہد کے ناول نے آخر کیسے کیسے نمونے بہم کیے جن سے کہ قارئین IDENTIFY کر سکیں، اور IDENTIFICATION کے اس عمل کے ذریعے سے گم شدہ شناخت ( IDENTITY ) حاصل کر سکیں۔ نیز یہ کہ ان مثالی نمونوں کی سماجی و فلسفیانہ قدر و قیمت کیا تھی اور اب کیا ہے۔ تاہم مجھے اس پوری گفتگو کے محض ادبی رخ سے سروکار ہے کہ ایسے نمونے آخر ناول سے ہی کیوں کر بن پڑے؟ میرے خیال میں ایسے نمونے فراہم کرنا ناول کا صنفی وصف ہے، اس صنف کی امتیازی خصوصیت ہے، اس خصوصیت کے بروئے کار آنے کی ضرورت اس وقت کے اردو معاشرے کو تھی، اس لئے ناول کے واسطے فضا ساز گار ہو گئی اور ناول کو فروغ ملا۔ ایسے نمونوں کی پیشکش سے ناول میں قصے پن کا استحکام اور SJUZET کا ارتقاء وابستہ ہے۔ نذیر احمد کے "مراۃ العروس" کی غایت تصنیف ہی ایسے نمونے کو تیار کرنا تھا۔ "مراۃ العروس" کے دیباچے میں نذیر احمد نے کتاب کے سلسلہ تالیف کا نقشہ اس طرح کھینچا ہے۔

"مجھ کو ایسی کتاب کی جستجو ہوئی جو اخلاق و نصائح سے بھری ہوئی ہو اور ان معاملات میں جو عورتوں کی زندگی میں پیش آتے ہیں اور عورتیں اپنے توہمات اور جہالت اور کجرائی کی وجہ سے ہمیشہ ان میں مبتلائے رنج و مصیبت رہا کرتی ہیں، ان کے خیالات کی اصلاح اور ان کی عادات کی تہذیب کرے۔ اور کسی دلچسپ پیرائے میں ہو جس سے ان کا دل نہ اکتائے، طبیعت نہ گھبرائے۔ مگر تمام کتاب خانہ چھان مارا، ایسی کتاب کا پتہ نہ ملا پر نہ ملا۔ تب میں نے اس قصے کا منصوبہ باندھا۔"

نذیر احمد نے اپنے طریقہ کار کی وضاحت "مراۃ العروس" کے آخری جملے میں بھی کر دی

ہے:

"کہنے کو قصہ اور حکایت لیکن حقیقت میں نصیحت اور ہدایت"

اس کتاب کی افادیت اور اس سے قائم ہونے والے طرز نو کا احساس سب سے پہلے انگریز افسران کو ہوا، جنہوں نے اسے انعام و اکرام سے نواز کر ایک وسیع تر طبقۂ قارئین تک پہنچایا۔ یہ بات غور طلب ہے کہ ان انگریز افسروں نے اس کتاب کے کن عناصر کی وجہ سے اسے اس قدر مفید گردانا۔ کیمپس صاحب (جناب معالی انتساب افضل العلماء کیمپس صاحب بہادر، ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن، ممالک شمال و مغرب) کا خیال ہے کہ یہ کتاب نہایت دل چسپ اور اس ملک کے لوگوں کے مناسب حال ہے۔ "مناسب حال ہونے کی وضاحت وہ یوں کرتے ہیں کہ "جن اشخاص کا مذکور اس قصے میں ہے۔ وہ پڑھنے والے کو ایسے نظر آتے ہیں کہ گویا ان کی نقل ہو رہی ہے۔ جہاں تک میں جانتا ہوں کسی ہندوستانی مصنف نے اس سے پہلے بجائے لفاظی اور مداح کے بات چیت اور گفت و شنید سے اصل حقیقت کو ایسا ادا نہیں کیا۔"

لطف زبان و بیان کے فائدے کے ساتھ ساتھ اس کتاب کے پڑھنے سے عملی زندگی میں فائدے کا ذکر سر ولیم میور نے بھی کیا ہے

"اس ملک کی عام مروجہ حکایات بے لطف کے مقابلے میں کہ وہ اکثر قابل اعتراض بھی ہیں، اس کتاب کے نہایت عمدہ مضامین سے پڑھنے والوں کو نہ صرف یہ فائدہ حاصل ہو گا کہ سلیس اور فصیح زبان روزمرہ سے واقفیت حاصل ہو، بلکہ امور خانہ داری میں بھی بہت واقفیت پیدا ہو گی اور ممکن نہیں کہ جن لوگوں کو بہ وجہ اپنے مناصب کے لوگوں سے کام پڑتا ہے ان کے لئے پیچیدہ معاملات میں بہ کار آمد نہ ہو۔"

گویا ناول داشتہ بکار آید قسم کی چیز ہے اور اس کی افادیت اس کے اخلاقی مقصد کے تابع ہے۔ ابتداء میں قصہ پن یا جس چیز کو ناول کی ناولیت کہہ لیجئے، وہ بھی اسی افادی مقصد کے تحت تھی، مگر جلد ہی اس کی حدود سے باہر نکلنے لگی۔ "مراۃ العروس" کی بنا کردہ ذیلی روایت میں بھی اس تناؤ کے آثار دیکھے جاسکتے ہیں۔ "بنات النعش" میں افادی مقصد نے قصے پن کو پوری طرح دبا دیا ہے، اور ناول کا SJUZET ادھڑا ادھڑا ہے۔ اس کتاب کے بعد اگلی بار جب نذیر احمد سامنے آتے ہیں تو وہ "توبۃ النصوح" اور "فسانہ مبتلا" ہیں، جہاں افادی مقصد ایک علیحدہ عنصر کے بجائے، مثالی نمونوں کی افسانویت ہی کے طور پر سامنے آتا ہے۔ اس ذیلی روایت کی ایک اور اہم کتاب "افسانہ نادر جہاں" میں بھی اخلاقی مقصد، افسانویت میں گندھا ہوا ہے بلکہ ناول نگار نے وضاحت بھی کر دی ہے کہ جو بھی پند و نصیحت ہے، وہ ناول کے نفس مطلب سے جدا نہیں دیباچے میں لکھا ہے

"اے میری پیاری، ہم وطن بیویو، نیک زنوں کا دل چسپ قصہ جو تمہارے سامنے ہدیے

ے طور پر میں نے پیش کیا ہے اس سے یہ میرا مطلب نہیں کہ میں ایسی اور ویسی تالیف کے قابل ر تعریف کے لائق ہوں یا تمہاری نصیحت اور اپنی فضیلت منظور ہے یا پیر مغاں بن کر کھانے کو سنی ہوں ، بلکہ میری خاص غرض یہ ہے کہ میرے خاوند و مالک نے جیسا مجھے سرفراز اور کنیز وازی فرمائی وہ تم پر بھی ظاہر ہو تاکہ یہ بھی ایک قسم کا شکر میرے نامہ ۔ اعمال میں لکھا جائے اور مداوند عالم اس کے بدلے میں میرا مرتبہ اور بڑھائے ۔ یہ میری ساری عمر کی اپنی بیتی کہانی ہے جو نکسار و محبت کے ساتھ ہاتھ پھیلائے سر جھکائے تمہیں نذر دے رہی ہوں ۔ مانو تو دیوتا نہیں تو پتھر ۔ چاہو اس کا چربہ دل پر اتارو چاہو میرے منہ پر پھینک مارو ۔ اگر کچھ سمجھ کر عمل کیا تو مجھ کو مول لے لیا ۔ تمہارے دل شاد کرنے کو میں نے یہ غم پالا ہے ، تمہیں بلاؤں سے نکلنے کو اپنے تئیں مصیبت میں ڈالا ہے ۔ تمہاری گوخاصی کے لئے اپنا گلا پھنساتی ہوں ۔ تمہیں ٹھنڈا رکھنے کے لئے اپنا دل جلاتی ہوں ۔ ۔ ۔ ۔ "

یہ عجیب و غریب ٹکڑا ہے ۔ ناول نگار نے سبب تالیف بیان کرتے ہوئے وہی اپنے FABULA کے یا جسے ماجرا کہہ لیجئے ، دوسروں کے لئے قابل تقلید یا حامل عبرت نمونے پر زور دیا ہے ، جو اس کتاب تک آتے آتے اردو ناول کا ایک اہم CONVENTION یا رسم بن چکا ہے ( اور اس ماجرے کے نمونہ ہونے پر اصرار اس طرح سے کیا ہے کہ یہ آپ بیتی ہے ۔ تاہم یہ بھی ناول کی ایک دیرینہ رسم ہے ، اور اس کتاب کے آپ بیتی کے بجائے ناول ہونے پر گفتگو کی ضرورت ہے ) مگر اس رسم کو ادا کرتے کرتے ناول نگار ، کرب تخلیق یا لکھنے کی مشکلات کا اظہار ایسے الفاظ میں کرتا ہے کہ جوزف کونریڈ CONRAD کا وہ جملہ بے اختیار یاد آجاتا ہے " دل میں بے پناہ درد لیے میں ناول لکھتا ہوں تاکہ انگلستان کے لوگوں کو لطف اٹھانے کا موقع دے سکوں " ۔ اس قسم کا فقرہ لکھنے کے لئے کونریڈ کا سافنی شعور اور جگر سوختہ چاہئے ۔ لکھنے والے کو یہاں ناول کی اس قوت شفا کا پختہ یقین ہے کہ اس کے پڑھنے سے بہتوں کا بھلا ہوگا ۔ اس کے باوجود وہ ناول لکھنے کے تکلیف دہ مراحل کا ذکر لازمی سمجھتا ہے ۔ ایسا کیوں ہے ؟ ناول نگار نے آپ بیتی کا شائبہ پیدا کیا ہے ، کیا یہ اہتمام اس کو مستحکم کرنے کے لئے ہے تاکہ پڑھنے والوں کو یہ دھوکا ہو کہ یہ کتاب کسی ایسے قلم کی محنت کا نتیجہ ہے جو رواں نہیں ہے اور اسے کسی آزمودہ کار ادیب کے بجائے ایک گھریلو خاتون نے تھام رکھا ہے ۔ یا پھر اس کے تہہ میں فن کار کا وہ احساس جرم ہے جسے توماس مان MANN نے KUNSTLERSCHULD کا نام دیا ہے تاکہ فن کار کی اس محزونی کا تعین کر سکے کہ وہ ایک ایسی دنیا میں بے مصرف اور شوق فضول میں الجھا ہوا ہے جو اکتا دینے والے مگر مفید کام میں ہمہ وقت مشغول ہے ۔ اس انتہائی جرمن احساس کی خلش اقبال کو بھی تنگ کرتی رہتی تھی کہ جو قومیں کام کر رہی ہیں ، انہیں مذاق سخن نہیں ہے ۔ یعنی مذاق سخن ناکردہ کاری کی دلیل ہے ۔ بہرکیف ، یہ ایک علیحدہ اور طویل مسئلہ ہے ۔ ذکر ہو رہا تھا

"افسانہ نادر جہاں" کے دیباچے کا، جہاں ناول کے پیرائے میں نصیحت سے عمداً گریز کیا گیا ہے۔ اسی چیز پر زور دینے کے لئے آگے چل کر مزید وضاحت کر دی گئی ہے۔

"کسی حصے میں نہ میں نے تمہیں مخاطب بنایا ہے اور نہ خطاب کر کے لکھایا ہے کہ بہن خبردار، تم وہ کام نہ کرنا اور میری بہن، میں قربان، یہ بات ضرور کرنا۔ ہاں، روایں نیکی بدی، عذاب ثواب، خیر شر، اونچ نیچ کی خوبی دکھلادی ہیں نہ تو میرا منہ نصیحت کرنے کے قابل تھا اور نہ کوئی نصیحت کے نام سے سنتا۔ جسے کتاب کا نام دیکھ کر پیار آتا، وہ نصیحت سے بگڑ جاتا۔ سیدھے دل کی ایک آدھ خدا کی نیک بندی ایسی بھی ہوتیں جو نصیحت کے مزے کو کڑوا کسیلا نہ بتائیں، ساری کتاب پڑھ جاتیں۔ میرا مقصود اصلی جو تھا کہ سب پڑھیں یاد رکھیں سنیں، وہ فوت ہو جاتا۔ اس لئے میں نے اپنے باغ میں کڑوے پھل کا درخت نہیں لگایا۔ مزے دار شے کو تھوکنے کے قابل نہیں بنایا۔۔۔۔"

ناول کے منشا کا یہ اہم بیان ظاہر کر رہا ہے کہ ناول نگار کو خطاب کرنے یا نصیحت کرنے کی ضرورت نہیں پڑی اس لئے کہ اخلاقی مقاصد کی تکمیل کے لئے ناول کا SJUZET کافی تھا۔ ناول نگار کو قصے کے بیان سے جو بھی اخلاقی سبق سکھانے ہیں، سب کے سب قصے ہی سے مکمل ہو جاتے ہیں۔ یہ اردو ناول کی بلوغت کا دوسرا مرحلہ ہے۔

قاری سرفراز حسین کے ناول "شاہد رعنا" کے موضوع یعنی ایک طوائف کی سوانح، اور "امراؤ جان ادا" کے موضوع کے مماثلت کا تذکرہ کئی ایک نقادوں نے کیا ہے۔ موضوع کی مماثلت کے باوجود دونوں کی اپروچ میں ایک فرق ہے۔ "شاہد رعنا" مرقع عبرت ہے، اور پڑھنے والوں کو نصیحت کرنے کی غرض سے لکھا گیا ہے (اگرچہ پھر بھی ناصح مصنف کے ہاتھوں سے نکل کر بعض مقامات پر اپنی ایک علیحدہ زندگی اختیار کرتا ہوا معلوم ہوتا ہے) مگر "امراؤ جان ادا" میں ایسا کوئی اخلاقی مقصد نمایاں نہیں۔ امراؤ جان اخلاق و غیر اخلاق کی قیود سے بالاتر ہو کر اپنی زندگی کے تار و پود میں یوں الجھتی ہوئی نظر آتی ہے کہ ہماری نظر اس کے کردار کے اخلاقی پہلو کے بجائے اس کے وجودی EXISTENTIAL مضمرات پر پڑتی ہے۔ اور یوں امراؤ جان ادا" "شاہد رعنا" سے کہیں زیادہ اخلاقی کتاب ہے۔ یہ اس ناول کی اخلاقیات ہیں جسے اپنے وجود کا جواز مہیا کرنے کے لئے "دیکھو مجھے جو دیدہ عبرت نگاہ ہوں" کا نعرہ لگانے کی ضرورت نہیں رہی بلکہ صرف ایک مخصوص تجربے سے وابستہ ہونے کی شرط کافی ہے۔ ناول کی بلوغت کی یہ اگلی منزل ہے جو اردو ناول کے لئے جلد ہی آگئی۔

اردو ناول کے DISCOURSE میں بالیدگی اور پختگی کی یہی نشانیاں میری سمجھ میں آئی ہیں۔۔۔ ایسے نمونوں کی پیش کش جن سے قارئین اپنے آپ کو IDENTIFY کر کے اخلاقی مقاصد حاصل کر سکیں، پھر ان مثالی نمونوں میں اخلاقی مقصد کا قصے کی پیشکش سے مشروط ہو جانا،

اور پھر اخلاقی مقاصد کا ناول کے فنی مقاصد سے امتزاج کا امکان - یہ اندازہ کہ ناول کا بیانیہ ایک سے FLOW کر کے دوسرے کی طرف رخ کر رہا ہے، اس دور کے ناول میں ایک ارتقائی تسلسل اور صنفی ترقی کے بین ثبوت کے طور پر پیش کیا جاسکتا ہے - تاہم یہ ترقی DEVELOPMENT ناول کے اپنے صنفی تقاضوں کے حوالے سے ہے، اور اس کا امکان ناول ان ابتدائی نمونوں ہی سے موجود تھا جو اردو میں تخلیق کیے گئے، اور ان توقعات سے بھی ظاہر تھا جو ان کی تخلیق سے وابستہ کی گئیں - ناول ایک اہم تہذیبی کردار ادا کر رہا تھا، اور اس کا احساس کسی نہ کسی صورت میں اس دور کے ناول نگاروں کو بھی تھا - مولانا عبدالحلیم شرر نے ناول کے بارے میں ایک مضمون میں جس کا حوالہ ڈاکٹر احسن فاروقی نے بھی دیا ہے، لکھا ہے

"اصل یہ ہے ناول سے زیادہ موثر کوئی پیرایہ کسی مسئلے یا تہذیب کے ذہن نشین کرنے اور لوگوں کو پابند بنا دینے کا ہو سکتا ہی نہیں - ناول کا اسلوب وہ شکر ہے جو ہر کڑوی دوا کے خوش گوار بنانے کے لئے استعمال کی جا سکتی ہے -"

یہ اس دور میں ناول کے منصب کے بارے میں ایک عام خیال معلوم ہوتا ہے - گویا ناول کا قصہ اور دیگر مطالب، نصیحت کی کڑوی گولی کو حلق سے اتارنے کا ذریعہ ہیں - نذیر احمد کے ناولوں پر تقریظ لکھنے والے انگریز صاحب بہادروں کو بھی احساس تھا کہ ناول میں حقیقی زندگی اور سیرت کے جو نمونے پیش کیے جا رہے ہیں، ان سے پڑھنے والوں کو MANIPULATE کیا جاسکتا ہے - (اس کی طرف چوہدری محمد نعیم صاحب نے نذیر احمد پر اپنے مضمون میں اشارہ بھی کیا ہے، اس کا ذکر میں آگے چل کر کروں گا) - یہ ناول کے اس تہذیب ساز کردار کے بجائے COERCIVE کردار پر زور دے رہا ہے - نذیر احمد اور شرر کے ناولوں سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ ناول کے کردار کے ان دونوں پہلوؤں میں بال برابر فرق ہے، اس تلوار کی دھار پر چلتے ہوئے ان دنوں ناول نگاروں کے قدم بار بار ڈگمگاتے ہوئے نظر آتے ہیں، مگر یہ اس دور کے ناول کا خاص PREDICAMENT تھا جس سے نبرد آزما ہوئے بغیر ناول لکھنا شاید ممکن نہ ہوتا - یا اس طرح کے ناول لکھنا ممکن نہ ہوتا تھا جس سے نبرد آزما ہوئے بغیر ناول لکھنا شاید ممکن نہ ہوتا - یا اس طرح کے ناول لکھنا ممکن نہ ہوتا جیسے نذیر احمد لکھ رہے تھے - - - اس عہد کے اہم سماجی مسائل پر اور ایک انفرادی نقطہ نظر کے تحت -

ناول کی آئیڈیالوجی کا پوری طرح اندازہ ہو یا نہ ہو، اس عہد کے ناول نگاروں کو ناول کے منصب کا ضرور احساس تھا - اسی مضمون میں آگے چل کر شرر نے لکھا ہے "ناول ہمیں اسلوب زندگی کے جتنے نمونے دکھا چکے ہیں گذشتہ صدہا اور ہزارہا سال کا لٹریچر نہیں دکھا سکا تھا - اور آج کل کے معیار تعلیم کے اعتبار سے بھی سب سے بڑی تعلیم ہے -"

ناول کے تعلیمی یا درسی DIDACTIC پہلو پر زیادہ زور آج ہمارے لئے بے لطفی

کا سبب بنتا ہے۔ مگر اس تعلیمی ضرورت کا اظہار بیش تر "اسلوب زندگی کے نمونے" دکھانے میں ہوا ہے کہ تہذیبی بحران میں مبتلا اس معاشرے کو ایسے نمونوں کی اشد ضرورت تھی جن کو سامنے رکھ کر معیار بنایا جاسکے۔ شرر کے بارے میں ڈاکٹر احسن فاروقی نے لکھا ہے کہ ان سے ناول نگار کی کوئی مخصوص صفت چھو کر بھی نہیں گزری تھی۔" اس کے باوجود شرر کا فقرہ "اسلوب زندگی" ناول کے حوالے سے اپنی جگہ نہایت مکمل ہے اور ذہن کو معاشرے کے MANNERS اور MORALS کی طرف مبذول کردیتا ہے جو لاوینل ٹریلنگ TRILLING کے نقطہ نظر میں ناول کا اصل میدان ہیں (مضمون "MANNERS, MORALS AND THE NOVEL ٹریلنگ نے MANNERS سے مراد معاشرے کا وہ پورا ضابطہ یا طرز عمل کے CODES کا سلسلہ لیا ہے جس کے مطابق معاشرے کے اندر مختلف افراد باہمی طور پر ملتے جلتے بھی ہیں اور میل جول، آپسی برتاؤ کرتے ہیں۔ مگر اس سے زیادہ، کسی مخصوص تہذیب کا وہ حصہ جو اس تہذیب کو متعین اور دوسروں سے مختلف بناتا ہے، جو پوری طرح واضح نہیں ہوتا، اشاروں کنایوں سے معلوم ہوتا ہے۔ اس پورے تہذیبی عمل سے ناول کا تعلق سامنے کی بات ہے کہ اس کی مزید صراحت کی ضرورت نہیں۔ ٹریلنگ بھی APPEARANCE & REALITY کے تفاوت اور ٹکراؤ میں ناول کی صورت تعمیر مضمر ہونے کا ذکر کرکے اپنے مضمون کو گھمنڈ اور خود پسندی SNOBBERY کی طرف موڑ دیتا ہے، جس کے بعض حصے مجھے اس عہد کے اردو ناول کی ایک اور اہم رسم کی شناخت کے لئے توجہ طلب معلوم ہوتے ہیں۔ سروانتیس کے ڈان کیہوٹے سے اپنی بات کا آغاز کرتے ہوئے ٹریلنگ نے خیال ظاہر کیا ہے کہ ناول اس وقت پیدا ہوا جب دولت ایک اہم سماجی عنصر کے طور پر ظاہر ہوئی اس روپے پیسے نے پرانے معاشرے کے مضبوط ڈھانچے کو پگھلا کر رکھ دیا اور ILLUSIONS کا مایا جال پھیلایا۔ اپنے اسی فقرے کی وضاحت کرتے ہوئے ٹریلنگ نے ایک حیرت انگیز جملہ یہ لکھا ہے کہ اس بات کا وہی مطلب ہے کہ یوں کہہ دیا جائے کہ ناول، اسنابری کے جواب میں پیدا ہوا۔

اس عہد کے اردو ناول میں اسنابری بطور ایک رسم کے موجود ہے بلکہ اس کی پیدائش کے لمحے سے اس پر ایک نگراں، فرشتہ، بد کی طرح پر پھیلائے ہوئے ہے۔ باختن نے ناول کے اجزائے ترکیبی میں کارنیوال کی قہقہہ بار، ہنس ہنس کر لوٹ پوٹ ہوتی ہوئی کیفیت کا ذکر کیا تھا، جو اگر VULGARITY ہے اور ناول میں پوری طرح درآئی ہے تو اس کی ضد، اسنابری بھی ناک بھوں چڑھائے، تیوری پر بل ڈالے آغاز کار سے موجود ہے۔ ٹریلنگ نے اسنابری کو فقط طبقاتی احساس تفاخر سے زیادہ پیچیدہ جذبہ بتایا ہے کہ یہ منصب پر تفاخر PRIDE OF FUNCTION کے بغیر درجے پر تفاخر PRIDE IN STATUS ہے۔ اور یہ بے

اطمینان جذبہ ہے، کیوں کہ یہ ہمیشہ یہی سوال پوچھتا رہتا ہے کہ کیا میری جگہ یہیں ہے DO I BELONG ہمہ وقت خود آگاہ، اپنے ہی دفاع پر مامور اور اس شبہے کا مارا ہوا کہ میں اصل حقیقت تو نہیں ہوں مگر کسی طرح حقیقت کو حاصل کر سکتا ہوں۔ ممکن ہے کہ اس ضمن میں لوگوں کو خوجی اور حاجی بغلول کے نام بطور مثال سب سے پہلے یاد آئیں کہ ان دونوں کے ہاں احساس تفاخر کا جذبہ نمایاں ہے۔ مگر یہ احساس تفاخر اس درجہ بڑھا ہوا ہے کہ بجائے خود ایک ILLUSION بن جاتا ہے یہاں تک کہ انہیں اپنی ہیئت کذائی کا احساس نہیں ہونے دیتا۔ احساس تفاخر مضحکہ خیزی حدود میں داخل ہو جاتا ہے۔ نواب سید محمد آزاد نے "نوابی دربار" میں اسنابری پر چوٹ کرتے رہنے کو اپنے ترکش کا ایک تیر بنا رکھا ہے۔ نذیر احمد کے ناولوں میں بھی یہ جذبہ جابجا نظر آتا ہے۔ "فسانۂ مبتلا" کی غیرت بیگم کا ہریالی کے ساتھ رویہ سراسر اپنی برتری کے احساس سے مملو ہے۔ اسے اپنے درجے پر تفاخر ہے کہ میں بیاہتا بیوی ہوں، حالاں کہ منصب اس سے چھن چکا ہے ۔۔۔ میاں کے دل پر دوسری عورت کا راج ہے، جس کی وجہ سے وہ اپنی پوزیشن کے بارے میں اشتباہ میں پڑ جاتی ہے کہ میری جگہ کہاں ہے۔ تاہم غیرت بیگم کے کردار میں زیادہ گنجائش نہیں۔ احساس تفاخر اور نک چڑھے پن میں تو بتۃ النصوح کا کلیم سب سے آگے ہے۔ نصوح کی کایا کلپ کے بعد اس کے گھر والوں میں سے صرف نعیمہ اور کلیم مزاحمت کرتے ہیں نعیمہ کی مزاحمت کو اس کے مزاج کی ضد کا نتیجہ دکھایا گیا ہے، مگر کلیم کا انکار بڑی حد تک آئیڈیالوجی کے اختلاف پر مبنی ہے۔ کلیم اپنی پوزیشن پر اس مضبوطی سے جما ہوا ہے کہ اسے باقی سارے رویے بالکل غلط معلوم ہوتے ہیں۔ اسے نصوح کا رویہ TRANSGRESSION معلوم ہوتا ہے کہ نصوح ظاہری سماجی رسوم و آداب کی خلاف ورزی کر رہا ہے۔ یہاں تک کہ طبقاتی فرق کو بھی ملحوظ خاطر نہیں رکھا

"بیمار ہو کر اٹھے تھے کوئی بڑا بھاری جلسہ کرتے کہ شہر میں نام ہوتا۔ اٹھے بھی تو اونگھتے ہوئے۔ دو چار مرتبہ میں نے ان کو مسجد میں نماز پڑھتے دیکھا ہے۔ یہ نوری جولاہا تو امام بنتا ہے اور محلے کے سقے حجام کنجڑے مسجد کے مسافر، اس قسم کے لوگ اس کے مقتدی ہوتے ہیں۔ اور ان ہی میں یہ حضرت بھی ہوتے ہیں۔ بھائی میں تو تم سے سچ کہوں یہ دیکھ کر مجھ کو اس قدر شرم آتی ہے کہ میں نے ادھر کا رستہ چلنا چھوڑ دیا۔ اور یہ ملا نے جو خدا کی قدرت ہمارے ابا جان کے ہم نشین بنے ہیں، اس قدر تو ذلیل اوقات ہیں کہ دعوت کے لقموں اور مسجد کی روٹیوں پر تو ان کی گزر ہے مگر مغرور بھی پرلے ہی سرے کے ہوتے ہیں۔ کبھی راہ میں مڈبھیڑ ہو جاتی یہ تو خیر ہے تو مجال نہیں کہ سلام نہ کریں لیکن اتنے بڑے لرے کہ نہ بندگی، نہ آداب، نہ تسلیم، دور ہی سے السلام علیکم کا پتھر کھینچ کر مارتے ہیں۔ ہاتھ یہ نہیں اٹھاتے، سر یہ نہیں جھکاتے، اور اس پر طرہ یہ کہ دس قدم سے مصافحے کو ہاتھ پھیلا کر لپکتے ہیں۔ ؎ درازدستی این کوتہ آستیناں بیں۔"

کلیم اپنے نقطہ نظر کے بارے میں آخر تک کسی شبہے کا شکار نہیں ہوتا۔ کہیں بعد میں جاکر اسے احساس ہوتا ہے کہ جن چیزوں پر اس کی خود اعتمادی قائم تھی، ان کی دنیا میں قدر نہیں۔
"توبتہ النصوح" دراصل مائل بہ اصلاح باپ اور خود مختار اور DECADENT بیٹے کی اناؤں میں کشمکش کی کہانی ہے۔ اپنی جگہ نصوح بھی SNOB ہے، اس حد تک کہ نیکوکاری کی مستقل ادعائیت کے باعث PRIGGISH معلوم ہونے لگتا ہے۔ مگر کیا وہ اپنے نو مسلموں کے سے جوش میں آسودہ حال و مطمئن ہے؟ ناول نگار اپنی دانست میں اس سوال کا جواب دے چکا

نصوح کو تو خیر آج کل کی فیشن ایبل امریکی اصطلاح میں BORN-AGAIN مسلمان کہہ سکتے ہیں۔ اسنابری اور MANNERS نے اصل میں نذیر احمد کے جس ناول کو پوری طرح تشکیل دیا ہے وہ "ابن الوقت" ہے۔ اس ناول پر اب تک بالعموم ہمارے نقادوں نے اس نقطہ نظر سے توجہ دی ہے کہ ابن الوقت کے کردار میں نذیر احمد نے سرسید احمد خان پر تنقید کی ہے یا نہیں، اور یہ کہ نذیر احمد کا علی گڑھ تحریک کے بارے میں رویہ کیا تھا۔ ابن الوقت کے کردار میں سرسید پر نکتہ چینی مضمر ہو یا نہ ہو، بطور ناول اس کتاب کا DISCOURSE کہیں زیادہ پیچیدہ ہے، اور اس میں نذیر احمد نے ایک پورے اسلوب زندگی MANNERS کے انداز اور سماجی قدر و قیمت کے بارے میں سوال اٹھایا ہے اور وہ بھی اس طرح کہ ہرچند کتاب میں مناظرانہ رنگ بھی آجاتا ہے، مگر دو متضاد نقطہ نظر کے باہمی تفاعل کو ناول کا مرکزی عمل بنایا ہے۔ اس کشمکش کے بارے میں خود نذیر احمد کی جو بھی رائے ہو، اس بات کی اہمیت بھی کچھ کم نہیں کہ انہوں نے ناول کا ڈھانچہ اس سے اخذ کر لیا۔ کلیم پرانی تہذیب کی زوال آمادہ MANNERS کا دلدادہ تھا، جب کہ ابن الوقت نئی اور بدیسی تہذیب کا جویا ہے۔۔ دونوں کی افتاد دراصل سماجی کشمکش ہے۔ اپنے سماج کو مسترد کرکے، انگریزوں کے معاشرے سے ملحق ہونے کے لئے ابن الوقت کے ہاں جو تبدیلی آئی ہے، وہ ہمیں اس کی MANNERS میں تبدیلی کے لحاظ سے دکھائی دیتی ہے۔ ناول نگار نے تیز اسٹروک لگاکر تصویر کشی کھینچی ہے کہ ابن الوقت کے لباس، کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے میں کیا تبدیلیاں آئی ہیں۔ ناول کی چھٹی فصل میں نذیر احمد نے نوبل صاحب کیساتھ میز کرسی پر بیٹھ کر پہلی دفعہ چھری کانٹے سے کھانا کھانے کا احوال لکھا ہے اس میں ناول کا DISCOURSE پوری پختگی کے ساتھ نظر آتا ہے۔ وہی نذیر احمد جو موعظت کو اپنا فریضہ اولین سمجھتے ہیں، نہ صرف شگفتہ انداز میں بلکہ IRONY کا فن کارانہ استعمال کرتے ہوئے پورا منظر تعمیر کرتے ہیں۔ اس وقت موجود مختلف کرداروں کے نقطہ ہائے نظر بھی ہمارے سامنے ہیں۔ نوبل صاحب از روئے مروت چپ ہیں، خدمت گار ایک دوسرے کو کن انکھیوں سے دیکھ رہے ہیں مگر صاحب کے لحاظ سے چپ ہیں، اور بے چارہ ابن الوقت اس

کشمکش میں مبتلا ہے کہ لقمے کو کانٹے سے پرو کر منہ تک کیسے لے جائے۔ ڈاڑھی کو داغ دار ہونے سے کیسے محفوظ رکھے، غرضیکہ چھوٹی بڑی کئی تفصیلات ہیں جن کے تانے بانے سے یہ منظر تخلیق ہوا ہے، اور یہ تمام تفصیلات ابن الوقت کے اختیار کردہ MANNERS سے متعلق ہیں۔ بعد ازاں شہر کے مسلمانوں کو ابن الوقت پر اعتراض ہوتا ہے تو وہ بھی اس کے MANNERS کی بنیاد پر، کہ وہ چھری کانٹے سے کھانا کھاتا ہے، چرٹ پیتا ہے، اس کا لباس انگریزی ہے اور رہن سہن بھی۔ ابن الوقت کا ستارہ گردش میں آتا ہے اور نوبل صاحب کے جانے کے بعد انگریز افسر اس سے ناراض ہو جاتا ہے تو اس ناراضگی میں بھی ابن الوقت کے MANNERS کا عمل دخل ہے۔ ابن الوقت گھوڑے پر سوار سیر کے لئے جارہا ہے کہ اس کی ملاقات کلکٹر بہادر یعنی مسٹر شارپ سے ہو جاتی ہے جو پیادہ پا ہیں۔ اس موقعے پر ابن الوقت کی الجھن کا تعلق بھی MANNERS ہے کہ اسے کس طرح کا برتاؤ کرنا چاہیئے

"ابن الوقت نے اپنی طرف سے بہتری کوشش کی مگر صاحب کلکٹر کسی طرح نہ کھلے، تاہم دل کی کدورت بلکہ بد گمانی بھی ان کی باتوں سے مترشح تھی، ابن الوقت تو اس مزاج کا آدمی نہ تھا کہ بات کو لٹکا رکھے، مگر موقع ہی بونگا آپڑا تھا کہ صاحب کلکٹر پیدل اور یہ سوار۔ اتر نہیں سکتا معذوری ہے، برابر نہیں چل سکتا بے ادبی ہے، آگے نہیں بڑھ سکتا بے تمیزی ہے، پیچھے نہیں ہٹ سکتا بے عزتی ہے، نہ پائے رفتن نہ روئے ماندن۔"

ابن الوقت نے نادانستہ طور پر انگریزی MANNERS کے ضابطوں کی خلاف ورزی کر دی۔ اگلے دن اس سے جواب طلب کیا جاتا ہے، اس میں پہلے نمبر پر یہی اعتراض ہے

"دفعہ ا۔ کل شام کے وقت ایں جناب دریا گنج کی سڑک پر پیادہ چلے آتے تھے۔ ڈپٹی ابن الوقت صاحب گھوڑے پر سوار پیچھے سے ایں جناب کے برابر آکر باتیں کرنے لگے۔ ڈپٹی صاحب سے اس گستاخی کا جواب طلب ہو۔"

بہت کوشش کے باوجود بھی ابن الوقت اس کا جواب دینے سے بچ نہیں سکتا۔ اور اپنے جواب میں، اپنے فعل کی تاویل کے لئے MANNERS کے مختلف ضابطے کا حوالہ ہے۔

"دفعہ ا۔ صاحب کلکٹر بہادر بہ حیثیت منصبی مستحق ادب ہیں جس کے معنی یہ ہیں حکام ماتحت ان کے احکام جائز کی تعمیل کریں اور جس ملاقات کے صاحب کلکٹر بہادر شاکی حیثیت منصبی سے کچھ علاقہ نہیں رکھتی۔ مجھ کو صاحب بہادر غروب آفتاب کے بعد یکایک در کے نکڑ پر ملے اور میں نے جب تک برابر نہیں آگیا، صاحب بہادر کو ہرگز نہیں پہچانا۔ پہچان کے بعد میں نے خلاف شیوہ اہلیت سمجھا کہ بدون صاحب سلامت کیے چلا جاؤں اور صاحب سلامت کے بعد دفع مظنہ اجنبیت کے لئے ایک دو بات کا کرنا بھی ضرور تھا۔ میں اس قدر

معترف اس پر نادم اور اس کی معافی کا خواستگار ہوں۔"

ابن الوقت سے کلکٹر صاحب کی ناراضگی ہیتاں پر تمام تر اس مسئلے سے وابستہ ہے کہ ابن الوقت کے عمل کو MANNERS کے حساب سے گستاخی سمجھا جائے کہ نہیں۔ یعنی دونوں کی کشمکش پوری طرح سے MANNERS کے دائرے میں عمل پیرا ہورہی ہے۔ اس کشمکش کے پوری طرح کھل کر سامنے آنے سے پہلے ہی نذیر احمد نے اس مغائرت کا احساس دلا دیا تھا جو ابن الوقت اور انگریز افسروں کے درمیان موجود تھی

"ابن الوقت نے ملاقات کا ایک نرالا ڈھنگ نکالا کہ جب تک کوئی دوست معرفت نہ کرادے، وہ کسی انگریز سے ملتا ہی نہ تھا۔ اور ملتا بھی تو کس طرح کہ گھوڑا ہے تو گھوڑا اور بگھی ہے تو بگھی دہر برآمدے میں، اردلی دور سے گھوڑے کی ٹاپ سن کر کارڈ کے لئے منتظر کھڑا ہے۔ چند قدم استقبال کر کے کارڈ لے بھاگا ہوا اندر آگیا۔ آگے آگے اردلی پیچھے پیچھے ابن الوقت بیس بوئے تو صاحب خانہ سے برآمد میں مڈبھیڑ ہوئی۔ ورنہ خیر عین کمرے کے دروازے میں اور اگر صاحب خانہ اس میں مضائقہ کریں تو ابن الوقت سوار ہو، یہ جا وہ جا۔ پھر ادب قاعدے کی تو خبر نہیں۔ آنکھیں چار ہوتے ہی ایک ساتھ دونوں کے منہ سے نکلا گڈ مارننگ ہوڈو یوڈو؟ ایک ساتھ ہاتھ بڑھائے۔ مصافحہ ہوا۔ دونوں اندر داخل۔ معلوم نہیں کیا کیا باتیں ہوئیں۔ مگر زور سے ہنسنے کی آواز تو برابر چلی آتی تھی۔ غرض ابن الوقت نے انگریزوں کے ساتھ برتاؤ ہی اس طرح کا شروع کیا کہ اکثر انگریز اس کے ملنے سے پہلو تہی سی کرتے تھے۔ پھر ابن الوقت میں زبان انگریزی کی بھی کوتاہی تھی۔ علاوہ بریں اس کا تعلق تمام تر انگریزوں ہی کے ساتھ تھا۔ ان وجوہ سے اس کو انگریزوں نے اپنی سوسائٹی میں لیا تو سہی مگر کشادہ دلی کے ساتھ نہیں ----" (فصل ۱۲)

ابن الوقت نے انگریزوں کی سی وضع قطع تو اختیار کرلی اور ان سے ان ہی کے انداز میں آگے بڑھ کر متعارف ہونے لگا۔ مگر فی الاصل ہندوستانی ہونے کی وجہ سے اس کے MANNERS میں نقص رہ جاتا تھا، اور وہ انگریزوں کی معاشرت میں پوری طرح گھل مل کر شامل نہیں ہوسکتا تھا، جب کہ ان MANNERS کی وجہ سے وہ ہندوستانی معاشرت اپنے عزیز و اقرباء سے کٹ ہی گیا تھا۔ اس کا سارا المیہ MANNERS کا المیہ ہے۔ بالکل جیسے طرح توبۃ النصوح MORALS کا المیہ ہے۔

ٹریلنگ نے آگے چل کر TOCQUEVILLE کے حوالے سے جمہوری تہذیب کی ایک اور صفت کو "تعیش کی ریاکاری" کا نام دیا ہے کہ چیزوں کا مقصد اچھا اور مفید ہونا نہیں ہے بلکہ یہ ہے کہ وہ دولت کے تاثر کو دوچند کریں۔ نذیر احمد کا معاشرہ جمہوری تو نہیں تھا، مگر "تعیش کی ریاکاری" کی بہت عمدہ تصویر وہ مرزا ظاہر دار بیگ کے کردار میں کر چکے ہیں، جہاں

اسنابری ریاکاری میں تبدیل ہو گئی ہے، اور کردار کا واحد عمل یہ ہے کہ وہ اپنی اصلیت پر پردہ ڈال کر امارت کا دکھاوا کرتا رہے۔ نذیر احمد کے زمانے سے اب تک اس کردار کو بے حد عروج نصیب ہوا ہے، اور نذیر احمد آج ناول لکھ رہے ہوتے تو اس کردار کو زیادہ اہمیت دینے پر مجبور ہوتے۔ بہر حال ان کے ناول سے ہمیں معاشرے کا ایک اہم کردار اپنی ابتدائی شکل میں مل گیا۔ ٹریلنگ نے لکھا ہے کہ ناول کی خاص صفت یہ ہے کہ ILLUSION کو ریکارڈ کرلے جسے اسنابری خلق کرتی ہے، اور اس حقیقت کو کریدنے کی کوشش کرے، جو ناول کے ASSUMPTION کے مطابق، تمام بناوٹ اور دکھاوے کی تہہ میں پنہاں ہے۔ اگر غور کیا جائے تو ابن الوقت کے قصہ جاتی عمل کا خلاصہ بھی یہی ہے۔ ابن الوقت کی مغربیت وہ ILLUSION ہے جو اسکی اسنابری کا پیدا کیا ہوا ہے (انگریز بننا اسی طرح ابن الوقت کا خناس ہے جس طرح پرانے زمانے کا سورما نائٹ بننا ڈان کیہوتے کا) اور ناول کا عمل ایک ایک کرکے پیاز کے چھلکوں کی طرح وہ پردے ہٹاتا چلا جاتا ہے جن میں اصلیت چھپی ہوئی ہے۔ اگر یہی عمل جاری رہتا تو مادر زاد برہنہ اور بے آسرا ابن الوقت EXPOSE ہو کر رہ جائے گا۔ مگر اس سے پہلے ہی ناول ایک دھچکے کے ساتھ رک جاتا ہے۔

ٹریلنگ نے اپنے مضمون میں اسنابری کے بارے میں یہ بھی لکھا ہے کہ جاگیرداری معاشرت میں اس کا گزر ممکن نہیں تھا۔ یہ خاص طور پر "بورژوا جمہوری معاشرے" کی پیداوار ہے۔ اس لئے کہ جمہوری معاشرے میں رتبہ یا درجہ اصلی طاقت سے نہیں بلکہ طاقت کی علامتوں TOKENS سے ملتا ہے۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے تو پھر ابن الوقت پر آکر نظر ٹھہرتی ہے کہ نوبل صاحب اور ابن الوقت کا باہمی تعلق، ذاتی ہوتے ہوئے بھی طاقت پر مبنی ہے۔ ابن الوقت، نوبل صاحب کو غدر میں باغی سپاہیوں سے چھپا کر رکھتا ہے، مگر غدر کے بعد انگریزوں اور مقامی لوگوں کا تعلق اور بھی زیادہ پیچیدہ ہو جاتا ہے۔۔۔ حالت جنگ کی ایمرجنسی رخصت ہوئی اور اب سیدھا سیدھا حاکم اور رعیت کا معاملہ ہے۔ انگریزوں سے بے تکلفی کے باعث ابن الوقت اپنے ہم وطنوں میں شبہے کی نظر سے دیکھا جانے لگا ہے۔ کیا نذیر احمد یہ ظاہر کر رہے ہیں کہ احسان مندی اور ذاتی دوستی کے باوجود انگریزوں اور ہندوستانیوں کے درمیان ایک پرتکلف سا حجاب اور فاصلہ ہی ممکن ہے، شخصی تعلقات ممکن نہیں؟ ڈاکٹر عزیز کا خالق، ای ایم فورسٹر بھی "پیسج ٹو انڈیا" میں اسی نتیجے پر پہنچا تھا کہ ہندوستانیوں سے بڑھتے ہوئے تعلقات سماجی طور پر انگریزوں کے لئے مشکلات کا باعث ہی بن سکتے ہیں، اس لئے کہ مشرق مشرق ہے اور مغرب مغرب، دونوں دھارے مل نہیں سکتے۔ خود نوبل صاحب کے ذہن میں کیا تھا؟ کیا وہ اپنے آپ کو ہندوستان میں یکہ و تنہا رابنسن کروسو سمجھتا تھا کہ مین فرائیڈے کی جگہ ابن الوقت ہاتھ لگ گیا ہے کہ اس وحشی کو مہذب بنانا اس کا فرض ہے۔ یا وہ اپنے آپ کو انگریز ڈان کیہوتے اور ابن الوقت کو اپنا

ہندوستانی سانچو پانزا بھتا تھا کہ رفارم کے لئے لڑی جانے والی پن چکیوں کی جنگ میں اس کے ساتھ دم چھلے کی طرح لگا رہے گا؟ اس سوال کا جواب معلوم نہیں۔ کیوں کہ فورسٹر نے ناول نگاری کی اعلا تر قوتوں سے کام لے کر ڈاکٹر عزیز کی صورت میں ایک ہندوستانی کا کردار تو تخلیق کر لیا، مگر اس قوت میں کمی کی وجہ سے نذیر احمد نوبل کو صرف ایک ہندوستانی کی نظر سے دیکھ کر رہ گئے، کردار اور انسان کے طور پر نہ دیکھ سکے۔

ابن الوقت کے ساتھ مشکل یہ ہے کہ اس میں نذیر احمد کے اسلوب کی خامیاں اور خوبیاں دونوں عروج پر ہیں۔ جہاں ناول کا SJUZET اپنی شرائط میں اس قدر مکمل ہے کہ اس آئیڈیالوجیکل مسئلے کو، جو FABULA کی بنیاد ہے، پوری طرح اپنے اندر ابھاگر کر سکتا ہے اسی کے ساتھ ساتھ یہی مسائل ان مباحثوں کو راہ دیتے ہیں جو کرداروں کی زبان سے ادا ہوتے ہیں مگر قصے کی روانی میں رکاوٹ بننے لگتے ہیں کیوں کہ قصے کے عمل سے علیحدہ معلوم ہوتے ہیں۔ میں یہ تو نہیں کہہ سکتا کہ ان کا جواز نہیں ہے، کیوں کہ ابن الوقت کی واردات قلبی جس CONFLICT سے عبارت ہے، وہ اس کے سامنے ان اصطلاحوں میں بھی آتی تھی۔ سیاسی اصلاح اور مسلمانوں کی صورت حال سے ابن الوقت کے دل چسپی کا تقاضا یہ تھا کہ وہ ان سارے مسائل سے ان ہی کی اصطلاحوں میں اور براہ راست نبرد آزما ہو۔ تاہم بطور ناول نگار کے نذیر احمد کی مشکل یہ ہے کہ وہ ان مباحث کو بیانیے میں پوری طرح سمونے کا طریقہ نہیں تلاش کر پائے۔ جس کی کمی کا سب سے زیادہ احساس "ابن الوقت" میں ہوتا ہے۔ کتاب کے آخر میں قصے کا عمل حجتہ الاسلام اور ابن الوقت کی گفتگو میں دب کر معدوم ہو جاتا ہے۔ کتاب کے اس اچانک اور کچھ بے ڈھب سے خاتمے کے بارے میں مولوی بشیر الدین احمد نے رائے ظاہر کی ہے کہ "کتاب کے آخری مضمون کے لحاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مضمون ناتمام ہے اور مصنف اور بھی کچھ لکھنا چاہتے تھے جس کو کسی اور وقت پر انحصار کھا اور جو اگر لکھا جاتا تو حصہ دوم کے نام سے موسوم ہوتا۔" بہر حال، وجہ کچھ بھی ہو، نذیر احمد ایک ناول نگار کے طور پر اس سے آگے نہیں جا سکتے تھے۔ وہ ان مسائل کو علمی گفتگو یا مباحثے کے طور پر سامنے لاسکتے تھے مگر قصے کے عمل کے ذریعے اس سے آگے نہیں لے جا سکتے تھے۔ اور پھر ابن الوقت جیسے ناول کا انجام بھلا ممکن ہی کہاں ہے؟ اس قصے کے تسلسل میں تو ہم اب تک جیئے جا رہے ہیں۔ ایک انتہا کے بعد دوسری انتہا آجاتی ہے۔ انجام خدا معلوم کب اور کہاں سامنے آئے گا۔ اور جب سامنے آئے گا تو کیا ہو گا۔

ابن الوقت اور حجتہ الاسلام اس طرح گفتگو کرنے بیٹھے ہیں کہ ہندوستان میں مسلمانوں کے تمام مسائل کا حل ڈھونڈ کر لائحہ عمل تیار ہی تو کر لیں گے۔ وہ فرقوں کے سوال پر رک جاتے ہیں اور اس مسئلے کو اس آئندہ کے لئے انحصار رکھتے ہیں جو پھر کبھی نہیں آیا۔ اس کے باوجود ابن الوقت اور حجتہ الاسلام کی بحث ہمارے معاشرے میں بھی اور ہماری ذات میں بھی کسی نہ کسی

صورت سے جاری ہے۔ واضح نذیر احمد، ناول نگار نذیر احمد کو پچھاڑ کر کوئی انتہائی اور حتمی نتیجہ FINAL SOLUTION سامنے نہیں لاسکا۔ امکانات کا دروازہ ابھی بند نہیں ہوا۔ کتاب کی یہ صورت دوستوئیفسکی کے ناولوں کی اس خصوصیت کی یاد دلا دیتی ہے جس کی تحسین باختن نے یوں کی ہے

.AT THE END OF DOSTOEVSKY'S NOVELS CONCLUSIVE HAS YET TAKEN PLACE IN THE WORLD. THE ULTIMATE WORD OF THE WORLD AND ABOUT THE WORLD HAS NOT YET BEEN SPOKEN.
THE WORLD IS OPEN AND FREE. EVERYTHING IS STILL IN THE FUTURE AND ALWAYS WILL BE IN THE FUTURE.

اس آخری لفظ کی تلاش نذیر احمد کو ترجمہ قرآن کی طرف لے گئی۔ ناول میں دنیا اور اس کے معاملات کو یوں OPEN-ENDED چھوڑنا ہی تھا، سو نذیر احمد نے بھی کیا۔ اور ابن الوقت اس بھوت کی طرح جس کے دفع کرنے کا عمل پورا نہ ہوا ہو، کتاب کے صفحات سے نکل کر ہم میں شامل ہو گیا ہے، اب اس کے کتنے نام ہیں اور کتنے چہرے۔

بیلنیے کی ان رسومات کے اس جائزے میں، جن سے اس دور کا اردو ناول عبارت ہے، ایک اور اہم رسم کا ذکر بھی لازم ہے، اور وہ ہے، راوی یا بیان کار کا وجود۔ ناول کے ارتقاء کے اس دور میں جو واحد راوی ممکن تھا، وہ مصنف بذات خود ہی ہے، ہمہ بیں و ہمہ داں مصنف جس کو ہر بات پتہ ہے، قصے کی تمام تفصیلات اسکے لئے اظہر من الشمس ہیں، اسلئے صرف وہی قصہ بیان کر سکتا ہے۔ نذیر احمد اپنے ناولوں میں راوی کے طور پر موجود ہیں۔ مگر کہیں بھی اس طرح نہیں کہ قصے پن کا پردہ چاک کر کے ڈاڑھی سمیت جھم سے سامنے آن کھڑے ہوں۔ (ان کی موجودگی کا احساس اگر فزوں تر ہوتا ہے تو وہ کہانی کے اندر گندھے ہوئے ان کے نقطہ نظر کی وجہ سے ہے)۔

"مراۃ العروس" کے پہلے جملے میں مصنف بیان کار کے طور پر موجود ہے "اب تم کو ایک بڑے مزے کا قصہ سناتے ہیں جس سے معلوم ہو جائے گا کہ جہالت اور بے ہنری سے کیا کیا تکلیفیں پہنچتی ہیں۔" مگر قصے کی تفصیلات میں یہ بیان کار آنکھوں سے اوجھل ہو جاتا ہے۔ یہ بالکل غائب تو نہیں ہوتا، مگر قصے کے بہاؤ کے راستے میں بھی نہیں آتا۔ آٹھویں فصل کے آخری فقرے میں پھر سامنے آتا ہے

"ہم کو اکبری کے اتنے حالات معلوم ہیں کہ اگر ہم ان سب کو لکھنا چاہیں تو ایسی ایسی تین چار کتابیں بنیں۔ مگر اکبری کے حالات پڑھنے سے کبھی تو غصہ آتا ہے اور کبھی طبیعت کڑھتی ہے اس سے اس کے زیادہ حالات لکھنے کو جی نہیں چاہتا۔ اس کی چھوٹی بہن اصغری کا حال کیوں نہ لکھیں کہ بات بات پر پڑھنے والوں اور سننے والوں سب کا جی خوش ہو۔"

تب کہیں جاکر پوری طرح احساس ہوتا ہے کہ باتوں کے انداز میں چلنے والے قصے کے

ہندوستانی سانچو پانزا سمجھتا تھا کہ رفارم کے لئے لڑی جانے والی پن چکیوں کی جنگ میں اس کے ساتھ دم چھلے کی طرح لگا رہے گا؟ اس سوال کا جواب معلوم نہیں۔ کیوں کہ فورسٹر نے ناول نگاری کی اعلا تر قوتوں سے کام لے کر ڈاکٹر عزیز کی صورت میں ایک ہندوستانی کا کردار تو تخلیق کر لیا، مگر اس قوت میں کمی کی وجہ سے نذیر احمد نوبل کو صرف ایک ہندوستانی کی نظر سے دیکھ کر رہ گئے، کردار اور انسان کے طور پر نہ دیکھ سکے۔

ابن الوقت کے ساتھ مشکل یہ ہے کہ اس میں نذیر احمد کے اسلوب کی خامیاں اور خوبیاں دونوں عروج پر ہیں۔ جہاں ناول کا SJUZET اپنی شرائط میں اس قدر مکمل ہے کہ اس آئیڈیالوجیکل مسئلے کو، جو FABULA کی بنیاد ہے، پوری طرح اپنے اندر اجاگر کر سکتا ہے اسی کے ساتھ ساتھ یہی مسائل ان مباحثوں کو راہ دیتے ہیں جو کرداروں کی زبان سے ادا ہوتے ہیں مگر قصے کی روانی میں رکاوٹ بننے لگتے ہیں کیوں کہ قصے کے عمل سے علیحدہ معلوم ہوتے ہیں۔ میں یہ تو نہیں کہہ سکتا کہ ان کا جواز نہیں ہے، کیوں کہ ابن الوقت کی واردات قلبی جس CONFLICT سے عبارت ہے، وہ اس کے سامنے ان اصطلاحوں میں بھی آتی تھی۔ سیاسی اصلاح اور مسلمانوں کی صورت حال سے ابن الوقت کے دل چسپی کا تقاضا یہ تھا کہ وہ ان سارے مسائل سے ان ہی کی اصطلاحوں میں اور براہ راست نبرد آزما ہو۔ تاہم بطور ناول نگار کے نذیر احمد کی مشکل یہ ہے کہ وہ ان مباحث کو بیانیے میں پوری طرح سمونے کا طریقہ نہیں تلاش کر پائے۔ جس کی کمی کا سب سے زیادہ احساس "ابن الوقت" میں ہوتا ہے۔ کتاب کے آخر میں قصے کا عمل حجتہ الاسلام اور ابن الوقت کی گفتگو میں دب کر معدوم ہو جاتا ہے۔ کتاب کے اس اچانک اور کچھ بے ڈھب سے خاتمے کے بارے میں مولوی بشیر الدین احمد نے رائے ظاہر کی ہے کہ "کتاب کے آخری مضمون کے لحاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مضمون ناتمام ہے اور مصنف اور بھی کچھ لکھنا چاہتے تھے جس کو کسی اور وقت پر اٹھار کھا اور جو اگر لکھا جاتا تو حصہ دوم کے نام سے موسوم ہوتا۔" بہر حال، وجہ کچھ بھی ہو، نذیر احمد ایک ناول نگار کے طور پر اس سے آگے نہیں جا سکتے تھے۔ وہ ان مسائل کو علمی گفتگو یا مباحثے کے طور پر سامنے لا سکتے تھے مگر قصے کے عمل کے ذریعے اس سے آگے نہیں لے جا سکتے تھے۔ اور پھر ابن الوقت جیسے ناول کا انجام بھلا ممکن ہی کہاں ہے؟ اس قصے کے تسلسل میں تو ہم اب تک جیتے جا رہے ہیں۔ ایک انتہا کے بعد دوسری انتہا آجاتی ہے۔ انجام خدا معلوم کب اور کہاں سامنے آئے گا۔ اور جب سامنے آئے گا تو کیا ہو گا۔

ابن الوقت اور حجتہ الاسلام اس طرح گفتگو کرنے بیٹھے ہیں کہ ہندوستان میں مسلمانوں کے تمام مسائل کا حل ڈھونڈ کر لائحہ عمل تیار ہی تو کر لیں گے۔ وہ فرقوں کے سوال پر رک جاتے ہیں اور اس مسئلے کو اس آئندہ کے لئے اٹھا رکھتے ہیں جو پھر کبھی نہیں آیا۔ اس کے باوجود ابن الوقت اور حجتہ الاسلام کی بحث ہمارے معاشرے میں بھی اور ہماری ذات میں بھی کسی نہ کسی

صورت سے جاری ہے ۔ واپنظ نذیر احمد ، ناول نگار نذیر احمد کو پچھاڑ کر کوئی انتہائی اور حتمی نتیجہ FINAL SOLUTION سامنے نہیں لاسکا ۔ امکانات کا دروازہ ابھی بند نہیں ہوا ۔ کتاب کی یہ صورت دوستو ئیفسکی کے ناولوں کی اس خصوصیت کی یاد دلا دیتی ہے جس کی تحسین باختن نے یوں کی ہے:

.AT THE END OF DOSTOEVSKY.S NOVELS CONCLUSIVE HAS YET TAKEN PLACE IN THE WORLD. THE ULTIMATE WORD OF THE WORLD AND ABOUT THE WORLD HAS NOT YET BEEN SPOKEN.
THE WORLD IS OPEN AND FREE. EVERYTHING IS STILL IN THE FUTURE AND ALWAYS WILL BE IN THE FUTURE.

اس آخری لفظ کی تلاش نذیر احمد کو ترجمہ قرآن کی طرف لے گئی ۔ ناول میں دنیا اور اس کے معاملات کو یوں OPEN-ENDED چھوڑنا ہی تھا ، سو نذیر احمد نے یہی کیا ۔ اور ابن الوقت اس بھوت کی طرح جس کے دفع کرنے کا عمل پورا نہ ہوا ہو ، کتاب کے صفحات سے نکل کر ہم میں شامل ہو گیا ہے ، اب اس کے کتنے نام ہیں اور کتنے چہرے ۔

بیلنیے کی ان رسومات کے اس جائزے میں ، جن سے اس دور کا اردو ناول عبارت ہے ، ایک اور اہم رسم کا ذکر بھی لازم ہے ، اور وہ ہے ، راوی یا بیان کار کا وجود ۔ ناول کے ارتقاء کے اس دور میں جو واحد راوی ممکن تھا ، وہ مصنف بذات خود ہی ہے ، ہمہ بیں و ہمہ داں مصنف جس کو ہر بات سچ ہے ، قصے کی تمام تفصیلات اسکے لئے اظہر من الشمس ہیں ، اسلئے صرف وہی قصہ بیان کر سکتا ہے ۔ نذیر احمد اپنے ناولوں میں راوی کے طور پر موجود ہیں ۔ مگر کہیں بھی اس طرح نہیں کہ قصے پن کا پردہ چاک کر کے ڈاڑھی سمیٹ جھم سے سامنے آن کھڑے ہوں ۔ ( ان کی موجودگی کا احساس اگر فزوں تر ہوتا ہے تو وہ کہانی کے اندر گندھے ہوئے ان کے نقطہ نظر کی وجہ سے ہے ) ۔

"مراۃ العروس" کے پہلے جملے میں مصنف بیان کار کے طور پر موجود ہے "اب تم کو ایک بڑے مزے کا قصہ سناتے ہیں جس سے معلوم ہو جائے گا کہ جہالت اور بے ہنری سے کیا کیا تکلیفیں پہنچتی ہیں ۔" مگر قصے کی تفصیلات میں یہ بیان کار آنکھوں سے اوجھل ہو جاتا ہے ۔ یہ یکسر غائب تو نہیں ہوتا ، مگر قصے کے بہاؤ کے راستے میں بھی نہیں آتا ۔ آٹھویں فصل کے آخری فقرے میں پھر سامنے آتا ہے

" ہم کو اکبری کے اتنے حالات معلوم ہیں کہ اگر ہم ان سب کو لکھنا چاہیں تو ایسی ایسی تین چار کتابیں بنیں ۔ مگر اکبری کے حالات پڑھنے سے کبھی تو غصہ آتا ہے اور کبھی طبیعت کڑھتی ہے اس سے اس کے زیادہ حالات لکھنے کو جی نہیں چاہتا ۔ اس کی چھوٹی بہن اصغری کا حال کیوں نہ لکھیں کہ بات بات پر پڑھنے والوں اور سننے والوں سب کا جی خوش ہو ۔"

تب کہیں جا کر پوری طرح احساس ہوتا ہے کہ باتوں کے انداز میں چلنے والے قصے کے

پس پردہ کوئی بیٹھا ہے جو تفصیلات کا انتخاب کر رہا ہے کرداروں کی ڈوریاں ہلا رہا ہے، اور پڑھنے والوں کی رائے پر اثر انداز ہو رہا ہے۔ مگر یہ پردہ ایک لمحے کے لئے اٹھتا ہے۔ اس ایک جھلک کے بعد قصے کا اپنا آہنگ رفتار پھر اسی ڈھب پر آجاتا ہے۔ یہ آہنگ اپنی جگہ اس قدر مکمل ہے کہ جب باضابطہ اور براہ راست نصیحت کی غرض سے مصنف اس کو روکنا چاہتا ہے تو اس عمل کے لئے ایسی تاویلات ڈھونڈتا ہے جو قصے سے پھوٹتی ہوئی معلوم ہوں۔ چنانچہ اصغری کے بیاہ کے بعد " بیاہی ہوئی لڑکیوں کے لئے عمدہ نصیحت " کا موقع آتا ہے، تو اسے نذیر احمد نے قصے میں یوں شامل کیا ہے

" اصغری کے نام شادی ہو جانے کے بعد دور اندیش خاں نے جو خط لکھا دیکھنے کے لائق ہے۔ اتفاق سے، ہم کو اس کی نقل ہاتھ آگئی تھی۔ وہ خط یہ ہے ۔۔۔۔ "۔

تقریباً اسی طرح کی بیانیہ ترکیب NARRATIVE DEVICE " فسانہ مبتلا " میں استعمال کی ہے جہاں مبتلا کی موت کے بعد، اس کا ایک مرثیہ کتاب کے اختتام کے طور پر شامل ہے۔ مرثیہ یقیناً نذیر احمد کی اپنی تحریر ہو گا۔ لیکن کتاب میں اسطرح متعارف کرایا گیا ہے

" مبتلا کے مرنے پر تاریخیں اور مرثیے تو بہت لوگوں نے کہے مگر عارف کے مرثیے کے چند بند یاد رہ گئے ہیں، وہ یہ ہیں ۔۔۔۔ "

تمام تر مقصد پسندی اور نصیحت کے ارادے کے باوجود، نذیر احمد کے ہاں مصنف بطور بیان کار پوری طرح متن کے تابع SUBSERVIENT رہتا ہے۔ متن کے اندر رہ کر قصے کو حرکت دیتا ہے۔ یہ بات تو سبھی کو معلوم ہے کہ نذیر احمد ناول نگاری کے فن کے ایسے جویا اور رسیا نہیں تھے کہ اپنے مقصد سے الگ ہٹ کر اس فن کے رسوم کا پاس کرتے۔ لیکن بہر حال ناول کا فن ان کے ہاں پختہ اور قائم بالذات ہے۔ FICTIONALITY کا پردہ ہٹا کر براہ راست موعظت بھی نہیں کرتے۔ وکٹورین ناول نگاروں میں انتھونی ٹرولوپ (TROLLOPE) تک کے ہاں یہ عام دستور ہے کہ بیانیہ روک کر، کردار اور قصہ کے سارے لوازمات ہٹا کر براہ راست " پیارے اور نیک سرشت قاری " سے گفتگو شروع کر دیتا ہے اور خیالات یا نقطہ نظر کو قصے کے ذریعے ظاہر کرنے کے بجائے سیدھے سبھاؤ بیان کر دیتا ہے۔ ٹرولوپ کی اس روش پر ہنری جیمز نے سخت اعتراض کیا ہے کہ اس طرح ناول نگار قصے کی LITERAL REALITY پر پڑھنے والے کے اعتبار کو غارت کر دیتا ہے، اور دراصل اس بنیاد ہی کو نقصان پہنچاتا ہے کہ جس پر ناول کی پوری عمارت قائم ہے۔ نذیر احمد جب اپنی موعظت کو بھی جواز ڈھونڈ ڈھونڈ کر قصے کے اندر ٹانکتے ہیں تو وہ FICTIONALITY پر اعتبار کو مزید مستحکم بنا دیتے ہیں۔ اور میرے خیال میں ناول نگار کے طور پر نذیر احمد کی یہی سب سے بڑی اہمیت ہے۔

ناول کا مصنف بطور بیان کار ایک نئی صورت "افسانہ نادر جہاں" میں اختیار کر لیتا ہے جہاں وہ متن کے اندر پوری طرح جذب ہو جاتا ہے۔ اور متن سے علیحدہ اس کا کوئی وجود ہی نہیں معلوم ہوتا، گویا کہ اس کی آخری اور انتہائی حقیقت ناول کا متن ہی ہے، اس کے سوا کچھ نہیں۔ مگر "افسانہ نادر جہاں" کا مصنف / بیان کار ہے کون؟ یہ سوال بھی اس ناول کی لذت انگیز حکایت کا ایک حصہ ہے۔ اس کا ناول نگار جو بھی ہو، قصے کا بہت ہی واضح بیان کار موجود ہے، جس کا تعارف کتاب کے سرورق سے ہی ہو جاتا ہے

"کتاب لاجواب یعنی عریضہ۔ طاہرہ و صحیفہ۔ نادرہ دل چسپ اور سچا افسانہ محاورات اور روزمرہ کا خزانہ فصاحت کا معدن سلاست کا مخزن قابل زیارت ہر پیر و جوان الموسوم بہ افسانہ نادر جہاں جس کو طاہرہ بیگم الملقبہ بہ نواب فخرالنساء نادر جہاں بیگم صاحبہ نے کمال فطانت و ذہانت اور بڑی جاں فشانی اور محنت سے مرتب فرمایا تھا۔۔۔"

مصنفہ کے طور پر اس کی شناخت کے بعد طاہرہ بیگم سے ہم فوراً ہی قصے کی بیان کار کے طور پر ملتے ہیں۔ طاہرہ کے عریضے کا، جو کتاب کا سر آغاز ہے، حوالہ دیا جا چکا ہے۔ وہ یوں ختم ہو کر قصے کی ابتداء کرتا ہے

"لو رخصت کی آخری بندگی لو اور سرے سے میری کہانی سنو، رباعی

لو کہتی ہے طاہرہ کہانی اپنی
دکھلاتی ہے آشفتہ بیانی اپنی
وہ ہو کہ نہ ہو تم سے ملے یا نہ ملے
چھوڑے جاتی ہے یہ نشانی اپنی

پیاری بی بیو! میں تمہاری نئی لونڈی ایک غریب خاندان کی لڑکی ہوں۔ میرا نام میری سگی ماں نے نادر جہاں اور عرف طاہرہ مقرر کیا تھا۔ عزت دینے والے بزرگوں نے جس کے ساتھ بیگم ملا کر طاہرہ بیگم اور نادر جہاں بیگم کر دیا۔ خدا بخشے میرے والد نے اولاد کی تمنا میں مدتوں انتظار کرنے کے بعد دوسرا عقد ایک سید بزرگ کی صاحب زادی سے کیا۔ ان کی پہلی بیوی، ہماری دوسری ماں، بڑے مال دار گھرانے کی تھیں۔ خوب دان جہیز لائیں، سارا گھر بھر دیا۔ میری ماں امام ضامن کا پیسہ لینے والے کی بیٹی، محتاج گھر کی لڑکی تھیں۔ تھوڑے دن تو اس دوسری شادی کی خبر پہلی اماں جان کو بالکل نہ ہوئی اور ابا جان نے راز چھپانے میں ان کی خاطر اور خیال سے کوشش بھی بڑی کی۔ لیکن سال نہ پلٹنے پایا تھا کہ گل کھلا اور راز کھلا جس کا خاص سبب میں بختاور قدم تھی•••••"

یوں اس قصے کی ابتداء ہوتی ہے جیسے اردو نثر کے بیش قیمت نمونوں میں، اور اردو ناول

کے اہم تر کارناموں میں سے ایک سمجھنا چاہئے۔ "افسانہ ، نادر جہاں" ہر اعتبار سے غیر معمولی کتاب ہے۔ اپنے مواد پر اس کی حیرت انگیز گرفت کا مقابلہ ---- درون خانہ اختلافات اور ان سے گزر کر پلنے بڑھنے والی ایک عورت کا شخصی ماجرا، یعنی گھر آنگن کے اندر کا تجربہ "اندر والی" کی زبانی، اس AUTHENCITY اور کمال ہنر کے ساتھ بیانیے میں ڈھال دیا ہے --- اگر کسی چیز سے ہو سکتا ہے تو لہجے کی وہ کامیابی ہے کہ اس عورت کے کردار کو کس مہارت کے ساتھ بیانیے کی بنیاد بنایا ہے۔ گویا تجربہ اور زبان دونوں کو بڑے اہتمام سے ایک دوسرے کے لئے تیار کیا گیا ہے۔ طاہرہ بیگم کا کردار ایک پوری، باقاعدہ شخصیت کے طور پر سامنے آتا ہے اور بیانیے میں اس شخصیت کی انفرادی آواز کی کھنک اس قدر صاف سنائی دیتی ہے کہ پہلی بار یہ کتاب پڑھنے پر ورجینا ولف کی "اے روم آف ونز اون" میں نسوانی تجربے اور اس کے ادبی اظہار کی تمام گفتگو، آج کل کی فیمنسٹ رائٹنگ جو شعوری طور پر ایک "گونگی اور محکوم اکثریت" کے لئے اظہار کے راستے کھول رہی ہے، اور عورتوں کی یادداشت کے حوالے سے ORAL HISTORIES کی دستاویز کی صورت میں جمع کرنے کی کوششیں یاد آئے چلی گئیں، اور اگر کوئی مشکل محسوس ہوئی تو بس اتنی کہ اس کتاب میں اس لہجے کو کچھ زیادہ ہی کامیابی سے بروئے کار لایا گیا ہے۔ اتنی کامیابی کے ساتھ کہ یہ افسانوی ARTIFACT معلوم ہوتا ہے، جس کا مقصد "طاہرہ دیوی شیرازی" یا قمر زمانی بیگم کی طرح فریب دہی اور ادبی ٹھٹھول بازی نہیں ہے بلکہ اصلی اور قرار واقعی ناول میں ایک مخصوص لہجے کی باز آفرینی ہے، جو کہ افسانوی ادب کی ایک جائز اور محترم غرض غایت ہے۔ اسے سوانح عمری کے طور پر لکھا گیا ہے، اور نہ صرف یہ بلکہ اردو سوانح میں اس نوع کا کوئی نمونہ نہیں ہے، تفصیلات کی تکمیل سے سوانح کے بجائے ذہن ناول کی طرف جاتا ہے کہ اس وقت موجود اصناف میں سے صرف ناول ہی میں حقیقی زندگی کو اس کی ان تفصیلات کے ساتھ پیش کیا جا سکتا تھا۔ مصنفہ کے بارے میں کار اشتباہ متن کی حد تک ایک ہی ہے، اور وہ یہ ہے کہ دیباچے میں مرزا عباس حسینی ہوش کو اپنا استاد بتایا گیا ہے اور دیباچے کی حد تک ان سے مدد لینے کا اقرار کیا ہے

"آگو میں ٹوٹی پھوٹی پڑھی لکھی تھی لیکن نہ تصنیف کے قابل اور نہ تالیف کے لائق۔ سچ کہوں یہ بوجھ مجھ سے نہ اٹھ سکتا تھا۔ خدا بھلا کرے میرے استاد مرزا محمد عباس حسین صاحب ہوش کا، جنہوں نے تمہارے درد سے میرے دل کو دکھایا اور یہ نسخہ لکھوایا۔ انہیں کے تصدق سے مجھے غیرت آئی۔ انہیں کی بدولت تم نے یہ دولت پائی۔ انصاف اور قدر سے دیکھو اور پرکھو گی تو ان دو رسالوں کو دو خزانے پاؤ گی جن کے گرے پڑے جوہر، بھولی بسری باتیں بھی، دل میں رہ جانے سے مالا مال ہو جاؤ گی۔ تمہاری محبت کی دھن میں لشتم پشتم میں نے یہ دونوں حصے تو لکھ ڈالے، لیکن دیباچے پر پہنچ کے اٹک گئی۔ منزل کے قریب تھک گئی جو لکھا تھا ترتیب دیا، جوڑ

گانٹھ کر مرتب کیا۔ چوٹی کا مضمون جوڑی کی مول چیز (دیباچہ) کو دیکھتی ہوں، بالکل کچھ نہیں، الٹ پلٹ کر کئی دفعہ لکھا، مگر پسند نہ آیا۔ اونچا نہ کر سکی۔ ہزار زور لگایا۔ آخر کو چپ نہ رہی۔ استاد سے یہ دل کی بات کہی کہ لیجئے کتاب تو بن گئی، مگر سر نہیں۔ سراسر عیب ہے ہنر نہیں۔ نک سک سے درست کر دیجئے، تصویر میں رنگ بھر دیجئے۔ انہوں نے طلب فرما کر قلم اٹھا کر کچھ کاٹا کچھ بنایا کچھ گھٹایا کچھ بڑھایا، بیتدا کو خبر کیا ادھر سے ادھر کیا، آخور کی بھرتی نکالی، فقروں میں جان ڈالی، طول کو کم کیا، فضول کو قلم کیا، کانٹے چھینک دیے پھول چن لیے۔ جو کاٹا وہ چور کے ہاتھوں کی طرح کٹنے ہی کے قابل تھا۔ جو بنایا وہ نور و ضیا میں تصویر ماہ کامل۔ رنگ بھر کر زور دکھایا۔ طبیعت سے باغ لگایا۔ اب خطا کی جگہ صواب ہے، اور چراغ کے مقام پر آفتاب۔ وہ زنانی بات چیت تھی۔ یہ مردانی بول چال ہے، وہ جادو تھا یہ سحر حلال ہے۔ پہلے الجھی ہوئی عبارت تھی اب سلجھی ہوئی فصاحت۔ میں نے بگاڑا، انہوں نے بنایا۔ ساری گتھی کو سلجھایا۔ نہ وہ اسطرح دیباچہ میں محنت فرماتے، میرا بگڑا کام بناتے، نہ میری محنت ٹھکانے لگتی، دل کی کلی کھلتی۔۔۔"

یہ استاد جن کے ذکر کے لئے اس قدر اہتمام کیا گیا ہے، ہمارے نقادوں کے نزدیک تو ایک MINOR ناول نگار ہی ٹھہریں گے جو زیادہ سے زیادہ سرسری اور کچھ DISPARAGING سے تذکرے کے مستحق ہیں۔ حالاں کہ ان کا ناول "ربط ضبط" بجائے خود توجہ طلب ہے۔ اور پھر یہ دیباچہ ان کی اصلاح کو جس قدر اہمیت دے رہا ہے، وہ تعجب خیز معلوم ہوتی ہے۔ مصنفہ کی محولہ بالا عبارت بھی ایک مسئلہ اپنے اندر پنہاں رکھتی ہے۔ اگر ہوش لکھنوی نے اس دیباچے پر نظر ثانی کی، جیسا کہ مصنفہ اس قدر احسان مندی کے ساتھ اصرار کر رہی ہے، تو پھر ان عبارتوں کو قلم زد کیوں نہ کر دیا؟ دیباچے کے بارے میں لکھا گیا ہے کہ اس میں مردانی بول چال ہے، لیکن اس عبارت سمیت "عریضہ۔ طاہرہ" کا آہنگ اور اسلوب باقی کتاب کا سا ہے، اور قصے کے باقی حصے سے اس قسم کا کوئی فرق نہیں نظر آتا کہ کسی دوسرے قلم کی ترمیم و تنسیخ کا احساس ہو۔ اس لئے ذہن میں سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ مدح سرائی کون کر رہا ہے، کس مقصد کے لئے ہے اور اس سے ناول نگار کے بارے میں کیا اندازہ ہوتا ہے۔ ان سوالوں کا براہ راست کوئی جواب متن سے نہیں ملتا۔ اس لئے کہ قصے کا سارا تانا بانا طاہرہ بیگم کے وجود کے گرد قائم ہے۔ اگر وہ "زندگی کے حجم سے بڑی" (LARGER THAN LIFE) معلوم ہوتی ہے، تو اسے افسانویت کی کامیابی پر محمول کیا جا سکتا ہے۔

کتاب کے خاتمے پر کار پردازان مطبع کی جانب سے جو عبارت ہے، اس میں مصنفہ کا تعارف ایک بار پھر کرایا گیا ہے "مصنفہ مخدرہ کا نام نامی و اسم گرامی عفت مآب عصمت قباب عالمہ فاضلہ جناب طاہرہ بیگم الملقب بہ نواب فخر النساء نادر جہاں بیگم صاحبہ ہے۔۔۔۔" اس یقین دہانی کے باوجود یہ عفت مآب مصنفہ محض ایک خیالی افسانہ ہے، اور ناول کے SJUZET کا

ایک شاخسانہ جسے بیانیہ کی DEVICE کے طور پر تیار کیا گیا ہے۔ اس بارے میں علی عباس حسینی کی شہادت کو کافی سمجھنا چاہئیے

" افسانہ نادر جہاں یا فسانہ، طاہرہ پر نادر جہاں کا نام بطور مصنفہ طبع ہے۔ لیکن مصنفہ نے مقدمہ کتاب میں اس کا اقرار کیا ہے کہ اس کی اصلاح مرزا عباس حسین ہوش نے کی ہے۔ میں نے ہوش کے جاننے والوں سے افسانے کی تصنیف کی، تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ نادر جہاں کا نام فرضی ہے اور اصل میں یہ ناول بھی مرزا صاحب ہی کا کارنامہ ہے۔ ان راویان معتبر سے شیخ ممتاز حسین عثمانی مرحوم، مدیر اودھ پنچ اور مرزا محمد عسکری، بی۔ اے، مترجم تاریخ اردو، دو ایسے موثق شاہد تھے جنہوں نے میرے لئے شک کی کوئی گنجائش نہ چھوڑی۔"

تو گویا دیباچے کے محولہ عبارت کے مصنف بھی ہوش خود ہی تھے۔ اپنے قلم اصلاح کا اس قدر مفصل ذکر کر کے کیا وہ یہ اشارہ دے رہے تھے کہ یہ قلم باقی کتاب پر بھی چلا ہے۔ ایک فرضی مصنفہ کے فرضی مسودے پر اصلاح دینے کا ذکر کر کے وہ بورخیس کے انداز کا کوئی افسانہ تخلیق نہیں کر رہے، بلکہ ایسا بیان کار راوی بھی تخلیق کر رہے ہیں جو اپنی افسانویت میں اس قدر راسخ ہے کہ قصے کو پوری طرح سنبھال لینے کے ساتھ ساتھ، ناول کے متن سے باہر نکل کر ناول نگار کی شناخت کو بھی APPROPRIATE کر سکتا ہے۔ اولیت اور اہمیت ہے تو ناول کے اندر کارکردگی دکھانے والے بیان کو۔ ناول نگار بطور مصنف بیان کار کا ایک ذیلی فنکشن بن گیا ہے، ناول نگار کو بیان کار نے اس پرکاری اور کامیابی کے ساتھ SUBSUME کیا ہے کہ اس کتاب کو اردو کے اہم ترین ناولوں میں سے ایک شمار کرنا چاہئیے۔

شاید بیان کار کے خود مکتفی و خود مختار ہونے کی یہ کامیابی کچھ زیادہ ہی آگے نکل گئی کیوں کہ اب اس کتاب کے ساتھ ایک تحقیق طلب اسرار بھی ہے۔ اب میرے لئے یہ کہنا مشکل ہے کہ اس کتاب کے ساتھ ہمیشہ کے لئے وابستہ ہو جانے والا ناول کی شناخت کا معمہ زیادہ حیران کن ہے یا اس کتاب کی موجودہ گم نامی کے اسباب۔ معاصر افسانہ نگار یا نقاد تو خیر اس کا کیا ذکر کریں گے۔ ڈاکٹر نیر مسعود نے چند ایک تحقیقی مقالوں میں اس کو بطور حوالہ جاتی سند استعمال کیا ہے۔ میرے ایک استفسار کے جواب میں انہوں نے اس کتاب کے بارے میں چند تفصیلات اور فراہم کی ہیں: " تو آپ کو بھی " افسانہ، نادر جہاں " نے گرفتار کر لیا؟ جی ہاں، یہ میری پسندیدہ کتاب ہے ۔۔۔ مکالمے اور کردار نگاری میں کم کتابیں اس کے مقابل ٹہر سکتی ہیں۔ وبائی بخار کا بیان آپ کو بھی پسند آیا ہوگا۔ اصلاحی جذبے کے جوش و خروش کے باوجود اس کتاب میں سحر کی کیفیت ہے ۔۔۔ مصنفہ، کتاب کا حال نہیں معلوم۔ پہلے ایڈیشن میں (۱۸۹۴ء) انہیں مکان نمبر ۴۵، جھوائی ٹولا، لکھنؤ کی ساکنہ بتایا گیا ہے۔ مجھے خیال آتا ہے کہ عباس حسین ہوش کا مکان بھی جھوائی ٹولے میں تھا۔ نواب فخرالنسا نام ایسا ہے جس سے گمان ہوتا ہے کہ کوئی معزز اور رئیس خاتون ہوں گی

لیکن پہلے ایڈیشن میں "فہرست اسماان حضرات کی جنہوں نے ۔۔۔ اس کتاب کی ترتیب و تالیف میں مدد دی اور اعانت کی ہے " شامل ہے ۔ ان میں مہاراجا محمود آباد ، نواب بہرام الدولہ (حیدرآباد) ، اصغر علی (محمد علی) تاجر عطر وغیرہ کے سے پیسے والوں کے علاوہ میر نفیس فرزند میر انیس وغیرہ ستائیس لوگ ہیں جنہوں نے دس دس پندرہ پندرہ روپے دیے ہیں ۔ ظاہر ہے یہ صورت حال کسی ممتاز خاتون سے میل نہیں کھاتی ۔ والد مرحوم کا کہنا تھا کہ یہ کتاب عباس حسین ہوش لکھنوی کی لکھی ہوئی ہے ۔ ہوش بڑے باکمال مگر پریشان حال شاعر اور نثر نگار تھے ۔ ان کی مثنوی "تفسیر عفت " میں لکھنوی خواتین کی گفتگو قلق کی مثنوی " طلسم الفت " سے بہتر نظم ہوئی ہے ۔ ان کا ایک بہت ضخیم ناول (سات آٹھ سو صفحوں کا، دو حصوں میں) "ربط ضبط " ہے ۔ کوئی پینسٹھ سال پہلے والد مرحوم نے ہوش کی بیوہ سے ان کا حق اشاعت خرید کر اسے چھاپ دیا تھا ۔ معاہدے کا کاغذ میں نے لڑکپن میں دیکھا تھا ۔ خاتون کا نام یاد نہیں رہا لیکن یہ یاد آتا ہے کہ انہوں نے " افسانہ نادر جہاں " کا حق اشاعت بھی والد صاحب کو فروخت کرنا چاہا تھا یا شاید کر دیا تھا اس لئے کہ میں نے دونوں کتابوں کا نام ساتھ ساتھ سنا تھا اور " افسانہ نادر جہاں " کم عمری ہی میں پڑھ ڈالا تھا ۔ " ربط ضبط " میں طول کلام بہت ہے اور وہ کوشش کر کے بنائی ہوئی داستان معلوم ہوتی ہے ۔ نادر جہاں البتہ ( بے جا طوالت ہوتے ہوئے بھی ) خاصے کی چیز ہے ۔ اس میں WOMEN & MEMORY اور WOMENS NARRATIVE والی بات آپ نے بہت عمدہ نکالی ہے ۔ اس میں بہت مقامات ایسے ہیں جو کسی مرد کے ذہن میں آنا مشکل ہیں اس سے خیال ہوتا ہے کہ یہ کسی عورت کی حقیقی داستان حیات ہے ۔ ہوش نے اس میں اضافے کر کے اصلاح کے طوفان کھڑے کر دیئے ہیں اور اسے " واسطے تعلیم طرز معاشرت اور فائدہ محذرات عصمت و طہارت کے " اور " ترویج مدارس نسواں کے لئے " مطبع بنا دیا (یہ خرابی ڈپٹی نذیر احمد کی لائی ہوئی ہے) ابتدائیے میں بتایا بھی گیا ہے کہ یہ آپ بیتی ہوش کے اصرار پر لکھی گئی ہے ظاہر یہ کیا گیا ہے کہ ہوش کی اصلاحیں دیباچے تک محدود ہیں ، لیکن دیباچے اور اصل کتاب کا اسلوب یکساں ہے ۔ "

(مکتوب بنام آصف فرخی ، ۲۷/ستمبر ۱۹۹۰ء)

" افسانہ نادر جہاں " پیچیدہ RESPONSES پیدا کرنے والی کتاب ہے ۔ ہمارے نقادوں نے اگر اسے نذیر احمد کی اصلاح نسواں کا لکھنوی روپ اور ہوش کو کبھی نذیر احمد کا اور کبھی سرشار کا نقال (ڈاکٹر احسن فاروقی کے الفاظ میں) قرار دیا ہے تو اس سے یہ ظاہر ہو جاتا ہے کہ اس عہد کے اردو ناول کی تنقید اور تاریخ ہمارے ہاں اب تک کتنی ناپائدار بنیادوں پر قائم رہی ہیں ۔

قصے کے بیان میں پوری طرح تحلیل ہو جانے والے بیان کار کے ذریعے " افسانہ نادر جہاں

جہاں " نے اپنی مخصوص کامیابی حاصل کی ہے کہ اس نے اس سکے کا درون خانہ رخ دکھا کر تصویر کو مکمل کیا ہے جس کا رنگ بزم " امراؤ جان ادا " میں نظر آتا ہے ۔ امراؤ جان ادا کی AUTHENTICITY میں بھی اس کے بیان کار کے کردار اور قصے سے اس کے خصوصی تعلق کا دخل ہے ۔ یہاں بیان کار قصے کا جزو ہی نہیں بنتا، بلکہ بڑی حد تک خود قصے کا تخلیق کردہ، یا بیلنیے کا CONSTRUCT ہے ۔ قصہ ہم تک مرزا رسوا کی زبانی پہنچتا ہے، مگر وہ اس طرح قصے کے مرکزی کردار نہیں ہیں کہ جس طرح " افسانہ نادر جہاں " میں بیان کار نادر جہاں اپنی ہی کہانی کا محور ہیں ۔ مرزا رسوا وہ زاویہ ہیں جس سے ہم امراؤ جان ادا کی FABULA کو پورے تناظر میں دیکھتے ہیں ۔ مرزا رسوا، اردو کے غالباً سب سے زیادہ معروف بیان کار ہوں گے ۔ ہم میں سے بھلا کون وہ ابتدائیہ بھول سکتا ہے کہ جس میں دوستوں کی بے تکلف محفل میں شعر خوانی پر ایک نسوانی داد و تحسین کی آواز شامل ہو جاتی ہے، اور پھر پڑوس کی دیوار کے ادھر سے بی امراؤ جان کی آواز آتی ہے جس سے مرزا رسوا کی یاد دہانی بھی ہو جاتی ہے اور تجدید ملاقات بھی ۔ یہ قصہ بذات خود اتنا دلچسپ ہے کہ ہم تھوڑی دیر کے لئے یہ بھول جاتے ہیں کہ یہ اصل قصے کا محض فریم ورک ہے، اور اس اصل قصے کو، یعنی امراؤ جان ادا کی سوانح کو، انگیخت کرنے کا ایک وسیلہ ۔ مرزا رسوا کے کردار کا ناول کے پلاٹ میں بڑا واضح اور طے شدہ فنکشن ہے جو SJUZET کو متعین کرنے میں خاص طور پر سامنے آتا ہے ۔ اور اس کردار کو بھی ناول نگار کی فنی مہارت کا ایک حصہ سمجھنا چاہئے ۔

بد قسمتی سے اردو تنقید نے اس کردار کو محض اس کی FACE VALUE پر لیا ہے، اور مصنف کی اپنی شخصیت کے طور پر تسلیم کر لیا ہے ۔ اور چونکہ مرزا رسوا کو حقیقی شخص سمجھ لیا گیا ہے، اس لیے امراؤ جان کا بھی ایک حقیقی شخصیت ہونا منطقی نتیجہ معلوم ہوتا ہے ۔ ہو سکتا ہے کہ لکھنؤ میں اس نام کی کوئی شخصیت گزری ہو ۔ اور کسی دن کوئی محقق ان کے وجود اور عدم کی بحث کو حتمی ثبوت کے ذریعے منطقی انجام تک پہنچا بھی دے ۔ مگر تھوڑے سے تجسس کے سوا، مجھے اس تمام بحث سے کوئی دلچسپی نہیں ہوگی ۔ تاریخ کے صفحات میں تحقیق کے زور پر زندہ ہو جانے والی امراؤ جان کبھی بھی میرے لیے اتنی حقیقی شخصیت نہیں ہو سکتی جتنی کہ اس ناول میں ہے ۔ شخصیت پر مبنی ہونے کی اس بحث کی تحقیقی اور سوانحی اہمیت اپنی جگہ جتنی بھی ہو اس پر ضرورت سے زیادہ اصرار، بلکہ جس طرح ہماری تنقید کا وطیرہ رہا ہے کہ صرف اسی پر " ارتکاز "، ناول نگار کے عمل اور اس کے استعمال کردہ فنی DEVICES کی تحسین سے توجہ ہٹا دیتا ہے ۔ نقصان بہر صورت ناول نگار کا ہوتا ہے ۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہم اس کے پیچیدہ ذہنی عمل کی نفی کر کے اسے محض سوانحی حوادث کا وقائع نگار سمجھنے پر مصر ہیں ۔ اور یہ سلوک اس کتاب کے ساتھ ہوا ہے جسے ہمارے نقاد بالعموم اردو کا بہترین ناول قرار دیتے آئے ہیں ۔

"مرزا رسوا" کو بیک وقت کردار اور ناول کا بیان کار بنا کر ناول نگار نے جو پیچیدہ فنی ترکیب برتی ہے، اس سے ناول کی افسانویت FICTIONALITY کی نفی نہیں ہوتی، جس طرح بعض نقادوں نے اس کو واقعیت کا پردہ سمجھ کر ہٹانے کی کوشش کی ہے، بلکہ اس کے ذریعے سے افسانویت کے تشابہ VERISIMILITUDE کو گہرا، اور قرین قیاس بنایا ہے، اور اس سے ناول کے SJUZET میں کئی ایک فنی مقاصد حل کیے ہیں۔ ناول کی تکنیک میں خاصہ قدامت پسند ہونے کے باوجود علی عباس حسینی نے بدیہی طور پر اس فنی مہارت کو پہچان کر اس کی طرف اشارے کیے ہیں، گو انہیں مرزا صاحب کی اپنی شخصیت کا پرتو ہی سمجھا ہے ارسوا نے اس ناول میں اپنی شخصیت کو داخل کر کے بڑا فائدہ اٹھایا ہے۔ پوری تصنیف حقیقت کا آئینہ ہو گئی ہے ----- مرزا صاحب نے اپنے ذمے اس دل چسپ کہانی کے سننے والے مختصر نویس کا کام لیا ہے۔ امراؤ نے سارا قصہ انہیں کو مخاطب کر کے کہا ہے۔ مرزا صاحب نے اس سلسلے میں فنی حیثیت سے بڑے بڑے فائدے اٹھائے ہیں۔ جہاں انہیں کسی جذبے کا تجزیہ کرنا ہوا کسی خیال کی باریک گہرائیوں میں پہنچنا ہوا، انہوں نے امراؤ سے حد درجہ دل چسپ سوالات کرنا شروع کر دیے اتنا ہی نہیں بلکہ شروع سے آخر تک ان کی موجودگی کی وجہ سے سارے قصے میں جا بجا ایک ہلکی سی ظرافت موجود ہے ----" ۔ قصے کے بیان کار کا ایک جانی پہچانی (یا جانی پہچانی معلوم ہونے والی) شخصیت ہونا ناول کے ان شرائط وجود کے لیے ضروری ہے جو مصنف قائم کر رہا ہے۔ اس سے بیانیے میں ایک مکالماتی انداز ہے جو قربت یا INTIMACY کی فضا کو اجاگر کر رہا ہے، جس کا سبب مرزا رسوا اور امراؤ جان کے درمیان دبی دبی سی وہ آنچ ہے جس کو مصنف نے کہیں بھڑک کر شعلہ بننے دیا ہے نہ کسی جستجو میں اس راکھ کو کریدا ہے۔ یہ مصنف کی ہنرمندی ہے کہ اس آنچ کی تپش کو پوری طرح قابو میں رکھا ہے جس کی وجہ سے اس کا تاثر دوچند ہو جاتا ہے۔ یہ کیفیت کہیں بھی EROTIC نہیں بنتی مگر جا بجا احساساتی SENSUOUS ہو جاتی ہے۔ لو دینے لگتی ہے۔ مرزا رسوا اس ناول میں ایک اور اہم فریضہ سرانجام دے رہے ہیں۔ اس سے ناول میں ایک نقطہ نظر، یعنی BOOTH اور دوسرے نقادوں کی اصطلاح میں POINT OF VIEW قائم ہوتا ہے، اور مصنف ان کے ذریعے سے بیانیے میں IRONY پیدا کرتا ہے۔ یہ وہی عنصر ہے جسے حسینی صاحب نے ظرافت کا نام دیا ہے۔ امراؤ جان کے سوانحی بیانیے میں سوالات، تبصرے یا فقرے کے ذریعے مرزا رسوا کا کردار، بیانیے کا COUNTER POINT ہی نہیں پیدا کر رہا ہے بلکہ پورے بیانیے کے لیے IRONY کو بروئے کار لا رہا ہے۔ نقطہ نظر اور IRONY جدید ناول کے فنی لوازمات سمجھے جاتے ہیں، مگر ان کا استعمال جس طرح سے "امراؤ جان ادا" میں ہوا ہے، اردو کے کسی اور ناول میں، کیا جدید اور کیا قدیم، نظر نہیں آتا۔ اور ان دونوں لوازمات کا وسیلہ یا INSTRUMENT وہ کردار ہے جسے مصنف نے مرزا رسوا کا نام دیا ہے۔

مرزا رسوا کی بنیاد مصنف کے سوانح پر ہو ، ایسے مصنف کی شخصیت کا ایک روپ PERSONA سمجھا جائے یالاشعور سے نکل کر آیا ہوا ALTER - EGO ، تحلیل نفسی کی روشنی میں فانوس خیال جو بھی کرشمے دکھائے ، اس کو ایک FICTIONAL DEVICE کے طور پر بھی دیکھنا چاہیئے ۔ مصنف نے اس سے بعض بڑے پیچیدہ فنی مقاصد حاصل کیے ہیں ، اور اسی لیے اسے خاص تراش خراش اور محنت کے بعد بنایا ہے ۔ مصنف کے پہلے ناول "افشائے راز" (۱۸۹۶ء) میں وہ خاصے TANTTALIZING انداز میں بیانیے میں داخل کیے جاتے ہیں ۔

"مرزا رسوا صاحب ، یادش بخیر ۔ جن کے افادات سے ہمیں اس کتاب کے لکھنے میں بہت مدد ملی ہے ، جیسا کہ ناظرین کو وقتاً فوقتاً معلوم ہوتا رہے گا ، خود ایسے شخص ہیں جن کا افسانہ لکھنے کے قابل ہے مگر بالفعل اس کی اشاعت منظور نہیں ۔"

فنی حربے کے طور پر تخلیق کیا ہوا یہ کردار نہ صرف خود ایک شناخت حاصل کر لیتا ہے ، بلکہ مصنف کی اپنی شناخت پر اس طرح حاوی ہو جاتا ہے کہ اسے اپنی ایک ذیلی شخصیت بنا کر رکھ دیتا ہے ۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اب وہ ایک خود مختار وجود ہے جو ایک متن سے نکل کر دوسرے متن تک پھیل سکتا ہے بلکہ اپنے اظہار کے لیے علیحدہ بیان کا ڈول ڈال سکتا ہے ۔ مسعود حسن رضوی ادیب نے رسوا پر اپنے ایک مضمون (مشمولہ "لکھنویات ادیب") میں پورے فیصلہ کن انداز میں لکھ دیا ہے

"یہ بات بہت کم لوگوں کو معلوم ہے کہ "امراؤ جان ادا" لکھنے کے بعد مرزا صاحب نے ایک دوسرا ناول "فسانہ مرزا رسوا" کے نام سے شائع کیا اور اس پر "مصنف امراؤ جان ادا" لکھ دیا اور اس طرح یہ ظاہر کیا تھا کہ مرزا رسوا نے امراؤ جان کے حالات طشت از بام کر دیئے تھے ، اس کے جواب میں امراؤ جان نے مرزا رسوا کا کچا چٹھا پیش کیا ہے ، مگر حقیقت یہ ہے کہ نہ یہ کتاب امراؤ جان نے لکھی ہے نہ وہ مرزا رسوا نے ، دونوں کے مصنف مرزا محمد ہادی ہیں ۔"

ادیب کے اس بیان سے سوانحی مسئلہ کسی قدر حل ہو جاتا ہے ۔ اب ضرورت اس بات کی ہے کہ اس کو فنی و تکنیکی مسئلے کے طور پر دیکھا جائے کہ مصنف نے کس طرح ایسا بیان کار تخلیق کیا ہے جو ایک متن میں بیانیے کا فریم ورک فراہم کر رہا ہے اور دوسرے متن میں بیانیے کا مرکز ۔ مصنف کی اپنی شخصیت کا ڈرامہ ، جدید لاطینی امریکی ادب کے بے حد باکمال اور مختلف فنی DEVICES کے ماہرانہ استعمال میں طاق ناول نگار جولیو کورتازر کے AUNT JULIA & THE SCRIPT WRITER کی یاد دلاتا ہے ۔ اس ناول میں آنٹ جولیا کی طرف سے ایک کتاب شائع ہوئی ہے ۔ جس میں مصنف کی پہلی بیوی نے شکایت کی ہے کہ جولیو کورتازر نے سارے راز طشت از بام کر دیئے ہیں اور اس لیے جواباً اس کا اپنا کچا چٹھا پیش کیا

ماتا ہے۔ کور تازر کے معاملے میں بیان کار اور جواب بیاں دونوں واقعی صورت حال پر مبنی ہیں، اور مرزا رسوا کے مقابلے میں واقعتاً مصنف کے BREACH OF CONFIDENCE در انتقامی جواب سے عبارت ہیں، تاہم "مرزا رسوا" کا کردار مصنف کے قلم سے پھسل کر خود اس پر پوری طرح حاوی ہو جاتا ہے۔ یہ افسانوی ادب کی جانی پہچانی DIVICE ہے، اور اسے اسی ور پر دیکھنا اور جانچنا چاہیئے۔۔۔ یعنی مرزا محمد ہادی کی اصلی، واقعی زندگی سے مماثلت سے بڑھ ر، ان کی فنی مہارت، اور ناول کی تکنیک کے طور پر، جس کا تعلق جدید تنقید میں استعمال ونے والی، اصطلاح "ورائے افسانہ "METAFICTION سے بنتا ہے۔ مصنف، اپنی مانویت کو محض توہم کا کارخانہ قرار دے کر اس کی FICTIONALITY اس طرح EXPOS تو نہیں کرتا جیسے اروِنگ جوف میں (GOFFMAN) کے الفاظ میں BREAKING FRAME اور روسی ہئیت پرستوں کی اصطلاح میں EXPOSING THE DEVICE کہا جا سکتا ہے "ذات شریف" کے دیباچے میں مرزا محمد ہادی اپنے ناولوں و "موجودہ زمانے کی تاریخ" کہتے ہیں، اور "امراؤ جان ادا" میں ایک جگہ عام ناولوں کی "مصنوعی بیان" کی بے لطفی اور "اہل زبان کی اصلی بول چال کی خوبی" کا ذکر کرتے ہیں۔ کرداروں کی فسانویت کی طرف توجہ مبذول کراتے ہوئے اور کبھی انہیں تاریخ کے طور پر پیش کرتے ہوئے مصنف واقعیت پسند افسانوی ادب کی ان روایات کی پیروی کر رہا ہے جسے ڈیوڈ لاج نے "ورائے فسانہ "METAFICTION کا نام دیا ہے۔ لاج کے مطابق یہ تصور خاص طور پر اس لئے مفید ثابت ہو رہا ہے کہ واقعیت پسندی کے وسائل کو مزید کھنگالتے رہیں اور ساتھ ساتھ یہ بھی تسلیم کر لیں کہ یہ محض رسمیاتی ہیں۔ ڈیوڈ لاج کے یہ الفاظ تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مرزا رسوا کی مثال کو سامنے رکھ کر لکھے گئے ہیں۔

.NEED ONE SAY THAT THE MORE NAKEDLY THE AUTHOR APPEARS TO REVEAL HIMSELF IN SUCH TEXTS, THE MORE INESCAPABLE IT BECOMES, PARADOXICALLY THAT THE AUTHOR AS A VOICE IS ONLY A FUNCTION OF HIS OWN FICTION, A RHETORICAL CONSTRUCT, NOT A PRIVILEGED AUTHORITY BUT AN OBJECT OF INTERPRETATION?..

مرزا محمد ہادی نے اپنے لئے جو فن منتخب کیا، اس کی اندرونی و صنفی خوبیاں انہیں ایسے ہی نادیدہ مقامات کی طرف لے گئیں۔ مرزا رسوا، جو ناول کا مصنف معلوم ہوتا ہے، دراصل اسی مصنف کی تخلیق ہے جو پوری طرح سامنے آتا ہے تو اپنے اسی عکس کے طور پر۔ یہ افسانویت کا اعجاز ہے کہ بجائے اس کے کہ وہ مصنف کی تخلیق معلوم ہو، خود مصنف اسی کی تخلیق معلوم ہوتا ہے۔ "مرزا رسوا" بیان کار کی خود مختاری کا ایسا مکمل تخلیقی استعارہ ہیں۔۔۔ ان کی علامتی حیثیت کا

ایک ہلکا سا پر تو ضمیر الدین احمد کے افسانے "تشنہ۔ فریاد" کے مرکزی کردار میں نظر آتا ہے ---
جو اردو ناول کا ایسا آئیڈیل ہیں جہاں تک کسی اور مصنف کو پہنچنا نصیب نہیں ہوا۔ اور لوگ تو آئینے میں عکس دکھاتے ہیں، یہاں عکس سے آئینہ ہویدا ہو جا رہا ہے

انیسویں صدی کے اواخر میں کس طرح مختلف عناصر میں ظہور ترتیب سے اردو ناول تشکیل پذیر ہوا، اور اس کا DISCOURSE قائم و مستحکم کرنے کے لئے بڑے اور بعض کم بڑے ناول نگاروں نے کیا فنی رسمیات اختیار کیں، ان کی بابت کچھ مختصر اشارے جو میری سمجھ میں آئے، پیش کئے۔ لیکن یہ سوال اپنی جگہ رہتا ہے کہ تشکیلی عناصر جو بھی رہے ہوں اور رسمیات فن جیسی بھی ہوں، ان کو بروئے کار لاتے ہوئے جو فنی سلختے تیار ہوئے ہیں ان کی اپنی حیثیت کیا ہے، اور ان نمونوں کو فن کے کسی درجے پر فائز قرار دیا جا سکتا ہے۔ اس آخری سوال کا جواب دینا تو میرے بس میں نہیں ہے کیوں کہ اس کے لیے جیسی پختہ و ماہرانہ تنقیدی مزاولت کی ضرورت ہے، وہ مجھ سے بہت آگے کی بات ہے۔ تاہم اس سوال کا جواب دینے کی کوشش کرنے سے بھی پہلے معیار سخن کی بات ضروری ہے۔ میرے اندازے سے تو اس سوال کا جواب دینے کوشش بھی اس وقت تک نہیں کی جا سکتی جب تک انیسویں صدی کے ناول کا تنقیدی جائزہ لینے کے لئے تنقیدی زبان اور اصطلاحیں، تنقیدی اوزار نئے سرے سے وضع نہ کیے جائیں۔ ناول پر اردو تنقید کی مجموعی صورت حال یہ ہے کہ مروجہ تنقیدی اصطلاحیں اور پیمانے، اردو ناول کی روایت کی تفہیم میں ممد و معاون ثابت ہونے کے بجائے اس تفہیم کی راہ میں باقاعدہ طور پر رکاوٹ بن گئے ہیں۔ ان ناولوں کو پڑھنے اور ان سے لطف اندوز ہونے کے لئے ناول اور روایت کے ایک نئے تصور کی ضرورت ہے۔ ایسی اصطلاحوں کی حاجت ہے جو مولوی عبدالغفور شہباز کے سے اعتماد کے ساتھ ناول کو من جملہ فنون سخن سمجھ سکیں اور اس درجہ اعتبار و کمال پر اس سے رابطہ و معاملہ کر سکیں۔ بورخیس نے ایک ناممکن نقشے کا ذکر کیا ہے جو اپنے حجم میں اس مقام کے عین برابر تھا جس کی وہ نمائندگی کر رہا تھا۔ ایسے نقشے کے علاوہ کوئی اور نقشہ اس علاقے کی جگہ نہیں لے سکتا اور ہر نقشہ کے رموز و اوقاف کے پیچھے وہ علاقہ ایک واضح حقیقت کے طور پر موجود ہے۔ اسی طرح تاریخی اور تنقیدی جائزے ان فن پاروں کا نعم البدل نہیں بن سکتے جن کے ذکر سے وہ عبارت ہیں۔ شاید یہ بات AXIOMATIC اور ظاہر ظہور سی معلوم ہو، مگر مجھے اس کا ایک بار پھر ادعا اس لئے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ان دنوں اردو تنقید کے تیور کچھ ایسے نظر آتے ہیں گویا وہ آپ اپنا حوالہ ہو، اور افسانہ و ناول کا سارا مغز اپنے اندر جذب کر کے صرف پوست و استخواں باقی چھوڑ دیے ہوں۔ تنقید اگر آپ اپنی قوت محرکہ ہو تب بھی SELF-PERPETUATING MOTION کی مشین کی طرح خود مکتفی نہیں ہو سکتی شاید اس لئے کہ ایسی مشین کا وجود بھی افسانہ ہے، اور تنقید افسانہ نہیں ہو سکتی، افسانے کی تعبیر

ہو سکتی ہے ۔ تاکہ یہ خواب کثرت تعبیر سے پریشان نہ ہو جائے، تنقید کو ہجوم سادہ لوحی سے گریز کرنا ہوگا، جو بقول غالب، پنبہ ء گوش حریفاں ہے ۔غالب ہی کی زبان میں، اردو زبان کو ایک نئی تعبیر کی ضرورت ہے، ایسی تعبیر جو اس خواب ہی میں مضمر ہو ۔

اردو ناول پر لکھی جانے والی بیش تر تنقید کا حال اب اس عمارت کا سا ہو گیا ہے جو اس قدر مخدوش ہو گئی ہے کہ اسے مکینوں سے خالی کرا لینا چاہیئے ۔ ورنہ کسی بھی وقت اڑا اڑا دھم ہو جائے گی ۔ اور ملبے میں دب کر بہتیرے ہلاک ہو جائیں گے ۔یہاں ان بے چارے ناول نگاروں کا ذکر نہیں جن کو MINOR قرار دے کر کوئے بےننگی بنا دیا گیا ہے، بلکہ ان ادیبوں کا ذکر ہے جنہیں مسلمہ طور پر اردو کے سربر آوردہ ناول نگار تسلیم کیا جاتا ہے ۔ نہ صرف یہ کہ اردو تنقید کا عمومی انداز ان کی اہم تر خصوصیات سے شناسائی میں کوئی مدد نہیں کرتا، بلکہ ان کی تفہیم کی راہ میں حائل ہو جاتا ہے ۔ ڈاکٹر احسن فاروقی نے جس طرح، نذیر احمد، سرشار اور شرر کو اپنی تنقیدی تاریخ میں شامل کیا ہے، وہ محولہ بالا انہدام کی ضرورت کا بین ثبوت ہے ۔

مغرب کی متعینہ اصناف سے حد سے سوا وفاداری، اور وہ بھی بغیر شرط استواری، ڈاکٹر احسن فاروقی کے آڑے آتی ہے کہ وہ نذیر احمد کی ناول نگاری کی تفہیم نہیں کر سکتے ۔ ان کا اصرار ہے کہ نذیر احمد کی کتابیں ناول کے بجائے تمثیلی قصے ہیں، کیونکہ ان میں جان بنین BUNYAN کی طرح مجرد تصورات کو مشخص کر دیا گیا ہے ۔ نذیر احمد کے ہاں، اصلاحی جذبے اور جوش موعظت کوئی ڈھکی چھپی چیز نہیں بلکہ ان کی کتابوں کی غایت تحریر کا جزو اعظم ہیں، اور ان کی تحریر کا وہ حصہ ہیں جسے آج قبول کرنا تو کیا پڑھنے تک میں سب سے زیادہ تامل ہوتا ہے ۔ لیکن نذیر احمد کے ہاں ناصحانہ جوش کی فراوانی کے باوجود، تمثیلی رنگ اس طرح کا ہرگز نہیں ہے کہ جس طرح بنین کی کتابوں میں ملتا ہے ۔انگریزی اثرات کے باوجود نذیر احمد اس عیسوی مقصد سے کوسوں دور ہیں جو دنیا کو اچھے اور نکوکار عیسائی کے لیے مرحلے وار مشکلات سے گزرنے کا سفر سمجھ کر، اس سفر کی مختلف منزلوں کے متوازی مقامات کو قصے کا روپ دے رہا ہے ۔ نذیر احمد مجرد تصورات کے بجائے مثالی کرداروں سے دل چسپی رکھتے ہیں، کیونکہ بنین کے برخلاف ان کا مقصد مدرسانہ DEDACTIC ہے ۔ان کے آدرشی اور مثالی کردار اس لیے تخلیق کیے گئے ہیں کہ اپنے پڑھنے والوں کو ROLE MODELS فراہم کر سکیں ۔ان کرداروں کی مثالیت واضح ہوتی بھی ہے تو غیر مثالی، کم زور، ناقابل تقلید اور بے حد " انسانی " کرداروں کے تضاد کے طور پر ۔ چنانچہ اصغری کی فضیلت، ضدی، خود سر اور بچپنے کی سی حرکتیں کرنے والی اکبری کے مقابلے میں، بہتر نمونہ ثابت ہونے سے ابھرتی ہے ۔ ٹھیکرے کے، وینٹی فیئر میں بیکی شارپ اور امیلیا دو متوازی مگر متضاد کردار ہیں، جن کے حوالے سے نقادوں نے لائٹ اور ڈارک ہیروئن کی متضاد فگرز کی نشان دہی ہے ۔ ان دونوں کا مقصد ایک دوسرے کے تضاد کو ابھارنا ہے مگر

دونوں اپنی انسانی خصوصیات کی حامل ہیں ۔ اسی طرح اصغری بھی، تمثیلی کرداروں کے برخلاف، ہر اس مرحلے سے مختلف طور پر گزرنے کے ساتھ ساتھ، کہ جس سے اکبری گزری ہے، کئی ایسے مراحل سے گزرتی ہے جہاں اکبری کا متوازی حوالہ ختم ہو چکا ہے اور وہ ان مراحل سے اپنے طور پر گزر رہی ہے ۔ ماما عظمت سے اس کی سرد جنگ خصوصاً قابل ذکر ہے ۔ اصغری پر ماما کا پہلا، دوسرا اور تیسرا وار اس طمطراق سے پیش کیے گئے ہیں جس طرح تاریخ کی درسی کتابوں میں پانی پت کی پہلی، دوسری اور تیسری جنگ کا ذکر ہوتا ہے ۔ یہ مماثلت اس لیے بھی ہے کہ دونوں کا مقصد تدریسی ہے ۔ اور نذیر احمد کا صاف صاف تدریسی مقصد ہے کہ خواتین کو اس کشمکش کے لیے تیار کر دیا جائے جو گھروں کے اندر جاری ہو سکتی ہے ۔ اسی کشمکش کو قریب قریب اسی مقصد کے تحت، "افسانہ، نادر جہاں" نے اٹھایا ہے ----- کیا دلی اور کیا لکھنؤ، غدر کے بعد کے دور کی تمام سیاست گھر آنگن میں ہی محدود تھی ۔ اہم بات یہ ہے کہ یہ گھریلو کشمکش خالصتاً انسانی بنیادوں پر دکھائی گئی ہے جو تمثیلی رنگ سے بہت دور ہے ۔

نذیر احمد کا مطمح نظر مدرسانہ تھا اور وہ اپنے مقصد میں ناکام ہو جاتے اگر ان کے پڑھنے والوں کو ان کے قصوں پر تمثیل کا گمان گزرتا ۔ ان قصوں کی کامیابی تو اسی میں مضمر تھی کہ پڑھنے والے ان سے IDENTIFY کریں اور ان سے اپنی زندگی کے لیے سبق سیکھیں ۔ نذیر احمد کے ناولوں کے محرکات اور سیاسی و سماجی مضمرات پر میری نظر میں وقیع ترین مضمون چودھری محمد نعیم کا "نذیر احمد کا انعامی ادب" ہے (جس کا اردو روپ، شمس الرحمن فاروقی کی مرتب کردہ کتاب "تحفتہ السرور" میں شامل ہے) ۔ نذیر احمد کے مقاصد کے بارے میں وہ اس نتیجے پر پہنچتے ہیں:

"نذیر احمد کے انعامی ناول کامیابی کی کہانیاں ہیں اور اس طرح کی کامیابی کی کہانیاں جو ہندوستانی مسلمان غدر کی ناکامیابی اور اپنے دنیاوی اقتدار کی تمام علامتوں کے شکست کے بعد سننا چاہتے تھے ۔ نذیر احمد نے کہا کہ اللہ کی خدمت کا ایک دائرہ ہے اور سرکار بہادر کی خدمت کا دوسرا ۔ دونوں میں تضاد یا آویزش نہیں ۔ کامیابی اصل چیز ہے ---- نذیر احمد کے یہ خیالات ایک طرح سے اس پروٹسٹنٹ اخلاقیات کی اسلامی شکل تھی جس کے تحت دنیا میں ناکام شخص راندہ درگاہ خداوندی بھی سمجھا جا سکتا تھا ۔ ان کے یہ ناول ادب الآداب کی وہ تصانیف ہیں جن کی ضرورت اس وقت کے حاکم اور محکوم دونوں کو تھی ۔ اسی میں ان کی کامیابی کا راز ہے ۔ لیکن ہمارے زمانے میں ان کی مقبولیت باعث تشویش بھی ہو سکتی ہے ۔"

باعث تشویش میں شاید ان کی فکری اہمیت ہے کہ ان میں وہ جدلیاتی کشمکش موجود ہے، اور بعض مقامات پر FORMULATE ہوئی ہے جو آج بھی جاری ہے اور ہمارے لیے بے اندازہ اہمیت رکھتی ہے ۔ "توبتہ النصوح" اور "ابن الوقت" موضوعاتی اعتبار سے آج بھی ہماری

معاصر کتابیں معلوم ہوتی ہیں ۔ ان میں جو چیز از کار رفتہ ہو گئی ہے، وہ خود نذیر احمد کا شخصی نقطہ نظر ہے ۔ تاہم نذیر احمد اپنے خیالات کی وجہ سے میرے لیے اتنے قابل احترام نہیں کہ جتنے اپنی تکنیک اور ناول نگاری کے اسلوب کے لیے محترم ہیں ۔ یہ اہمیت انسانی مسائل سے سروکار رکھنے والے ناول نگار کو تو مل سکتی ہے، تمثیل نگار کو نہیں ۔

مقصد بہرحال جو بھی رہا ہو ، نذیر احمد نے درسیاتی کتاب کو ناول کی دہلیز پر لاکر کھڑا کر دیا ۔ "مراۃ العروس" اور "بنات النعش" میں درسیاتی ضرورت نمایاں ہے، لیکن "توبۃ النصوح اور "ابن الوقت" میں ناول کی صنفی خصوصیات، درسیاتی ضرورتوں پر حاوی ہو گئی ہیں ۔ (ابن الوقت ۔ کسی انعام کے لیے لکھی گئی نہ پیش ہوئی ۔ اس کو انعامی ادب قرار دینا مشکل ہے ۔) ان دونوں سے کم تر کتاب "فسانہ مبتلا" میں غیرت بیگم کا پھوہڑ پن اور ہریالی کا سلیقہ دونوں مبتلا کی توجہ اور ازدواجی محبت کے طلب گار ہیں ، مگر ایک دوسرے کے مقابل آنے کے لیے دونوں کرداروں کو اپنی انسانی حیثیت مجردات میں گم نہیں کرنا پڑتی ۔ غیرت بیگم کے گھر میں آتے ہی ہریالی نے جو تبدیلیاں پیدا کیں وہ بیان قابل توجہ ہے کہ نذیر احمد کس طرح انسانی زندگی کی چھوٹی بڑی تفصیلات سے قصے کے عمل کو نمایاں کرتے ہیں ۔ ناول کا میڈیم اب مصنف کے ہاتھوں ڈھل کر تیار ہو گیا ہے ۔ اور پیچیدہ فنی و فکری مقاصد کے لیے استعمال ہو سکتا ہے ۔ ان تمام مسائل کا شائبہ بھی ڈاکٹر احسن فاروقی کی تنقید میں نظر نہیں آتا ۔ ڈاکٹر صاحب نے ایک اعتراض یہ بھی کیا ہے کہ نذیر احمد کی کتابوں کے ہر فرد کا نام کسی نہ کسی اخلاقی صفت پر ہے اور اس کی تمام حرکات اسی صفت کے موافق ہیں (اگر چہ پھر بھی ماما عظمت کہاں جائے گی؟ اور کلیم؟ اگر ہریالی کا نام بھی اس کی صفات کے حساب سے ہے تو کیا نذیر احمد "ہری بھری عورت" کے اس تصور سے واقف ہیں جو ڈاکٹر محمد احسن کو اقبال کی شاعری میں نظر نہیں آئی تھی؟) کرداروں کے نام جس طرح رکھے گئے ہیں، وہ قصے کے FABULA میں ان کے مقصد و منشا سے کسی قدر متعلق ہیں، اور پھر نذیر احمد کو ایسے کرداروں سے دل چسپی بھی ہے جو دوسروں کے لیے نمونہ بن سکیں ۔ یہ دل چسپی ان کو ناول نگاری کے مرتبے سے گرا دینے کے لیے کافی نہیں ۔ انگریزی ناول کے پہلے دور میں رچرڈسن اور فیلڈنگ دونوں نے اپنے کرداروں کے ناموں کو اہمیت دی ہے ۔ واٹ نے اس نکتے کا خاص طور پر ذکر کیا ہے کہ ان دونوں نے اپنے کرداروں کو ایسے نام دیئے ہیں ---- سر چارلس گرانڈی سن ، اسکوائر آل وردی وغیرہم --- جو مناسب بھی معلوم ہوں اور ان میں کوئی اشارہ بھی پنہاں ہو ۔ فیلڈنگ نے خود لکھا تھا کہ اسے اشخاص سے نہیں بلکہ MANNERS سے دل چسپی ہے ، افراد ، نہیں بلکہ پوری نوع کو دکھانا مقصد ہے ۔ نذیر احمد کی دل چسپی بھی کچھ اسی قسم کی ہے ۔

نذیر احمد کی طرح سرشار بھی ڈاکٹر صاحب کے سسٹم میں ناول نگار

کے طور پر فٹ نہیں ہوتے۔ نذیر احمد تمثیل نگار تھے تو سرشار، داستان اور ناول کی درمیانی کڑی
سرشار کے بارے میں وہ کہتے ہیں کہ ان کی تحریروں کو ناول کہنے کو جی نہیں چاہتا اور وہ ناول نگار
اس لیے نہ بن پائے کہ ان کے ادبی شعور کی بنیادیں پرانے اردو ادب میں اس استحکام کے ساتھ
جمی ہوئی ہیں کہ وہ یوروپین ادب کے مخصوص اثر کو سمجھنے سے قاصر ہیں۔ "سرشار کے "فسانہ آزاد"
کی طوالت اور اس کے ڈھیلے ڈھالے فارم پر انہیں اعتراض ہے کہ یہ ناول کے بجائے داستانوں
سے قریب تر ہے۔ "فسانہ آزاد" کا فارم واقعاتی EPISODIC ہے اور مغرب کے پکارسک
PICARESQUE ناولوں کی طرح مختلف واقعات ایک ہی لڑی میں ڈھیلے ڈھالے طور پر
سلسلہ وار پروئے ہوئے ہیں۔ اور رہی طوالت تو مغربی ناول کے حساب سے یہ بھی کوئی عیب
نہیں۔ فرانسیسی مصنف (MADELEINE DE SCUDERI ۱۶۰۷ء تا ۱۷۰۱ء)، جو
لوئی چہاردہم کے عہد دولت میں بہت مقبول تھی، اس نے دس جلدوں میں ایک ناول
ARTAMENE OU LE GRAND CYRUS لکھا۔ اس کی طوالت، اس کے
ناول کہلائے جانے میں حائل نہ ہوئی۔ یہ اور بات ہے کہ اس کا ادبی مرتبہ بہت بلند نہ تھا اور اس
مصنف کو اب یاد رکھا جاتا ہے تو ہومین کے ایک افسانے کے موضوع کے طور پر۔ طوالت صرف
کلاسیکی دور کے ناولوں کا طرہ امتیاز نہیں، اس صدی کے ابتدائی دور میں رومان رولاں کا طویل
ناول "ژاں کرستوف" نقادوں اور عام پڑھنے والوں میں مقبول رہا ہے، اور بیسویں صدی کا
کلاسیک قرار دیا گیا ہے۔ اور اگر ضخامت ہی معیار ہے تو مارسل پروست کے ضخیم ناول کو کیا کہا
جائے گا جس کے استناد کو تسلیم کئے بغیر اس عہد میں ناول پر گفتگو ہی ممکن نہیں۔ طوالت بذات
خود اچھی ہے نہ بری، لازمی ہے نہ غیر ضروری۔ اور نہ اس کو بنیاد بنا کر کسی کتاب کو ناول کی
صنف سے خارج کیا جا سکتا ہے۔ طوالت اور ڈھیلے ڈھالے واقعاتی فارم کو صحافتی اسلوب و مواد کا
ایک لازمی شاخسانہ سمجھنا چاہیئے جو اردو صحافت میں اس وقت رواج پا رہا تھا، اور اسی اسلوب سے
سرشار نے اپنے ناول کو اخذ و تیار کیا۔ سرشار نے "فسانہ آزاد" "اودھ اخبار" کے لئے قسط وار
لکھنا شروع کیا، اور اخبار کے عام انداز کا ناول کے اسلوب سے ایک گونہ تعلق ہے۔ لینارڈ ڈیوس
نے انگریزی ناول کے آغاز اور صحافت کے تعلق پر اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ حالات حاضرہ کی
رپورٹنگ اور اس کے دستاویزی، صحافیانہ انداز کے ہم عادی ہو گئے ہیں، مگر چھاپے خانہ کی ایجاد
سے پہلے اس کا رواج پانا ممکن نہیں تھا۔ اس کا اثر ناول کی ابھرتی ہوئی صنف پر پڑا کہ خبر اور
افسانویت کے DISCOURSE کو ملا جلا کر ایک اسلوب تیار کیا گیا تاکہ قاری پر اس کی
واقعیت یا اس کا قرین قیاس ہونے کا اثر ڈالا جا سکے۔ سرشار بھی "فسانہ آزاد" کے پڑھنے والوں
پر یہی تاثر مرتب کرنا چاہتے ہیں، اس لئے اخباری مضامین سے قریب تر انداز ان کو مناسب معلوم
ہوتا ہے۔ اس ناول کے اختتام تک پہنچتے پہنچتے، اس میں سے ناول کا DISCOURSE تیار
ہو چکا ہے اور اخباری اسلوب سے علیحدہ ہو کر بھی اپنی جگہ قائم رہ سکتا ہے۔

اب رہی مغربی ناول سے سرشار کی واقفیت، سرشار نے سرور اور فسانہ ، عجائب کی بے حد تعریف کے باوجود انگریزی ناول کے اتباع کا اعادہ کیا ہے اور " ڈان کیہوٹے " کا اثر قبول کرنے کا دعوی بھی کیا ہے ۔ (ایک ہاتھ میں فسانہ ، عجائب ، ایک ہاتھ میں " ڈان کیہوٹے " ۔ اردو ناول تبھی سے ایک مخمصے کا شکار نظر آرہا ہے ۔ ) ڈاکٹر صاحب کو شکایت ہے کہ سرشار انگریزی ناول سے واقف نہیں تھے اور ڈان کیہوٹے کا ترجمہ " خدائی فوجدار " کے نام سے کرنے کے باوجود اسے پوری طرح سمجھ نہیں پائے ۔ سرشار کی اس کتاب کے بارے میں محمد حسن عسکری کا کہنا ہے کہ " سرشار نے ترجمہ کیا ہی نہیں ، بلکہ اصل کہانی کو دیسی لباس پہنایا ہے " اور یہ کہ " انہوں نے اس کتاب میں اتنا ہی پڑھا جتنا ان کے معاشرے نے پڑھوایا " اس کے باوجود عسکری صاحب کا اصرار ہے کہ اس کتاب کا نام اردو نثر کی وقیع کتابوں کی فہرست میں سے خارج نہیں کیا جاسکتا ۔ سرشار ، عسکری صاحب کے پسندیدہ مصنفوں کی فہرست میں تو کیا رہے ہوں گے ، انہوں نے سرشار پر تفصیل کے ساتھ نہیں لکھا ۔ لیکن ان کی کئی تحریروں میں سرشار کے حوالے سے ایسے کلیدی نکتے بکھرے ہوئے ہیں جن کو بنیاد بناکر سرشار کی ایک نئی تفہیم ممکن ہے ۔۔۔ ایسی تفہیم جو سرشار کو اردو نثر کے تمام سرمائے کے سیاق و سباق میں رکھ کر دیکھتی ہے ۔ اور پھر سرشار عسکری صاحب کے اپنے تنقیدی نظام سے کس قدر موافقت رکھتے ہیں ۔ " محاوروں کا مسئلہ " میں سرشار کا حوالہ نفس مضمون کے اعتبار سے کتنے مناسب طور پر آیا ہے ۔ ڈاکٹر احسن فاروقی کا فیصلہ اور بھی زیادہ ناقابل قبول معلوم ہونے لگتا ہے اگر اسے ان چند فقروں کے ساتھ رکھ کر دیکھیں جو عسکری صاحب کے انتہائی اہم مضمون " ہمارا ادبی شعور اور مسلمان " میں استدلال کے بہاؤ کے دوران آگئے ہیں اور جن میں سرشار کا حوالہ موجود ہے ۔ ( اسلوب کے اعتبار سے ایجاز اور بلاغت ہی اس مضمون کے استدلال کو مضبوط کررہے ہیں ۔ عجیب مضمون ہے کہ افسانے لکھنے والے ایک شخص کی حیثیت سے مجھ کو جادو کا پہاڑ معلوم ہوتا ہے ۔ اور تو ماس مان کے ناول " جادو کا پہاڑ " کا ٹی بی سینی ٹوریم ، ہمارے دانش وروں کے چاروں طرف معلق پنجرے کی طرح سر پر ٹنگا ہوا ہے جو کسی لمحے گر کر ان کے گرد تن جائے گا ۔ ) مضمون میں چند فقرے ہیں ، مگر ان میں اس دور کے ناول کے ASSESMENT کے لئے اچھا خاصا جواز اور زاویہ ، نظر مضمر ہے ، جس سے یہ بھی واضح ہوجاتا ہے کہ نسبتاً قلیل سرمائے کے باوجود عسکری صاحب اردو میں افسانوی ادب کے اہم ترین نقاد کیوں ہیں ۔ ۱۹۵۷ء کے بعد معاشرہ جس شدید بحران سے دوچار تھا اس کے خد و خال اتنے نمایاں ہیں کہ ہم انہیں بھلائے نہیں بھول سکتے ، مگر اس کے باوجود ، عسکری صاحب کے بقول " سرشار کی کتابیں ، نذیر احمد کے ناول ، سجاد حسین اور اودھ پنچ کے دوسرے لکھنے والوں کی تحریریں ، یہ سب چیزیں براہ راست قوم کی روزمرہ زندگی سے پیدا ہوئی ہیں ۔ " سرشار کے ہاں مغربی ادب کے مطالعے کی کمی کی تلافی جس چیز سے ہوتی ہے ، اور وہ ناول نگاری میں

اتنے کامیاب نظر آتے ہیں تو اس لئے کہ، بقول عسکری، "ان کے تخیل میں وہ تندرستی اور توانائی تھی جو اجتماعی زندگی میں شمولیت کے بعد ہی حاصل ہوتی ہے۔" عسکری صاحب کے نزدیک "میر امن، غالب، سرشار، نذیر احمد، سجاد حسین، شرر وغیرہ کے زیر اثر اردو نثر نگاری اور انشا کی بڑی جان دار روایت پیدا ہو گئی تھی جس میں بڑی بڑی صلاحیتیں تھیں۔" اسی روایت کی کامیاب FLOWERING کا ایک اہم مظہر اس دور کا ناول ہے، جسے ڈاکٹر احسن فاروقی کی طرح ادبی اور قومی روایات سے عاری نہیں قرار دیا جاسکتا، بلکہ ان کا اظہار سمجھا جاسکتا ہے۔ اس ناول کا المیہ یہ نہیں ہے کہ وہ ویسی چیز کیوں نہ بن سکا جیسی ڈاکٹر احسن فاروقی دیکھنا چاہتے تھے، کیوں کہ جو کچھ وہ بن گیا تھا، وہ بھی اپنی جگہ کم انوکھا نہیں تھا۔ بلکہ اس کا المیہ تو یہ ہے کہ یہ روایت آگے نہ چل سکی، اور اب یہ عالم ہے کہ اس کو پہچانا بھی نہیں جاتا۔ یہ سوال عسکری صاحب نے بڑے چبھتے ہوئے انداز میں اٹھایا ہے:

"اگر آپ کو مسلمان ادیب اور مسلمان قوم کی روز بروز بڑھتی ہوئی بے کانگی کا یقین نہ آیا ہو تو یہ بتلائیے کہ اردو ناول میں نذیر احمد، سرشار، سجاد حسین نے جس قسم کی حقیقت نگاری اور جیسی روایت کا آغاز کیا تھا وہ انہیں کے ساتھ کیوں ختم ہو گئی اور اردو افسانے کا یہ زریں دور شعلہ مستعجل کیوں ہو کے رہ گیا؟"

مگر کیا بتلائیے۔ بات تو یہ ہے کہ شمع بجھتی ہے تو اس میں سے اسی طرح دھواں اٹھتا ہے، نقادوں نے اسے زریں دور مانا ہی کب ہے جو شعلہ مستعجل کے جل بجھنے پر سیاہ پوش ہوں۔ وہ تو اسے صرف تشکیلی دور کا نام دے کر زیادہ سے زیادہ ایک ABORTED سی کوشش سمجھتے ہیں، اور بس۔ یہ دور ہمارے نقادوں کے لئے جس نوع کی مشکلات، بلکہ نارسائی اور پھر ناشناسی سامنے لے کر آتا ہے، اس کا اندازہ، نذیر احمد اور سرشار سے بھی زیادہ شرر کے بارے میں ڈاکٹر احسن فاروقی کے رویے سے لگایا جاسکتا ہے۔ شرر، ڈاکٹر صاحب کے لیے دو مشکلات پیدا کرتے ہیں۔۔ ایک تو یہ کہ ناول کے فارم کے جس مخصوص قرینے سے ڈاکٹر صاحب کی حد سے سوا دل بستگی ہے، اس میں شرر کے لئے اور شرر کے ہاں اس کے لئے گنجائش ذرا کم ہی نکلتی ہے۔ پھر یہ کہ شرر سے ان کا مزاج ہی موافقت نہیں رکھتا، اور اس وجہ سے وہ شرر کو CONDEMN کرتے ہیں، اور ان کے مطابق شرر ایک خاص ٹائپ کے آدمی ہیں جو اپنے زعم کی وجہ سے ہمیشہ خود شناسی سے دور رہتے ہیں اور جنہیں جوش و جذبے کی شدت کے مارے اپنے عمل کی مضحکہ خیزی کا احساس نہیں ہونے پاتا۔۔ دل چسپ بات یہ ہے کہ یہ بیان آج کے کسی بھی عام ناقد پر بھرپور طریقے سے پورا اترتا ہے، اور بقول سجاد حسین، جس کے سر پر یہ کاغذی ٹوپی ٹھیک بیٹھ جائے وہی بلبلول۔ شرر پر ڈاکٹر صاحب کے اعتراضات بہت جلد فن کی پٹری سے اتر جاتے ہیں: "ان کا ادب کی طرف کوئی رجحان بھی نہیں دکھائی دیتا جس کی بناء پر وہ ناول نگاری کے لئے کسی طرح موزوں

ں" (ص ۱۲۷) ۔ "چوں کہ انسانی نفسیات سے انہیں کوئی مس نہیں اور نہ زندگی کے گوناگوں سور سے کوئی دل چسپی ہے ، اس لئے ان کی تصویریں بالکل بے جان رہ جاتی ہیں ان کی ہر ناول کا مک اور زمانہ مختلف ضرور ہیں مگر بالکل سطحی اور مردہ ہے " (ص ۱۳۳) " غرض ان کی تاریخی ناولیں محض پوچ ہیں ان کی اپنے زمانے میں شہرت کی وجہ یہ تھی کہ انہوں نے جو مذہبی جوش ان ناولوں میں دکھایا ہے اس سے عام جاہل سنی مسلمان اور مولانا کے ایسے پڑھے لکھے صاحب کے آدمی بہت خوش ہوتے تھے ۔ " (ص ۱۳۶) ۔ " وہ ایک اور قسم کی بدمذاقی کے بانی ہیں جو عام ہے ، وہ یہ کہ ادبی ناول کی طرز انشاء اچھی ہوتی ہے اس لئے ایک حد تک اردو ناول کے انحطاط کے بانی وہ ہیں (ص ۱۴۴) ۔ میں شرر کا کچھ ایسا قائل بھی نہیں ، مگر ان آراء کے صحیح یا غلط ہونے پر تنقیدی انداز میں گفتگو کرنا میرے لئے ناممکن ہے ۔ خصوصاً یہ دیکھتے ہوئے کہ شرر کے ساتھ انحطاط کو وابستہ کرنے اور ان کے ناولوں کو پوچ قرار دینے کے ساتھ ہی ساتھ ، ڈاکٹر صاحب یہ بھی لکھتے ہیں کہ شرر " اردو کے پہلے ناول نگار ہیں جنہوں نے سلیقے کے ساتھ ناول نگاری کی ۔ " ڈاکٹر صاحب کا خیال ہے کہ یہ وہ سلیقہ نہیں جو " فن کا واقف کار برتے گا اور فن ناول نگاری والے سلیقے میں تو اس وقت پست سے پست ناول نگار بھی ان سے آگے ہے ۔ ' تاہم وہ فوراً یہ بھی کہتے ہیں کہ " مگر ایک عام سلیقہ ضرور ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے ہاتھ میں ناول ایک زیادہ ترتیب اور متحدہ فارم کی چیز بن گئی ۔ " مگر میں اب اس رائے کو بھی نہیں سمجھ سکتا ۔ ایک بدمذاق اور بدسلیقہ ناول نگار کے ہاتھوں ترتیب پانے والے " متحدہ فارم " کو کس طرح قبول کیا جاسکتا ہے ؟ ڈاکٹر صاحب کی دونوں آراء آپس میں بہت فاصلہ رکھتی ہیں ، اور ان سے کوئی واضح تنقیدی فہم مرتب ہو کر سامنے نہیں آتا

ڈاکٹر احسن فاروقی کے اس نوع کے بیانات ، دراصل اردو نقادوں کی عام طور پر استعمال کردہ زبان کی ناکامی کی نمائندگی کرتے ہیں ، یہ زبان اور اس کی اصطلاح موضوع سے واقفیت پیدا کرنے میں زیادہ معاون ثابت نہیں ہوتی ۔ ان کا شعوری تنقیدی عمل ان سے ایک اور ہی زبان میں گفتگو کرواتا ہے ، اور ان کا جبلی یا فطری ذوق اور ہی انداز میں سامنے آتا ہے ۔ اسی لئے جب وہ تعریف کرنے پر آتے ہیں تو تنقیدی زبان ہی بھول جاتے ہیں ۔ " فرقہ ، باطنیہ کی فردوس بریں نے ان کو فن کاری کے فردوس بریں میں پہنچادیا ۔ اس ناول کا ناظر اس کو فردوس کے مزے لینے کے لئے پڑھے گا ۔ " (ص ۱۴۶) ۔ " ناول سے سچا ذوق حاصل کرنے والے اور سچے مذاق کی ناول لکھنے والے کے لئے سرشار کے پیر چھولینا ضروری ہے ۔ " (ص ۱۱۹) ۔ " معلوم ہوتا ہے کہ مولانا جب اس کتاب کو (توبتہ النصوح) تصنیف کر رہے تھے تو قصہ گوئی کے فرشتے نے ان کے قلم کو اپنے ہاتھ میں لے لیا تھا اور اس طرح یہ کتاب ایک آسمانی اور دائمی چیز بن گئی " (ص ۵۵) ۔۔ گویا ان کا نام فاروقی کے بجائے بجنوری ہونا چاہئے تھا ، اور تنقیدی تاریخ کے بجائے محاسن بیان رسوا لکھنا

چاہیئے تھا، جس کا پہلا فقرہ یوں ہو تا کہ ہندوستان کی الہامی کتابیں دو ہیں، توبۃ النصوح اور امراؤ جان ادا۔ مگر اس قسم کی تعریف بھی یکسر، غیر مفید ہے، اسی لئے امراؤ جان ادا کی تعریف میں ڈاکٹر صاحب نے جو سینکڑوں صفحے لکھے ہیں، ان کی افادیت خاصی محدود ہے۔

اصل شکل یہ ہے کہ بنائے فساد شرر کی ادبی صلاحیت (یا اس کا فقدان) کم ہے اور ناول کے فارم سے ڈاکٹر صاحب کی توقعات یا ناول نگاری کے ایک خاص سلیقے سے ان کی دل چسپی زیادہ ہے۔ ان کے اور شرر کے بیچ میں سروالٹراسکاٹ حائل ہیں، اور وہ اسکاٹ کے دائرہ اثر سے باہر نکل کر نہیں دیکھ سکتے۔ شرر کو وہ دراصل والٹراسکاٹ نہ ہونے کی وجہ سے مورد الزام ٹھہرار ہے ہیں اسی طرح نذیر احمد کے اور ان کے درمیان جان بنین، اور سرشار کے اور ان کے درمیان ڈان کیہوٹے حائل ہیں۔۔ ڈاکٹر صاحب نے ناول کا ایک نمونہ اپنے سامنے رکھا ہوا ہے، اور جو کتاب اس نمونے سے مطابقت نہیں رکھتی، اسے وہ ناول کی صنف سے ہی ماٹ باہر کر دیتے ہیں۔ یہ کچھ اس قسم کی بات ہے کہ آپ ایک مخصوص چارپائی کو اپنا چوکھٹا قرار دے لیں، اور اس کے بعد، سر دھڑ، پاؤں جو بھی اس چارپائی سے باہر نکلتا ہوا دکھائی دے، اسے کاٹ کر پھینک دیں۔ ڈاکٹر صاحب جب نذیر احمد اور سرشار کو اپنے متعینہ ماڈل یا نمونے کے مطابق نہیں پاتے، تو انہیں ناول کی صنف سے ہی خارج کر دیتے ہیں۔ ان کے ہاں اس بات کا امکان ہی نہیں ہے کہ ناول کے ماڈل ہی کو نذیر احمد اور سرشار کے افسانوی عمل سے اخذ کریں۔ ڈاکٹر صاحب کے تنقیدی عمل میں اس وجہ سے ایک طرح کی شتر گربگی پیدا ہو گئی ہے کہ وہ اس چیز کو مقدم سمجھتے ہیں کہ مغربی ناول کے ماڈل سے مطابقت کو دیکھیں، اور اس بات کو اولیت نہیں دیتے ہیں کہ اردو کے ان ناولوں کے تنقیدی جائزے کے ذریعے سے ان کو پرکھنے کے لئے فنی اصول متعین کریں۔

مغربی ناول کو اصل اصول مان کر سخن وری کے تمام معیار اسی کے حساب سے طے کرنے میں میرے اندازے کے مطابق بھی قباحت صرف یہی ہے کہ مغربی ناول کا جو تصور ڈاکٹر صاحب نے سامنے رکھا ہے، وہ بہت محدود ہے، پابند اور جامد بلکہ متحجر ہے۔ انہوں نے انگریزی ناول کے وکٹوریائی دور کو UNIVERSALIZE کر لیا ہے اور اسے اصل پیمانہ سمجھ رہے ہیں جب کہ خود مغرب میں ناول کے تصور میں مبہم تبدیلیاں آئی ہیں، اور اس صنف کے اندرونی محرک پر زور دیا گیا ہے جس نے اپنے اظہار کے لئے ایسی صورتیں بھی وضع کی ہیں جو وکٹوریائی ناول سے بہت مختلف ہیں۔ اس ضمن میں مغربی ادب کے دو انتہائی اہم معاصر ناول نگاروں نے ناول کا جو تصور سامنے رکھا ہوا ہے، اس کا حوالہ کافی ہو گا۔ میلان کنڈیرا، سروانتیس کے ڈان کیہوٹے کو جدید دور کا نقطہ نظر آغاز سمجھتا ہے۔ کنڈیرا نے "ناول کی موت" کے اس تصور کو بڑی سختی سے

بھیجتی ہے شرابیوں سے اپنی بچّی کو محفوظ رکھنے کے لئے اسکول میں داخل کرواتی ہے لیکن ایک شام جب اسے دیر ہو جاتی ہے تو دیکھتی ہے کہ کلاس کے سب بچّے جا چکے ہیں۔ اس کی جوان ہوتی ہوئی تیرہ سالہ بچّی کو ٹیچر گود میں لئے بیٹھا ہے اس کے ایک ہاتھ میں کتاب ہے اور دوسرا ہاتھ بچّی کے پستان پر (ایک لمبی سڑک۔ علی امام نقوی)۔

ہر صبح چالیس لاکھ انسان بمبئی میں شمال سے جنوب کی طرف سفر کرتے ہیں۔ جہاں منترالیہ میونسپل کارپوریشن بیمہ کمپنیوں اور بڑی بڑی کمپنیوں کے دفاتر ہیں۔ ان انسانوں کی زندگی ایک ہی محور پر تمام عمر گردش کرتی ہے اور یہ معمول کا جبر ان کی زندگیوں کو زنگ کی طرح کھاتا رہتا ہے۔ انور قمر نے اس موضوع پر "چوراہے پر ننگا آدمی" لکھی۔ چرچ گیٹ کے قریب ایک شخص کی لاش دیکھنے کے لئے ہزاروں آدمیوں کی بھیڑ اکٹھا ہو جاتی ہے۔ یہ سب دراصل اس شخص میں اپنی شبیہ دیکھ رہے ہیں۔ سب زندگی کے کسی نئے محور کی تلاش میں ہیں جو اس شہر میں ممکن نہیں۔

یہ کہانیاں آج کی بمبئی کی کہانیاں ہیں۔ منٹو جب کہانیاں لکھتے تھے انھیں کرداروں کی اہم خصوصیت یہ نظر آتی تھی کہ موذیل انڈرویر نہیں پہنتی تھی۔ عطا یزدانی ذہین عورت تھی پیٹی کوٹ نہ ہونے پر ازار بند میں ساڑی اڑس کر باہر نکل جاتی تھی۔ شانتی صفائی پسند طوائف ہے کسی کو اپنے بستر پر بیٹھنے نہیں دیتی۔ غیر شادی شدہ شخص خالی بوتلیں، خالی ڈبے جمع کرتا ہے۔ منٹو کے اسّی فیصد افسانے کرداروں کو ان کی سنک، غیر فطری حرکتوں سے ممتاز کرتے ہیں۔ اور یہ ان کے افسانوں کا تقاضا بھی ہے۔ بمبئی کا آج کا افسانہ نگار کرداروں کی شناخت اُن کی سنک غیر فطری حرکتوں سے نہیں کرواتا۔ وہ انہیں باہر سے نہیں دیکھتا۔ بمبئی اس کے رگ و پے میں دوڑ رہی ہے وہ اپنے کرداروں کے ظاہر و باطن سے خوب اچھی طرح واقف ہے۔

کہانیاں بمبئی کے چپّے چپّے پر بکھری پڑی ہیں۔ باوجود خواہش کے وہ ان کہانیوں میں چند ہی کو سمیٹ پاتا ہے۔ اس کی اپنی مشکلیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ وہ کہانی متوسّط طبقے کے دانشور کی نگاہ سے نہیں اپنی سطح سے جو بمبئی کے عام انسان کی سطح ہے دکھانا چاہتا ہے۔ بمبئی کی بولی ایسی دل کش نہیں کہ پورے افسانے کا بوجھ سنبھال سکے۔ ایک آدھ افسانہ لکھ بھی لیں تو اس کا مستقل استعمال قاری کو دور کرنے کے لئے کافی ہے۔ بمبئی کی بولی کے ساتھ بہت اچھی نثر میل نہیں کھاتی یہ

حوالہ اب اس کے لئے بے معنی ہوتا جارہا ہے۔ حقیقت آج اس قدر سنگین ہے کہ کوئی بھی ایک افسانہ نگار اس سے پوری طرح عہدہ برآ نہیں ہو سکتا۔ غیر ملکی مصنّفین جو دو جنگیں جھیل چکے ہیں انہوں نے ایسی تکنیکیں اور اسالیب ایجاد کی ہیں جو زندگی کے سنگین حقائق اور ہمارے درمیان ایک فاصلہ قائم کرتی ہیں کہ ہم ایک معروضی نقطۂ نظر قائم کر سکیں لیکن ہمارے نقّاد تاثر پر زیادہ زور دیتے ہیں اسٹل لائف یا سینما کی فریز FREEZE وغیرہ کی تکنکوں کو وہ افسانہ نگار کی تبرالا بننے یا الٹو کے پن کی خواہش جان کر رد کر دیتے ہیں بیدی، منٹو اور کرشن کے فن سے وہ اس قدر مانوس ہو چکے ہیں کہ دوسری زبانوں میں ان نئے اسالیب اور تکنکوں کو قبول کر لیتے ہیں لیکن اپنے رسم الخط میں ان سے الجھن ... ہوتی ہے۔ انور سجّاد، قمر احسن، اکرام باگ وغیرہ پر اسی لئے اعتراضات ہوتے رہتے ہیں لیکن ان اسالیب سے پوری طرح صرفِ نظر نہیں کیا جا سکتا۔ ان کا استعمال بسا اوقات ناگزیر ہو جاتا ہے اور افسانہ نگار کا ادراک خود اس کا تقاضا کرتا ہے۔

تنقید جیسا کہ نارتھراپ فرائی نے کہا ہے Stock Responses کا نام نہیں ہے۔ بدقسمتی سے چند نقاد جب ترقی پسند افسانے سے جدید افسانے اور جدید سے جدید تر افسانے کی طرف آتے ہیں تو ایسے تعمیمی ردِّ عمل کا شکار ہو جاتے ہیں۔ آج جب ہم بڑے افسانہ نگاروں پر گفتگو کرتے ہیں تو صرف ان کے منتخب افسانے ہمارے سامنے ہوتے ہیں۔ ان کے مجموعے ہمارے سامنے ہوں تو اندازہ ہوگا کہ ان میں سے ایک یا دو کہانیاں ہی، قاری کے پڑھنے لائق تھیں یا نقادوں اور باذوق قارئین کے معیار پر اترتی تھیں۔ نئے افسانہ نگار کے ساتھ بھی یہی صورتِ حال ہے۔ وہ ابھی لکھ رہا ہے اور یقیناً اور بہتر کہانیوں کی اُس سے امید کی جا سکتی ہے۔

بمبئی کے تمام افسانہ نگاروں پر تفصیلی گفتگو مقصود نہیں۔ امسال علی امام نقوی کے افسانوں کا مجموعہ "گھٹتے بڑھتے سائے" شائع ہوا ہے۔ اس مجموعے میں وہ ساری خوبیاں اور خامیاں ہیں جو بمبئی کے دوسرے ادیبوں کے یہاں ملتی ہیں۔ علی امام کی کہانیاں نچلے طبقے یا نچلے متوسط طبقے کی کہانیاں ہیں۔ ننھی، ایک لمبی سڑک، گھٹتے سائے، محور، سلسلہ انہی لوگوں کی کہانیاں ہیں۔ علی امام کے افسانوں کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ ان کی کوشش ہوتی ہے کہ کرداروں کی نفسیات کو، انہی کی زبان میں اور انہی کے نقطۂ نظر سے بیان کیا جائے۔ اپنے ناول "تین بتی کے راما" میں بھی انہوں نے اس

اس کی دوسری شکل ہے۔ نیر مسعود، قمر احسن یا محمد اشرف کے سامنے یہ دشواری نہیں اس کا سب
سے بڑی مشکل یہ ہے کہ وہ مستقل تناؤ میں زندگی گزارتا ہے۔ بمبئی تین طرف سے سمندر سے گھرا ہے
پھیلنے کی گنجائش نہیں اور آبادی اب ایک کروڑ کے لگ بھگ ہے زیادہ تر لوگ ایک کمرے
کی چالیوں، جھونپڑپٹیوں، فٹ پاتھوں پر رہتے ہیں۔ قریباً ستر فی صد لوگ دفتروں کارخانوں
تک پہنچنے کے لئے روزانہ ایک سے دو گھنٹے کا سفر کرنے پر مجبور ہیں۔ دن بھر کام کرنے کے بعد شام
میں پھر انہیں سفر کرنا پڑتا ہے۔ شام کے سات یا آٹھ بجے کے دوران جب وہ گھر پہنچتے ہیں تو تھک
کر چور ہو چکے ہوتے ہیں۔ چھوٹی چھوٹی کھولیوں میں چھ سے دس آدمی رہیں تو ساتھ رہنے سے بھی
کافی تناؤ پیدا ہوتا ہے اس لئے اکثر لوگ زیادہ وقت گھروں کے باہر گزارتے ہیں۔ اس پر ٹی۔ وی،
کیبل، ریڈیو اور ٹرانزسٹروں اور ٹریفک کا شور اس قدر ہے کہ بعض علاقوں میں یہ ماہرین کے
اندازے کے مطابق انسانی اعصاب کی قوتِ برداشت سے زیادہ ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ شب و
روز خلائی سیاروں سے دنیا بھر میں ہونے والے واقعات اور حادثات کی خبریں اور تصویریں فضا سے
ٹپکتے رہتے ہیں۔ بوسنیا، [illegible] صومالیہ، افغانستان، روانڈا اور دوسرے ممالک سے انسانوں
پر انسانوں کے مظالم کی خبریں مضبوط اعصاب کا مطالبہ کرتا [illegible] افسانہ نگار [illegible] ہوتا ہے
اور اگر وہ انور قمر، [illegible] یا علی امام نقوی کی طرح HYPER SENSITIVE
ہو تو اور مشکل ہو جاتی ہے۔ جو شخص ہوٹل کے ویٹر [illegible] سے دھو کر [illegible] پر [illegible] جاتے
اپنے علاقے میں تناؤ [illegible] کو کیسے برداشت کر سکتا ہے، جو اچھے مضبوط اعصاب [illegible] ابھی
نہیں سمجھ پاتے کہ بمبئی کے [illegible] آدمی نے اس تناؤ سے بچنے کے کئی طریقے نکالے ہیں [illegible] وہ اخبار
ٹی۔ وی، کیبل کی خبروں سے خود کو بے نیاز کر لیتا ہے۔ شراب کا سہارا لیتا ہے۔ [illegible]
بالوں کا رخ کرتا ہے خود کو تھوڑا سا بے حس بنا لیتا ہے۔ [illegible] بے حسی DEFFERENCE
کے بنا آپ جی نہیں سکتے۔ ادب کی بعض تکنیکیں بھی یہی کام کرتی ہیں۔ [illegible] آپ گھر میں [illegible] بچوں کے ساتھ
ٹی وی دیکھ رہے ہوں اور بوسنیا، جنوبی افریقہ یا صومالیہ کے جنگ کے شکار بچوں کی تصویریں دکھائی
جائیں [illegible] جنونی تلواریں لہرائے، رقص کرتے نظر آئیں تو آپ کا کیا حال ہوگا؟ یہ رویہ یقیناً آپ کے
افسانوں، نظموں اور غزلوں میں منعکس ہوگا یہی وجہ ہے کہ منٹو، بیدی، یا کرشن چندر کے افسانوں کا

کی کوشش کی ہے۔ افسانوں میں بیانیہ اور مکالموں کی آمیزش سے ایک پیٹرن بنا ہے کہ قاری کو افسانہ کی تفہیم میں زیادہ دشواری نہیں ہوتی۔ یہ اُن کے افسانوں کی اہم خوبی ہے۔ لیکن ناول میں مکالموں پر زیادہ زور ہے۔ پورا ناول کرداروں کی اپنی سوچ اور نقطۂ نظر سے بیان کیا گیا ہے۔ قائمین کی اکثریت متوسط طبقے کی ہوتی ہے۔ اسے ناول کی تفہیم اور تحسین میں یقیناً دشواریاں پیش آئیں گی۔

فسادات آج کا سلگتا ہوا موضوع ہیں۔ علی امام نے اس موضوع پر ”دو گز دھرتی کے گدھ“ لکھی جو بے حد پسند کی گئی۔ یہ علی امام کی بہترین کہانی ہے۔ یہ کہانی انہوں نے مارچ ۱۹۶۵ء میں دلی کے اردو اکادمی کے منعقدہ سمینار میں سنائی۔ رام لعل نے کہا ”یہ کہانی منٹو کی کہانی سے آنکھ ملا سکتی ہے“۔ ڈاکٹر شریف احمد نے افسانہ سننے کے بعد کہا ”معلوم ہوتا ہے کہ بالکل بے ساختہ افسانہ ہے۔ فسادات کے نام پر جو خون خرابہ ہوا ہے اس کے متعلق کوئی بھی کہانی لکھنا اس وقت خطرناک ہے۔ اس کی خطرناکی اور نزاکت یہ ہے کہ اس کے ڈانڈے جلد صحافت سے جا کر مل جاتے ہیں۔ اس افسانے کی خوبی یہ ہے کہ اسے ٹوبہ ٹیک سنگھ کے ساتھ رکھ کر بھی پڑھا جا سکتا ہے۔ گوپی چند نارنگ نے کہا ”اس زمانے کے فنکار اور آج کے فنکار میں یہی فرق ہے کہ وہ اس وقت توازن قائم کرنے کے چکر میں تھا۔ اگر اس کے یہاں ہندو کی زیادتی کا ذکر آتا تھا تو مسلمان کی زیادتی کا ذکر بھی ضرور آتا تھا۔ آج کا فنکار جس تخلیقی تجربے سے گزر رہا ہے اس میں اگر ایک فرقہ یا کوئی ایک برادری موردِ الزام قرار پاتی ہے تو وہ محرکات تک جائے گا۔ سوال برابر تولنے کا نہیں ہے۔ یہ سنگین حقیقت کے تقاضے ہیں۔ تیس برس میں یہ فرق آیا ہے۔

علی امام کی کہانی ”تیرہ اگست ۱۹۸۰“ مراد آباد کے فساد پر ہے۔ کہانی یہ ہے کہ بے مدت کرفیو لگا ہوا ہے۔ مکان کے صحن میں دو عورتیں کھڑی ہوئی ہیں۔ ایک جوان اور ایک بوڑھی۔ دو لاشیں پڑی ہوئی ہیں اور عورتیں اس خیال سے کہ لاشیں خراب ہو جائیں گی صحن میں قبریں کھود رہی ہیں۔ کہانی کیمرے کی آنکھ سے بیان کی گئی ہے۔ افسانہ نگار اپنی طرف سے کوئی بات نہیں کہتا۔ لیکن جبر، انسانی بے بسی، پولس کا رویہ صورتِ حال سے واضح ہو جاتا ہے۔

”ایک ننگی کہانی“ ایک دل چسپ صورتِ حال پیش کرتی ہے۔ اقلیتوں میں اقلیت کی صورتِ حال ایک جلوس مسلم علاقوں سے گذر رہا ہے۔ نعرے لگ رہے ہیں۔ قسم رام کی کھانے والے مندر وہیں

بنائیں گے۔ مسلم تیرے دو استھان۔ پاکستان اور قبرستان۔ محلّے کے مکین دروازے بند کرکے بیٹھے ہیں عورتیں سہمی ہوئیں۔ بچے ڈرے ہوئے۔ مرد پریشان۔ افسانہ نگار میز پر بیٹھا ہوا ہے اور کہانی سوچ رہا ہے۔ ماں بچوں سے کہتی ہے "وضو کرو اور قرآن کی تلاوت کرو۔ اللہ سے دعا کرو۔ سب جگہ امن و امان رہے۔" افسانہ نگار سوچ رہا ہے سال بھر بیت گیا۔ دوستوں کو خط لکھنے کے علاوہ میں نے کچھ نہیں لکھا۔ جو کہانیاں ذہن میں تھیں وہ اس دھرتی پر ہر سو پھیلی آگ میں جل گئیں۔ جن قدروں پر ہمارا ایمان تھا کتنی کھوکھلی ثابت ہوئیں۔ مجھے اس پر کہانی لکھنی چاہیے۔

پھر خیال آتا ہے ایک طرف فرقہ وارانہ صورتِ حال، دوسری طرف گرانی کا یہ عالم کہ شکر اپنی مٹھاس کھو چکی ہے۔ مہنگائی میرا موضوع بن سکتا ہے۔

کسی نیتا کے جملے یاد آتے ہیں۔

ہمیں اس دھرتی سے ہرے سانپ نکال باہر کرنے ہیں۔

افسانہ نگار کہتا ہے ہمارے بزرگ سید محمد عقیل علامتوں سے خوامخواہ الرجک ہیں۔ بال ٹھاکرے سے مسٹر کلین تک سب ہی علامتی، استعاراتی انداز میں باتیں کر رہے ہیں۔ مسٹر کلین نے کہا تھا "جب کوئی بڑا پیڑ گرتا ہے تو آس پاس کی زمین دہل جاتی ہے۔"

کچھ دیر بعد دروازہ تھپتھپایا جاتا ہے۔ سب سہم جاتے ہیں۔

افسانہ نگار دروازہ کھولتا ہے۔ چند لڑکے کھڑے ہیں۔ وہ بتاتے ہیں کہ دنگے کا ڈر ہے۔ ہم نے ہر گھر سے ایک لونڈا چنا ہے۔ آپ اپنے بالے کو بھیج دیں۔ باری باری پہرہ دیں گے۔

افسانہ نگار انہیں سمجھاتا ہے کہ پہرہ دینا پولس کا کام ہے۔ تمہاری بھیڑ سے معاملہ بگڑ بھی سکتا ہے۔ وہ اصرار کرتے ہیں لیکن افسانہ نگار ان سے کہتا ہے کہ اپنے گھروں میں جا کر اپنی اپنی ماں بہنوں کو سنبھالیں۔ لڑکے قہر آلود نگاہوں سے گھورتے ہوئے چلے جاتے ہیں۔ ایک لڑکا جاتے ہوئے کہتا ہے نو نومبر گذر جائے پھر ان میر صاحب کو بھی دیکھ لیں گے۔ اسی وقت کہیں سے نعرہ بلند ہوتا ہے مسلم تیرے دو استھان۔

اکثریت کا اقلیت کے ساتھ رویّہ فراخ دلانہ کیوں نہیں ہوتا؟ چند سال قبل بمبئی میں بوہرہ کے ملّا نے تبرّا کیا تو سنی مسلمان ملّاؤں کے کہنے پر بپھر اٹھے۔ غنڈوں کی بن آئی۔ شریف النسان گھروں

میں بیٹھے رہے یا سڑکوں پر تماشا دیکھتے رہے۔ اس وقت جو کچھ ہوا وہ جنوری ۱۹۹۰ء کے فسادات سے مختلف نہ تھا بس اس کی شدت اس سے کم تھی۔ مشتاق مومن نے ایک بوہرہ نوجوان کے قتل پر افسانہ "قصہ جدید حاتم طائی" لکھا۔ ان کہانیوں سے ظاہر ہے کہ جدید تر افسانہ نگار موجودہ صورت حال سے نئے رویوں اور آج کے ذہن کے مطابق نپٹ رہے ہیں اور جیسا کہ نارنگ نے کہا وہ توازن قائم کرنے کے چکر میں نہیں۔

علی امام نقوی کی ایسی کہانیاں بھی دلچسپ ہیں جن میں کسی نفسیاتی گرہ کو انہوں نے موضوع بنایا ہے۔ جیسے "چھب"۔ بیٹی جوان ہو چکی ہے۔ باپ کو اس میں بیوی کے خد و خال نظر آتے ہیں۔ اپنی جوانی یاد آتی ہے۔ لڑکی کے لئے پیغامات آتے ہیں وہ چاہتا ہے کہ شادی کی منظوری دے دے۔ لیکن بیٹی پر نظر پڑتی ہے تو زبان ہاں کہتے کہتے رک جاتی ہے۔ کہانی ساتھی ایک بوڑھے انسان کی کہانی ہے بیوی گذر چکی، بیٹیاں پرائی ہو گئیں لڑکوں نے شادیاں کر کے علیحدہ گھر بسا لئے۔ تنہائی کاٹنے کے لئے وہ بیاہ کر لیتا ہے۔ تو بچے پریشان ہو جاتے ہیں۔ احساس جرم کہ انہوں نے باپ کو تنہا چھوڑ دیا اور یہ خیال کہ لوگ کیا کہیں گے۔ باپ کے گھر پہنچنے کے بعد جب پوپلے منہ کی ایک ضعیف عورت کو دیکھتے ہیں تو اس میں انہیں اپنی ماں نظر آتی ہے اور احساس جرم ختم ہو جاتا ہے۔

علی امام کی کہانیاں سماج میں ایسی رشتوں اور تعلقات کی بدلتی ہوئی نوعیتوں کی کہانیاں ہیں سماج میں پھیلے تشدد اور نفرت کی کہانیاں ہیں۔ علی امام کی تحریروں میں غصہ ہے جو کبھی سطح پر آجاتا ہے۔ اس کی ایک وجہ ان کے موضوعات ہیں۔ ان کے افسانے پڑھتے ہوئے خود کو آرام دہ محسوس نہیں کرتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جذبات اور الفاظ کے ایسی تناؤ کو دور کرنے کی افسانہ نگار نے کوشش نہیں کی۔ لفظ آسانی سے رام نہیں ہوتے۔ اس کے لئے بڑی ریاضت چاہئے۔ کبھی وہ سمجھتے ہیں کہ جو بات وہ کہنا چاہتے ہیں قاری تک پہنچ گئی حالانکہ ایسا نہیں ہوتا۔ اپنی بات کو وہ پورے تاثر کے ساتھ پہنچانے کی کوشش نہیں کرتے۔ کہانی کا خیال انہیں اس طرح جکڑ لیتا ہے کہ پوری طرح ڈیولپ کئے بغیر وہ اختتام پر آجاتے ہیں۔ اس کی ایک مثال ان کی کہانی ٹیس ہے۔ بیٹا بہو ان کے بچے جب ہجرت کر جاتے ہیں تو بوڑھے والدین پر کیا گذرتی ہے۔ تنہائی کیسے انہیں پریشان کرتی ہے۔ زندگی کیسی اجیرن ہو جاتی ہے یہ کہانی کا موضوع ہے۔ لیکن اس روا روی میں بیان کیا گیا ہے کہ کہانی بالکل بھی

متاثر نہیں کرتی۔ یہ خامیاں انکے فن کو اس بلندی تک پہنچنے نہیں دیتیں جو ان کی دسترس میں ہے علی امام نقوی کی ہر کتاب پہلے سے بہتر ہوتی ہے اس لئے مجھے یقین ہے کہ وہ اپنے افسانوں کے فنی تقاضوں پر بھی پوری توجہ دیں گے اور بالآخر ان کمزوریوں پر قابو پالیں گے۔

کہانیوں پر فیصلے صادر کرنا خطرناک ہے۔ منٹو کی مثال ہمارے سامنے ہے آج ہمارے نقاد اُن کی تعریفیں کرتے نہیں تھکتے لیکن آل احمد سرور، وزیر آغا، مجتبیٰ حسین، سردار جعفری جیسے ادب کے عالموں نے انہیں ذہنی مریض، غلاظت نگار، انکشاف و مراحل سے ناآشنا اور کیا کیا نہیں کہا۔ بمبئی کے افسانہ نگار بھی بلکہ تمام افسانہ نگار نقادوں سے بس یہی چاہتے ہیں۔

یمن الدّین جنیابڑے

# نسوانی کردار کی تفہیم ۔ ایک نیا زاویۂ نظر

## (عالیہ اور چھمّی کے حوالے سے)

فکشن کی عملی تنقید یا اس کے نظریاتی مباحث میں زمان، مکان، پلاٹ، کردار اور عمل کی اصطلاحات سے مفر ممکن نہیں۔ POETICS میں ارسطو نے پہلی مرتبہ ان لفظوں کو ادبی تنقید کی اصطلاحات کے طور پر برتا۔ اس وقت سے لے کر آج تک یہ اصطلاحیں بحث و تمحیص کا موضوع بنی ہوئی ہیں۔ ہر دور میں معاصر فکشن پر ان کا اطلاق کرتے ہوئے اکثر و بیشتر شعوری یا غیر شعوری طور پر ان کو نئے معنی پہنائے گئے یا پھر ان کے نئے معنوی ابعاد ڈائمینشن تلاش کئے گئے۔ ہوتے ہوتے یہ ہوا کہ یہ اصطلاحیں ہمارا OBSESSION بن گیئں اور ان میں سے بعض ایک کی حیثیت اب کلیشیز CLICHES کی سی ہو کر رہ گئی ہے ——— سکّے اتنے چل چکے کر سلپٹ ہو گئے۔ ایسا ہی ایک سلپٹ سکّہ پلاٹ میں کردار کا عمل ہے۔

انسان کی روزمرہ کی زندگی اور تمدّن کے ارتقاء میں عمل کو جو اہمیت حاصل ہے وہ واضح ہے۔ اخلاقیات اور مذہب نیز ان کی فلسفیانہ توجیہات نے اسے ہماری زندگی کے ساتھ ساتھ فکر کا بھی محور بنا دیا۔ یوں عمل ہمارے حواس پر حاوی ہو گیا؛ اس نے ہماری سائیکی میں خمیری حیثیت اختیار کر لی اور ہمارے نزدیک بشر کو دیکھنے، جانچنے اور پرکھنے کا پیمانہ قرار پایا یا ہم نے فکشن کو بھی زندگی ہی کی طرح دیکھنے اور سمجھنے کی کوشش کی۔ ہم مکان کے آنگن میں زمان کی چڑھتی ڈھلتی دھوپ میں کردار کے عمل کو دیکھتے رہے اور یہ بھول گئے کہ ادب زندگی نہیں، زندگی کا عکس ہے اور عکس چونکہ اُلٹا ہوتا ہے اس لئے یہاں کردار کی کسوٹی بھی معکوس ہو گی یعنی عمل نہیں ردِّ عمل!

عمل اور ردِّ عمل ایک واقعے کے دو سرے ہیں۔ واقعے کو ان دو سروں میں سے کسی ایک کے حوالے

سے سمجھا جاسکتا ہے۔ ہم جس کسی بھی سرے کے حوالے سے واقعے کو سمجھنے کی کوشش کریں اس امر کے امکانات قوی ہوجاتے ہیں کہ تفہیم کے ہمارے PROCESS میں دوسرے سرے کی حیثیت ثانوی یا ضمنی ہو کر رہ جائے گی۔ اچھی تنقید وہ ہے جس میں چاہے جس سرے کے حوالے سے بات کی جائے ہر سرے کو وہ اہمیت دی جاتی ہے جس کا وہ مستحق ہوتا ہے۔ اردو میں فکشن کی تنقید پر جب ہم نظر ڈالتے ہیں تو اچھی تنقید کے نمونے خال خال ہی نظر آتے ہیں آج تک ہوتا یہ ہے کہ ہم ایک ہی سرے سے چلے ہیں (جو عمل کا سرا ہے) اور دوسرے سرے تک (جو ردِ عمل کا سرا ہے) ایک آدھ مرتبہ ہی پہنچ پائے ہیں۔ اگر ہم دونوں سروں کا فاصلہ طے کر لیتے ہیں تو یہ غیر اہم ہو جاتا ہے کہ ہم کس سرے سے چلے تھے۔ ردِّ عمل کے سرے کو نہ چھو پانے یا کبھی کبھار ہی چھو پانے کی وجہ سے ہمارے لئے اس کی حیثیت ایک ان دیکھے جزیرے کی سی ہو کر رہ گئی ہے لہٰذا مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ اب کے ہم اپنا سفر دوسرے سرے سے شروع کریں۔

جہاں تک فکشن میں نسوانی کردار کی تفہیم کا تعلق ہے میرے نزدیک ردِّ عمل کے سرے سے آغاز مناسب ہی نہیں بلکہ کردار کی تفہیم کی لازمی شرط بھی ہے کیوں کہ پدری نظامِ معاشرہ نے عمل کا اختیار عورت کو نہیں مرد کو دیا ہے۔ اس معاشرتی نظام میں عورت ردِّ عمل سے آگے کم ہی بڑھ پاتی ہے۔

معاشرتی زندگی اراکینِ معاشرہ کے باہمی عمل اور ردِّ عمل سے عبارت ہوتی ہے۔ فرد پر خود اس کی ذات معاشرے کے وسیلے سے منکشف ہوتی ہے۔ معاشرے نے اپنی بقا کی خاطر افراد کے آپسی ارتباط کو بعض اصولوں اور ضابطوں کا پابند کر دیا ہے جنہیں وہ مراسم، تعلقات اور رشتوں کا نام دیتا ہے اور ہر پل اس فکر میں لگا رہتا ہے کہ کہیں کسی فرد کا ردِ عمل ان اصولوں اور ضابطوں کے تئیں خالص شخصی نوعیت کا حامل نہ ہو جائے۔ گویا جکڑ بندیوں کے ساتھ ساتھ پیش بندیاں بھی کی گئی ہیں کہ فرد اپنی ذات کا غیر مشروط اعلان نہ کرسکے۔ دوسرے لفظوں میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ ایسا معاشرہ عورت کی عمل داری کو ردِّ عمل تک محدود رکھنے پر اکتفا نہیں کرتا بلکہ اس کے ردِّ عمل کو بہر صورت CONTROL کرنے سے بھی دریغ نہیں کرتا۔

ایسے معاشرے کے تئیں عورت کے ردِّ عمل کی نوعیت یہ طے کرتی ہے کہ اس پر اس کی ذات منکشف ہوگی یا نہیں۔ ردِّ عمل کی نوعیت یہ بھی ظاہر کرتی ہے کہ وہ اپنے وجود سے شرمندہ ہو کر آپ اپنے ہونے کی معذرت بن کر تو نہیں جی رہی! علاوہ ازیں ردِّ عمل کی نوعیت سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ اس کا طرزِ عمل اپنے فطری تقاضوں کی تکمیل کی خاطر اختیار کی گئی محض ایک حکمت عملی ہے یا اسے زندگی

کی اعلیٰ اقدار بھی عزیز ہیں اور اگر ہیں تو کس حد تک ؟

اب ہم ردِ عمل کے اس نظریے کی روشنی میں خدیجہ مستور کے ناول آنگن کا تجزیاتی مطالعہ پیش کرتے ہیں تاکہ اس کا اندازہ ہو سکے کہ عملی طور پر اس کا اطلاق کس حد تک سودمند ثابت ہو سکتا ہے۔

ساڑھے تین سو صفحوں (۳۵۰) پر پھیلا آنگن کا پلاٹ صرف آخر کے تیس (۳۰) صفحوں میں ناول کے مرکزی کردار (عالیہ) کا پوری طرح محتاج ہو جاتا ہے۔ شروع کے تین سو بیس (۳۲۰) صفحوں میں سے ابتدائی نصف کو تو صفدر بھائی، اور تہمینہ آپا سہارا دیتے ہیں تو بعد کے حصے کا بار چچا، چچی اماں، شکیل اور چھمی کے کندھوں پر آتا ہے۔ ان اہم کرداروں کے ساتھ سائے کی طرح جڑے ہوئے کسم دیدی، کریمن بوا، اسرار میاں، اور جمیل کے ضمنی کردار جب بھی موقع ملتا ہے اپنے ہونے کا احساس دلانے سے نہیں چوکتے۔

اس دوران عالیہ بظاہر ایک مجہول کردار کی طرح پلاٹ کی ترنگوں پر ہچکولے کھاتی رہتی ہے اور اس کے مقابلے میں چھمی، اٹھکھیلیاں کرتی، چڑتی چڑاتی، روٹھتی منتی بظاہر زندگی سے بھرپور کردار کی صورت میں قاری کے سامنے آتی ہے۔ جب ہمارا نقاد یہ کہتا ہے کہ "چھمی کا کردار بے حد فعال، زندہ اور متحرک ہے اور اس کے مقابلے میں عالیہ کا کردار بے عمل اور مدھم ہے"[۱] تو وہ سامنے کی بات کو دوسرے لفظوں میں دہراتا ہے۔ اس کی نظر صرف عمل پر ہے۔ وہ پلاٹ کے تئیں عالیہ کے ردِ عمل کو دیکھ نہیں پاتا اس لئے وہ یہ بھی کہتا ہے کہ

> (عالیہ کا کردار) نہ شمن کی طرح آزاد ہے اور رخشندہ کی طرح انٹلیکچول، وہ ایک گھریلو لڑکی ہے جو خدیجہ مستور کی سیدھی سادھی کردار نگاری کا بہترین نمونہ ہے[۲]

دراصل عالیہ کا کردار مجہول نہیں منفرد ہے۔ اپنی انفرادیت کی وجہ سے اسے اماں، چچی اور چھمی کے ہوتے، مرکزی کردار یا ناول کی ہیروئن کی حیثیت حاصل ہوئی ہے۔ ذمہ دار فن کار کو اپنی عافیت اور فن کی نیک نامی دونوں عزیز ہوتے ہیں۔ وہ جانتا ہے کہ کسی کردار کا فعال یا متحرک اور بے عمل یا مجہول ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا تا وقتیکہ اس کی اپنی کوئی انفرادیت نہ ہو۔

ناول میں چار اہم نسوانی کردار ہیں جن کی چلت پھرت کو ناول نگار نے شروع سے آخر تک پلاٹ کی بانت میں اہمیت دی ہے ——— وہ ہیں اماں، چچی اماں، چھمی اور عالیہ اماں کا کردار مغرور، فسادپسند خودغرض اور کینہ پرور عورت کا ایسا STEREOTYPE کیریکٹر ہے جو ناول کے

---

۱ آنگن ایک تنقیدی جائزہ: ڈاکٹر اسلم آزاد ص ۴۵ ۲ احسن فاروقی۔ بحوالہ آنگن ایک تنقیدی جائزہ ص ۴۳

شروع ہی میں بھرپور رول ادا کر چکتا ہے اور اس کے بعد بھی وقتاً فوقتاً، موقع بے موقع اپنے مزاج کے کرشمے دکھانے سے باز نہیں آتا۔ اس کردار کا خلاصہ اور انجام ڈاکٹر اسلم آزاد کے الفاظ میں یہ ہے۔

"اماں نوابی شان و شوکت اور جاہ و حشمت کی دلدادہ اصفدر سے نفرت کرتی ہیں
صرف اس فریب تصور پر کہ صفدر کی ماں کی وجہ سے ان کی بادشاہت چھن گئی
ان کے مزاج میں تندی اور تیزی ہے۔ جھگڑنے میں بھی ان کا مقابلہ آسان نہیں۔
ان کے چڑچڑے پن اور بدمزاجی نے سارے گھر کا ماحول خراب کرکے رکھ دیا ہے۔
حقیقتاً تہمینہ کی موت، صفدر کی اس گھر سے علیحدگی، عالیہ کے والد کا انگریز
افسر کا سر پھوڑنا وغیرہ واقعات کی ذمہ داری عالیہ کی ماں کے سر ہے جنہیں
اپنے بھائی اور بھابی پر ناز تھا اور وہ دونوں وقت پڑنے پر بے اعتنائی اور
لاتعلقی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔" ع۳

اس منفی STEREOTYPE کیریکٹر کے پہلو بہ پہلو مثبت STEREOTYPE کیریکٹر چچی اماں کا ہے چچی اماں کا کردار روایتی مشرقی عورت کا نمائندہ کردار ہے۔ ایک ایسی عورت جو گھریلو زندگی کے سرد و گرم خندہ پیشانی سے برداشت کرتی ہے اور مشترکہ خاندان کی اونچ نیچ کو قدم قدم پر سنبھالے رہتی ہے۔ ——— حالاں کہ عسرت کے باعث اس کا سنبھالنا دن بدن مشکل ہوتا جا رہا ہے۔ بڑی اماں چھمی کو بن ماں کی بچی جان کر اتنی ناز برداری کرتی ہیں کہ وہ منہ پھٹ ہو جاتی ہے اور بعض اوقات ناقابلِ برداشت حد تک گستاخ بھی۔ کھاتے پیتے گھر سے بیاہ کر اس اونچے گھرانے میں آئیں اور یہاں آنے کے بعد زمیندار خسر کے بیٹے کو دکاندار بنتے دیکھا۔ اچھے بھلے دن کٹ رہے تھے کہ میاں کانگریسی ہو گئے۔ دکان نوکروں پر چھوڑ کر خود ملک سے انگریز کو نکال باہر کرنے میں لگ گئے۔ یا فت گھٹتے گھٹتے بس اتنی رہ گئی کہ کسی طرح سات کھانے والوں کے منہ میں کچھ نہ کچھ پڑتا رہے۔ آنچل ان کا اتنا بڑا ہے کہ ان حالات میں بھی عالیہ اور اس کی ماں کی آمد پر ان کے ماتھے پر شکن نہیں پڑتی۔

یہ ایک ایسی عورت کا کردار ہے جس کی ساری زندگی اس کی مرضی کے خلاف گزرتی ہے جو بے بسی اور لاچاری کی مجسم تصویر ہے لیکن اچھے دنوں کی آس اس سے نہیں چھٹتی۔ یہی اس کردار کی خوبی اور طاقت ہے۔ نہ بڑی اماں کے مزاج میں چڑچڑاپن آتا ہے اور نہ وہ اٹھتے بیٹھتے اپنے نصیبوں کو کوستی

ع۳ ... ص۰ ... ۱۴۰

ہیں۔ ذراسی بد احتیاطی اس کردار کو SADIST اذیت کوش و ایذا طلب بنا سکتی تھی، اور اگر ایسا ہوتا تو یہ STEREOTYPE کیریکٹر پوری طرح عورت کی MYTH میں ڈھل جاتا۔

دراصل عورت اتنی پُراسرار ہستی نہیں ہے جتنا پُراسرار عورت کا خیال اور اُس کی ذات سے متعلق مرد کی وہ ذہنی اور لاشعوری وابستگیاں ہیں جن کی جڑیں تہذیب و تمدن کی تاریخ کو محیط، مانی کی پرت در پرت صدیوں کے نیچے دبی ہوئی ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ مرد کے اعصاب پر عورت نہیں بلکہ تہذیب و تمدن کے نام پر جمع کردہ یہ تاریکی کو ٹا کرکٹ سوار ہے۔ اسی جبری بوجھ کو FEMINIST GROUP عورت کی MYTH کے نام سے یاد کرتا ہے۔ یہ وہ بوجھ ہے جس کے نیچے مرد اکیلا دبا ہوا نہیں ہے بلکہ حقِ محبت ادا کرنے کے حد سے بڑھے ہوئے اندھے جذبے یا اپنی بقا کی خاطر جبلی طور پر اختیار کردہ حکمتِ عملی کے تحت 'عورت' اس بوجھ کے ڈھونے میں مرد کی ساجھے دار بن گئی ہے۔ ممکن ہے شروع میں کبھی اس نے مزاحمت کی ہو لیکن بعد میں تو یہ ہوا کہ وہ خود بخود اپنے آپ کو میتھ کے مطابق ڈھالنے لگی۔

آنگن میں چھمی کا کردار عورت کی MYTH کا نمائندہ کردار ہے اور یہی وجہ ہے کہ وہ قارئین کے لئے بے حد پُرکشش ہے کیوں کہ پڑھنے والوں کے حواس پر یہی میتھ سوار ہے اور پڑھنے والیوں میں مستثنیات سے قطع نظر سبھوں نے اپنے اپنے طور پر خود کو اس میتھ کے سانچے میں ڈھالا ہے۔ جب ہمارا نقاد یہ کہتا ہے کہ چھمی کی شخصیت قارئین کے لئے بے حد پُرکشش ہے اس میں زندگی اور جانداری ہے تو میرے خیال میں وہ غیر ارادی طور پر ادبی تنقید میں MALE CHAUVINIST کا رول ادا کرتا ہے۔ چھمی کے بیان میں ڈاکٹر اسلم آزاد جہاں تہاں میتھ کو حق بہ جانب ثابت کرتے ہوئے پائے جاتے ہیں۔ ان کا زورِ قلم اس JUSTIFICATION پر کچھ اس طرح صرف ہوا ہے کہ وہ دعوے کے بعد دلیل کے طور پر جو واقعہ ناول سے چنتے ہیں اُسے آدھا ہی بیان کرتے ہیں کہ اس کے پورے بیان سے دعوے کے دُھندلانے کے امکانات سامنے آتے ہیں۔ آپ رقم طراز ہیں۔

"ناسا عد حالات اور ناساز گار صورت حال چھمی کے کردار کو ناہموار کر دیتی ہے۔ چڑچڑا پن اور بد مزاجی اس کی صفت بن جاتی ہے۔ وہ گھر کے افراد کی پرواہ نہیں کرتی۔ جو جی میں آتا ہے کہہ دیتی ہے۔ اپنے باپ سے بھی وہ نفرت کرتی ہے لیکن اس کی معقول وجہ موجود ہے۔ اس کے باپ نے کئی شادیاں کی ہیں اور یہ بات

چھمی کو فطری طور پر ناپسند ہے کیوں کہ ان متواتر شادیوں نے ان کو اولاد کی تربیت اور کفالت کے مسائل سے الگ کر دیا۔ عید کے کپڑے بنوانے کے لئے جب چھمی کے باپ پانچ روپے بھیجتے ہیں تو وہ حدِ برداشت سے گزر جاتی ہے اور گویا پھٹ پڑتی ہے۔

"اتنے روپوں میں ہمارے ابا کی تیسری بیوی صاحبہ کا کفن تک نہ آئے گا۔ جانے لوگ اتنے بچے کیوں پیدا کرتے ہیں، اس سے تو کُتّے کے پِلّے پال لیں؟"

یہ ایک طرح کے جذباتی فشار کی نشانی ہے۔ اس کا کردار بے حد فعال، زندہ اور متحرک ہے۔" ۴۵

چھمی کے اس ردِّ عمل کو ڈاکٹر اسلم آزاد جذباتی فشار قرار دیتے ہیں جب کہ خدیجہ مستور کے نزدیک یہ محض جذباتی فشار نہیں۔ خدیجہ مستور نے اس واقعے کے سہارے صرف چھمی ہی نہیں بلکہ عالیہ کے بھی کردار کی تفہیم کی کلید قاری کے ہاتھ میں دے دی ہے۔ چھمی کے ردِّ عمل کا یہ واقعہ وہاں ختم نہیں ہوتا جہاں تک ڈاکٹر اسلم آزاد اسے نقل کرتے ہیں۔ اس ردِّ عمل پر عالیہ کا خاموش تبصرہ بھی اسی واقعے کا حصّہ ہے جو ہماری توجہ کا مستحق ہے۔ ملاحظہ ہو:

"کریمن بُوا بڑبڑاتی رہیں اور عالیہ دالان کے محراب کے بیچ بیٹھی چپ چاپ سنتی رہی وہ بار بار چھمی کے کمرے کی طرف دیکھ رہی تھی جو اب خود کو ایذا پہنچانے کے لئے اتنے لق و دق کمرے میں تنہا پڑی جانے کیا کر رہی تھی۔

عالیہ کو تو اس کمرے سے ہول آتا۔ دادی کے انتقال کو کتنے بہت سے دن گزر گئے مگر اُسے تو آج تک دادی کی منتظر نظریں کمرے میں ڈوبتی اُبھرتی نظر آتیں۔ اُن کی تیز تیز سانس اب بھی سائیں سائیں کرتی محسوس ہوتی۔ اب بھلا چھمی کو کس طرح منایا جائے۔ وہ سخت بے زار ہو رہی تھی ——— ارے ظفر چچا کیا یہ چھمی آپ کی بیٹی نہیں؟ کیا بیوی کے ساتھ اولاد بھی مر جاتی ہے؟ وہ اوپر اپنے کمرے میں چلی گئی اور اپنے کورس کی کتابیں الٹنے پلٹنے لگی۔

۴۵ ایضاً ص ۶۷-۶۶

لاکھ سر مارا مگر پڑھنے میں جی نہ لگا۔ بس اسے بار بار چھمی کا خیال ستا رہا تھا۔

چھمی ایک دن خود کو ایذا پہنچا پہنچا کر ختم کر لے گی۔" (آنگن)

زندگی کے تئیں حالات کے جبر کے باعث ہی سہی چھمی کا یہ ردِ عمل واضح کرتا ہے کہ اس کا کردار لاکھ فعال سہی اس کی زندگی مجہول ہے اور یہی چھمی کا المیہ ہے۔ اس کے برعکس عالیہ کے کردار کی عظمت کا راز اور اُسے مرکزی حیثیت عطا کرنے کا جواز یہ ہے کہ وہ کسی صورت مجہول زندگی گذارنے پر آمادہ نہیں ہوتی ورنہ کیا وجہ ہے کہ چھمی جس کا وجود ناول کے پہلے پیراگراف سے آخری پیراگراف تک چھپا ہوا ہے اور جس کی پیکر تراشی میں خدیجہ مستور نے فن کارانہ ہنرمندی اور سلیقے کا وہ مظاہرہ کیا ہے کہ ڈاکٹر قمر رئیس اُس کا شمار اُردو ناول کی غیر فانی سیرتوں میں کرتے ہیں' ناول کا مرکزی کردار نہ بن پائی۔ بس ایک ہم کردار ہو کر رہ گئی! ——— چھمی کا باطن کمزور ہے' ذہن ناپختہ اور جذبات اس قدر بے مہار کہ احساس ذمہ داری کے متحمل نہیں ہو سکتے بلکہ وہ خود اپنے جذبات کے ساتھ تصادم کرنے سے بھی دریغ نہیں کرتی (کچھ دیر کے لئے ہی سہی جمیل کے خیال کو پسِ پشت ڈال کر وہ منظور سے دل لگی ضرور ہے)

دراصل خدیجہ مستور نے آنگن میں تضاد کی تکنیک کے سہارے سیرتوں کو اُجاگر کرنے کی خاطر عالیہ کے ساتھ چھمی کو متعین کیا ہے کہ رنگ ہلکے اور سنجیدہ ہوں یا شوخ اور بھڑک دار ساتھ ہوتے ہیں تو دونوں کھلتے ہیں اور الگ الگ ہوں تو دونوں ماند پڑ جاتے ہیں۔ آخری انتخاب اور فیصلہ تو ذوقِ نظر ہی پر منحصر ہوتا ہے۔ تکنیک کی سطح پر راوی کو عالیہ کا دمساز بنا کر خدیجہ مستور نے یہ جتن بھی کیا ہے کہ اگر قاری کو فکشن کی تھوڑی بہت سمجھ ہے تو اس کی نظر رُسوا نہ ہو۔

فن کھلے بندوں نمائش کا نام نہیں۔ کہہ کر نہ کہنے اور نہ کہہ کر کہنے کا نام فن ہے۔ چھپا کر نظر میں لانا اور دکھا کر چھپانا فن کار کا کمال ہے۔ خدیجہ مستور نے عالیہ پر چھمی کی چادر ڈال دی ہے۔ اس شوخ چادر سے چھنتی ہوئی عالیہ کی عظمت اہلِ نظر سے داد لئے بغیر نہیں رہ سکتی ——— کچھ نظریں چادر ہی کو چوم کر لوٹ آئیں تو اور بات ہے!

زندگی کے تئیں عالیہ کا ردِ عمل دیکھنے اور سمجھنے کی کوشش سے عبارت ہے۔ وہ REACT کرنے میں جلد بازی سے کام نہیں لیتی۔ یہ اس کی دانشمندی ہے۔ اپنے طور پر زندگی کے تعلق سے کسی نتیجے پر پہنچے بغیر بھیڑ میں شامل ہونے سے انکار اور اُس شمولیت کے فوائد اور نقصانات دونوں سے دست بردار

ہونے پر آمادگی کا اظہار یہ دونوں باتیں دانشمندی کے ساتھ شخصی حوصلے اور جرأت کا بھی تقاضہ کرتی ہیں۔

ناساعد حالات کا سامنا عالیہ بھی کر رہی ہے لیکن وہ بڑی ثابت قدمی اور استقلال کے ساتھ زمانے کی ہر اُس تدبیر اور چال کو ناکام کرتی ہے جو فرد کو بھیڑ کا حصہ بنانے اور خصوصاً عورت کو بے حیثیت اور بے معنی زندگی گذارنے پر مجبور کرتی ہے زندگی کے تئیں اپنے اس موقف کی قیمت وہ شخصی، ذاتی اور نجی محرومیوں کی شکل میں چکاتی ہے۔

عالیہ، مرد کے معاشرے میں جب زندگی کو عورت کی نظر سے دیکھتی ہے تو اُسے معلوم ہوتا ہے کہ پدری نظامِ معاشرہ کی بنیادی شناخت مرد کا زورِ بازو نہیں بلکہ عورت کی ہستیٔ مجہول ہے۔ منفی شناخت کی بنیاد پر اپنے وجود کا اعلان کرنے والا معاشرہ کسی طور زندگی کی مُثبت قدروں، جذبوں اور احساسات کا متحمل نہیں ہو سکتا کیوں کہ یہ سب اس کی موت کا سامان ہیں۔ یہ وہ معاشرہ ہے جس میں جذبے کی صداقت زیادہ دیر تک قائم نہیں رہ پاتی۔ صفدر کی تہمینہ سے محبت ناول کے آخر تک آتے آتے زندگی کی حرص اور طمع سے بدل جاتی ہے۔ تہمینہ کو جذبے کی عِصمت کا پاس تھا لہٰذا اُس نے خاک کی چادر اوڑھ لی ورنہ شکیل میاں سے اُس کی مرضی کے خلاف رچائی جانے والی شادی کے نتیجے میں اس کی محبت کا یہ جذبۂ صادق، ازدواجی زندگی کی ہوس ناکی سے مات کھا کر رُسوا ہو جاتا۔

اس جذبے کی آن عالیہ کو بھی عزیز ہے لیکن وہ موت کو اس کا انجام نہ بناتے ہوئے اسے زندگی کے آغاز سے جوڑنا چاہتی ہے۔ ناول میں خودکشی کے سانحے کے بعد، عالیہ اس جذبۂ صادق کی زندہ علامت بن کر اُبھرتی ہے۔ وہ کم سِنی میں تہمینہ کی رازدار رہ چکی ہے۔ تہمینہ کی حیثیت اس کے نزدیک مجسم جذبۂ صادق کی ہے۔ اُس نے صفدر بھائی کو تہمینہ کی محبت میں ہر ذِلت کو خوشی کے ساتھ برداشت کرتے ہوئے دیکھا ہے امّی نے کیا کچھ نہیں کیا صفدر بھائی کے ساتھ۔ اُن کے سامنے دو دو وقت کا سڑا ہوا کھانا رکھنا اور اُن کے لئے کُتوں کو کھلانے کے چھیچھڑوں سے قیمہ بنوانا ایسی باتیں تھیں جن کا ابّا میاں تدارک کر سکتے تھے لیکن اٹھتے بیٹھتے صفدر بھائی کو کم ذات کہنے اور ان کی ماں سلمہ پھوپھی کو بُرے بُرے ناموں سے یاد کرنے کی اماں کی عادت کے سامنے ابّا میاں بھی بے بس تھے۔

اُسی کچی عمر میں عالیہ نے عورت کی ایک اور نامکمل اور تشنہ کام زندگی کی لاش کو رُسوائی کے

پھوڑا ہے پر ٹنگا ہوا دیکھا۔ کُسم دیدی کی سفید ساری کے پلّو سے ٹپک کر کچے صحن میں جذب ہونے والی پانی کی آخری بوند عالیہ کے من کو بھگو کر اس کی آنکھ ہمیشہ کے لئے نم کر گئی۔

جب عالیہ اس جذبے کی آنچ کی طرف لپکنے کی عمر کو پہنچی تو اس نے خود کو جمیل بھیا اور چھمی کے دھاگوں میں اُلجھا ہوا پایا۔ عالیہ کے یہاں آنے سے قبل ہی چھمی نے اپنے ایثار کے بل پر جمیل بھیّا کو اپنا بنا لیا تھا اور وہ بھی بغیر کسی مزاحمت کے چپکے سے اس کے ہو گئے تھے۔ چھمی کو وہ گھڑی نہیں بھولتی جب جمیل بھیّا نے پہلی بار اُسے زور سے لپٹایا تھا۔ اُن کا لپٹانا اُسے بڑا اچھا لگا تھا۔ بات یہ تھی کہ جمیل بھیّا نے اُس سے کچھ روپے مانگے تھے اور اس نے اِنکار کیا تھا۔ اُس کے انکار پر جمیل بھیّا نے اُسے کچھ ایسی نظروں سے دیکھا تھا کہ اس نے سارے جمع رُپے جمیل بھیّا کو دے دیئے تھے اور پھر ——— جمیل بھیّا نے اُسے لپٹایا تھا۔

اس کے بعد تین برسوں تک چھمی نے ایک کپڑا بھی نہیں بنوایا۔ سارے پیسے جمیل بھیّا کی پڑھائی پر صرف ہو گئے۔ اس دوران چھمی رات کو روزان کے کمرے میں آنے لگی تھی۔ ایک مرتبہ وہ خود ہی ان کے پاس سیٹ گئی تھی اس پر جمیل بھیّا اٹھ کر بیٹھ گئے تھے۔ اُس رات انہوں نے اسے پیار کیا تھا۔

ایسی نہ جانے کتنی یادیں ہیں جنہیں چھمی نے سینے میں سینت کر رکھا ہے لیکن جمیل بھیّا نے ان باتوں کو اس طرح بھلا دیا ہے گویا وہ کبھی ہوئی ہی نہیں تھیں۔ اب وہ بی۔ اے ہو چکے ہیں اور گھر میں عالیہ بھی آگئی ہے۔ ان بدلے ہوئے حالات میں ان کے نزدیک چھمی کا وجود و عدم دونوں برابر ہیں۔ اب تو ہر طرف انہیں عالیہ بی بی ہی نظر آرہی ہیں۔

صفدر بھائی کے سامنے جمیل بھیّا عالیہ کو بالکل بونے معلوم ہوتے ہیں البتہ چھمی کے ایثار کو دیکھ کر اُسے بے تحاشہ تہمینہ آپا یاد آتی ہیں۔ وہ سوچتی ہے کہیں یہ چھمی بھی کوئی بے وقوفی نہ کر بیٹھے۔ لیکن اُسے بہت جلد معلوم ہو جاتا ہے کہ چھمی ایثار کی مورت نہیں۔ وہ محبت میں بدلے کی قائل ہے۔

"کبھی جو ہم سے محبت کرے گا ہم اس سے محبت کریں گے۔ یہ تو بدلہ ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے۔"

جمیل بھیّا بھی محبت میں بدلے کے قائل تھے اور ڈھیٹ اتنے کہ عالیہ سے اپنی ایک طرفہ محبت تک کا صلہ لے ڈالا۔ صبح جنگ پر جانے سے پہلے ان کا رات گئے عالیہ کے کمرے میں آنا ناول کے پلاٹ

کا ایک اہم واقعہ ہے۔ اپنے بازوؤں میں جکڑ کر پاگلوں کی طرح اُسے چومنے اور اپنے سینے میں جذب کرتے رہنے کے بعد جمیل بھیا جب عالیہ کو اُس کے بستر پر پھینک کر سیڑھیاں اُتر گئے تو نفرت سے بھری عالیہ اپنی بے بسی پر رو پڑی کہ وہ آخر کس بات کا بدلہ چکانے پر راضی ہو گئی تھی ——— وہ خود کو ملامت کرتے کرتے جانے کب سو گئی

آپا کی موت کے بعد اُسے جمیل بھیا کبھی اچھے نہیں لگے تھے۔ پہلی مرتبہ انہیں دیکھ کر اُس نے سوچا تھا۔

"کیا آپا کی شادی اس بدتمیز سے ہو رہی تھی۔ ارے وہ تو اس کے ساتھ چند دن بھی نہ جیتیں۔ کیا یہ وہی شخص ہے جس کا نام آپا کے ساتھ لے کر وہ خوش ہوتی تھی"

اور جب جمیل نے اس خیال سے کہ کہیں عالیہ اُسے تہمینہ کی موت کا ذمہ دار نہ سمجھتی ہو اپنی صفائی دینے کی خاطر صفدر کے خط کا ذکر کیا تو آپا کا راز افشا دیکھ کر اسے جمیل بھیا کی صورت سے نفرت ہو گئی تھی۔

جمیل اور عالیہ کا آپسی تعلق، زندگی کے تئیں عالیہ کے مخصوص ردِ عمل کی وجہ سے ناول میں منفرد ڈرامائی صورتحال کی حیثیت اختیار کر جاتا ہے۔ اس تعلق کو سمجھنے کے لئے ہمیں یہ یاد رکھنا ہوگا کہ عالیہ کا ردِ عمل بنیادی طور پر زندگی کے تئیں ہے جمیل کی ذات یا اُس کے جذبات کے تئیں نہیں۔ عالیہ کے نزدیک زندگی سے کٹ کر جذبہ بے معنی ہو جاتا ہے اور معاشرے میں مجہول ہستی بن جانے کے بعد فرد کی زندگی بے معنی ہو جاتی ہے اور جب یہ دونوں اپنے معنی کھو دیتے ہیں تو معاشرہ زندگی کی لاش پر جذبے کا کفن ڈال کر آگے بڑھ جاتا ہے۔

اس ہئیت کذائی کے بعد اتنی بھاری قیمت چکا کر ملنے والا مرد کا ساتھ عالیہ کے لئے قابلِ قبول نہیں ہے۔ حالانکہ حوا کی اور بیٹیوں کی طرح وہ بھی گوشت پوست کی جیتی جاگتی عورت ہے۔ اس کے بھی سینے میں دل دھڑک رہا ہے۔ وہ ان عورتوں میں سے بھی نہیں ہے جو اعصابی امراض کا شکار ہو کر جنس بے زار یا مرد بے زار ہو جاتی ہیں۔ عالیہ کو یہ گوارہ ہے کہ اس کے فطری تقاضے ناآسودہ رہیں لیکن وہ معاشرے کے ہاتھوں میں ایک کھلونا بن کر مجہول وجود بننے پر راضی نہیں ہوتی۔ عالیہ کی ذات میں فطرت کا جوش اور شعور و آگہی کا کرب باہم متصادم ہو کر اس کے اندر محشر برپا کرتے ہیں لیکن دیکھنے والا باہر سے یہی دیکھتا

ہے کہ سمندر کی سطح پر موجیں شانت ہیں۔ وہ اپنے اندر کی رستخیز کو اپنے ظاہر پہ اثر انداز ہونے نہیں دیتی یہی وجہ ہے کہ باہر کی دنیا یعنی معاشرے کے اُلجھاؤ سے اپنی ذات کو بچالے جاتی ہے۔

یہ سچ ہے کہ وہ جمیل بھیا کے لئے سچ مچ تعزیہ بن گئی تھی اور اسے دیکھ کر ان کی صورت پہ ماتم برستا تھا لیکن یہ جمیل بھیا ہی تھے جنہوں نے اس کے اندر یہ احساس جگایا تھا کہ سنگھار مرد سے محبت کرنے کی چغلی کھاتا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ عالیہ کے اندر ایک چور چھپا بیٹھا تھا جس کی وجہ سے وہ کبھی جمیل بھیا کے سامنے شرمندگی اٹھاتی تو کبھی کمزور پڑ جاتی اور جمیل بھیا ایسے موقعوں سے خوب فائدہ اٹھاتے۔ عالیہ اس وقت بہت شرمندہ ہوئی تھی جب اُس نے جمیل بھیا کو اولوں کی زد سے بچانے کی خاطر بے ساختہ چیخ کر اندر بھاگ آنے کے لئے کہا تھا اور جمیل بھیا کے طنز پر بے وقوفوں کی طرح بات بنا کر رہ گئی تھی۔

پہلی مرتبہ وہ کمزور اس وقت پڑ گئی تھی جب جمیل بھیا کی آنکھوں میں آنسو دیکھ کر وہ بوکھلا گئی تھی اور کچھ بات نہ کر پائی تھی۔ جمیل بھیا نے اس کا نام پکار کر اسے جھٹکے سے اٹھا لیا تھا اور اُسے ایسا محسوس ہوا تھا کہ کھڑکیوں کے دونوں پٹ بند ہیں اور اس کے ہونٹوں پر انگارے رکھے ہوئے ہیں۔ اس واقعے پہ عالیہ کا ردّعمل دو متضاد کیفیتوں پر مبنی ہے۔ پہلے وہ سسکیاں بھر بھر کر روتی ہے اور کہتی ہے ——
—— جمیل میرے جسم میں جو تم جادو کی سوئیاں چبھو گئے ہو اُسے اب کون سا شہزادہ آکر نکالے گا۔
روتے روتے جب اُس کا جی ہلکا پڑ جاتا ہے تو وہ اپنی بے وقوفی پر ہنسنے لگتی ہے —— حد ہے کبھی
—— کیا وہ آپا اور کُسم دیدی سے کچھ کم ہے —— ہونہہ پتہ نہیں وہ کیسے پاگل ہو گئی!
—— یہ متضاد ردعمل اس کے اندر چھپی ہوئی ہلچل کا غماز ہے!

عالیہ کے اندر جو چور چھپا بیٹھا ہے وہ بہر صورت سامنے آنا چاہتا ہے چاہے عالیہ آپا اور کُسم دیدی ہی کی صف میں کیوں نہ گِنی جائے لیکن آپا اور کُسم دیدی تو دور رہیں' عالیہ چھمی اماں تک بننے پر راضی نہیں۔ ناول میں پلاٹ کا ایک اور اہم واقعہ چھمی کی شادی کی تیاریوں کے دوران وقوع پذیر ہوتا ہے۔ اس واقعے کے ذریعے زندگی اور محبت کے تئیں عالیہ کا موقف پوری طرح کُھل کر سامنے آتا ہے اور عالیہ کی باطنی کشمکش فیصلہ کُن رُخ اختیار کر لیتی ہے۔ عالیہ بیٹھی چھمی کے دوپٹے میں کرن ٹانک رہی ہے کہ جمیل بھیا آتے ہیں۔

"اچھا تو جمی بی بی کا جہیز تیار ہو رہا ہے" وہ بات کرنے کی خاطر بولے۔

"ہاں جمیل بھیا! ابھی خیر ہے۔ خوب سوچ لیجئے"

"عالیہ" مارے غصّے کے جمیل بھیا ایک دم چپ ہو گئے۔ "تم مجھے چڑا کر خوش ہوتی ہو" چند لمحوں بعد وہ بولے تو اُن کی آواز میں لرزش تھی۔

"بھئی حد ہے، آپ تو ذرا سی بات پر ناراض ہوتے ہیں" وہ ہنسنے لگی۔ اُس نے سوچا کہ بات یوں ہی ہنسی میں ٹل جائے تو ٹھیک ہے پر جمیل بھیا تو سخت سنجیدہ ہو رہے تھے۔

"عالیہ"! انہوں نے پکارا

"ہوں" عالیہ نے سر تک نہ اٹھایا۔

"ذرا یہ دوپٹہ تو اوڑھ کر دکھا دو" ان کی آواز جذبات سے بھاری ہو رہی تھی۔

"کیوں"؟

"بس یہی دیکھنا چاہتا ہوں کہ تم دلہن بن کر کیسی لگو گی"

"آپ کی دلہن کے لئے بھی ایسا دوپٹہ ٹانک دوں گی"

"میری کوئی دلہن نہیں"

"کہئے تو آپ کی چار شادیاں کرا دوں"

"بیویوں کا کیا ہے۔ وہ تو بہت سی مل جائیں گی۔ مگر مجھے میری دلہن کبھی نہ ملے گی۔ تم میری شادی نہ کرنے کی زحمت کرو تو اچھا ہے"

جمیل بھیا کی آنکھوں میں ایسا دُکھ تھا کہ وہ ڈوب کر رہ گئی۔ اُس نے دونوں ہاتھوں سے دوپٹے کو اس طرح تان لیا جیسے اب سر پر ڈال لے گی۔ وہ اس وقت تو جمیل بھیا کی فرمائش ضرور پوری کر دے گی، جمیل بھیا اسے کس شوق سے دیکھ رہے تھے، پھر ایک دم جیسے وہ چونک پڑی۔ اس نے دوپٹے کو لپیٹ کر ایک طرف رکھ دیا اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگی۔ اگر آج اس نے یہ دوپٹہ اوڑھ لیا ہوتا تو پھر یہی دوپٹہ گھونگھٹ بن جاتا۔ وہ اس گھونگھٹ کو کبھی نہ اٹھا سکتی۔ یہ گھونگھٹ اس کی ممی کی آنکھوں

پر پردہ بن کر پڑ جاتا۔ اس گھر میں ایک اور بڑی بچی زندگی کی راہ پر بھٹکنے کیلئے جنم لے لیتی اور پھر ملک آزاد ہوتا رہتا۔

"تم دوپٹہ اوڑھنا چاہتی ہو مگر بزدل ہو" جمیل بھیا پھر آپے سے باہر ہونے لگے "جانے تم کس قسم کی لڑکی ہو"

"جمیل بھیا صاحب! آپ اپنی ماں کی زندگی سے عبرت حاصل کیجئے، کسی سیدھی سادھی عورت سے شادی کر لیجئے اور بس، وہ سب ہو جائے گی"۔

جمیل بھیا نے اسے غور سے دیکھا، شاید اس کے طنز کی گہرائی کو پار کر گئے تھے۔

ملک تقسیم ہوتا ہے۔ لوگوں کی وفاداریاں بدل جاتی ہیں۔ زمین پر کھینچی گئی ایک لکیر دلوں میں دراڑیں ڈال دیتی ہے۔ برعظیم پر قیامت ٹوٹتی ہے۔ اس کی حشر سامانیاں اچھے اچھوں کو دہلا کر رکھ دیتی ہیں۔ بدلے ہوئے حالات میں عام آدمی تک شعوری یا غیر شعوری طور پر زندگی کے تعلق سے اپنے نظریہ کا از سر نو جائزہ لیتا ہے۔ ترمیم و تنسیخ سے کام لیتا ہے اور ذرا سی دیر میں اُسے حالات کے نئے چوکھٹے میں بٹھانے میں کامیاب ہو جاتا ہے اب یہ اُفتاد اُس کی اچھی بری دیرینہ آرزوؤں، نیز جائز اور ناجائز خواہشوں کی تکمیل کا حیلہ بن جاتی ہے۔ ناول کا ہر کردار اس موقعے سے فائدہ اٹھاتا ہے اور ایسا کرنے میں چھمی اوروں کے مقابلے میں بہت آگے نکل جاتی ہے۔

عالیہ وہ واحد کردار ہے جو اپنے موقف پر اٹل ہے۔ وہ غرض کی باولی نہ پہلے تھی نہ اب ہے۔ اِن بدلے ہوئے حالات میں بھی اُس کا ذہنی رویہ اور اس کی عملی زندگی دونوں زندگی اور محبت کے تئیں اُس کے بنیادی موقف سے مطابقت رکھتے ہیں۔ وہ مملکتِ خداداد میں ڈاکٹر کی گرم جوشی کا جواب سرد مہری سے دیتی ہے کیوں کہ ڈاکٹر کی پیش قدمی میں جذبے سے زیادہ اُس کی وہ کاروباری حس کام کر رہی تھی جو ایک مہاجر لڑکی کی ذہنی حالت سے فائدہ اٹھانا چاہتی تھی۔

صفدر کے ملنے پر عالیہ کو آس بندھتی ہے کہ زندگی سے اس جذبے کے ٹوٹے ہوئے رشتے کو دوبارہ استوار کیا جا سکتا ہے۔ وہ کچھ ایسی کیفیت میں ڈوب جاتی ہے جیسے کسی دلہن کو پہلی بار اس کے دولہے کے کمرے میں لے جایا جا رہا ہو۔ اُس کے کانوں میں آندھیوں جیسی سائیں سائیں ہونے لگتی ہے۔ ذرا سی دیر میں اُس پر یہ بات کھلتی ہے کہ آنے والا ہے تو صفدر کا ہمشکل لیکن یہ وہ صفدر نہیں جو تہمینہ کی امانت کا بار اٹھا سکے۔

یہ شخص دراصل اُس مُطہر جذبے کے ساتھ کھلواڑ کرنے والے شکیل کا ہمزاد ہے جسے معاشرے نے اُس کے خلاف آخری حربے کے طور پر استعمال کرنے کی خاطر ابھی تک الگ رکھا تھا۔ صفدر اماں سے کہہ رہا تھا۔

"میں نے اپنی زندگی کی ڈگر کو بدل دیا ہے۔ دنیا تباہ ہوتی ہے تو ہو جائے مجھے کوئی مطلب نہیں۔ میں اب صرف دولت کماؤں گا۔ عیش کروں گا میں اب کار کوٹھی کے خواب پورے کروں گا۔ میں اب جیل نہیں جا سکتا۔ میں اب امپورٹ ایکسپورٹ کا لائسنس لینے کی کوشش کر رہا ہوں۔ بہت جلد مل جائے گا۔ چچی اب میں بڑا آدمی بن جاؤں گا۔ آپ مجھے قبول کر لیجئے"

صفدر کی اِس تبدیلی پر عالیہ کا خاموش ردِ عمل دنیا کی ہر اس عورت کی زندگی کا خُلاصہ ہے جو مرد کے معاشرے میں مجہول ہستی بن کر جینے سے انکار کرتی ہے اور اسی کے ساتھ جذبہ صادق کا رشتہ زندگی سے جوڑنے پر اصرار بھی کرتی ہے۔

"عالیہ کو ایسا محسوس ہوا کہ وہ بہت دور سے ریتیلے میدانوں میں سے چل کر آ رہی ہے۔ تھکن سے نڈھال، جنم جنم کی پیاسی۔ ارے کوئی تو اس کے حلق میں ایک قطرہ پانی کا ٹپکا دے"

عالیہ ایک مرتبہ پھر معاشرے کی سازش کا شکار ہونے سے بچ جاتی ہے اور یوں تہمینہ نے اپنی موت سے جس جذبے کی آن کو سنبھالا تھا اُسے اپنی زندگی میں ایک مرتبہ پھر رسوائی سے بچا لیتی ہے۔ وہ دونوں ہاتھ زور سے اپنے سینے پر باندھ کر دِل کو تھام لیتی ہے۔ جسے دیکھ کر آخری مرتبہ اُس کے دل نے اُمید باندھی تھی، اسے توڑنے کے لئے معاشرہ اسی شخص کو آخری حربے کے طور پر استعمال کر رہا تھا۔

پھوہڑ اور جاہل چھمی بھلا ان باتوں کو کیا سمجھے گی۔ وہ شکیل کی بیوی اور اُس کے بچوں کی ماں بن کر عالیہ کے سینے پر سے دھم دھم کرتی یہ کہتی گذر جاتی ہے کہ "بجیا میں نے آپ کو ہرا دیا، بجیا میں نے آپ کو ہرا دیا"

چھمی نے اپنی دانست میں عالیہ کو ہرایا ہے۔ وہ نہیں جانتی کہ وہ خود ہار گئی ہے اور معاشرہ اُس سے بازی لے گیا ہے۔ یہ درست ہے کہ عالیہ بھی ہاری ہے لیکن عالیہ کی ہار کسی کی فتح کا مژدہ نہیں سُناتی بلکہ اس کی ہار کے ساتھ مرد اور معاشرے کی بھی ہار ہو جاتی ہے۔ شکست کی یہ نوعیت عالیہ کے کردار کو عظیم کردار بناتی ہے اور دونوں کی ہار کے مابین پایا جانے والا فرق اسے چھمی کے مقابلے

ناول کے مرکزی کردار کی حیثیت عطا کرتا ہے۔

فکشن کے اوسط درجے کے فن پاروں میں مرد اور عورت کے رشتے کو ہار جیت کے رشتے کے روپ میں پیش کیا جاتا ہے فن کار اپنے تمام تر فنی وسائل کا ذخیرہ یہ دکھانے میں صرف کرتا ہے کہ جیت ہار سے ت کھا گئی۔ ایسی تخلیقات میں ہار کو ایثار کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔ آنگن میں اس رشتے کو بہت ملی وارفع سطح پر برتا گیا ہے۔ غالباً ہمارے فکشن کی تاریخ میں پہلی مرتبہ اس بنیادی معاشرتی رشتے کو صحیح عمرانی تناظر میں دیکھنے اور اس کے افسانوی امکانات کو بروئے کار لانے کی کامیاب کوشش کی گئی ہے۔

مرد، عورت سے جیتے یا عورت مرد سے، بہردوصورت میں ہار دونوں کی ہوتی ہے۔ اول الذکر واقعہ، پدری نظامِ معاشرہ میں پیش آتا ہے تو موخر الذکر مادری نظامِ معاشرہ میں۔ پدری نظام میں مرد اتنا بے حس ہو جاتا ہے کہ وہ اپنی ہار کا احساس تک کھو دیتا ہے۔ مادری نظام میں یہ بے حسی عورت کے حصے میں آتی ہے۔ اپنے اپنے نظام میں مرد اور عورت نہ صرف خود کو حق بجانب سمجھتے ہیں بلکہ فریقِ مخالف سے جبراً اس کا اعتراف بھی کرواتے ہیں کہ وہ حق بہ جانب ہیں ——— عالیہ کا کردار مرد اور مرد کے معاشرے کو اس کی شکست کا احساس دلاتا ہے: ——— عالیہ کی عظمت کا اعتراف دراصل اپنی شکست کا اعتراف ہے۔ شاید اسی لئے آج تک ہم نے کبھی کھل کر اس کی عظمت کا اعتراف نہیں کیا؛ اسے چھپی کے سائے ہی میں دیکھتے رہے! ●●

خود نوشت

اخترالایمان

# ...... اس آباد خرابے میں

## نواں باب

دلی کے ادبی حلقوں سے میں کوئی خاص واقف نہیں تھا۔ میرے علم میں کوئی قابل ذکر ادبی حلقہ تھا بھی نہیں۔ شاعری چونکہ محض ایک تفننِ طبع کا ذریعہ تھی اس لئے اس سے وہ سنجیدگی والبستہ ہی نہیں تھی جس سے تخلیقی کام کا بڑا گہرا رابطہ ہے۔ ویسے بھی دلّی میں آنے کے فوراً بعد کے چار سال تو مؤیدالاسلام کی چار دیواری میں گذر گئے۔ فتح پوری سکول کے دو سال محنت مشقت اور بھاگ دوڑ میں نکل گئے۔ جب کالج میں پہنچا تو مطلع تھوڑا صاف ہوا۔ میرا دوستوں کا حلقہ بڑھا اور دلّی کے ایسے قدیم خاندانوں کے لڑکوں سے رابطہ ہوا جن کے گھروں میں علم اور ادب کا چرچا تھا۔

دلی کے معروف اساتذہ جن کے نام کانوں میں پڑے تھے وہ گنتی کے تھے جیسے نواب سائل استاد بیخود، پنڈت امرچند ساحرؔ، آغا شاعر قزلباش، استاد حیدر دہلوی، بہزاد لکھنوی، پنڈت زتشی اور غافل ہرنالوی۔ اسی طرح کے اور بھی کچھ نام تھے جو اس وقت میرے ذہن میں نہیں۔ ان اساتذہ سے میرا کوئی تعارف نہیں تھا البتہ ان کے شاگردوں کو اکثر دیکھتا تھا کچھ سے تعارف بھی تھا۔ کالج کی زندگی کے آغاز میں جب میں دریا گنج میں اٹھ آیا تھا روز ایڈورڈ پارک سے گذر کر جانا ہوتا تھا وہاں ان اساتذہ کے شاگردوں کو اکثر دیکھتا تھا ایک بار رُک کر سنا۔ فی البدیہہ شعر گوئی کا مقابلہ ہو رہا تھا۔ مجھے مشاعروں میں بھی جانیکا شوق نہیں تھا ورنہ اکثر کا کلام سن لیا ہوتا جو چھپتے تھے ان کو تو تھوڑا بہت پڑھا ہی تھا غافل ہرنالوی کے ایک شاگرد تے ایک مرتبہ ان کا شعر سنا

پہنچے جرأت خواب میں ان کے مکان پر
سوئے زمیں پر آنکھ کھلی آسمان پر

وہ پرواز تخیل کی داد چاہتے تھے۔ میری زبان سے جل جلالہ نکلا۔

ایک بار رات کو چاندنی چوک سے گذر رہا تھا۔ گھنٹہ گھر کے قریب پہنچا تو دیکھا ٹاؤن ہال کے باہر لوگوں کا ٹھٹھ لگا ہوا ہے اور کچھ لوگ ایک شخص کو سہارا دے کر گاڑی سے اتار رہے ہیں۔ اس شخص کے سر اور ڈاڑھی کے بال نمایاں تھے۔ وہ نشہ میں وحشت تھا۔ بعد میں پتہ چلا وہ جگر تھے۔ ان دنوں وہ بہت پیتے تھے بعد میں چھوڑ دی تھی۔ جگر صاحب سے میری ملاقات اس وقت ہوئی جب میں ایم۔ اے کے لئے علیگڑھ یونیورسٹی گیا۔ وہ اکثر رشید احمد صدیقی کے پاس آتے تھے اور ان کے ساتھ نشست رہتی تھی۔ رشید صاحب کے یہاں اکثر بزرگ لکھنے والے اور فنکار آتے رہتے تھے اور رشید صاحب مجھے اور ادب سے دلچسپی رکھنے والے لڑکوں کو بلوا لیتے تھے۔ مولانا حسرت موہانی سے بھی وہیں ملا تھا۔

نواب سائل کے تلامذہ میں میرے ایک دوست نہال سیوہاروی تھے۔ ایک بار بہت اصرار کیا چلو تمہیں استاد سے ملائیں۔ سائل صاحب ان دنوں چلنے پھرنے سے معذور ہو گئے تھے۔ رکشا میں بیٹھے رہتے تھے۔ جہاں جانا ہوتا تھا ملازم لے جاتا تھا۔ اکثر شام کو جامع مسجد کے چوک میں مولوی سمیع اللہ کی دکان کے سامنے رکشا کھڑی کر دی جاتی تھی جسے ان سے ملنا ہوتا تھا جا کر مل لیتا تھا۔

مولوی صاحب سے مجھے بھی نیاز حاصل تھا۔ بڑے مزے کے آدمی تھے۔ ان کی کتابوں کی دکان تھی۔ دوستوں سے ملنے کا ٹھکانہ بھی تھا۔ کبھی کبھی میں بھی ادھر چلا جاتا تھا۔ ایک روز وہاں نہال سیوہاروی مل گئے اور مجھے سائل صاحب سے ملوانے لے گئے اور تعارف کرانے کے بعد مجھ سے کچھ سنانے کے لئے کہا جو اس وقت یاد تھا میں نے پڑھ دیا۔ جب تک پڑھتا رہا سائل صاحب چپ بیٹھے سنتے رہے۔ میں سنا چکا تو میری طرف دیکھ کر مسکرائے اور کہا۔

"میاں اچھا کہتے ہو مگر ہمارے ڈھب کا نہیں کہتے"

انہوں نے جس طرح کہا مجھے اچھا لگا خاص طور پر لفظ "ڈھب" اس "ڈھب" نے کئی بار بڑا ہنگامہ کھڑا کیا ایک بار سنسکرت ہائی سکول میں ایک ادبی نشست ہوئی۔ میں بھی اس میں شامل ہوا۔ کچھ بزرگ لکھنے والے بھی تھے۔ پنڈت امیر چند ساحر، خواجہ حسن نظامی اور احسن صاحب۔ اور بھی شاعر تھے جن کے نام

اس وقت ذہن میں نہیں ۔ میں نے ایک نظم پڑھی عنوان اس وقت ٹھیک سے یاد نہیں ۔شاید "موت" تھی ۔ نظم سن کر امرچند ساحر بگڑ گئے ۔

"یہ لونڈے معلوم نہیں کیا شاعری کرتے ہیں ۔ ورڈز ورتھ اور ٹینی سن پڑھ پڑھ کے شاعری کرنے لگتے ہیں"

ساحر صاحب کی ٹیگور سے لمبی ڈاڑھی تھی اور قد شاید ٹیگور سے نکلتا ہوا ۔ ویسے بھی سن رسیدہ تھے ۔ ان سے سنجیدگی کی توقع تھی ۔ میں احتراماً نہیں بولا مگر خواجہ حسن نظامی الجھ گئے میری طرف سے

"کیا ہرج ہے لڑکے اسی طرح تو سیکھتے ہیں بڑے لکھنے والوں سے تو استفادہ کرنا ہی چاہیئے ۔ اسی طرح تو نئے خیالات اور رجحانات ادب میں آتے ہیں"

دو بزرگوں کی جرح دلچسپ تھی مگر میں وہاں سے نکل آیا ۔ ایک بار شاہد احمد دہلوی سے ملنے ان کے گھر گیا ۔ صبح کا وقت تھا ۔ وہ ریاض کر رہے تھے ۔ وہ چتلی قبر پہ رہتے تھے ۔ میں بغیر ملے ہی پلٹ آیا ۔ شاہد احمد بہت اچھا گاتے تھے ۔ فن موسیقی باقاعدہ سیکھا تھا ۔ اور فنونِ لطیفہ سے بھی دلچسپی تھی ۔ سٹیج پر ڈراموں میں کام بھی کرتے تھے ۔ لکھتے بھی تھے ۔ مولوی نذیر احمد کے خاندان سے تھے ۔

پلٹتے وقت بلکل خالی الذہن تھا ۔ جامع مسجد کے چوک میں پہنچا تو خیال آیا استاد بیخود سے ملا جائے ۔ حالانکہ میں ان کا یا ان کی شاعری کا دلدادہ نہیں تھا مگر وہ بھی نواب سائل کے پیر بھائی تھے ۔ سائل سے ملے تو بیخود سے کیوں نہیں ؟ وہ وہیں پاس ہی کی گلی میں رہتے تھے ۔ اندر ڈیوڑھی میں گھسا تو گالیوں کی آواز آرہی تھی ۔ مغلظات بک رہا تھا کوئی ۔ اندر جانے کی ہمت نہیں ہوئی ۔ بعد میں کسی نے بتایا بیخود غصہ میں ہوں تو گالیاں بہت بکتے ہیں ۔

بہت پیدل چلنا میری عادت میں شامل ہے ۔ ان دنوں تو بس چلتا ہی رہتا تھا ۔ لمبی لمبی سیر کرتا تھا ۔ راتوں کے سناٹے میں دلی کے سنسان سڑکوں پر گھومتا رہتا تھا ۔ رات گئے جامع مسجد کے چوک میں جا کر کباب روٹی کھاتا تھا ۔ سڑک کے کنارے کبابیوں کی دکانیں تھیں انہیں میں ایک پشاوری کباب بنانے والا تھا ۔ وہاں خاص طور پر جاتا تھا ۔ ان دنوں مجھے دوستوں سے گپ لڑانے کا بڑا چسکا تھا ۔ دفتر کے بعد کوئی نہ کوئی مل جاتا تھا اور میرے کمرے کا وہ راستہ جو منٹوں میں طے ہونا چاہیئے تھا گھنٹوں میں طے ہوتا تھا ۔ جو دوست یا واقف کار راستے میں ملے اس سے تھوڑی دیر رک کر بات کرنا ضروری تھا ۔ ایک بار معلوم

وا دلی میں ایک ادبی حلقہ بھی ہے جہاں شاعر اور ادیب اپنی اپنی تخلیقات پڑھتے ہیں۔ یہ نشست ہفتہ میں ایک بار خواجہ شفیع کے مکان پر ہوتی ہے۔

اس نشست کا علم بالکل اتفاقی طور پر ہوا تفصیل اس کی یوں ہے۔ خواجہ شفیع کے والد خواجہ عبدالمجید فرہنگ سنداور مستحق طالب علموں کو سات روپئے مہینہ کا ایک وظیفہ دیتے تھے۔ میں نے سوچا میں ضرورت مند بھی ہوں اور مستحق بھی مجھے یہ وظیفہ مل سکتا ہے اور میں خواجہ عبدالمجید سے ملنے چلا گیا۔ جامع مسجد سے چتلی قبر کی طرف جائیں تو الٹے ہاتھ کو ایک گلی پڑتی تھی وہ جگہ غالباً کلاں محل کہلاتی ہے۔ میں اس وظیفہ کے لئے ان سے ملنے گیا۔ وہ وظیفہ تو مجھے نہیں ملا مگر یہ خبر ضرور ملی کہ وہ ادبی نشست اسی مکان میں ہوتی ہے اور میں اس میں شریک ہونے لگا۔

خواجہ شفیع کی نشست میں بزرگ لکھنے والوں میں سے میں نے کبھی کسی کو وہاں نہیں دیکھا۔ زیادہ تر لکھنے والے نئے اور غیر معروف تھے جیسے نخشب جارچوی، صابر دہلوی، بسمل شاہجہاں پوری، اور فیض جھنجھانوی فیض جھنجھانوی خواجہ شفیع کے بہت پسندیدہ شاعر تھے۔ یوں اور شعرا بھی آتے تھے مگر ان میں سے کسی کا نقش یا نام میرے ذہن میں نہیں۔

خواجہ شفیع بڑے شکیل اور نرم گفتار آدمی تھے۔ ایک خاص انداز میں داد دیتے تھے جس میں دلی کی مرتی ہوئی تہذیب اور اس کا سارا حوصلہ شامل ہوتا تھا۔ خواجہ صاحب شاعرانہ انداز کی نثر لکھتے تھے اور بڑے مزے میں پڑھتے تھے۔ میں نے جو نظمیں ان دنوں کہی تھیں وہی سناتا تھا "موت" پڑھی تو صابر دہلوی نے داد دی

"کیا پڑھتے ہو رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں"

"اور کیا کھڑا ہوتا؟" میں نے پوچھا۔

خواجہ صاحب گردن جھکا کر مسکرانے لگے۔

جس زاویۂ نگاہ سے میں شاعری کو دیکھتا تھا یا دیکھنا چاہتا تھا اس وقت تک دلی لکھنؤ میں اس کا کوئی رواج نہیں تھا۔ دلی کے وہ اساتذہ جن کے نام میں نے کہیں پیچھے لئے ان کے اپنے اپنے حلقے تھے اور ان کی شاعری کا سارا زور وہیں ختم ہوجاتا تھا۔ میں جب اپنی نظمیں پڑھتا تھا تو سننے والوں کی آنکھوں میں اس پر اعتبار اور اس کا وقار کم اور استفسار زیادہ نظر آتا تھا۔

ادب کے اس حلقہ میں سب سے اہم نام میرے خیال میں شاہد احمد دہلوی کا ہے۔ وہ ہنتا

ساقی نکالتے تھے اور نئے لکھنے والوں کی بہت ہمت افزائی کرتے تھے۔ نئے خیالات اور نئی تحریر
فروغ دینے میں ان کا بڑا ہاتھ تھا۔ ادیبوں کی مشکلات میں ان کے بہت کام آتے تھے۔ جب م
پہلا مجموعہ چھاپنے کا خیال آیا اور ان سے ذکر کیا تو انھوں نے پیشگی پیسے دیدیئے ۱۹۴۲ء
کے نام سے چھاپا بھی مکتبہ ساقی ہی نے۔ انہیں ہر طرح کے فن سے دلچسپی تھی اور بڑے مزے کی باتیں
تھے۔ ایک بار میں ان سے ملنے دفتر گیا۔ دفتر کھاری باؤلی میں تھا۔ کمرہ میں داخل ہوا تو دیکھا ان کا
کی طرف ہے شیروانی اتار کر دیوار پر لٹکا رہے ہیں اور دبی زبان میں کسی کو برا بھلا کہہ رہے ہیں۔ پلٹ
میں کھڑا ہوں۔ بڑے زور سے ہنسے۔

"کیا ہوا شاہد بھائی" میں نے پوچھا۔

"یہ مادر پدر آزاد دو ٹکے کا بندر ستیا رکھی....."

"کیا کیا اس نے ؟"

"آنا ہے تو جانے کا نام ہی نہیں لیتا لیس لگا کے بیٹھ جاتا ہے ا
آگیا۔ میں نے جان چھڑانے کے لئے کہہ دیا میر کبھی آئیے میں اسی وقت مہرولی جا رہا ہوں۔ کہنے لگ
بھی مہرولی نہیں دیکھی۔ قطب کی لاٹھ کا بڑا نام سنا ہے۔ میں جھوٹ بول کے پھنس گیا اور
بارہ بارہ چوبیس کوس کی دوڑ ہو گئی۔"

پھر قہقہہ مار کر ہنسے۔ تقسیم ملک کے بعد کراچی چلے گئے تھے۔ میں ان سے ملنے وہاں گیا
کے حالات جان کر بہت تکلیف ہوئی تھی۔

ان دنوں اجمیری دروازے سے باہر کا علاقہ بیرونِ شہر میں شمار ہوتا تھا۔ اس میں ج
بھی شامل تھا۔ ایک وقت آیا میونسپلٹی نے اپنے کسی فیصلہ کے تحت یا شہر والوں کی مانگ
کو علاقہ بدر کر دیا۔ ان دنوں وہ جامع مسجد کے عقبی بازار میں آباد تھیں جیسے چاوڑی بازار
بازار جامع مسجد سے لیکر قاضی کے حوض اور اس کے برابر سرکی والان سے لے کر فتح پوری
پھیلا ہوا تھا۔ سرکی والان ہیجڑوں کا بازار تھا۔ وہ بھی طوائفوں کی طرح پیشہ کرتے تھے
پرستی سے دلچسپی تھی ان کے پاس جاتے تھے باقی عورتوں کا بازار تھا۔ فتح پوری کے آس پاس ب
بنے ہوئے تھے وہ بھی ایک طرح سے عورتوں کے اڈے ہی تھے۔

مریک کالج کے سامنے سے جو سڑک نیاریوں کے محلے اور پھر اسٹیشن تک جاتی تھی اس کا نام گیرسٹن بسٹن (جی۔بی) روڈ تھا۔ ہیجڑوں کا کیا ہوا وہ مجھے نہیں معلوم مگر طوائفوں کو چاوڑی بازار اور دوسرے علاقوں سے نکال کر جی۔بی۔روڈ پر بسا دیا گیا اور اب چاوڑی بازار کی جگہ جی۔بی۔روڈ جنس کی خرید و فروخت کا بازار بن گیا۔ میں نے کہیں ذکر کیا ہے کہ میں کالج کے تعلیم بالغان کے مرکز میں بھی کام کرتا تھا۔ جس کی جماعتیں عریک کالج میں ہوتی تھیں۔ ایک شام میں جب کالج سے نکلا تو بسمل شاہجہاں پوری مل گئے مجھے دیکھ کر مسکرائے اور کہا

"اچھا تو آپ بھی یہاں آتے ہیں"؟

"ہاں" میں نے جواب دیا۔ جب میں نے ہاں کہا میرے ذہن میں تعلیم بالغان کا مرکز تھا اور ان کے ذہن میں بازار حسن۔ ہم مشرب سے مل کر ہر شخص بہت خوش ہوتا ہے۔ کہنے لگے آئیے آپ کو ایک جگہ لے چلیں۔ میں سمجھ گیا تھا چوک کہاں ہوئی ہے مگر میں نے کوئی پھر مجیر یا کوئی وضاحت نہیں کی اور ان کے ساتھ چلا گیا۔ وہ مجھے ایک مکان میں لے گئے۔ یہ ان کی محبوبہ کا گھر تھا۔ اچھی دیدہ زیب مستعلیق سی عورت تھی بسمل نے میرے تعارف کے بعد کچھ سنانے کی فرمائش کی اور اس نے ایک غزل اقبال کی اور ایک اور کسی کی غزل سنائی ہو سکتا ہے بسمل کی ہو۔ کچھ دیر بیٹھ کر میں نے اجازت چاہی۔ نکل رہے تھے کہ سامنے کے مکان میں ایک چھوٹے سے قد کی خوش شکل لڑکی دکھائی دی۔ بسمل نے بتایا اس کا نام لکشمی ہے۔ الموڑے کی رہنے والی ہے۔ شعر بھی کہتی ہیں۔ بہت سے شعراء اس کے یہاں آتے ہیں۔ وغیرہ وغیرہ۔ مجھے اچھی لگی تھی ایک دو روز کے بعد میں اس کے یہاں گیا۔ اس نے دو تین غزلیں سنائی جن میں فن موسیقی کی کوئی جھلک نہیں تھی۔ تھوڑی سی مشق کے بعد کوئی بھی اس طرح اور ویسا گا سکتا ہے۔ دراصل یہ شرط میونسپل کارپوریشن کی لگائی ہوئی تھی۔ کیوں؟ مجھے نہیں معلوم مگر جی۔بی۔روڈ پر بسنے والی عورتوں پر یہ پابندی لگادی تھی کہ وہ گا بجا سکتی ہیں پیشہ نہیں کر سکتی اس بات میں کتنی صداقت تھی وہ بھی میں نہیں کہہ سکتا۔ ایسا میں نے سنا تھا۔ اس بات میں کتنی صداقت تھی یا نہیں وہ اپنی جگہ پر مگر ایسا کرنے سے لڑکیوں میں فنکار اور محض پیشہ ور کا فرق پیدا ہو جاتا تھا۔ اس فرق سے ان کی فیس میں بھی کمی بیشی ہو جاتی تھی۔

مختصر یہ کہ پیشہ وہاں ہوتا تھا مگر گانے کی آڑ میں۔ میں نے غزلوں کے بعد مطلب کی بات کی مگر اس رات وہ خالی نہیں تھی اس نے ایک دوسری لڑکی سے ملوایا۔ کہا یہ اس کی بہن ہے ابھی الموڑے سے آئی ہے راجکماری

دوسرا مضمون تھا "ہوا" مگر وہ شائع ہوا تھا "کفارہ" کے بعد" (سید مختار اکبر "سید صاحب")

"شاہد احمد دہلوی "کفارہ" کے بارے میں بتاتے ہیں: یہ لکھنے والے کا پہلا افسانہ تھا۔"

("کہنے کی باتیں" مشمولہ "آئینۂ حیرت")

## ۳۔ رفیق حسین اور شاہد احمد دہلوی

مشرف احمد نے رفیق حسین کے بھتیجے میجر جنرل (ریٹائرڈ) سید شاہد حامد کا جو بیان نقل کیا ہے اس کے مطابق "کفارہ" لکھنے سے پہلے رفیق حسین کی ملاقاتیں شاہد احمد دہلوی سے ہو چکی تھیں اور

"شاہد احمد دہلوی سے دو چار ملاقاتوں میں سید رفیق حسین نے شکار کے بعض واقعات ان کو سنائے اور کچھ جانوروں کی نفسیات وغیرہ بھی زیر بحث آئی۔ شاہد احمد دہلوی نے انھیں مشورہ دیا کہ ان تجربات کو اگر وہ افسانے کی صورت میں لکھ دیں تو یہ اردو ادب میں ایک نئی چیز ہوگی، اور وہ انہیں اپنے رسالے "ساقی" میں شائع کر دیں گے۔ سید رفیق حسین نے اس پر یہ عذر پیش کیا کہ وہ اردو نثر لکھنے پر قادر نہیں ہیں اور اردو انہیں واجبی سی آتی ہے۔ شاہد احمد صاحب نے ان سے کہا کہ وہ اس کی پروا نہ کریں۔ نثر وہ [شاہد] خود ٹھیک کر لیں گے۔" ("شاہ حسین حقیقت اور ان کا خاندان")

شاہد احمد دہلوی کا بیان ہے کہ "کفارہ" وصول ہونے سے پہلے انہوں نے رفیق حسین کا نام "کبھی نہیں سنا تھا۔" ("کہنے کی باتیں")

## ۴۔ "آئینۂ حیرت" کی ترتیب

۱۹۴۴ء میں رفیق حسین کے افسانوں کا مجموعہ "آئینۂ حیرت" تیار تھا۔ ۵ مارچ کو شاہد احمد دہلوی نے اس کا تعارف لکھا اور اس میں بتایا کہ کوئی چار سال قبل یعنی ۱۹۴۰ء کے قریب ان کو رفیق حسین کا پہلا افسانہ "کفارہ" ملا تھا۔ ("کہنے کی باتیں")

اختر حسین رائے پوری بتاتے ہیں کہ افسانوں کے اس مجموعہ کو:

"پہلی مرتبہ ..... پڑھنے کا اتفاق مجھے ۱۹۴۱ء میں ہوا جب میں یورپ سے فارغ التحصیل ہو کر لوٹا اور دہلی میں دو تین دن کے لئے شاہد احمد صاحب کے دولت کدے پر ٹھہرا۔ ان کے اصرار پر جب میں کتاب کے مسودے کو پڑھنے بیٹھا....." ("حیوان اور انسان") یعنی ۱۹۴۰ء اور ۱۹۴۱ء کے دوران "آئینۂ حیرت" کے افسانے لکھے جا چکے تھے اور مجموعے کی صورت میں مرتب ہو کر شاہد احمد

کے پاس موجود تھے۔

## ۵۔" آئینۂ حیرت " کی اشاعت

" ۱۹۴۴ء ساقی بک ڈپو سے ان کے افسانوں کا مجموعہ " آئینۂ حیرت " کے نام سے چھپا۔ (اداریہ " نیا دور ") یعنی یہ مجموعہ رفیق حسین کی وفات سے (اگلوس کا سال ۱۹۴۶ء ہے) دو سال پہلے شائع ہو گیا تھا

الطاف فاطمہ رفیق حسین پر اپنے مضمون میں بتاتی ہیں کہ مرض الموت میں

" انہیں اپنے افسانوں کے مجموعے کا شدید انتظار تھا جو چھپ رہا تھا "

اور یہ بھی کہ رفیق حسین کی وفات کے بعد

" اماں (سیدہ ممتاز جہاں بیگم) گھر واپس آگئیں اور دس پندرہ دن کے بعد " آئینۂ حیرت " کی ایک جلد ممانی جان (بیگم رفیق حسین) نے ان کے پاس بھیجی جو چھپ کر آگئی تھی "۔ (" خزاں کے رنگ ") یعنی " آئینۂ حیرت " کی اشاعت اور رفیق حسین کی وفات میں دو سال سے بہت کم کا فصل تھا اور کتاب ان کی وفات کے بعد شائع ہوئی۔

## ۶۔" فسانۂ اکبر " وغیرہ کا زمانۂ تحریر

" نیا دور " کے اداریہ میں لکھا گیا ہے:

" نیا دور " کے اس شمارے میں ہم رفیق حسین کی بہت سی غیر مطبوعہ کہانیاں پیش کر رہے ہیں یہ کہانیاں اس دور سے تعلق رکھتی ہیں جب رفیق حسین نے لکھنا شروع کیا تھا "۔ یعنی یہ کہانیاں ۲۷-۲۸ء میں لکھی گئیں۔

ان کہانیوں میں " فسانۂ اکبر " بھی شامل ہے جس کی تمہید میں رفیق حسین بتاتے ہیں:

" ۳ جون ۱۹۲۴ء سے یکم جولائی ۱۹۲۴ء تک میں لاپتہ رہا تھا۔ اس عرصے میں جہاں میں رہا اور جو کچھ مجھ پر گذرا ہے اس افسانے میں تحریر ہے "۔

## ۷۔ دوسرے رسالوں میں رفیق حسین کی تحریریں

رفیق حسین کے ایک افسانے کے بارے میں شاہد احمد دہلوی بتاتے ہیں:

" افسانوی ادب کے محترم نقاد مولانا صلاح الدین احمد نے " ادبی دنیا " کے ادبی جائزے میں کئی صفحات میں اس افسانے کی خوبیوں کو اجاگر کیا "۔

عمدہ لکھنے والوں کی تلاش اور ان سے لکھوانے کے معاملے میں مولانا صلاح الدین احمد بھی ید احمد دہلوی سے کم نہ تھے۔ کیا انہوں نے رفیق حسین سے بھی اپنے پرچے کے لئے کچھ لکھوایا تھا؟

●

مندرجۂ بالا باتوں کی تحقیق کچھ بہت دشوار نہیں ہے۔ سید رفیق حسین کے خاندان کے لوگ ود ہیں ان کے علاوہ بھی ایسے لوگ مل جائیں گے جن کی رفیق حسین سے ملاقات رہی ہو۔" ساقی " بی دنیا" اور اس زمانے کے دوسرے رسالوں کی فائلیں مل جاتی ہیں۔ ان کی مدد سے خود رفیق حسین اور ان کے بارے میں دوسروں کی تحریروں کو اکٹھا اور ان کے زمانۂ اشاعت کو متعین کیا جا سکتا ہے رفیق حسین کی وفات کو ابھی پچاس سال بھی نہیں ہوئے ہیں۔ ادبی تحقیق کے حساب سے یہ پرانی بات نہیں ہے اور ابھی رفیق حسین کے محقق کے لئے راست ماخذوں تک پہنچنا آسان ہے۔ زمانہ گذرنے کے ساتھ ان پر تحقیقی کام دشوار ہوتا جائے گا۔

●●

شمس الحق عثمانی

# آئینۂ حیرت کے لشکارے

سید رفیق حسین (م ۱۹۴۶ء) کا خلق کردہ آئینہ، حیرت نصف صدی کے سرد و گرم دیکھنے کے باوجود تا حال (۱۹۹۳ء) قابل دید چلا آتا ہے (۱، ۲) کیونکہ اس کی تشکیل میں فکر و فن کی وہ تابندہ قوتیں بروئے کار آئی ہیں جو نہ صرف نووار دان بساط ادب بلکہ ان پختہ کار و نیم پختہ کار ادیبوں کے لیئے بھی مشاہدہ، فکر، زبان اور بیان کی راہیں حقیقتاً روشن کر سکتی ہیں جنھوں نے صرف اپنی ہی روشنی طبع کو کافی وشافی سمجھ کر اسے اپنے لیئے اک بلائے بے درماں نہیں بنالیا ہے۔

"چند سال ہوئے ممانی جان لاہور آئیں تو انھوں نے کہا اے بیٹا ہمیں شالامار تو دکھادو۔ شالامار کو انھوں نے جس انداز سے دیکھا، میں حیران رہ گئی۔ ایک ایک پتھر ایک ایک جوڑ کو دیکھا جالیوں کی تراش خراش، بارہ دری اور نہر کے ہر ہر زاویے کی فنکارانہ درستگی کو سمجھا، پہچانا اور اس میں کھو کھو گئیں۔ کبھی وہ چلتے چلتے رک جاتیں، کھڑے ہو کر سوچتیں ...

"بھئی آپ کو تو شالامار دکھا کر دل خوش ہو گیا۔ بس ایسے ہی انسان کو ایسی جگہوں پر آنا چاہیئے۔" میں نے کہا ...

تو پھر روش کے سبزے پر ان کے قدم ٹھٹکے۔ "ارے ہم کیا بیٹا! یہ سب اس شخص (سید رفیق حسین) کا صدقہ ہے بیٹا۔ تمہارے ماموں نے ہمیں باقاعدہ تربیت دی تھی۔ تاج محل، لال قلعہ، چتوڑ گڑھ کے قلعے، اجمیر اور راجپوتانہ کے کھنڈر اور مندر، جو بھی دکھایا اس کی اینٹ اینٹ سے واقف کروادیا اور اسی زمانے کو لاکر سامنے کھڑا کردیا، برجی برجی میں لے گیا، ہر ہر جگہ کے وہ وہ منظر بیان کیئے کہ بیٹا ہم تو بیان بھی نہیں کرسکتے۔ میں تمہیں بتاؤں وہ شخص تو ہمیں جھنجھوڑ جھنجھوڑ ڈالتا تھا

---

(۱) "میں نے رفیق حسین کا مجموعہ نور بار پڑھا ہے۔" آصف فرخی۔ سوغات ستمبر ۹۲ء ص ۱۲۴۔

(۲) سید رفیق حسین کے افسانوں کا مجموعہ "آئینہ، حیرت" کے نام سے پہلی بار سنہ ۱۹۴۲ء میں ساقی بک ڈپو، دلی، نے شائع کیا۔ یہی مجموعہ اپریل سنہ ۱۹۵۲ء میں "گوری ہو گوری" کے نام سے اردو اکیڈیمی سندھ، کراچی سے شائع ہوا۔ تیسری بار اس مجموعے کا نام "شیر کیا سوچتا ہوگا؟" رکھا گیا جو شاید سنہ ۷۰ اور ۷۵ء کے دوران رام پور سے شائع ہوا تھا۔ راقم کے پیش نظر مجموعے کا دوسرا ایڈیشن ہے جس میں مندرجہ ذیل افسانے شامل ہیں۔ (۱) کفارہ (۲) کلوا (۳) بیرو (۴) گوری ہو گوری (۵) آئینہ حیرت۔ (۶) ہر فرعونے را موسیٰ (۷) شیریں فرہاد (۸) بے زبان۔ اس مجموعے کی کتابت و طباعت خاصی ناقص ہے۔ کتاب میں رموز اوقاف بہت غلط ہیں۔ راقم نے اقتباسات میں انھیں درست طور پر لگانے کی کوشش کی ہے۔

اے بیگم غور سے دیکھو! ہر چیز تمہارے سر پر سے گذر رہی ہے، ارے لپنے اندر لے جاؤ ان کو!
اے بیگم ان میں ڈوب کر دیکھو!

"اے بیٹا ہم شل ہو جاتے تھے، ان کے ساتھ ایسے مقامات دیکھ کر۔" پھر انہوں نے میری بانہہ پکڑ لی۔

"سعا بیٹا تم نے اتبارا ماموں عجیب و غریب تھا۔ وہ مٹیوں سے کھیلتا تھا، تاریخ و ادب پڑھتا، فلسفہ گھونٹتا تھا، بچوں کی طرح ذرا سی بات پر خوش ہوتا اور رو دیتا۔ اس کا دل موم کا بنا ہوا تھا۔۔۔"
(خزاں کے رنگ از الطاف فاطمہ)

رفیقہ حیات کی زبانی بیان شدہ ان صفات کے توسط سے (یا ان سے کلیتاً قطع نظر کرتے ہوئے بھی رفیق حسین کے افسانوں کو، نادیدہ، بہ نظر غائر، دیکھیں تو کھلتا ہے کہ ارض و سما کے عمیق مشاہدے کے خوگر اک فلسفیانہ ذہن نے لپنے تجربہ و تخیل کو انتہائی جزرسی کے ساتھ، ایسے متحرک و معنی خیز مناظر میں ڈھال دیا ہے جو فطرت، انسان اور حیوان کی خارجی و باطنی ہمہ رنگی سے شرابور ہیں۔

افسانہ کفارہ کا ایک منظر نگاہ جما کر دیکھیں تو اس میں رفیق حسین کے اسلوب اور بنیادی سروکار کے کئی نقوش جھلملاتے نظر آئیں گے

"اگر کوئی چیز انسانی دماغ پر ایک ہی وقت میں دو متضاد اثرات پیدا کر سکتی ہے تو ترائی کے جنگلوں ہی میں۔ جنھوں نے خود ان جنگلوں کی سیر نہیں کی ہے وہ مشکل ہی سے سمجھ سکتے ہیں۔ شام کے وقت جو کاندی کے ڈھانے کے کنارے کسی فائر لائن پر کھڑے ہو تو دونوں طرف کے اونچے سال کے جنگلوں میں لاکھوں قد آور درختوں کے تنے ہی تنے اوپر کے سبز پتوں سے بنی ہوئی چھت کے اندھیرے میں نگاہ سے اوجھل پڑتے پڑتے غائب ہو جاتے ہیں۔ ڈھانے کی طرف صدہا جھاڑیاں، ان پر بیلیں اور دھانی رنگ کے نازک پودوں کے بعد ہری کچی بیت کی بیلوں سے بنی ہوئی جھاڑیوں سے ہوتی ہوئی نگاہ نرکل کے لہلہاتے تختے پر میلوں جا کر دھندلی پڑتے پڑتے کسی دور دراز جنگل میں مل جاتی ہے۔ جو کہ فاصلے کی وجہ سے دھندلا غبار کی طرح دکھائی دیتا ہے۔۔۔

جنگل میں ہر طرف خاموشی ہی خاموشی ہوتی ہے۔ دفعتاً ایک مرغی کڑکڑاتی ہے اور اس کے بعد ہی مور چلاتا ہے "می آؤں، می آؤں" اور پھر خاموشی چھا جاتی ہے۔ سین ایک ہی وقت میں انتہائی دل فریب بھی معلوم ہوتا ہے اور انتہائی بھیانک بھی۔ انسان خوف زدہ ہو کر یہاں سے بھاگنا بھی چاہتا ہے اور ہٹنے کو دل بھی نہیں چاہتا لیکن یہ سب کچھ اسی وقت تک ہے جب تک دن کی روشنی پوری طرح موجود ہے جوں جوں اندھیرا بڑھتا ہے اس کی دل فریبی بھیانک پن میں بدل جاتی ہے۔ جوں جوں شام ہوتی ہے دل کی حرکت تیز ہوتی ہے اور جھٹپٹے کے وقت دیکھنے والے کو یہ جنگل موت کا بھیانک سمندر معلوم ہوتا ہے۔ درخت اور جھاڑیاں سیاہ کمل اوڑھ کر منحوس شکلیں اختیار کر لیتی ہیں۔ اس وقت سیر کرنے والے کا دل روشنی اور انسانی صحبت کے واسطے تڑپتا ہے۔ جلد جنگل سے نکل کر گھر کی طرف روانہ ہوتا ہے۔ اور جب ایک دفعہ پھر وہ لیمپ کی روشنی میں ہم جنسوں میں جا بیٹھتا ہے تو اس کا دل خود بخود خدا کا شکر ادا کرتا ہے۔"

اس منظر میں ان الفاظ تک آتے آتے جہاں انگریزی حرف ایل سے مطابہ لفظان " L " لگایا گیا
ہے سطح بین ذہن بس یہی سمجھ سکتا ہے کہ یہ جنگل کا ایک مجرد منظر ہے لیکن رک رک کر آگے بڑھنے ، اور
پھر پلٹ کر بھی دیکھنے والی پر فکر نگاہ کو علم ہو گا کہ مصنف نے پارے کے اولین ، اور اک متنوع ساخت کے
جملے میں جن " دو متضاد اثرات " کا دعوا کیا ہے انہیں ثابت کرنے کی غرض سے ایک چیز جنگل مقرر کی ہے
اور اسے ایک بلند مقام سے ، اترتی شام کے دھندلکے میں ڈوبا ہوا اس طرح دکھایا ہے جیسا کہ کبھی وہ
خود بھی دیکھ چکا ہے - دیکھے ہوئے طویل و عریض منظر کو ، اپنی ایما کے مطابق دکھانے کے لیے مصنف
نے ایسے طویل جملے تخلیق کیے ہیں جو نگاہ کی طرح بہ یک جست ، متعدد نوع کے بے شمار درختوں اور
جھاڑیوں کو ان کی بدیہی تفصیلات اور رنگوں سمیت ، اپنی گرفت میں لے رہے ہیں - یوں ایک نیم تاریک
و ساکت وسیع منظر وجود پاتا ہے - اور پھر ، منظر کے سکوت کو مستحکم کرنے کے لیے ، خاموشی کا لفظ ایک
ہی جملے میں دو بار استعمال کر کے اچانک ایک مقابلتاً خفیف و محدود اور پھر فوراً ہی ایک کرخت و طویل
آواز کی مدد سے مصنف اپنی خلق کردہ خاموشی کو بہ یک وقت شدید اور شق کر دیتا ہے - دو بے ضرر
حیوانوں کی یہ آوازیں آبادی میں بسے انسان کے لیے تو خوف زا نہیں ہوتیں مگر کیونکہ یہاں ہر سمت سے
جنگل کی چڑھتی شام کا سامنا ہے تو اکیلے آدمی کو یہ آوازیں رات کے گھنے اندھیرے کے لیے بلاوا بھی محسوس
ہوتی ہیں اور بے جان و ساکت ماحول میں زندگی کا ہیرا بھی ----اور جب " پھر خاموشی چھا جاتی ہے " تو ان
ذو اثر آوازوں کے باعث آدمی عافیت و بے پناہی کے شاخے پر معلق ہو جاتا ہے ---- زندگی کے آتے جاتے
سیاہ و سفید ، آدمی کو گھیرے ہوئے ہیں - وہ ، جو کچھ ہی دیر پہلے تک ، پرکشش و نظر افروز تھا اور جس میں
رہنے ہی کو وہ عافیت جانتا تھا ، دیکھتے دیکھتے ایسا تاریک و مہیب ہو گیا کہ اس سے باہر نکل کر روشنی کی
طرف بڑھنا ، کچھ ویسا ہی تقاضا بن گیا جو اسے بطن کے اندھیرے سے دنیا کی روشنی میں لے آیا تھا ---- تھوما
جیوتر گمے ---- تھوما جیوتر گمے ---- ہر اندھیرے منطقے میں تادیر گذران نہ کر پانے کی صفت ہی ہمیں روشنی
گھر کی پرامن حدود اور ہم جنسوں تک لاتی ہے کہ یہ قرابت ہم پر فطرت کا تقاضا ہے ، اٹل تقاضا -

آدمی پر جنگل کے دو متضادات اثرات ، ان اثرات کی وجوہ اور ان اثرات کے نتائج بیان کرنے
سے رفیق حسین کا مقصد یہی محسوس ہوتا ہے کہ قاری ، جنگل ، انسان اور حیوان یعنی فطرت کے متنوع
مظاہر کے ان باہمی رشتوں کو سمجھنے پر آمادہ ہو جو ان کے صوری تفاوت کو اک خلیج تصور کرنے کے باعث
منقطع و منتشر ہوئے اور رفتہ رفتہ ایک دوسرے کی ضد تصور کیے جانے لگے -

افسانہ " کفارہ " ہی کے دو اور پارے دیکھیے جو ایک دوسرے سے پیوست ہیں " ..... ہولی
جل چکی ہے - سبز لہلہاتے چاندر کو چاند مہینے کی سخت سردی نے مار کر سکھا دیا ہے یہاں نہ اب چڑیاں
چہچہاتی ہیں نہ کالا تیتر بولتا ہے - کھڑکھڑاتا ہوا بھورا چاندر ایک چنگاری کا منتظر ہے جو کسی نہ کسی طرح ہر
چاندر میں پہنچ کر ان مردہ گھاسوں کو فنا کی آخری منزل میں پہنچا دیتی ہے اور جب چاندر جل کر بھوری اور
سیاہ راکھ سے ڈھکا ہوا نکل آتا ہے تو اس کی خاک سے آنے والے نسل کے بے خبر نونہال پودے ہنستے ہوئے
سر نکالتے ہیں ---- ظالم ---- ظالم ---- قدرت کے قوانین ظالم ہیں -

چاندر اُگتا ہے ---- وہ ہستیاں جو کبھی حیات کی طالب نہیں ہوئی تھیں ، حالت بے خبری میں وجود
میں لا کر اس دنیا میں گرم و سرد جھونکے برداشت کرنے کے لیے چھوڑ دی جاتی ہیں - عرصہ حیات کم ہے -

مصائب عالم بھی ہیں ، موسم کی سختیاں بھی ہیں ، وجود کی جدو جہد بھی جاری ہے کہ بیڑا پار لگ جاتا ہے اور
پھر وہی ہوتا ہے ---- ظلم ---- ظلم ---- قدرت کے قوانین کیسے ظالم ہیں - قد آور درخت ، چھوٹے پودے ،
لاکھوں قسم کی گھانسیں ، بڑے بڑے جانور اور درندے ، چوپائے اور پرندے ، چھوٹے چھوٹے جانور ،
کروڑہا قسم کے کیڑے اور انسان سب اسی قانون کے تابع پیدا ہوتے چلے آرہے ہیں - چکی چل رہی ہے -
دانے ڈالے جارہے ہیں - آٹا نکل رہا ہے ...."

پہلے پارے میں جاندار کی فنا و بقا کا اصل معمول بیان کرنے کے بعد دوسرے پارے میں مصنف ،
موسموں سمیت ، ایسے لاتعداد مظاہر کی اسم شماری کر رہا ہے جو اس کی قوت فکر کو مہمیز کرتے رہے ہیں - یہ
اسم حالانکہ ہماری عام یادداشت کا حصہ ہیں مگر ، ان کی مختلف اشکال کے باعث ، ہم انھیں کسی ایک
عنوان کے تحت یکجا کرنے کی فراست سے محروم ہوگئے ہیں - محرومی کا ایک سبب شاید یہ ہے کہ ہم ان کا
اور اپنا شجرہ نسب الگ الگ تصور کرنے لگے ہیں - رفیق حسین جب انسانوں کا شمار بھی درختوں ، پودوں ،
گھاسوں ، درندوں ، پرندوں اور کیڑے مکوڑوں کے ساتھ کرتے ہیں تو ہمیں اول اول اپنی اہانت محسوس
ہوتی ہے مگر جب ٹھنڈے دل سے غور کرتے ہیں تو وہ گم شدہ فراست بحال ہونے لگتی ہے جو اس حقیقت
کو ہر ساعت رگ و ریشے میں موجزن رکھتی ہے کہ ہم انسان بھی دیگر مظاہر کی طرح ایک قانون قدرت کے
تابع ہیں اور وہ ایک قانون ہی ہم سب مظاہر کا سرنامہ ہے -

مذکورہ قانون قدرت سے ہم انسانوں کی فراموش گاری کی داستان ، رفیق حسین کے عہد اور
ذہن تک طویل ہوتے ہوتے لاانتہا رنگ اختیار کر چکی ہے --- ان رنگوں کے لاتعداد رد عمل رونما ہو چکے
ہیں ---- یہ رد عمل تو ایک ناقابل تردید حقیقت بن گیا ہے کہ آدم زاد اور غیر آدم زاد مخلوق ایک
دوسرے کی ازلی حریف اور قتیل ہیں --- اس تصور نے دونوں مخلوقات میں اک ناقابل عبور سی خلیج پیدا
کی ہے اور اس فصل کے باعث دونوں ایک دوسرے کے لئے ناقابل فہم سے ہو چکے ہیں - اس داستان کے
پہلو بہ پہلو آدم زاد کی قوت ایجاد میں اضافے کا قصہ بھی کیونکہ جاری رہا لہٰذا آدمی کی قوت بڑھتے بڑھتے بے
پناہ ہو گئی ---- یہ قوت دیگر مخلوقات پر اس کی دسترس کا ذریعہ بنی ، بالادستی تک پہنچی اور پھر چیرہ دستی کی
صورت اختیار کر گئی ---

" البتہ جب کبھی دو ٹانگوں والے جانور ، آگ اگلنے اور گرجنے والی لکڑیاں لے کر
آجاتے ہیں تو پھر یہ جانور ان ظالموں کے خوف سے ... کالی کے گوشہ عافیت میں پہنچ جاتے ہیں - حالانکہ
یہاں ان کو شیر کے پہلو بہ پہلو رہنا پڑتا ہے لیکن پھر بھی ان کو یہ گوارا ہے ، بہ نسبت اس کے کہ یہ اس
جنگل میں ٹھہریں جہاں کہ ظالم اور بے رحم انسان آگیا ہو - شیر باوجود درندہ ہونے کے ، جنگل کا رہنے والا
ان کا ہمسایہ ہے جس کی موجودگی ان کو چار و ناچار گوارا کرنی پڑتی ہے - وہ جنگل کا بادشاہ ہے جس کو کہ ہر
ہفتے ان کے گلوں میں سے کسی ایک گلے کو جان کا خراج دینا ہوتا ہے لیکن وہ انسانوں کی طرح ظالم نہیں
ہے ... یہ گلوں کو اپنی ملکیت سمجھتا ہے اور ان میں سے بالکل اسی طرح خوراک حاصل کرتا ہے جیسے ایک
دور اندیش مالی اپنے کھیتوں میں سے ترکاری بتدریج نکالتا ہے - گوشت کو برباد اور ضائع کرنے سے اسے
نفرت ہے - ہر جانور اس کی کھیتی ہے جس کے بچوں سے اس کے گلے قائم ہیں - جب کوئی جانور بڈھا یا کمزور
ہو کر نسل کا سلسلہ آگے بڑھانے کے ناقابل ہو جاتا ہے تو پھر جنگل کا بادشاہ اس پکے اور ٹپک جانے والے

پھل کو چھلکے سے توڑ کر کھالیتا ہے ۰۰۰ برخلاف اس کے جس وقت انسان قتل اور غارت کے جذبے سے بھرا ہوا، جنگل میں گھس جاتا ہے تو یہاں کی دنیا ہی خوف و ہراس سے درہم برہم ہوجاتی ہے - وہ بلا ضرورت اور بلاامتیاز جانیں لیتا ہے، اور صرف غارت گری کے لئے - ظلم پر ظلم یہ ہے کہ جتنے جانور وہ ہلاک کرتا ہے ان سے زیادہ زخمی، خون میں نہائے، جنگل میں مارے مارے پھرنے، دنوں ہفتوں بلکہ مہینوں میں ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرنے کے لئے چھوڑ جاتا ہے - " (از افسانہ "بیرو")

آدم زاد کے یہ رنگ، بڑھتے بڑھتے، خود اپنی جنس کو بھی تحیرنے لگے --- اور یوں وہ دیگر مخلوقات سے ہی نہیں خود اپنے جنسوں سے بھی متصل ہوتا ہوتا وہاں جا پہنچتا ہے جہاں سب آدم زاد گویا ایک دوسرے کے حریف ہیں، ایک دوسرے کو حیوان اور درندہ قرار دے رہے ہیں لیکن یہ جس مخلوق کو حقارت کے طور پر حیوان اور درندہ کہتے ہیں وہ پہلے کی طرح اس عہد میں بھی اپنے ازلی قواعد پر راسخ اور جبلت پر قائم ہے (۱) آدم زاد اپنے حواس کھونے لگا ہے مگر دیگر مخلوقات کے جملہ حواس برقرار رہیں اسی باعث ان کا فطری نظام بے خلل جاری ہے اور اس میں انھیں کوئی غیر فطری مداخلت گوارا نہیں (۲) - اپنے ہم جنسوں و دیگر مخلوقات کے تئیں آدم زاد کی روز افزوں ناہمی کے برخلاف، دیگر مخلوقات کا اپنے جنسوں اور آدم زاد کے لئے ازلی فیض اب بھی جاری ہے (۳) --- اس سب کچھ کا مجموعی گیان رفیق حسین کے ذہن و دل کی روشنی ہے -

رفیق حسین نے افسانوں میں اپنے ذہن و دل کی روشنی کے فطار کو مجموعی شکل دی تو اس کا نام آئینۂ حیرت رکھا جو مجموعے کے طویل ترین افسانے کے عنوان سے ماخوذ ہے - حالانکہ یہ نام اس خصوصیت کو قطعاً واضح نہیں کرتا جو رفیق حسین کے افسانوں کی ستائش میں سرفہرست رکھی گئی، یعنی جانوروں کی نفسیات - ان کے ہر افسانے میں جانور اور انسان اپنی اپنی صفات کے ساتھ موجود ہیں، اس لحاظ سے مجموعے کا نام "حیوان اور انسان" رکھتے تو کافی پرکشش رہتا یا "ہر فرعون را موسیٰ" رکھتے تو سنہ ۱۹۴۳ء کے گرماگرم دور میں کچھ زیادہ ہی ہاتھ مجموعے کی طرف بڑھتے لیکن سید رفیق حسین اور مجموعے کے ناشر شاہد احمد دہلوی پر کوئی کشش اثرانداز نہ ہوئی، مجموعہ آئینۂ حیرت ہی بنا --- مصنف اور ناشر کے اسی اصرار نے افسانہ آئینۂ حیرت کو زیر نظر تحریر کا محور بنایا ہے - علاوہ ازیں ہمارا خیال ہے کہ اس افسانے میں انسان، حیوان اور فطرت کے گوناگوں رویوں کا اتار چڑھاؤ، تصادم اور ہم آہنگی منعکس کرتے ہوئے، رفیق حسین کے فکر و فن کی تمام خوبیاں اور خامیاں یک جا ہوگئی ہیں -

- - - - - - - - - - - - - - -

(۱) جیسے افسانہ کفارہ میں بہاری کے تئیں شیر کا رویہ اور پھر اپنی شیرنی سے ملاعت کی -
(۲) جیسے بیرو کے گلے میں آدم زاد کا ڈالا ہوا گنٹھا -
(۳) جیسے افسانہ "کلوا" میں کتے نے منی کو ڈوبنے سے بچایا - افسانہ "بے زبان" کی گھوڑی، جدائی کے پندرہ برس بعد بھی اپنی پسندیدہ سوار کی آواز پہچان گئی - "گوری ہو گوری" کی گائے نے لڑکی کو موت کے منہ سے نکالا -

اس افسانے میں چار باب ہیں - ہر باب ، بالترتیب تین ، چار ، تین اور دو حصوں میں منقسم ہے اور پورا افسانہ عام کتابی سائز کے باون صفحات ، ۷۳ ، تا ۱۲۵ ، کو محیط ہے - افسانے کا بنیادی واقعہ یہ ہے کہ بدایوں کے آبائی رئیس اشتیاق علی قریشی کی بیگم فردوس بانو کے بطن سے شادی کے آٹھ سال بعد ، ابھی ڈیڑھ ماہ قبل ، ایک نحیف و نزار لڑکا پیدا ہوا ہے - لاڈلے بیٹے کی تن درستی کے خواہاں قریشی صاحب کی والدہ نے انھیں بتایا ہے کہ " بچے کے پاس بندر کی ہوا ہونے سے الا بلا بیماریاں پاس نہیں آتیں - " لہٰذا وہ اور ان کا ڈرائیور ، بندر کا ایک بچہ پکڑ لائے - قریشی اور اس کا کنبہ ، نینی تال سے کوئی اٹھارہ میل پہلے واقع ، فردوس کاٹج نامی کوٹھی میں رہتا ہے -

افسانے کی ابتدا قریشی کے سفر سے ہوئی ہے - وہ اور اس کا ڈرائیور احمد ، بیوک کار میں سوار ، نینی تال کی جانب رواں ہیں - سڑک پر ایک پہاڑی مزدور بھی اسی جانب بڑھ رہا ہے اور سڑک کے کنارے ، کبھی درختوں سے تو کبھی زمین پر چلتی ، ایک بندریا بھی نینی تال جا رہی ہے ، تین چار روز کا بچہ اس کے سینے سے چمٹا ہوا ہے - ( افسانے کے دوسرے باب میں قریشی اپنے ڈرائیور کی مدد سے اسی بچے کو پکڑے گا ) اس سفر کے بیان پر رفیق حسین نے افسانے کا پورا ایک باب صرف کیا ہے کیونکہ وہ انسان ، حیوان ، نباتات ، جمادات اور مشین یعنی قریشی ، احمد پہاڑی مزدور ، بندریا ، سڑک ، سڑک کے کنارے کے درختوں اور کار پر سورج کے برستے قہر کے اثرات بیان کرنا چاہتے ہیں - اس ارادے کے پیش نظر مصنف نے باب کا پہلا حصہ ایسی تمہید کے لئے مخصوص کیا ہے جس میں سرد پہاڑی علاقے کا وہ حسن اور لطف منعکس ہو گیا ہے جو ٹھنڈے شفاف پانی کی بے شمار کیفیتوں اور برکتوں سے مالا مال ہے -

پہلے باب کی یہ تمہید بہ ظاہر بے معنی اور زائد محسوس ہوتی ہے اور بہ یک نظر لگتا ہے کہ اگر افسانے کا آغاز اس عبارت سے ہوتا جو آگے نقل ہونے والی ہے تو کرداروں کا عمل فوراً سامنے آجاتا لیکن رفیق حسین واقعے کے ہر جزو کی توجیہ پیش کرنا بھی ضروری جانتے ہیں - اس لحاظ سے انسان ، حیوان اور اشیاء پر جلاد سورج کے برستے قہر کا بیان کرنے سے قبل ایک پر سکون ، ٹھنڈے گوشہ عافیت کی لذتیں بیان کی گئی ہیں - اس تمہید کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ وہ افسانے کے تیسرے باب میں پہاڑوں پر ہونے والی شدید بارش اور شدید سردی کا بیان بھی کرنے والے ہیں - اس طرح ان کا قاری ایک ہی افسانے میں دیکھ پائے گا کہ فطرت کی انتہائی عنایات اور شدید قہرمانی سے جملہ مخلوقات و اشیا کس طرح متاثر ہوتی ہیں -

( ۱ ) چپتا ہوا جون کا مہینہ ہے - پتھر کی سل کھولتی زمین ، تانبا ایسا صاف دمکتا آسمان ، تھپڑا ایسے جھلستے لو کے جھونکے ، جھلملتی چمکتی چندھیاتی چلچلاتی دھوپ ہے اور تین نفر دھندلے ، سیاہ ، ہنوز دور افتادہ پہاڑوں کی طرف راہی ہیں - ایک انسان ہے ، دوسرا جانور ہے اور تیسرا ..... تیسرا .... انسانوں کی گنتی میں ہے نہیں ، جانور ہے نہیں .... تیسرا ایک ڈھشیال ہے - مزدوری کے بکھیڑے میں ، پیسے کے لالچ میں ، دھوکے میں آکر اس کھولتی ہوئی میدانی دوزخ میں تین دن ہوئے اتر آیا تھا - اب افتاں و خیزاں واپس جا رہا ہے - گرمی کی شدت سے پسینے میں نہایا ہوا ہے - سانس پھولا ہوا ہے - دماغ چکرایا ہوا ہے - سرد پہاڑوں کا رہنے والا ، اس کی تو جان پر ہی بن آئی ہے - زندہ پہنچ جائے تو بھر پایا - کاٹھ گودام کی چپتی سنسان سڑک پر جہاں بگولے اٹھتے ہیں ، یہ سست قدم چلتا ہے - اسی پہاڑی تھمی ہوئی چال میں الو بنا چلا جا رہا ہے - اونی

کنٹوپ نما ٹوپی ، ڈورے سے بندھی سینے پر لٹک رہی ہے - سر پر کمل تہہ کرکے رکھ لیا ہے ، گھنے بھرے
بالوں پر ایک تہہ اور لگائی ہے - پیٹھ پر چونگے کے ساخت کی ٹوکری بندھی ہے - طرح طرح کے اوا
چیتھڑے اور گودڑوں مجموعہ لبادہ در لبادہ ، کہیں پوستین کے ٹکڑے کہیں لیریں - سب میلے ، گندے
پسینے سے تربتر ہوئے ہے - ٹانگوں میں موٹے کپڑے کا ، سیانی کی ہے جادر سے آزاد ، سلا ہوا ، چوڑے
پائنچے اور تنگ مہری کا پاجامہ - اس کے نیچے ٹاٹ ، نواڑ ، گودڑ وغیرہ کے سے سامان سے بنے ہوئے گول
مٹول جوتے نما پھولے پھولے دو خولوں میں پیر گھسائے - آگے کو جھکا ، بھد بھد کرتا ، ہموار سڑک کی چڑھائی
چڑھتا چلا جارہا ہے - چینی ساخت کے چہرے میں چیاں ایسی حدت سے سرخ ، چیپڑ میں پچپاتی ، داہیں طرف
دور افتادہ پہاڑوں کو حسرت سے تکتی ہیں اور پھر نگاہیں سامنے کی سیدھی نہ ختم ہونے والی سڑک پر چیتڑ
قدمی میں دوڑتی ہیں اور وسعت کے گرد و غبار میں ڈوب جاتی ہیں -

تپش ، پیاس ، لو ، دھوپ ، کبھی درخت اچک اچک کر ملتے ہیں - سیدھی سڑک بل کھا
ہراتی ہے کبھی دھوپ کی تیزی بڑھتے بڑھتے سیاہی میں تبدیل ہوکر دنیا تاریک ہوجاتی ہے - پہاڑی
ڈگمگاتے قدم ڈالتا ہوا رک جاتا ہے - دونوں ہاتھ گھٹنوں پر ٹیک کر ، جھکا ہوا ، کھڑا ہوجاتا ہے - بتدریج
تاریکی زائل ہوتی ہے - پھر اسی چندھیاتی چلچلاتی دھوپ میں دونوں طرف کے ننگے بہت بھرے درخت
کبڈی کھیلتے اور سڑک سانپ ایسے بل کھاتی نظر آتی ہے - اور ساتھ ہی کچھ آواز سنائی دیتی ہے - غیں غیں
درختوں کی آواز ہے کہ سڑک کی ا درخت بھاگ رہے ہیں - دھند ، اوجھل اوجھل - پھر اندھیرا -

غیں غیں - شاں کچ - زرد رنگ کا بیوک کار ، تین فٹ پر رک گیا - "مرا سالا " لو لگ گئی -
موٹر ڈرائیور نے ذرا اچکے سے کہا -

شیں شیں - چھن چھن - چھن چھن - شیں شیں - چھن چھن - ریڈی ایٹر کا پانی بولا

صرف دو جملوں میں گرمی کی بھرپور شدت کے بعد ، سرد پہاڑی علاقے کے مزدور پر اس کے
اثرات دکھانے کے لئے جس درجہ جزرسی کے ساتھ مزدور کے لباس کی تفصیل ، چال ڈھال اور نین نقش
کا بیان ہوا ہے وہ تو اثر سے لبریز ہے ہی ، اس سے کئی درجہ زیادہ اثر خیزی کا ثبوت وہ جملے ہیں جو مزدور کے
جسمانی نظام اور حواس پر شدید گرمی کے اثرت نمایاں کرہے ہیں - علاوہ ازیں ، اقتباس کے لگ بھگ
اختتام پر چکرائے دماغ والے ڈھنیال کے قریب پہنچتی ہوئی کار کی آواز کو اس کی سماعت میں آمیز کرنا بھی
رفیق حسین کے ذہن و قلم کی دراکی کا ثبوت ہے - اس عبارت کا یہ پہلو بھی قابل ستائش ہے کہ کار کے
ڈھنیال کے قریب پہنچنے سے پہلے پہلے ، منظر میں کوئی آواز شامل نہیں - ہر طرف تپتی خاموشی ہے - جو کہ
یوں منزلزل ہوتی ہے کہ کار کی آواز ، قاری کے بجائے صرف ڈھنیال کی سماعت کو درختوں یا سڑک کی آوا
محسوس ہوتی ہے - قاری کے لئے خاموشی میں اصلاً پہلا شگاف کار ڈرائیور کا وہ چھوٹا سا جملہ ہے جو اس کے
مزاج اور ڈھنیال کی افتاد منعکس کرتا ہے ، اس کے بعد خاموشی پوری طرح یوں ٹوٹی کہ ریڈی ایٹر کا پا
بولا - ریڈی ایٹر کی کرخت آواز ، ڈرائیور کے جملے سے دوگنے لفظوں میں غالباً اس لئے بھی درج کی گئی
یہاں رفیق حسین ایک مشین پر شدید گرمی کے اثرات ظاہر کرنا چاہتے ہیں -

قریشی کی کار ڈھنیال کے قریب رکی - ڈرائیور نے اتر کر اسے سڑک کے کنارے دھکیلا مگر وہ ا
کر کار کے قریب آگیا اور قریشی سے پینے کے لئے پانی مانگنے لگا - قریشی نے اپنے تھرماس اور خس پوش صراحی

نظر ڈالی اور احمد سے کہا کہ ٹین میں پانی ہو تو اس کو دے دو۔ احمد نے یہ جانتے ہوئے بھی کہ ٹین کا پانی تک جگ کھول رہا ہے، ڈھینیال کی اوک میں پانی انڈیلا۔ مقدار میں کم اور گرم ہونے کے باوجود اس پانی نے ڈھینیال پر، آبِ حیات کا کام کیا۔ پانی پی کر اس نے قریشی سے درخواست کی کہ اسے کار میں بٹھا لیا جائے۔ ایک پھٹکار ڈالنے کے بعد قریشی نے اس کی درخواست قبول کر لی۔ وہ ڈرائیور کے قریب بیٹھ گیا---- اور یوں رفیق حسین نے "دور افتادہ پہاڑوں کی طرف راہی تین آدم زادوں کو کار میں یکجا کر لیا۔ باہر رہ گیا وہ مسافر جو حیوان کہا جاتا ہے

(۲) دور سامنے سڑک کے کنارے پکے کنویں کی جگت پر تیسرا مسافر (رفیق حسین نے کار ڈرائیور کو مسافر شمار نہیں کیا) حیوان ہی سہی (لیکن نسل انسان کے ارتقا کی پہلی کڑی) ایک بندریا بیٹھی ہے۔ چھپکلی کا سا بچہ، کچے گوشت کا لوتھڑا، تین چار دن کا بچہ سینے سے بے حس چپکا ہوا ہے۔ بندریا جگت پر بیٹھی کنویں کے اندر جھانک رہی ہے۔ اس کے چہرے پر نہایت عام پریشان کن خیالات کا سا گہرا اثر نمایاں ہے۔ کنویں کے اندر ٹھنڈا شفاف پانی جھلملاتا ہوا مسکرا کر اپنے عقب میں تصویر حیرت ہلاتا ہے ایک دوسرے کنویں کا دائرہ ہے اور اس میں ایک دوسری بندریا بچہ لیے جھانک رہی ہے۔ ادھڑے ہوئے پلستر میں سے چونے کی ایک بہت چھوٹی کنکری، بندریا کے ہاتھ سے اندر گرتی ہے۔ ٹپ سے ہوتا ہے۔ سطح آب لہریں لے کر کھلکھلا اٹھتی ہے۔ نقش حیرت ہیجان میں پڑ جاتا ہے۔ پانی۔ پانی۔ بندریا پر پانی کا احساس غالب آتا ہے۔ پانی دسترس سے باہر ہے۔ وہ جگت کے دو کھرنجوں سے گھر گھا کر، کنویں کے مونگھو پر بیٹھ جاتی ہے، چاروں طرف دیکھتی ہے۔

کنویں کی جگت کے نیچے ایک جگہ پر فٹ بھر مٹی نم ہے۔ بندریا کود کر اس پر جا بیٹھتی ہے۔ تر مٹی کو ہتھیلی سے چھوتی ہے، ناخونوں سے کرید کر تولہ بھر مٹی اٹھاتی ہے لیکن فوراً ہی اسے پھینک کر ایک پرانی ماچس کی ڈبیہ جو وہاں پڑی ہوئی ہے اسے اٹھا کر نوچنے کے بعد پھر کنویں کے کنارے جا کر اندر جھانکتی ہے۔ پانی ہے۔ پانی میں عکس ہے۔ بندریا کی بھنویں پہلے انتہائی حیرت کا اثر، اوپر کھینچتی ہیں۔ پھر غور و فکر کا اظہار نیچے سکڑتی ہیں، لیکن یہ سب ظاہرا نقشے ہیں۔ حیرت اور استعجاب، دکھ اور تکلیف، محبت اور حسد، محبت اور رشک، ضرورت اور جستجو کے جذبات میں ثمر گناہ پیدا کرنے والی چیز سوچ یعنی تسلسل خیال سے دماغ مبرا ہے۔ جذبات سطحی ہیں۔ انفعال حس حیوانی کے تابع ہیں۔

"شاں" کر کے موٹر آیا۔ کچھ سے رک گیا۔ ریڈی ایٹر کا پانی کھول رہا ہے شیں شیں، شیں شیں چھن چھن، چھن چھن، شیں شیں، چھن چھن چھن، بندریا دو چھلانگوں میں پاس کے پاکھر (درخت) تک پہنچ، ایک ہی جست میں اوپر کے ٹہنے پر اچک، کچھ دیر موٹر کو کھیسیں دکھاتی ہے اور جب اس طرف کوئی بھی متوجہ نہیں ہوتا تو کنویں کی طرف آدھی پیٹھ موڑ کر، ان سے بے واسطہ ہو کر، مطمئن، سنجیدہ اور متفکر چہرہ بنا کر بیٹھ جاتی ہے۔"

شدید گرمی نے ریڈی ایٹر کا پانی کھولا کر احمد کو مجبور کیا کہ وہ کار کو ٹھنڈے پانی کے مخرج تک لائے۔ یہ صورت حال بھی تقریباً ویسی ہے ہے جیسے شدید گرمی قریشی، ڈھینیال اور بندریا کو سرد پہاڑ کی جانب دھکیل رہی ہے۔ احمد نے رسی اور ٹین کی مدد سے پانی کھینچا، تقریباً ڈیڑھ ٹین ریڈی ایٹر میں بھرا، اتنا ہی ڈھینیال کو پلایا اور اس سے بچا ہوا پانی کنویں کے قریب گرا کر ڈھینیال سمیت موٹر میں آگیا۔ موٹر

اپنی منزل کی طرف روانہ ہوئی اور بندریا درخت سے اتر کر کنویں کے پاس آئی۔ احمد کا پھینکا ہوا پانی "قریب قریب سب ہی پیاسی زمین جذب کر چکی تھی۔ صرف پیالی سوا پیالی پانی ہتھیلی بھر کے گڑھے میں باقی تھا۔" بندریا نے وہ پیا اور سڑک کے کنارے کنارے چل دی۔ یعنی فطرت کے قہر ساماں مظہر سے متاثرہ ڈھیال، بندریا اور زمین کے لئے کار میں سوار مخلوق، جانے ان جانے طور پر، آب حیات فراہم کرنے کا بہانہ بن گئی۔ مخلوقات میں سب ایک دوسرے کے لئے فطرت کا بہانہ ہیں۔

(۳) ۔۔۔۔۔ موٹر کاٹھ گودام شہر میں اور پھر بازار میں سے ہو کر گزرا۔

یہاں موٹر نے بہت سے اپنے ہم جنسوں کو دیکھا۔ جن میں لاری قوم کے افراد زیادہ تھے مگر ہمارا موٹر بازار میں سے ہوتا ہوا کئی پیٹرول کی دکانیں چھوڑتا ہوا، بغیر رکے، آخری پیٹرول پمپ کے پاس جا کر رک گیا۔ یہ دکان شہر کی آخری شمالی دکان تھی۔ جہاں سے آگے اب باقاعدہ چڑھائی شروع ہوتی تھی۔ موٹر روک کر احمد اترا۔ رومال سے منہ کی خاک پونچھی۔ پھر ڈھیال کو ڈھکیل ڈھکیل کر نیچے اتارا۔ اس کو لو لگ چلی تھی۔ بدن پھنک رہا تھا۔ سینے میں آگ لگی تھی۔ وہ بے چارہ کچھ اور سمجھا۔ چلو لگا کر پانی کے واسطے بیٹھ گیا۔"

کنویں کے بعد، پیٹرول پمپ پر قصہ پڑاو، ایک اس لئے اہم ہے یہاں کار کو اس کی اہم ترین غذا مہیا ہوگی (انسانی ایجادات بھی کسی نہ کسی طور، فطرت کی خلق کردہ اشیاء سے فیض حاصل کر رہی ہیں اور فطرت سے عطا ہونے والی اشیا کی پابندی ہی غالباً وہ رشتہ ہے جو انسان کی جملہ ایجادات کے مابین مماثلت پیدا کرتا ہے، ویسی ہی مماثلت جیسی کہ آدم زادوں کے مابین ہے۔ غالباً اسی باعث رفیق حسین نے لکھا "یہاں موٹر نے بہت سے اپنے ہم جنسوں کو دیکھا۔ جن میں لاری قوم کے افراد زیادہ تھے۔" ---- کاٹھ گودام پر اس پڑاؤ کی دوسری اہمیت یہ ہے کہ اس کے بعد کار کو "باقاعدہ چڑھائی" کا سفر شروع کرنا ہے۔ تیسری اہمیت یہاں احمد ڈرائیور "صراحی میں پانی اور تھرماس میں سے برف ملا کر" قریشی کو پانی کا گلاس پیش کرے گا۔ برف کی ڈلیاں چپکے سے منہ میں ڈال کر اس گال سے اس گال میں گھمائے گا اور اس کے برخلاف پیاس میں غلطاں لو زدہ ڈھیال، پمپ والے کا دیا ہوا سادہ پانی پیے گا۔ اس قصہ پڑاو کی (افسانے کے غیر منقول، تمہیدی حصے سے قطع نظر) پانچویں اہمیت یہ ہے کہ کاٹھ گودام سے پہلے پہلے کے پورے سفر میں رفیق حسین نے جتنی بھی آدم زاد اور غیر آدم زاد مخلوقات، بہ شمول نباتات و جمادات، اور اشیا وغیرہ کا ذکر کیا ہے وہ سب کی سب پانی کی قلت یا عدم موجودگی یا عدم حصول کے باعث اجاڑ، کھولن میں مبتلا، بنجر و تشنہ لب یا لب دم ہیں کیونکہ ان پر قہرماں سورج کی جوالا بھٹی پڑ رہی ہے ---- اور ---- کاٹھ گودام سے روانگی کے بعد، جتنا کچھ مصنف کی نگاہ قلم سے دکھایا جائے گا وہ سب کا سب لہکتا، مہکتا، زندہ و شاداب تر و تازہ ہوگا کیونکہ اس درجہ آسودہ آب ہوگا کہ اس کی آبداری کے روبرو سورج کی قہر سامانی بھی آب آب ہوگی۔ اس قصہ پڑاؤ کی چھٹی اہمیت اس وقت سامنے آئی کہ جب

(۴) احمد نے سیلف اسٹارٹر پہ پیر رکھا۔ موٹر گنگنا کے بڑبڑایا اور آگے کو رینگا لیکن فوراً ہی لاغر صورت، پریشان بال، کھچڑی ڈاڑھی کا ایک ادھیڑ عمر آدمی، سیدھے ہاتھ میں پنسل، الٹے ہاتھ میں بہت بڑا رجسٹر لئے موٹر کے آگے آیا۔ گاڑی روک لی گئی۔ وہ پچھلی کھڑکی کی طرف لپکا۔ موٹر کے اندر دیکھا۔ پی پی، پی پی کر کے ہنستا ہوا سیدھا ہوا۔ پنسل اور رجسٹر آگے بڑھا کر نہایت صاف انگریزی میں کہا "Now then

my Lord لیکن کسی جواب کا انتظار کرنے یا اس سے آگے کچھ کہنے کی کوشش کرنے کے بغیر وہ پھر ریڈی ایبر کی طرف جھکا۔ اس کے وسط میں غور سے دیکھنے کے بعد پھر ہنسا اور پھر وہی کہا۔

احمد اور قریشی صاحب دونوں نے پریشان ہو کر کہا۔ "آپ کیا چاہتے ہیں۔ تم کون ہو ؟"

اب اس نے کوٹ کی جیب میں ہاتھ ڈالتے ہوئے کہا There is my card اور پھر بغیر کارڈ نکالے گویا ہوا۔ "آپ انگلش میں سوچتے ہیں یا اردو میں ؟"

قریشی صاحب تو چپ رہے۔ احمد نے جلدی سے جواب دیا۔ "اردو میں بات کیجئے اردو میں۔ آخر مطلب کیا ہے ؟"

اس نے جواب دیا۔ "بہتر ہے۔ اردو ہی میں سہی۔ میں آج آپ کو تفکرات انسانی کے ارتقائی مراحل کا زندہ اور جاوید نظریہ پیش کرنا چاہتا ہوں۔ گو میں نے تمام دنیا کے انفرادی اور اجتماعی وسوسات اور احساسات کا تشبیہ، تزکیہ اور تبصرہ اس رجسٹر میں نقش کا مجزکر لیا ہے۔ لیکن پھر بھی اپنے محترم و معظم سامعین کی خاطر یہ خاکسار یعنی پروفیسر دیا شنکر دوبے متخلص بہ وجد جو بہ تمام عجز و انکساری اس وقت معزز مجمع کے آگے حاضر ہے۔ فلسفہ ریڈی ایبر کو انہماک خیال میں تشریح دے کر بتائے گا۔" یہ کہتے ہوئے پھر وہ ریڈی ایبر کی طرف جھکا۔

احمد نے کہا --- "الہی توبہ یہ کون صاحب ہیں۔" قریشی صاحب حیرت زدہ خاموش تھے کہ اتنے میں پیٹرول پمپ والا دوڑا۔ اور آتے ہی پروفیسر صاحب کو دھکے دے کر موٹر کے سامنے سے ہٹا کر بولا --- " جلدی نکال لو۔ پاگل ہے پاگل۔" احمد نے موٹر بڑھایا اور جب پروفیسر صاحب کے برابر سے گزرا تو قریشی صاحب نے دیکھا کہ وہ جسم کے صرف بالائی حصے پر کپڑوں کا استعمال روا رکھتے تھے۔ ٹانگیں، دھوتی، پاجامہ یا پتلون کے احسان سے شرمندہ نہ تھیں۔"

قریشی، احمد، ڈھنیال، بندریا اور فطرت کے بعد، افسانے کا یہ چھٹا کردار پروفیسر دیا شنکر دوبے وجد، پہلے باب کے لگ بھگ اختتام پر رونما ہوا ہے۔ یہ تو رونمائی رفیق حسین کے اس اہتمام کو واضح کرتی ہے کہ افسانے کے تمام اہم کردار پہلے ہی باب میں متعارف ہو جائیں لیکن وجد کے طرز گفتگو اور حلیے کے باعث قاری کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس کردار کی وجہ تسمیہ اور معنویت کیا ہے؟ اور رفیق حسین اس کے بارے میں خاموش کیوں ہیں ؟ یہ سوال اس وقت مزید پیچیدہ ہو جاتے ہیں جب افسانے کے تیسرے اور چوتھے باب میں بھی یہ کردار بالکل اسی طرز گفتار کے ساتھ سامنے آتا ہے اور رفیق حسین لب بستہ ہی رہتے ہیں سام تو فی الحال بس یہی کہہ سکتے ہیں کہ ایسا بہت کچھ جزو ارض و سما ہے، رہا ہے اور رہے گا جسے انسانی فہم و ذکاوت اپنی گرفت میں لینے سے قاصر ہے، رہی ہے اور رہے گی اور --- اور --- نہیں، فی الحال کچھ اور جواب ڈھونڈھنا مناسب نہیں کیونکہ ابھی تو وجد صاحب چار مزید مواقع پر سامنے آنے والے ہیں۔ تب تک ممکن ہے کہ افسانے کی معنویت ہمارے ناخون میں ان سوالوں کی گرہ کھولنے کی قوت پیدا کر دے۔

وجد کی نمو داری سے پہلے، کاٹھ گودام کے مختصر پڑاو کی پانچویں اہمیت کی ضمن میں بے آبی و پر آبی کی گذشتہ و آئندہ کیفیات کا ذکر ہوا ہے ان کی تائید میں افسانہ، بالاختصار، کہتا ہے

(۵) موٹر پھر روانہ ہوا۔ ایک فرلانگ سیدھی چڑھائی پر دوڑنے کے بعد بائیں طرف گھوما۔ سو قدم سیدھا

چلا اور پھر دائیں کو چلا - اب باقاعدہ چڑھائی کی بل کھاتی ، ہراتی ، ہر ہر قدم اوپر کی طرف جاتی
شروع ہو گئی - موٹر نے دو چار چکر اور کاٹے ہوں گے کہ ایک دفعہ گنگناتا ہوا پھر جو گھومتا ہے تو ٹھ
ہوا کا ایک جاں بخش جھونکا آکر موٹر کی بلائیں لیتا ہوا نکل جاتا ہے اور پھر دوسرے ہی موڑ پر پل
گزرتے ہیں متعدد اور ٹھنڈی ہوا کے جھونکے آتے ہیں - ان کے بعد اور ---- اور ان کے بعد اور ---
ایک ہی منٹ میں رت بدل گئی - منظر بدل گیا - جان میں جان آگئی - چڑھائی پر جب ابھی ابھی روانہ ہو
تھے سیدھے ہاتھ پر چوڑے نالے کی خشک تلی میں ، ریتے اور بجری میں بوئے ہوئے جھلسے ہوئے بڑے
دھوپ میں چمکتے ہوئے آنکھوں کو چندھیاتے تھے - دوسری طرف آسمان سے باتیں کرتے ہوئے پہاڑ کی د
سے لپٹیں نکل رہی تھیں - اس پر لگی ہوئی زندہ اور مردہ سبز اور بھوری گرد میں تپتی ہوئی جھاڑیاں گ
آہیں بھر کر ، گرد اڑانے والی موٹروں کو کوستی معلوم ہوتی تھیں - یہ سب منٹوں میں بدل گیا - تر و تا
مست جھومتے ہوئے درختوں ، شاداب مسکراتی ہوئی چٹانوں کے درمیان موٹر چلنے لگا - سڑک بل پر
اور گنڈیوں پر گنڈیاں کھاتی ، نکلے دامنوں پر سے صدقے ہوتی ، دھنسی ہوئی کھوؤں کی بلائیں لیتی ، ہر
قدم پر رخ بدلتی ، سیاہ دیوار کوہ پر ہلکی بھوری لکیر سی نظر آنے لگی - اور موٹر جھنجھناتا ہوا چوطا ساز رو بھو
معلوم ہونے لگا - "

افسانے کے کردار کیونکہ ایک گرم خطہ پار کرکے ، ٹھنڈے علاقے میں داخل ہوئے ہیں اس
لئے رفیق حسین ، پیش نظر کے مقابلے پر گذشتہ کی کیفیت بیان کر رہے ہیں - اس ترتیب کے ساتھ ہی ساتھ
انھوں نے اس حقیقت کو بھی ملحوظ رکھا ہے کہ افراد کو گرم و سرد سے لے کر گزرنے والا ایک موٹر ہے
اسی باعث وہ پیش نظر اور گذشتہ منظر بیان کرتے وقت انھیں بڑی خوبی سے متحرک بھی بناتے جارہے
ہیں - پارے کا آغاز کیونکہ پیش نظر ماحول سے ہوا ہے اور درمیان میں گذشتہ مناظر کی ذہنی بازیافت کی
گئی ہے اس لئے پارے کا اختتام بھی پیش نظر پر کیا گیا - موٹر کے بارے میں ، پارے کا آخری جملہ جہاں یہ
بات بھرپور انداز میں بیان کر رہا ہے کہ موٹر اور اس کے مسافر ایک پربہار مقام پر پہنچ گئے ہیں ، وہیں یہ
گہرا تاثر بھی دے رہا ہے کہ ماحول کی خوشگوار تبدیلیوں نے ایک آہنی شے کو ایسا ذی جان وجود بنایا ہے جو
صرف پربہار فضا میں سانس لیتا ہے ---- فطرت کے اثرات سب کے لیے برحق ہیں -

موٹر کی " ہر دم چکر گھمیریوں سے " ڈھنیال کا سر گھومنے لگا اور اسے قے ہونے لگی تو وہ موٹر سے
اتار دیا گیا - ڈھنیال کی اس حالت کے باعث ، افسانے کا قاری سوچ سکتا ہے کہ وہ قے کرتا کرتا مر گیا ہوگا
لیکن رفیق حسین نے یہ گمان پیدا ہی نہیں ہونے دیا کیونکہ انھیں افسانے کے اختتام پر اس کردار سے
ایک کام لینا ہے اس لئے یہ وضاحت بتاتے ہیں کہ " قدرت بر سر امداد تھی - ہر رستے سے لو کی گرمی نکلنے لگی
بول و براز اور استفراغ سب ہی جاری ہو گئے " اور ڈھنیال کو اسی حالت میں چھوڑ کر موٹر روانہ ہو گیا ----
اور جب موٹر اپنی منزل پر پہنچا تو افسانے کا پہلا باب مکمل ہوا -

افسانے کا ایک غیر آدم زاد کردار ابھی منزل سے دور سفر میں ہے اور افسانہ نگار کی عادت کے
مطابق ، اس کردار کے مضمرات بھی بیان نہیں ہو پائے ہیں - اس بیان کے لئے رفیق حسین نے ( قریشی
اور احمد کے ہاتھوں بندریا کے بچے کی گرفتاری سے قبل ) افسانے کے دوسرے باب کے چار میں سے تقریباً
تین حصے بندریا کے سفر کے لئے وقف کیے ہیں - وہ حصے مجموعے کے نو سے زائد صفحات پر مشتمل ہیں ، پورا

باب بندر وصفات کا ہے۔ یہ مفصل بیان بہ ظاہر تو صرف بندروں کی انفرادی و اجتماعی زندگی اور حرکات و سکنات کی نقاشی محسوس ہوتا ہے لیکن بیچ بیچ میں ایسے کئی مقام آئے ہیں کہ جہاں رفیق حسین کا قلم، اس غیر آدم زاد مخلوق کا بیان کرتے کرتے آدم زادوں کی ظاہری اور باطنی زندگی کی طرف یوں مڑگیا ہے گویا ان دونوں مخلوقات میں بہت زیادہ تفاوت نہیں۔ یہ ایک دوسرے سے علاحدہ بھی ہیں تو متحد بھی۔ ان میں ایک دوسرے سے قرابت کے وہی اسباب برحق ہیں جو دونوں کا سرنامہ ہیں اور یہ دونوں مخلوقات اپنے اپنے ہم جنسوں سے، بے وجوہ، متصادم ہوتی ہیں تو مخلوق دیگر سے بھی ان کا ٹکراو ہو جاتا ہے --- اور --- اور --- یہ دونوں مل جل کر، باہم ٹکرا کر، کسی ایک کا کوئی مدعا پورا کر رہی ہیں۔ مثلاً اپنی منزل کی طرف رواں بندریا کی ملاقات ایک بندر سے ہوئی تو افسانہ نگار نے بتایا "دراصل یہ بندر کوئی نیا نہیں ہے بلکہ اسی بندریا کا بندر ہے اور انہیں کے تحت جگر بندریا کی گود میں ہیں لیکن چونکہ یہ صاحب وسیع خرچ، شوقین طبع، خاندانی بندر ہیں، آپ کی دس بارہ بیویاں اور ہیں۔" بندروں کی ٹولی میں برپا زندگی کا بیان کرتے کرتے ایک موقعے پر رفیق حسین نے لکھا ہے "دو بچوں نے بازی بدی ہے، کشتی لڑ رہے ہیں۔ ماں پاس بیٹھی موزہ بن رہی ہے۔ ارے تو یہ اپنے کا گھونسلا نوچ رہی ہے اور غرور سے ہونہار سپوتوں کو دیکھ رہی ہے۔" "چونکہ بندر لوگ بھی ہم لوگوں کی طرح زندگی کے صرف چار لازم مقاصد پورے کرتے ہیں یعنی پیدا ہوتے ہیں۔ پیٹ پالتے ہیں، پیدا کرتے ہیں اور پھر مر جاتے ہیں۔ اس لئے ان میں بھی چند بد نصیب غمزدہ اور مردہ دل ضرور ہونے چاہیں۔ اور ہیں بھی۔" اس طرح بندروں اور انسانوں کی زندگی کے "سنیما کے مناظر، ایک دوسرے پر سپرامپوز کرتے کرتے رفیق حسین کا قلم، بندروں کی ٹولی کو آگے بڑھاتا ہے اور "نینی تال کی سڑک پر میل ۱۸/ اور ۱۹/ کے درمیان اخروٹ کے درختوں میں ڈیرہ" ڈلوا دیتا ہے جہاں سے قریشی کا فردوس کاٹج کافی قریب ہے۔ اس طرح میدانی علاقے سے چلے ہوئے مسافر لگ بھگ ایک مقام پر آگئے اور افسانے کے دوسرے باب کا دوسرا حصہ اختتام کو پہنچا۔

تیسرے حصے کی ابتدائی سطور میں پہاڑوں پر گاہ بہ گاہ ہونے والی بارش کے باعث خوش گوار سردی کا بندروں پر اثر بیان کرنے کے بعد، رفیق حسین نے بندریا کے بچے کی گرفتاری کا منظر خلق کیا ہے وہ "نوزائیدہ جس کو میں نے کنویں اور سڑک پر گھنٹوں ایک ہی تھن منہ میں دبائے، بے حس، سینے سے چمٹا دیکھا تھا۔ پہلے پہلے تو کچھ ہوشیار سا ہو گیا اور اب تو ماں کی گود سے اتر کر کچھ کچھ اچکنے اور کچھ کچھ پھدکنے بھی لگا ہے لیکن ہے ابھی بہت چھوٹا۔" اسی باعث ماں کو اس کا کچھ دور جانا بھی گوارا نہیں مگر ایک دفعہ اچکتے پھدکتے بچے اور ماں کے درمیان کوئی گز بھر کا فاصلہ پیدا ہوا۔ وہ

(۹) ٥٥٥٥ بچے کی طرف سر گھما ہی رہی تھی کہ "دناں ناما دن دن" اوہ، یہ کیا ہوا، کان کے پردے پھٹ گئے۔ دل دھڑدھڑ، دھڑدھڑ، دھڑدھڑ، دھڑدھڑ دھڑ کرنے لگا۔ اچک پتھر پر، وہاں سے اچک درخت پر، اور پھر اچک اور اوپر۔ بندریا بچے کو چھوڑ درخت کی پھونگ پر تھی۔ باقی بندر جہاں کے کہاں تتر بتر بھاگ رہے تھے۔ زن سے ایک آدمی، بڑے پتھر کی آڑ میں نکل، بچے کے پاس آیا۔ بچہ زمین پر اوندھا پڑا، کھیسیں نکالے چیں چیں، چیں چیں کر رہا تھا۔ بندریا درخت سے پتھر پر کود دی۔ احمد نے دو فائر بارہ بور کے اور کیے۔ دن دن۔ بندریا پتھر سے درخت پر اور درخت سے پتھر پر کودنے لگی۔ دو جفاد ریوں نے کبھی ادھر لپکتے ہوئے اور کبھی ڈر کر بھاگتے ہوئے خو خو، قوق، خو کی پروحشت صدائیں نکالیں۔

بندروں کا پورا قبیلہ خو خو۔ قق۔ خو خو چلانے لگا۔ ادھر احمد نے جھک کر بچے کو اٹھایا۔ ادھر سان
سلتا ہوا زرد موٹر بختر کے پاس آکر رک گیا۔ ان سب واقعات میں ابھی دس سکنڈ بھی نہ لگے ہوں
۔ احمد بچہ دبائے موٹر میں کود اور قریشی صاحب۔ جو اب خود ڈرائیور کر رہے تھے۔ اسے لے کر
تے ہوئے چل دیے۔ اب بندر ہزار دوڑ دھوپ کریں کیا ہوتا ہے۔ بیسوں موٹر کے تعاقب میں
تے دوڑے۔ لیکن وہاں کیا تھا۔ سڑک خالی پڑی تھی۔ موٹر کا دھواں تک نہ تھا۔ بندریا ان کو کھلانے
۔ بندروں میں ہر ایک کے آگے خو خو کرتی ہوئی۔ ناچی ناچی پھرنے لگی۔۔۔۔ ہر ایک کو خوخیا اور قی قیا
۔ ن کو جھٹکے دے کر پیٹھ کے بال کھڑے کرکے بہادری پر آمادہ کرنا چاہا مگر سب بے سود رہا۔ اور جب
رہو تا نظر نہ آیا تو خو خو۔ قی قی۔ خو خو کرتی ہوئی تیزی سے ادھر دوڑی چلی گئی جدھر موٹر گیا تھا۔ کچھ
وں نے تھوڑی دور اس کا ساتھ دیا لیکن پھر وہ بھی لوٹ آئے"

یہ ہے مصنف کے اس بنیادی مقصد کا پہلا منظر۔ جس کی تکمیل کے لئے وہ اپنے آدم زاد و غیر
۔ اد کرداروں کو میدانی علاقے کی گھوٹن سے نکالتا ہوا نینی تال کی خوش گوار فضا میں لایا ہے کیونکہ
ان منتوں مرادوں کا حاصل قریشی کا وہ نحیف و نزار بیٹا اسی سرد ماحول کی پناہ میں ہے جسے "صاف ہوا"
رنے کی غرض سے اس کا باپ اور احمد۔ اس بندریا کے جگر گوشے کو اغوا کرکے لے گئے جو یہاں اپنے
موں کی ٹولی میں مگن۔ خوش گوار فضا۔ رزق کثیر اور ہاتھ پاؤں کھولتی اولاد کی چہلوں سے دل ٹھنڈا
ں تھی۔ علاوہ ازیں اس منظر میں آدم زاد کی "آگ لگنے اور گرجنے والی "لکڑی کی بل بوتے پر بچے کے
ہاڑے اغوا کی واردات کی باعث پورے قبیلے میں جو دہشت، سراسیمگی، ہیجان اور آخر آخر نوجوانوں
ائیگاں بھاگ دوڑ برپا کی گئی ہے اس کے طفیل، ذہن و دل کے اسکرین پر ایسے بے شمار گذشتہ و
ں مناظر کی ہیبت ناک پرچھائیاں ابھرتی ہیں جو خطۂ ارض کے بالادستوں کی لرزہ خیز چیرہ دستیوں اور
عر افراد قبیلہ کی اعصاب شکن بے چارگی پر منتج ہوتے ہیں۔

بچے اس کے اغوا میں رفیق حسین کا یہ فنی اہتمام قابل ذکر ہے کہ انھوں نے اولاً یہ دکھانا
ری سمجھا کہ بچہ ماں کی گود سے الگ ہو کر کچھ اچھلنے پھدکنے کے قابل ہو گیا ہے یعنی اس کا جداگانہ وجود
ہونے لگا ہے۔ اس اہتمام کا ایک ثبوت یہ ہے کہ دوسرے باب سے قبل بچے کی حرکات و سکنات
بیان نہیں ہوئیں۔ ایک موقعے پر صرف اس کی جسمانی ہیئت کا خفیف سا بیان ہوا ہے۔ بچے کا جداگانہ
د قائم کرتے ہی رفیق حسین اس کے اغوا کا واقعہ نقش کرتے ہیں حالانکہ اگر وہ چاہتے تو نوخیز بچے کی
ں کے بیان پر بہ آسانی دو ڈھائی صفحات لکھ کر قاری کی خوش دلی کا سامان مہیا کر سکتے تھے۔ جیسے اپنے
ں منظر نگاری و فلسفہ طرازی یا جوش پند و نصائح کی رو میں بہہ کر دیگر کئی افسانوں کی طرح اس افسانے
بھی چند مقامات پر ایسی عبارت آرائی کر گئے ہیں جو افسانے کی فنکارانہ ساخت کو مجروح کرتی ہے۔ اس
ی عبارتیں رفیق حسین کے اسی رویے کا نتیجہ ہیں جس کے تحت وہ اپنی بیگم کو جھنجھوڑ جھنجھوڑ ڈالتا تھا
کہتا تھا "اے بیگم غور سے دیکھو! ہر چیز تمہارے سر پر گزر رہی ہے۔ ارے اپنے اندر لے جاؤ ان کو!
۔ بیگم ان میں ڈوب کر دیکھو!" ـــــ افسانوں میں یہ رویہ ایسے موقعوں پر بروئے کار آیا جہاں رفیق
ین کے ذہن کی فلسفیانہ رو اچانک ابھری ہے۔ اس نوع کی عبارتیں، بلاشبہ، افسانے کی فنی کمزوری

ہمیں خوش گمانی ہے کہ افسانہ سازی کی نزاکتوں اور آداب سے بڑی حد تک واقفیت کے باوجود رفیق حسین نے (اور شاہد احمد دہلوی جیسے نکتہ شناس مدیر نے بھی) مذکورہ نوعیت کی عبارتوں کو شاید یہ سوچ کر حذف نہیں کیا کہ ان کی مدد سے افسانوں کا قاری اندازہ کر سکے گا کہ آمینہ۔ حیرت کی تشکیل میں دراصل کیا کیا نوعیں اور انداز فکر و نظر کار فرما ہیں۔ایسی عبارتوں کی نفسی اہمیت کا ایک ثبوت تو یہی، آپ کے زیر نظر، تحریر ہے۔

بندریا کا بچہ جیسے ہی ایک جداگانہ وجود بنا۔ اس کا اغوا ہو گیا اور وہ اسی بیوک کار سے فردوس کاٹج روانہ کردیا گیا جو قریشی وغیرہ کے گرم علاقے سے نکال کر نینی تال لائی تھی ---اب سے پہلے بندریا اور بیوک کار میں کوئی تعلق نہ تھا مگر اب اس کا جگر گوشہ کار میں گرفتار ہے تو وہ تیزی سے اس کے پیچھے دوڑی چلی جارہی ہے۔

اس سے پہلے کہ بیوک کار بندریا کے بچے کو لے کر فردوس کاٹج پہنچے، رفیق حسین اس "زبردست کوٹھی" کی ساخت اور شان و شوکت کا جامع بیان کرتے ہیں اور وہاں اس وقت موجود افراد کا ایسا مناسب تعارف کراتے ہیں جو افسانے میں ان کے عمل دخل اور نوعیت سے ہم آہنگ ہے۔ کاٹج میں قریشی کی بیوی فردوس، بیوہ بہن کلثوم، والدہ، ساس اور بچے کی مدراسی آیا قابل ذکر ہیں۔افسانہ نگار نے انتشار سے بچنے اور تعارف میں اختصار برتنے کی غرض سے ان پانچوں افراد کو کاٹج کے برآمدے میں جمع کر دیا ہے اور ان کے چھوٹے موٹے باہمی گھریلو تصادمات کی جھلکیاں دکھا کر اس ماحول سے قاری کو آگاہ کر دیا ہے جو بندریا کے بچے کا میدان عمل اور حیطۂ اثر بننے والا ہے۔

کاٹج کے ماحول میں ایسی "دو ساسیں یا دو مائیں" نظر آتی ہیں جو "ایک ہی کوچ پر بیٹھی ہیں لیکن ہر طرح ایک دوسرے کی ضد ہیں۔" انھیں دیکھتے ہی خیال آتا ہے کہ ان میں سے کسی ایک یا دونوں ہی کو دل چسپ و مضحک کردار بنا دینا رفیق حسین کے شگفتہ و پر مزاح قلم کے لئے بائیں ہاتھ کا کام ہے۔ علاوہ ازیں "ٹیلی فون اور بھاوج دونوں سے خوف زدہ سی بیٹھی" ہوئی کلثوم میں ایسے امکانات ہیں کہ اسے ایک رقت انگیز کردار بنایا جاسکتا ہے لیکن رفیق حسین کی نظر ایسے کسی آدم زاد پر نہیں رکتی جو اپنی ذاتی صفات یا آدم زادوں کے انفعال و اثرات کے نتیجے میں "کردار" کے رتبے کو پہنچ سکتا ہو۔ کیونکہ ان کا مقصود نظر تو، ہر افسانے میں، فطرت کے بے شمار مظاہر کا ہزار رنگ کردار ہے

----- پانی، آگ، ہوا، مٹی کے انیکوں انیک روپ اور آکار ----جو دیگر مخلوقات ارض و سما۔ جاتے آتے موسموں اور کوہ و صحرا، کے اسکرین پر، گھٹتی بڑھتی کیفیات اور ادلتے بدلتے خفیف و شدید رنگ پیش کرتے ہیں

----- چرندوں، پرندوں، درندوں، کی نسلیں ---جو کوہ و صحرا کے دامن میں اپنی اصل سرشت کی نگہبان، ہم جنسوں کی رفاقت و رقابت میں مگن ---اور آدم زاد کی قربت میں اپنی نجابت اور اس کی کثافت و جہل کو منکشف کرتی ہیں۔

بیوک کار فردوس کاٹج پہنچی۔ "قریشی صاحب نے اترتے ہی احمد کے ہاتھ سے بندریا کا بچہ لے لیا اور اسے لیے ہوئے بڑے زور سے آگے بڑھے۔" تاکہ بیگم کو تھما دیں مگر وہ ڈر کر دور ہو گئیں۔بندریا کے بچے کو، پہلے تو نحیف و نزار لڑکے کے کمرے میں "جھلواں مسہری" سے ذرا دور باندھا گیا مگر وہاں اس نے

"ہو اصاف کرنے کے بجائے گندگی پھیلانا شروع کر دی" تو اہل خانہ نے
(۷) ۰۰۰۰۰۰ کروں کے اندر سے نکال لڑکے کے کرے سے ملے برآمدے میں رکھنے کی جگہ منتخب کی۔
وہاں کٹہرے پر چڑھ کر اس کے ڈنڈے پر ان کو بھی آرام ملا۔ گو یہاں کالی کلوٹی مدراسی آیا آتے جاتے ان کے ٹیپیں لگاتی رہتی تھی۔ تاہم کھلی ہوا تو تھی۔ سامنے کے درخت اور درختوں کے پیچھے پہاڑ تو نظر آتے تھے۔ یہ گھنٹوں بیٹھا، بیٹھ اور کر کھجا کر اس نظارے کو دیکھا کرتا تھا۔"

افسانے کا دوسرا باب مکمل ہوتے ہوتے بندریا کا بچہ فردوس کاٹج پہنچ گیا تھا اور تیسرے باب کے آغاز سے ہی رفیق حسین نے اس گھر میں بندریا کے بچے کا عمل دکھانا شروع کر دیا ہے۔ باب کے ابتدائی، تیرہ سطری پارے میں ہی بچے کے اتوار "کئی دن" بیت گئے اور افسانہ نگار نے ایسے حالات بھی پیدا کر دیے جن کے باعث بچہ، لڑکے کے کرے سے باہر برآمدے میں آ گیا ہے۔ کوائف کی رفتار میں یہ تیزی کیوں؟--- باب کا تیسرا پارہ، اس سوال کا جواب بھی ہے

(۸) پہاڑ پر کے ان ہی درختوں میں سے ایک روز اس کی ماں نکلی۔ درختوں سے کود، شاخوں میں سے دبکی دبکی چل کر، تین چھلانگوں میں کٹہرے پر آ، اسے سینے سے چمٹا لیا۔ بچھڑے مل گئے۔ ماں کے کلیجے سے بچہ چمٹ گیا۔ زبانیں خاموش رہیں، دل سے دل مل گئے۔ نہ اس نے دنوں اور راتوں کو اوکر کے پہاڑوں پہاڑوں مارے مارے پھرنے کی داستان سنائی۔ نہ اس نے رو رو کر دودھ نہ پینے پر مار کھانے، کھٹولے پر نہ لیٹنے پر مار کھانے، کھیر پینے پر مار کھانے، کرتہ نہ پہننے پر مار کھانے، جگہ موتنے پر مار کھانے کے بیان کیے۔ بس ہوا تو اتنا ہی، دھڑکتے ہوئے دو دل مل گئے۔ دودھ پیتے ہوئے بچے کی اوپر--- اور دودھ پلاتی ہوئی ماں کی آنکھیں نیچے--- ایک دوسرے کی روحوں میں جذب ہونے لگیں ۰۰۰۰"

کوائف کی تیز رفتاری کا سبب یہ تھا کہ مصنف، بچھڑے ہوئے بچے کو ماں کے سینے سے جلد از جلد چمٹانا چاہتا تھا۔ بے زبان ماں بیٹے کے ملن میں ان کے جذبات کو، انسانی زبان کی عدم موجودگی کے باوجود رفیق حسین نے جس طرح نفی پر مبنی جملوں کی مدد سے تخیلی گویائی عطا کر کے، نہ ہونے کو ہوتا ہوا محسوس کرایا ہے اس کی ستائش کا حق، صرف خاموش حسی فہم ہی ادا کر سکتی ہے۔ حیوان ماں بیٹے کے گنگ جذبات کا یہ موثر بیان، اسی شخص کے قلم سے ممکن ہے جو بچوں کی طرح ذرا سی بات پر خوش ہوتا اور رو دیتا ہو اور جس کا دل موم کا بنا ہوا ہو--- اور جس کی گہری نظر یہ بھید پا چکی ہو کہ جذبات و احساسات کا باب آدم زاد اور غیر آدم زاد پر یکساں کھلتا ہے۔

اقتباس ۸ میں منقول منظر کو غور سے دیکھیں تو محسوس ہوتا ہے کہ یہ منظر فنی لحاظ سے ایک پہاڑ ہے جو قاری کی نظر اور افسانے کے عمل کو جیسے روک کر کھڑا ہو گیا ہے۔ افسانے اور نظر کو آگے لیجانا ہے تو یہ پہاڑ کاٹنا ہو گا۔

بے زبان ماں بیٹے کی کیفیت ملفوظ کرنے کے بعد، اسی پارے میں، رفیق حسین کی فنی مہارت کا دوسرا ثبوت

(۹) ۰۰۰۰ روحوں میں جذب ہونے لگیں۔ شام کی روشنی میں، چھائے ہوئے ہلکے بادلوں کے سائے میں سوئے سبزے پر بجلی کا کوندا ہوا۔ بچہ چھاتی سے اور چمٹ گیا۔ ماں نے ہاتھ سے اور چمٹا لیا ۰۰۰۰"

یہ ثبوت رفیق حسین نے بجلی کوندا کر دیا ہے۔ بجلی کا کوندا بچے کی آنکھ پر منعکس ہوا تو وہ ماں کی

اتی سے مزید چمٹنے کے لئے ہلا۔ ماں کی آنکھ پر کوندے اور جسم پر بچے کے ہلنے کا اثر ہوا تو ماں کے ہاتھ میں
ں حرکت ہوئی۔ اس نے بچے کو چھاتی سے اور بھی چمٹا لیا۔۔۔یوں وہ ساکت پہاڑ سا منظر ہلا جو کسی اور
سب ہلنا ممکن نہ تھا اور افسانے کو آگے بڑھنے کی راہ ملی

(۱) ۰۰۰۰ اور چمٹا لیا۔ شام ہو رہی تھی۔ موقع محدود تھا۔ بسیرے کا وقت آگیا تھا۔ بندریا نے درختوں کی
ف جانے کا ارادہ کیا۔ جنگلے سے نیچے بھی نہ اتر سکی تھی کہ کی کی، کی کی کرتا ہوا بچہ سینے سے الگ کھنچ گیا۔
پھر کٹہرے پر چڑھی، بچے کو سینے میں دبایا اور پھر اترنے لگی لیکن بچہ پھر کی کی چلایا اور اس نے کمر پر
ی رسی ہاتھ سے پکڑ لی (آہ! بچہ بندھا ہوا ہے) ماں پھر نیچے اتری۔ رسی نے بچے کو پھر کھینچ لیا۔ بڑھتے
ے اندھیرے میں بجلی چمکی، بادل گرجا اور گرج پہاڑوں میں گونجنے لگی۔ شام ۔۔۔ شام ۔۔۔ بسیرا ۔۔۔
نہ درخت سامنے تھے۔ سر پر بادل چھایا تھا۔ بندریا اور بچے دونوں نے رسی کو کھینچا، برآمدے کے اندر
ے، رسی تانے تانے ایک چکر کھایا اور کٹہرے پر چڑھ کر بچے کو چمٹا، روانہ ہوئی۔ رسی اب بھی موجود
، وہ تن گئی، بچہ کلکلایا اور کھنچ گیا۔ بڑھتے اندھیرے میں، گڑگڑاتے بادلوں میں ماستا کی ماری دیوانی
ریا کھمبے کے گرد گھومی۔ کٹہرے کے جال میں سے نکلی۔ مگر آہ! رسی سے نجات نہ ملی۔ بلکہ رسی اور چاروں
ف سے الجھ کر تن گئی۔ اب ہلنا جلنا مشکل ہو گیا۔ بچے کی کمر کٹنے لگی اور وہ بری طرح چلانے لگا۔ بندریا
دل پر وحشت تھی، دہشت تھی، خوف تھا، ہراس تھا، پریشانی تھی، حیرانی تھی، اضطراب تھا، یاس تھی
، کسی تھی، اور محبت کی آگ لگی تھی۔ اندھیرا چھا چکا تھا، بوندیں پڑنے لگی تھیں۔ اسی حالت میں جھٹک
، ہو گیا۔ وحشت زدہ بندریا "خی" سے چلا کر اچھل پڑی۔ کسی نے سوئچ لگا دیا۔ بجلی کے تین لیمپوں سے
مدہ دن کی طرح جگمگایا۔ ماں کے ڈر، ڈر کے زور سے، اچھلنے سے بچے کی کمر میں رسی نے بلا کا جھٹکا دیا۔
کی کی خی خی چلا رہا تھا۔ اور کمرے کے دروازے میں مدراسی آیا۔ "آئی، آئی، آئی، مونگ کی آئی آئی
لک کی" چلا رہی تھی۔"

یعنی ماں اپنے بیٹے سے ملن کو، مسلسل قرابت کا آغاز جان کر، بسیرے کے لئے درختوں اور
ڑوں کی طرف جانے کا ارادہ کرتی ہے۔ مگر بیٹے کی گردن میں آدم زاد کی رسی، وصل مسلسل میں مزاحم
، ۔ بڑھتے اندھیرے میں بجلی کی چمک، بادلوں کی گرج اور پہاڑوں میں گرج کی گونج، بسیرے کی خواہش
یز تر اور رسی کی مزاحمت کو شدید تر کر رہی ہیں۔

رفیق حسین نے اس منظر میں وہ کئی حربے یکجا کر لیے ہیں جن کے توسط سے ان کے خیال و
ماس کی تجسیم ہوتی ہے جہاں غیر آدم زاد پر آدم زاد کا جبر بھی ہے، پانی آگ مٹی ہوا کے شدید رنگ بھی
دل کی "وحشت سے ۰۰۰۰ محبت کی آگ" تک بیان شدہ وہ جذبات بھی جو انسان و حیوان میں تفریق
، بلند ہیں۔ رفیق حسین کے بقول، تفریق کا سبب تو سوچ ہے۔ یعنی سوچ ہی گلوں میں رسیاں ڈالتی ہے۔
اسی آیا کی آوازیں سن کر گھر کے سب ہی لوگ برآمدے میں جمع ہو گئے تو

(۱) ۰۰۰۰ بندریا بھبکیاں دیتی ہوئی برابر پیچھے ہٹتی چلی گئی۔ یہاں تک کہ ملازم دوڑ آئے اور وہ آخری
لی دے کر اخروٹ کے درخت پر چھلانگ مار کر درختوں درختوں جنگل کو چل دی اور رات کے
ھیرے میں جبکہ وہ ٹھنڈی ہوا اور بوندوں میں درخت پر دبکی بیٹھی تھی یہاں فردوس کاٹیج میں ریڈی
کی گرم شعاعوں میں شیڈ دار لیمپوں کی چھنی ہوئی روشنی میں ۰۰۰۰۰ ہنسی اور باتوں کے ساتھ کھانا

ہونے لگا۔۔۔۔

بہت دیر کے بعد ۔۔۔۔ جبکہ گھر والے اپنے اپنے کمروں میں اور ملازم اپنی اپنی کوٹھریوں میں نیند سے بے ہوش ہو چکے تھے - قریشی صاحب نے اپنے نرم گرم ریشم اور اون کے بستر پر کروٹیں بدلتے ہوئے دور دو آوازیں سنیں - پہلے بندریا کی آواز تھی جس کو کہ بیچ بسیرا ماستا نے بے قرار کر دیا تھا - وہ او او پکارتی درختوں درختوں پھر رہی تھی - اور دوسری ، بہت دور ، دو ہزار فیٹ نیچے بیر بھٹی کے قریب کسی نامعلوم شخص کی زوردار آواز تھی - جو کہ چلایا Now then my Lord اور پہاڑوں نے بتدریج گھٹتی ہوئی آوازوں میں جواب دیے Now then my Lord، Now then my Lord

اندھیری رات ، ٹھنڈی ہوا کے جھونکے اور بارش کے خیال سے قریشی صاحب کے بدن میں پھریری آگئی - وہ گرم ریشمی لحاف میں دبکے اور سو گئے ۔"

یہاں سے تیسرے باب کے پہلے حصے کے اختتام پر اندھیرے ، ٹھنڈی ہوا اور بوندوں کی بے امانی سے دوچار ، مجبور بندریا کے مقابل فردوس کاٹج میں امن وخوش باشی سے واصل آدم زادوں کا احوال بیان کرنے کے بعد ، مصنف قریشی صاحب کو ان کی پرسکون و پرسکوت خواب گاہ میں دور سے آتی ہوئی دو آوازیں سناتا ہے اور اقتباس کے آخری فقروں میں قاری کو محسوس کراتا ہے کہ قریشی پر ان آوازوں کا کوئی اثر نہیں جنھیں وہ پہلے بھی سن چکا ہے بلکہ اسے ان چیزوں کے خیال سے پھریری آئی ہے جن کے شدائد کا تدارک اسے بہ افراط حاصل ہے - مصنف نے پہلے تو ممتا کی ماری بندریا کی وحشت ، دہشت اور اضطراب کے ساتھ ساتھ اس کے بچے کی پُر زحمت چیخ و پکار سے لبریز فضا --- اور پھر ، بتدریج ، امن و سکون میں ڈوبتی اک پر سکوت فضا خلق کی --- تاکہ اک شور کے بعد قائم ہوئے سناٹے میں دو ہزار فٹ دور کی آواز ، قریشی کے گوش گزار کر سکے - مصنف کے اہتمام سے قریشی نے وہ آواز سنی --- پہاڑوں نے بھی سنی اور اس کا جواب اسی کے لفظوں میں دوبار دیا کیونکہ اس کا زور انہیں لفظوں میں ہے ---- مگر غیر موجود شدائد کے تصوراتی خوف میں گھرا قریشی ، بے قرار اُو اُو کے (اپنے نزدیک ہی موجود) سبب اور معانی سے غافل ، اپنے ریشمی لحاف میں دبک کر سو گیا - ماستا کی بے قرار پکار رات بھر جاری رہی ہوگی کیونکہ

(۱۲) دوسرے دن پھر بندریا کوٹھی میں دیکھی گئی - اور تیسرے اور چوتھے اور پانچویں دن پھر - کبھی بچے کے پاس ، کبھی بچے کو دودھ پلاتے - لوگوں نے دیکھا - پتھر مارے ، غل مچایا اور بھگا بھگا دیا - لیکن آخر میں یہی رائے قائم ہوئی کہ آتی ہے تو آنے دو ، بچے کو دودھ پلاتی ہے ، اپنا کیا لیتی ہے - اس طرح بندریا دن میں کئی مرتبہ آکر بچے کو دودھ پلا جاتی تھی - اب اس کے واسطے یہی مشغلہ رہ گیا تھا کیونکہ اس کی ٹولی پہلی ہی بارش پر ہر طرح اس کو ساتھ لے چلنے کی کوشش کرنے کے بعد اکیلا چھوڑ کر پہاڑوں سے نیچے کوچ کر گئی تھی - اب اکیلی بندریا درختوں پر تنہا اچھل کود کر پھل پات سے پیٹ بھرتی اور دن میں دو ایک مرتبہ بچے کو دودھ پلاتی جاتی تھی - اسی دوران میں ایک دفعہ بچے کے پاس روٹی کے ٹکڑے اور پھل پڑے ہوئے بندریا کو ملے جو کہ اس نے کھا لیے ۔۔۔۔

۔۔۔۔ اب اس نے بھی کوٹھی کا دامن پکڑ لیا یہاں سردی اور پانی سے بچاؤ تھا - باغ میں پھل ، کیاریوں میں ترکاریاں تھیں - بچہ پاس تھا - ایک طرح پر یہیں رہنے لگی ۔۔۔۔۔"

مگر جب "فطرت کا تقاضا" نوچ کھسوٹ اور گھر کے سامان کی بربادی کی صورت میں سامنے آیا اور

نجاست کی قسم رسیدی شکلے میں " ہونے لگی تو لوگوں کا دل اس سے بھر گیا اور اسے " بھگانے کی کوششیں
دنے لگیں ۔ " احمد کو حکم ہوا کہ " بندوق ٹھاکر دیوڑھی میں رکھی ہے ۔ جب یہ آئے ڈرا کر بھگا دیا جائے ۔
مدریا کی بساط ہی کیا ۔ بارہ بور کے دھماکوں سے اوسان خطا ہو گئے ۔ " ــــ یعنی بندوق نے ، اغوا کے بعد ،
یک بار پھر ماں بیٹے میں فصل پیدا کر دیا ــ لیکن صرف جسمانی فصل ۔

۱۳) سخت سردی ، سخت بارش ، ٹھنڈی ہوا ۔ کہرا ، ٹپکتے ہوئے درخت ، بھیگی ہوئی گھاسیں پہاڑوں کی
کھوہیں اور کھڈتے ۔ اور تنہا بندریا تھی ۔ اس کی ٹولی اسے چھوڑ کر جا چکی تھی ۔ بچہ اس کا چھینے ہی چھٹ گیا تھا
موسم ہر طرح اس کے خلاف تھا ۔ غذائیں نئی تھیں اور کم تھیں ۔ بندریا گھنٹوں کسی گھلے ، اگی ہوئی فرنوں
کے سبز گدالے پر بھوکی بیٹھی ، اپنے سے اوپر اور اپنے سے نیچے خاموش گھومتے ہوئے بادلوں کو دیکھا کرتی
تھی ۔ یہاں تک کہ کہرا آ کر پھر سب قرب و جوار کو دھند میں غرق کر دیتا تھا ۔ اور اس وقت بے بس بندریا
جو نہ جانتی تھی کہ کیا ہو رہا ہے اور کیوں ہو رہا ہے ۔ دل پر چھائے غبار کو دھیمی ، دبی اُو اُو میں کھینچ کھینچ کے
نکالتی تھی ....

ادھر بندریا کے بچے کی یہ حالت ماں سے مل کر چھٹنے کا صدمہ تھا ۔ ہر وقت اس کے پھر آجانے کا
بے کلی سے انتظار تھا ۔ اور جب امید نا امیدی سے تبدیل ہونے لگتی تھی تو وہ بھی اُو اُو کرتا تھا ۔ اور یہ اُو اُو
پُر یاس ، دل خراش اُو اُو ۔ دوپہر کے سناٹے میں ، شام کی خاموشی میں ، راتوں کی تاریکی میں ، ہر وقت بچے
کے سینے سے نکلتی تھی ۔ ...... گھر کا گھر عاجز آچکا تھا ۔

ایک دن چند احباب اور لیڈیز کی ٹی پارٹی کے وقت اس آواز نے بندریا اور بچے کے متعلق
باتیں چھیڑ دیں ۔ ڈاکٹر بھی موجود تھے ۔ انھوں نے بتایا کہ " بندر کے سینے میں قید کی حالت میں بہت جلد
دق کے جراثیم پیدا ہو جاتے ہیں ۔ بندر کو گھر میں کبھی نہیں رکھنا چاہیے ۔ "

یہ سنتے ہی قریشی صاحب اور ان کی بیوی دونوں گھبرا گئے اسی وقت انھوں نے اپنا ارادہ ظاہر کیا
کہ کل ہی اس بچے کو کہیں چھڑوا دیں گے ، لیکن مہمانوں میں شیلا نام کی ایک ...... لڑکی بھی موجود تھی
..... اس نے بندر کے بچے کو لینے کی التجا کی جو کہ فوراً قبول کر لی گئی اور اس طرح حیوان کا بچہ فردوس
کالج کی ذلیل زندگی سے نکل کر ( اعلا انگلش مذاق کے مطابق سجے ہوئے ) اوک لاج میں خدائی کا درجہ
حاصل کر کے رہنے لگا ۔ کیونکہ گوبردھن لال دوبے ، آئی سی ایس کی پر جمال ، نازک خیال ، نازک بدن شیلا
..... جیتے جاگتے ہنومان کو پوجا کرنے کے واسطے ہی لی گئی تھی ۔ ( اس لڑکی کے ہونے والے پتی کا نام
پروفیسر دیا شنکر دوبے وجد ہے ) .... جن کے ساتھ پھیرے بچپن ہی میں پھر چکے تھے ، لیکن ان سے وہ ابھی
تک ملی نہیں تھی ۔ "

کالج کے فردوس نشیں شب و روز غافل ہیں ۔ انہیں جنگل کے زہر پر میں ، ہم نفسوں سے محروم ،
بے بس ، ماں کی بے قراری اور " دل پر چھائے غبار کی دھیمی دبی او او کھینچ کھینچ کے " نکالنے کا گمان تک
نہیں حالانکہ وہ اس کے اضطراب اور بچے سے تعلق خاطر کو کھلی آنکھوں دیکھ چکے ہیں اور ان کے پاس قید
بچہ بھی ہمہ وقت او او کی پر یاس آوازیں بلند کر کے ماں سے اپنی مجبوری اور مماثلت کا اظہار کر رہا ہے ۔
غفلت کی وجہ نجی مفاد ہیں جو قوت سماعت و بصارت کو فکر سے مربوط کرنے میں حارج ہوتے ہیں ۔ ڈاکٹر
کے انتباہ نے ، ہجر و حرمان و یاس کا سبب آدم زاد ہاتھ تبدیل کر دیے ، حیوان بچہ اوک لاج میں خدائی

کے درجے کا قیدی بن گیا۔ زنجیر کی اس تبدیلی کی خبر جنگل تک نہیں پہنچی کیونکہ مصنف، قریشی، فردوس اور شیلا کی مانند، بندریا کو، بہ وجوہ، ایک غفلت میں گرفتار دکھانا چاہتا ہے --- مگر اس کی غفلت آدم زادوں کی طرح خود اپنی فہم کا قصور نہیں۔

بندریا سے بچے کی اولین علاحدگی کے بعد، تیسرے باب کی ابتدا سے، کوائف کی رفتار میں جو تیزی شروع ہوئی تھی اس میں رفیق حسین اضافہ ہی کر رہے ہیں بچے کے پاس آکر اسے اپنے ساتھ لے جانے کی ناکام کوشش، پانچ چھ روز اسے دودھ پلانے کے لئے آنا، تھوڑے عرصے کالج میں رہنا، بندوق سے ڈرایا جانا، ماں بیٹے کی دوسری جدائی کے بعد دونوں کی بے کلی اور پھر بچے کی اوک لاج کو روانگی --- یہ سب واقعات (لگ بھگ پندرہ صفحات پر مشتمل تیسرے باب کے ابتدائی آٹھ صفحات میں بہت تیزی سے پیش آئے ہیں۔ افسانے کے ابتدائی دو ابواب سے موازنہ کیا جائے تو یہ تیزی مزید واضح ہو جاتی ہے۔

آدم زاد کے ہاتھوں ماں اور بچے کی جدائی میں یاس و حرماں کے گہرے رنگ بھرنے اور موسموں کے اسکرین پر آب و ہوا کی شدید ترین کیفیات کا عروج دکھانے کے بعد، رفیق حسین تیسرے باب کا آخری حصہ شروع کرتے ہیں۔ یہ حصہ ایک طرح سے "گریز" محسوس ہوتا ہے اور اس کے بین السطور میں آدم زاد کی کچھ ویسی ہی غفلت لٹک رہی ہے جس کا اظہار مصنف نے نرم و گرم لحاف میں دبکتے قریشی کے توسط سے کیا تھا۔

(۱۴) چونکہ طرح طرح کے لوگ امیدوں میں پھنسے، منصوبے گانٹھے، طرح طرح سے دنیا کے بکھیڑوں میں الجھے، اصل خدا اور اصل خدا کے منصوبوں سے بے خبر، طرح طرح کے خداؤں کی پوجا میں معروف رہتے ہیں، اس لئے فردوس کالج کے باشندے بھی پرستش میں معروف تھے۔ اور یہ اتفاق تھا کہ ٹھیک اسی وقت جبکہ شیلا ہنومان جی کے گیان میں تھی، یہ لوگ بھی ٹھیک اسی وقت فردوس کالج سے ہزار ڈیڑھ ہزار فٹ نیچے بیر بھٹی کی آبادی میں عجب شاہ کے مزار پر سر عقیدت خم کیے، مرادیں مانگنے اور منتیں ماننے میں معروف تھے .....

..... کئی روز سے مینہ برابر پڑ رہا تھا۔ دوپہر سے رکا تھا لیکن اب بوندیں پھر پڑنا شروع ہو گئیں باہر کھڑی مدراسن نے شور مچایا۔ "آئی۔آئی، میم شاب پانی گرتی۔" جلدی جلدی سب لوگ موٹروں میں سوار ہوئے ... بیر بھٹی کے چھوٹے سے بازار میں سے جب موٹر نکل رہے تھے تو ایک بیل گاڑی سد راہ ہو جانے کی وجہ سے دونوں موٹر کچھ دیر رکے۔ وہاں کے ایک مکان کے اوپر سب نے پروفیسر دیا شنکر کو کرسی سے بندھے ہوئے دیکھا۔ آپ فرما رہے تھے Now then my Lord - تو یہی وجہ ہے کہ آپ دیش کے انشکاروں، منشی شتوں کے اونچے وکاش کے جیو سنسار ہوتے ہیں اور ہم چنتا شیتائی تلتا کلا ودیا آدمی کے پاپوں سے سمالوچک ہو کر شدھ سوباش ہوتے ہیں۔ آج بھارت کے دی ادھ سمالوچک کے گن گانے کو مانسک وشیوں میں پرکٹ کرنے کو موٹر جا رہے ہیں۔ اتنا کہ کر پروفیسر صاحب نے جھک کر موٹروں کو غور سے دیکھا اور پھر Now then my Lord کہ کر کچھ اور کہنے لگے۔ لیکن بیل گاڑی ہٹ جانے سے [موٹریں پھر چل دیں] ان لوگوں کو اس پاگل کی باتوں پر سخت حیرت تھی "

چھوٹے سے بازار میں بیل گاڑی کو اس طرح لانا کہ موٹریں رک جائیں اور ان کے سوار ایک مکان کے اوپر کرسی سے بندھے پروفیسر دیا شنکر کی باتیں سن کر حیران ہوں۔ قریشی اور احمد، جو دیا شنکر کو

کاٹھ گودام کے پیٹرول پمپ پر دیکھ چکے ہیں ۔ اس کے بارے میں کچھ نہ کہیں یہ سب رفیق حسین کا اہتمام ہے ۔۔۔۔ فردوس کالج کے باشندوں کو دیا شنکر کی باتوں پر حیران دکھاتے ہی ، رفیق حسین لکھتے ہیں

(۱۵) ۔۔۔ سخت حیرت تھی لیکن ان لوگوں کو کیا معلوم کہ ان کی غیر موجودگی میں فردوس کالج میں ایک اور پاگل ، اس سے کہیں زیادہ پاگل پنے کی باتیں کر رہا تھا ۔ یہ نوجوان ، قریشی صاحب کا حقیقی بھتیجا عبدالحکیم تھا جو کہ احمد کی کوٹھری میں اپنا پھیلا ہوا شیوہ کا سامان ، مسکی ہوئی ٹائیاں ، ٹکے سوٹ ، گھسے ہوئے موزے وغیرہ سمیٹ کر سامان باندھنے میں مشغول یہ شعر بھی پڑھتا جاتا تھا اور مقدر کو کوسنے اور قادر مطلق کو گالیاں بھی دیتا جاتا تھا ۔

فلک سے ہم کو عیش رفتہ کے کیا کیا تقاضے ہیں
متاع بردہ کو سمجھے ہیں گویا قرض رہزن پر

ارے واہ چچا غالب خوب کہا ہے ۔ مگر یار مقدر کی جوتے کاری تمہاری کھوپڑی پر بھی پوری طرح ہوئی ہے ۔ ورنہ ہرگز یہ شعر نہیں کہہ سکتے تھے ۔۔۔ بھئی واہ کیا کہا ہے ۔ بڑھئو کو رہزن بنا دیا ۔ ارے رہزن نہ سہی تو نہ سہی لیکن یار ۔۔۔ ایسے قسام ازل کو الرحمن الرحیم کا لقب اختیار کرنا کہاں تک صحیح ہے ۔ ارے بھئی قسام ازل ، آنکھیں بند کر کے جس کو چاہا جتنا دے دیا ۔ سب تمہارے آگے بے بس ہیں ۔ مگر بڑے میاں الرحمن الرحیم بنتے تو تم کو شرم آنا چاہئے ۔ کیا اسی کا نام رحم اور انصاف ہے ۔ آج میں اس کوٹھی میں راج کر رہا ہوتا ۔ یہ کوٹھی میری ہونی چاہے تھی ۔ بریلی اور بدایوں کے گاؤں ، بمبئی کی بلڈنگیں ، بینکوں میں کاروبیہ ، سب میرا ہونا چاہئے تھا ۔ بڑے بیٹے کا لڑکا میں ہوں ۔ مگر واہ آج پچھتر روپے مجھے آنے کی ملازمت پر ہوں ، اور اس سسری نوکری کے بھی لالے پڑے ہوئے ہیں ۔ کیا ہرج تھا اگر والد صاحب کچھ دن اور زندہ رہ جاتے ۔ کچھ ہی دن اور ۔ صرف ڈیڑھ برس اور زندہ رہ جاتے ۔ اچھا اللہ میاں اگر آپ کو ان کو بلا لینے کی اتنی ہی سخت ضرورت تھی تو بڈھے دادا کو ہی پہلے بلا لیا ہوتا ۔ ارے زیادہ نہیں ، دس پانچ دن پہلے ہی دادا صاحب لڑھک گئے ہوتے تو میں مجوب نہ ہوتا ۔ کیا بے انصافی ہے ۔ کیا بے انصافی کے قانون ہیں ۔ آج میں مجبور ہو کر چیتھڑے لگائے پھرتا ہوں اور چچا صاحب نواب بنے مزے اڑاتے ہیں ۔ ذرا سی سفارش کے لئے آٹھ دن سے شاگرد پیشہ میں پڑا ہوں ۔ جس دن یہاں آیا تھا تو خیر واقعی برج کے کھلاڑی مہمان ٹھیرے ہوئے تھے ۔ چلو احمد ہی کی کوٹھری میں ٹھیر گیا ۔ لو وہ بھی چلے گئے ۔ اور کسی کے منہ سے یہ نہ پھوٹا کہ اب کوٹھی کے کمروں میں سے کسی میں آجاؤ ۔ ذرا سی سفارش کو کہا تو ڈرتے ہیں کہ میری بات جائے گی ۔ ہاں بھئی تمہاری بات نہ جائے ۔ چاہے میں فاقہ کروں ۔ لعنت ہے ہے ایسے چچا پر اور لعنت ہے مجھ پر بھی جو میں ان کے پاس آیا ۔ لو دیکھو آج کا وعدہ تھا کہ کرافورڈ صاحب سے میرے لیے ملیں گے ۔ تو چل دیے ۔ کہاں ؟ ۔ مزار کی پوجا کرنے ۔ ارے جب ان بڑھئو کی ہی پوجا کرنے سے کچھ نہیں ہوتا تو مٹی کے ڈھیروں کی پوجا سے کیا ہوگا ۔"

اسی طرح بکتے ہوئے ، سامان باندھ ، مالی کے کندھے پر رکھ ، سڑک پر جا ، تیز بارش میں بھیگتے ہوئے ، نیچے جاتی ایک لاری میں بیٹھ ، حکیم روانہ ہو گیا ۔۔۔"

قریشی کا "مجوب" بھتیجا ، آٹھ روز ڈرائیور کی کوٹھری میں پڑا رہ کر ، قریشی پر اس باعث لعنت بھیجتا ہوا ، تیز بارش میں بھیگتا ، واپس روانہ ہو گیا کہ غافل قریشی اس کی سفارش کے لئے ایک انگریز افسر

سے ملنے کے بجائے "مزار کی پوجا کرنے" چل دیا تھا۔ حکیم جس میز بارش میں بھیگتا ہوا گیا ہے اس کی بوندوں کا آغاز بیر بھٹی میں مزار کے قریب سے ہوا تھا۔ یہ بات قاری کی فہم پر چھوڑ کر کہ "بیل گاڑی ہٹ جانے سے" جو موڑیں پھر چل دی تھیں وہ فردوس کا نج ہی پہنچی ہوں گی، رفیق حسین نے حکیم کی "پاگل پنے کی باتیں" پورے دو صفحات میں لکھی ہیں اور انھیں پر افسانے کا تیسرا باب مکمل کیا ہے۔

اقتباس ۱۵ میں شعر غالب کے بعد کی عبارت ایک طویل پارہ ہے جو "۰۰۰ مٹی کے ڈھیروں کی پوجا سے کیا ہوگا" پر مکمل ہوا ہے۔ یہ عبدالحکیم کی طویل خود کلامی ہے جو بہ آواز بلند ادا ہوئی ہے۔ اس میں برتا گیا حیرت و استفہام کا لہجہ، لہجے کا اتار چڑھاؤ، محاورہ، روز مرہ اور طنز و تعریض وغیرہ رفیق حسین کی اس لسانی رسد کا جامع نمونہ ہے جو تو تلے اور لڑکھڑاتی زبان کے افسانوں کو آج بھی ڈھنگ سے بولنے کا ہنر سکھا سکتی ہے۔ اس اقتباس سے یہ بات بھی مزید نمایاں ہوتی ہے کہ رفیق حسین کے اسلوب میں بہ آواز بلند گفتار و بیان کو نہایت اہم درجہ حاصل ہے۔ ان کے افسانوں میں ایسے بے شمار بیانیہ فقرے اور مناظر آئے ہیں جن کا مطالعہ، عبارت کے طور پر کیا جائے تو وہ بے ربط یا زائد لفظوں سے بوجھل محسوس ہوتے ہیں لیکن بلند آواز اور لہجے کا اتار چڑھاؤ منکشف کرتا ہے کہ اسی ترتیب و لفظیات اور بالجہر قرات سے ہی مقصد کی موثر ترسیل ممکن ہوئی ہے۔ بہ آواز بلند بیان اور جملوں کی مکالماتی ساخت سے رفیق حسین کے گہرے شغف نے یہ کوتاہی بھی پیدا کی ہے کہ کئی افسانوں میں کرداروں کی گفتگو، ڈراموں کے مکالموں کی طرح درج ہوئی ہے یعنی سطر کی ابتدا میں کردار کا نام، قوسین میں کردار کی ذہنی یا جسمانی کیفیت اور تب کردار کا ادا کردہ جملہ۔

افسانے کا آخری باب، انغا اللہ خان انغا پر اک بولتے ہوئے فقرے سے شروع ہوتا ہے

(۱۹) انغا اللہ خان انغا تو خولیے ہیں۔ ان کا کہنا

نا ہے ہے پڑی عالم لاہوت میں انگلی

محض بے ہودہ گوئی، خالص ہزل ہے۔ لیکن در اصل عالم لاہوت کا نقشہ یہ ہے ستر ہزار برس پورب، ستر ہزار برس پچھم، ستر ہزار برس اتر اور ستر ہزار برس دکھن، ستر ہزار برس اوپر اور ستر ہزار برس نیچے اگر خیال دوڑے تو اس عالم میں کچھ بھی نہیں ہے۔ خلا ہی خلا ہے۔ کہیں کچھ نہیں ہے اور اس انتہائی تنہائی اور ملاوحدت کے وسط میں اگر ہے تو صرف ایک چھوٹی سی ٹائم پیس ہے جو عالم لاہوت میں ٹک ٹک کر رہی ہے۔

صدیاں اور قرنیں گزر گئی ہیں۔ عالم لاہوت کی گھڑی ٹک، ٹک، ٹک کر رہی ہے۔ صدیاں اور قرنیں گزر جائیں گی اور عالم لاہوت کی گھڑی ٹک، ٹک، کرتی رہے گی۔ جب سیارے آپس میں ٹکرا جاتے ہیں، جب دنیائیں پاش پاش ہو جاتی ہیں تو عالم لاہوت کی تنہا گھڑی اس وقت بھی ٹک، ٹک، ٹک، کرتی ہوتی ہے۔

جب چڑیا کا انڈا گھونسلے میں سے گر کر بچہ سے ہو جاتا ہے اور چڑیا چیں چیں، چیں چیں کرتی پھرتی ہے تو عالم لاہوت کی ذاتِ واحد گھڑی، اس وقت بھی ٹک، ٹک، ٹک کرتی ہوتی ہے

مست شرابی کی بے سری تانوں سے، بھوکے یتیم کی ٹھنڈی سانسوں سے بیوہ کی سسکیوں سے،

ا پرست نوجوانوں کے قہقہوں سے بے خبر عالم لاہوت میں گھڑی ٹک ٹک، ٹک کرتی ہے۔
ذات باری کے مذاق اڑائے جاتے ہیں۔ اس پر گالیاں پڑتی ہیں حتی کہ جانوروں، پتھروں، مٹی
ڈھیروں میں خدائی اوصاف لگا کر ذات مطلق کو چڑایا جاتا ہے۔ عالم لاہوت کی گھڑی پھر بھی ٹک، ٹک،
ہی کرتی رہتی ہے۔

کیا شان بے نیازی ہے ٹک، ٹک، ٹک۔
شیلا سن، فردوس بانو سن، سن اے عبدالحکیم سن۔
ٹک، ٹک، ٹک---

اقتباس ۱۹ میں چوتھے باب کا پہلا حصہ من و عن نقل ہوا ہے حالانکہ یہ عبارت بھی بہ یک نظر
ی مجرد عبارت آرائی محسوس ہوتی ہے جو افسانے کی فنی ساخت کو بہ ظاہر مجروح کرتی ہے لیکن، جیسا کہ
ب تک کئی موقعوں پر ثابت ہو چکا ہے، رفیق حسین طول طویل عبارتیں تو کجا، افسانے میں ایسا جملہ بھی
از و نادر ہی لکھتے ہیں جو سراسر بے ضرورت قرار دیا جا سکے۔ ہاں، ایسے جملے اور واقعات، یا منظر، ضرور
ہ گئے ہیں جو مختصر ہو سکتے تھے مگر پھر بھی وہ جملے اور ان جملوں کے الفاظ ایک دوسرے سے انتہائی پیوست
ں۔ جملوں کی یہ خوبی اس وقت زیادہ نمایاں ہوتی ہے جب رفیق حسین کی کوئی عبارت، بہ طور حوالہ
رج کرنے کے لیے مختصر کی جائے۔ مثلاً کسی منتخبہ عبارت کا تیسرا جملہ زائد سمجھ کر حذف کرنا چاہیں تو
ساتواں جملہ کہتا ہے کہ میں تیسرے کے بغیر بے معنی ہوں۔ تیسرے اور ساتویں جملے کو حذف کیجیے تو ان کے
رمیانی جملے معلق ہو جاتے ہیں یا گیارہواں جملہ ایسا آجاتا ہے جو تیسرے اور ساتویں کے بغیر لایعنی ہو جاتا
ہے اور اگر ان تینوں ہی جملوں کو حذف کیجیے تو معلوم ہوتا ہے کہ پوری عبارت کا مفہوم ہی خبط ہو رہا ہے۔
یسی صورت میں پوری عبارت کو نظر انداز کرنا چاہیں تو معلوم ہوگا کہ اس کے مقصد کو نمایاں کیے بغیر
فسانے کی مکمل صورت و سیرت کا نقش ابھارنا ممکن نہیں۔ وغیرہ وغیرہ۔

ادب فہمی کا ایک مشرب یہ ہے کہ فن کار کے مجموعی تخلیقی ذہن اور فن پارے میں خلق شدہ
فضا و کیفیت میں تا دیر رہ کر ہی فن پارے کو سمجھنے کی کوشش کی جائے۔ اس مشرب کے طریق پر چلیں تو
علم ہوتا ہے کہ اقتباس ۱۶ میں درج افسانے کے آخری باب کا پہلا حصہ، دراصل اس باب کی تمہید بھی ہے
اور ایک طرح سے، سابقہ ابواب کا نچوڑ بھی، افسانہ اب تک تین ابواب کے، دس حصوں کے، مراحل
طے کر چکا ہے۔ ان مراحل کے پیش نظر اس تمہید کو پڑھیں تو واضح ہوتا ہے کہ مصنف کے نزدیک، سابقہ
واقعات و کیفیات کی روح کیا ہے؟ اور اس روح نے آئندہ صفحات میں کیا پیراہن اختیار کیا ہے؟ گویا آئینہ
ایک سمت کی روشنی سمیٹ کر دوسری جانب ڈال رہا ہے۔ تاحال، افسانے کا محوری تصادم اور اس کی
نوعیت قاری کے وجود میں ایک پرپیچ اضطراب پیدا کر چکی ہے۔ اضطراب کی اس گھڑی میں مصنف، عالم
لاہوت کا نقشہ کھینچتا ہے۔ جو قاری کے اضطراب کو ہوا بھی دیتا ہے اور آخر آخر میں یہ بھی محسوس کراتا ہے
کہ اس کا قلم افسانے کو اختتام کی جانب لے چلا ہے۔

مصنف عالم لاہوت کا نقشہ کھینچ رہا ہے --- لیکن یہ نقشہ، صرف بہ ظاہر، عالم لاہوت کا ہے ---
ورنہ دراصل، عالم لاہوت کا نقشہ نہیں --- بلکہ یہ نقشہ، آئینہ ہے پانی آگ ہوا مٹی اور آدم زاد و غیر آدم
زاد کی لاشمار صورتوں پر چڑھتے اترتے لاشمار خفیف و شدید رنگوں کا --- جن کے کچھ لشکارے مصنف سابقہ
صفحات میں دکھاتا ہوا یہاں تک پہنچتا ہے۔ اقتباس ۱۶ کی آخری دو سطروں میں کچھ کرداروں کے نام لے

کر صاف صاف بتا رہا ہے کہ عالم لاہوت کی ہردم جاری تک، تک اب --- یہ صورت دیگر --- اس جہاں لفظ و معانی کے کرداروں کو سنتی ہوگی جو گذشتہ صفحات پر یہ صورت الحسامہ برپا ہوا اور انجام کی طرف بڑھ رہا ہے۔

(۱۷) پہاڑوں پر کی بارش میں، بلا کی ٹھنڈی تیز ہواؤں میں، بھیگی ہوئی بندریا، اندھیری رات میں، اندھیرے جنگل کے ایک بھیگے ہوئے ٹپکتے درخت پر بیٹھی ہے۔ برساتی پہاڑی نالا کہیں پاس ہی اندھیرے میں گڑگڑاتا، دھو دھڑاتا، بھرّبھراتا بہ رہا ہے۔ آزو بازو پہاڑ کی سیاہ ڈھالیں اس کی آواز سے گونج رہی ہیں اور نالے کی ان پیہم آوازوں میں سے بچ کر نکلتی ہوئی کبھی کبھی بندریا کی دبی ہوئی لمبی آواز سنائی دیتی ہے۔ اندھیرا ہے۔ بارش ہے۔ ٹھنڈی ہوا کے جھونکے ہیں۔ نالا دھو دھڑا رہا ہے۔ نالیاں بھرّبھرا رہی ہیں۔ اس میں بے کسی کی اُواو ہے۔ اور پھر اُواو ہے۔ لیکن اب کی لمبی درد آمیز۔ اُو کے بعد ئی ئی ئی ئی۔ یہ کیسی؟ کیا کوئی اسے چھیڑ رہا ہے۔ کیا کوئی اندھیرے میں اس کے برچھیاں چبھو رہا ہے " اُو، اُو، ئی ئی ئی ئی۔ کیا بات ہے؟ ضرور کسی تکلیف میں ہے۔ رہ رہ کر اس کے درد سا ہوتا ہے۔ یا کوئی سخت بے چینی ہوتی ہے۔ یہ پارہ انجام کی طرف پہلا قدم ہے "بلا کی ٹھنڈی "تیز ہوائیں پہلے باب کا وہ مقام یاد دلاتی ہیں جہاں "تپتا ہوا جون کا مہینہ تھا۔" وہاں پانی کی غیر موجودگی ہی غیر موجودگی تھی یہاں ہر طرح پانی ہی پانی ہے۔ بارش کی صورت میں پانی ہے، ہواؤں میں بسی ٹھنڈ کے روپ میں پانی ہے، نالے میں گڑگڑاتا، دھو دھڑاتا، بھرّبھراتا پانی ہے اور بندریا کی چبھتی "برچھیوں" کی آب میں پانی کی مناسبت ہے۔ وہاں پانی نہیں تھا، چلچلاتی دھوپ تھی یہاں پانی ہی پانی اور اندھیرا ہے۔ فطرت کا ایک قہر وہاں شدید تھا دوسرا یہاں عروج پر ہے۔ بندریا، بہ شمول آدم، فطرت کے اس قہر سے بھی گزری تھی، اس قہر سے بھی دوچار ہے۔ اس پر مستزاد ہے وہ قہر جو آدم زاد نے ڈھایا تو لمبی درد آمیز، اُو بڑھتے بڑھتے اس کے وجود کی صدا بن گئی اور یہ بڑھتے گڑگڑاتے پانی کے زمہریر میں، اپنوں سے دور، بے اماں، تنہا رہ گئی۔ یہ اپنی قہر زدگی میں صرف اس پارے تک تنہا ہے، اگلے پارے کی اختتامی سطور سے آدم زاد بھی فطرت کے ایک قہر کی زد پر آنے والا ہے۔ انتظار حسین نے لکھا ہے "۔۔۔۔ فسادات کے دنوں میں ہماری بستی کی چڑیوں نے یکایک صبح کو چہکنا بند کر دیا تھا۔ کہتے ہیں کہ کوئی آفت آنے والی ہو تو چڑیاں پہلے سے سونگھ لیتی ہیں۔" (علامتوں کا زوال۔ ص ۲۵) یہی بات افسانے کے اسلوب میں رفیق دکھا رہے ہیں۔

(۱۸) کچھ جانور اور اندھیرے میں حرکت کرتے معلوم ہوتے ہیں۔ دو چار گلہریاں درختوں سے اتر کر گھانسوں اور پودوں میں کھسکھساتی مغربی چڑھائی کی طرف جا رہی ہیں۔ اس طرف چند سیتیاں اور خرگوش بھی جا رہے ہیں۔ بسیرا چھوڑ چھوڑ کر چند پرندے بھی گرتے پڑتے، پھڑپھڑاتے ادھر ہی کو اڑ رہے ہیں۔ بندریا ابھی تک وہیں۔ بیٹھی درد آمیز اُو، اُو، اُو، اُو۔ اور پھر گھبرائی ہوئی ئی ئی ئی ئی کر رہی تھی۔ لیکن اب وہ بھی ڈالی ڈالی کر کے درخت سے نیچے آگئی۔ مگر یہ بالکل دوسری طرف اسی طرح آوازیں نکالتی چل دی۔ کدھر جا رہی ہے؟ فردوس کالج؟ ہاں ہاں وہیں --- اندھیرے میں چھپ چھپاتی برابر اسی طرح چلتی رہی ایک جنگلی بلی بھی اس کے سامنے سے آتی اور دوسری طرف جاتی نظر آئی مگر یہ نہ رکی ۔۔۔۔"

دیگر جانوروں کے، بقول رفیق حسین آدمی سے کافی زیادہ، حواس نے انھیں پہلے ہی کچھ محسوس کرا دیا ہے تو وہ یہ جگہ چھوڑ کر "مغربی چڑھائی کی طرف" چلے جا رہے ہیں۔ بندریا کو بھی اسی احساس کی

برچھیاں چبھ رہی ہیں اور یہ چبھن اس شب کے بحرِ ظلمات پر مستزاد ہے جو بیٹے کے ہجر کا زائیدہ (۱) ہے یہ چبھن " بارہ بور کے دھماکوں " پر حاوی آگئی ہے کیونکہ وہ تو صرف اس کے لئے خطرناک تھے مگر ان ساعتوں کا احساس ، بیٹے کے لئے بھی کسی خطرے کی بو سونگھ رہا ہے اور اسے مغربی چڑھائی کی طرف لے جانے کے بجائے مکو ر بیٹے کی جانب دھکیل رہا ہے -

(۱۹) ۰۰۰۰ یہ بندریا اور آخر سوتے ہوئے فردوس کاٹج کے پاس پہنچ گئی - وہاں بالکل سناٹا تھا - لیمپ بھی قریب قریب سب گل کر دئے گئے تھے - کمروں کے اندر دو مدھم روشنیاں معلوم ہوتی تھیں - بندریا نے اسی برآمدے میں آکر اُو ، اُو کرنی شروع کردی - مگر جب جواب نہ ملا تو نی نی نی نی کرکے ادھر ادھر دوڑی - کھڑکیوں کے شیشوں کے پاس او ، اُو کی - بند دروازوں کے پاس اُو ، اُو کی - مگر کہیں جواب نہ ملا - آہ! بچہ کہاں ہے ؟ جلدی اور گھبراہٹ میں نی نی نی نی کرتی دوڑی پھری - چھت پر چڑھی ، نیچے کودی ، کوٹھی کے دوسری طرف بھاگ کے گئی - ادھر اَو او اُدھر اُو او کی - اور جب کمروں میں جانے کا راستہ نہ ملا تو پھر کوٹھی کا چکر لگایا - گھبرائی پریشان بندریا ادھر سے ادھر ، ادھر سے ادھر دوڑی پھر رہی تھی کہ ایک کھلی ہوئی کھڑکی نظر آگئی - کود اس میں - وہاں سے کمرے میں کرسی پر کودی ، میز پر چھلانگی ، آتش دان پر اچھلی ، گل دان گرا دھڑسے ، او او کرتی بندریا نے ایک دروازہ اور دیکھا - یہ اس میں سے ہوکر دوسرے کمرے میں دوڑی - وہاں بھی گھبرائی ہو کھلائی پھری - اور اس میں سے تیسرے کمرے میں ٹھیک اس وقت پہنچی جب کہ گھر کے اندر فردوس بانو کی گھگی کی آواز بھی ، گھر کے باہر کے تمام پہاڑوں پر پھیلتی ہوئی بھاری مدھم ، خوفناک گڑگڑاہٹ میں مخلوط ہونے لگی تھی - "

یہی وہ خوفناک گڑگڑاہٹ ہے جو چڑیوں اور دیگر حیوانوں کے حواس میں بہت پہلے سرسرا اٹھی تھی تو وہ بسیرے چھوڑ چھوڑ کر مغربی چڑھائی کی طرف جانے لگے تھے اور ایک دکھیا ماں ، لختِ جگر کو ممتا کا تحفظ دینے کی بے پناہ تڑپ میں ، آخر کار فردوس کاٹج کے اندر تک پہنچ گئی - اقتباس ۱۳ میں بچے کی اوک لاج کو روانگی کی خبر رفیق حسین نے اسی غرض سے جنگل تک نہیں پہنچائی تھی تاکہ بچے کو ، آنے والی آفت سے بچالے جانے کی بے قرار تڑپ کے ہاتھوں چکراتی گھبراتی ماں کی متحرک و گویا تصویر ، ہو بہو ، قاری کی آنکھوں کے سامنے لاسکیں -

(۲۰) ۰۰۰۰ محبت اور خالص محبت کی ماری بندریا ، بچے کی تلاش میں سرگرداں پہنچی ، اور قریشی صاحب کے اکلوتے لڑکے کی مسہری پر پہنچی - محبت ، محبت اور خالص محبت ! جس میں انتقام ، حسد ، رشک اور نفرت کبھی شامل نہ ہوسکتے تھے ، دل کے لے بھانے کی طالب تھی - سینے سے چمٹانے کے لئے بچے کی ضرورت تھی - بچہ مل گیا - کیسا ؟ اور کون اور کس کا - اس کا کیا مطلب - کپڑوں کو نوچا ، رضائی کو کھینچا - اور جلدی سے آدم کے بچے کو سینے چمٹا لیا - مدراسن بری طرح چلائی - بندریا نے بچے کو سینے سے اور چمٹا لیا اور وہیں سے جست کی - ادھر دوڑی ، ادھر اچکی - کچھ لوگ اٹھ بیٹھے تھے ، کچھ چلا رہے تھے ، کچھ ادھر ادھر دوڑ رہے تھے - کچھ دروازے اور بھی کھل گئے تھے - ہڑاہڑ ، ہڑاہڑ ، ہاؤں ، ہاؤں سے دل کانپ رہے تھے - دیواریں کانپ رہی تھیں - مکان اور درخت ہی نہیں بلکہ پہاڑ بھی کانپ رہے تھے -

---

(۱) شب ہجر تو بحرِ ظلمات نکلی        میں جب آنکھ کھولا بڑی رات نکلی ( مصحفی )

اس وقت بندریا گھر سے باہر بچے کو لیے ہوئے ، نکلی - اب کیا ہو سکتا ہے پہاڑ گر رہا تھا - لینڈ سلپ ہو رہی تھی ۰۰۰۰ "

فراق و حرمان نصیبی کے اتھاہ زمہریر میں آدم زاد کے باعث بچے طویل شب و روز کے ظلمت آگیں دکھوں سے گزرتے گزرتے ، گزرتے گزرتے اور پھر فطرت کی ممکنہ قہر سامانی کے شدید احساس کی بنا پر بچے کے لیے دیوانہ وار دوڑتے دوڑتے ، دوڑتے دوڑتے ، اس غیر آدم زاد کا مقصود قلب ماہیت کر کے وہ خالص جذبہ بن گیا جس کی وحدت و مرکزیت کا سب سے بڑا نام ماں ہے --- اولاد کو ترستی ترستی ، ترستی ترستی بانجھ کوکھ میں شاید کوئی تیز دھاری سی شے کھب کھب جاتی ہوگی جس کی تڑپ کی بدولت لے پالک بھی ممتا بھری گود کا جھولا جھولتے ہیں --- اسی خالص جذبے کی تشفی کے لیے وہ غیر آدم زاد ماں ، آدم کے بچے کو سینے سے چپٹائے ، گھر سے باہر وہاں لے آئی جہاں فطرت کے قہر کا پہاڑ ٹوٹ رہا تھا

(۲۱) ۰۰۰۰ لینڈ سلپ ہو رہی تھی - پوری زمین مکان ، باغ ، درخت ، اوپر نیچے کے جنگلوں سمیت ، تیزی سے پھسل رہی تھی - سکنڈوں نہیں بلکہ پلکوں حالت بدل رہی تھی - زمین جگہ جگہ پھٹی - سیدھے درخت اپنی اپنی جگہ ٹیڑھے بکڑے ہوئے تھے - قریشی صاحب کی کوٹھی کانپی ، لرزی ، پھوٹ پھوٹ ہو کر بزدل کی طرح اڑ اڑا کر بیٹھ گئی - دھڑدھڑ، ہاؤں ہاؤں کی بڑھتی ہوئی تابہ فلک آوازوں میں ، گری ہوئی کوٹھی کا ملبہ نیچے دوڑا ۰۰۰۰ "

وہیں --- جہاں سے ایک رات Now then my Lord کی آواز آئی تھی اور اس کوٹھی کا مالک ، اس پر اور بندریا کی بے قرار آواز پر کان دھرنے کی بجائے غافل سو گیا تھا -

(۲۲) ۰۰۰۰ ملبہ نیچے دوڑا - پیچھے سے گرتے پڑتے سرنگوں درخت دوڑے ، ہزاروں من کے پتھر ، لاکھوں من کی سلیں دوڑیں - یہ سب آپس میں مخلوط ہوئے اور نیچے کو دوڑے - ہزاروں قد آور درخت ، کروڑوں من ملبہ ، لاکھوں من پتھر ایک دوسرے پر گرتے ، پلٹے کھاتے ، ٹوٹتے ، توڑتے ، مسمار ہوتے ، خود تباہ ہوتے اور سامنے کی ہر چیز کو تباہ کرتے --- گر رہے ہیں اور گرتے چلے جا رہے ہیں --- اور ان ہی میں ، ان آوازوں میں ، اس اندھیرے میں ، لاکھوں لڑھکتے ہوئے پتھروں میں ، تیز پھسلتی ہوئی سلوں میں مشت خاک ، تین ٹانگ کی بندریا ہے ( کیونکہ ایک ہاتھ سے بندریا بچے کو تھامے ہے ) چھوٹے پتھروں سے کتراتی ہے ، بڑے پتھروں پر چڑھ جاتی ہے ، سلیں اور چٹانیں اس کو پیس دینے کے لیے پھسلتی ہوئی لپکتی ہوئی ، یہ کود ان ہی پر سوار ہو جاتی ہے - دیو ہیکل درخت سیکڑوں ہاتھ پھیلائے اس پر لوٹتا ہے ، جھاڑو سا دیتا ، سامنے کی ہر چیز سمیٹتا آتا ہے - بندریا اس کی ڈالی ڈالی اچکتی ہے - لاکھوں کروڑوں من سلیں ، پتھر ، درخت برابر اوپر سے گر رہے ہیں پہاڑ کا اس طرف کا پورا ڈھال ، چوٹی سے لے کر نیچے بیر بھٹی تک پھسل پڑا ہے ۰۰۰۰ "

قیامت کی اس منظر نگاری میں رفیق حسین ہزاروں قد آور درختوں اور لاکھوں من وزنی پتھروں کے روپ میں چنگھاڑتے نباتات و جمادات سے ایک حقیر تن حیوان کا تصادم دکھا رہے ہیں - دونوں متصادم ، مظہر فطرت ہیں - کوہ تن مظاہر کے مقابلے پر کاہ جیسا مظہر فطرت ، یوں سینہ سپر ہے گویا خالص محبت ہی رگ و پے میں بستے بستے ، رچتے رچتے ، وہ اسم اعظم ہو جاتی ہے جو قیامت سے چنگھاڑتے اندھے سیل کو بھی زیر کر سکتا ہے -

(۲۳) ۰۰۰۰ بندریا ہر وقت اچھل رہی ہے - ہر گیل کرپٹیں لے جانے والی چیز پر اچک کر سوار ہو جاتی ہے اور پھر جب اس چیز کے دفن ہونے کی نوبت آتی ہے تو اس سے اوپر آنے والی چیز پر اچک کر سوار ہو جاتی ہے - اندھیرے میں گرد اس قدر ہے کہ سانس لینا مشکل ہے - آوازیں ہیں کہ اللہ کی پناہ - قیامت برپا ہے

تمسو ما جیو تر گمے
تمسو ما جیو تر گمے

(۲۴) ۰۰۰۰ رات کی تباہ کاریوں کے بعد فلک پیر انتہائی معصومیت سے مسکرایا - خاموش پہاڑوں میں صبح ہوئی - بادل بھی چھٹ چکے ہیں - کہرا بھی نہیں ہے - ہوا بھی بند ہے - دو چار چڑیاں چہچہا رہی ہیں - بیر بھٹی کی آبادی تین سو فٹ ملبہ اوڑھے ٹھنڈی پڑی سو رہی ہے ۰۰۰۰"

اسی آبادی کا ڈھلیال ، بے آب علاقے سے قریشی کی کار میں بیٹھا تھا - جس کے درختوں اور سڑک سے گزر کر بندریا ، اپنے بچے سمیت ، نینی تال کی ان بلندیوں تک گئی تھی - جہاں کے نباتات و جمادات اور آب و ہوا میں بچے نے اچکنا پھدکنا سیکھا تھا ، اغوا ہوا تھا تو ماں بیٹے نے فراق و وصل و ہجر کے دکھ ، لطف اور کلفتیں دیکھی تھیں - اسی آبادی سے اک پر زور آواز بلند ہو کر قریشی کی اس کوٹھی تک پہنچی تھی جہاں چائے اور برج کی پارٹیوں میں خوش باش مرد و زن موسموں کے گرم و سرد کا حظ اٹھاتے تھے - اسی کے آس پاس کہیں وہ اوک لاج تھا جس کی پری جمال باشندہ شیلا ، بندریا کے بچے کو پوچھنے کے لئے لے گئی تھی - اسی آبادی میں عجب شاہ کا مزار تھا جس سے واپسی پر موٹروں میں بیٹھے قریشی ، اس کی بیوی ، ماں ، ساس ، بہن ، ڈرائیور اور لڑکے کی آیا نے کرسی میں بندھے دیا شنکر کی حیرت خیز تقریر سنی تھی - اسی آبادی میں وہ بوندیں پڑنی شروع ہوئی تھیں جو فردوس کاٹج تک تیز بارش بن گئی تھیں تو ہوا میں بلا کی ٹھنڈی ہو گئی تھیں ، اندھیرا چھا گیا تھا اور پہاڑ پھسل کر گر پڑا تھا -

یہ سب تھا -----اب نہیں ہے
باقی ہے فلک پیر کی معصوم مسکراہٹ صبح اور چہچہاتی چڑیاں

جن کی واپسی غالباً یہ خبر ہے کہ وہ سب کچھ ، جو تھا ، اب پھر ہو گا ، اپنی اپنی رفتار اور اسلوب میں ایسے ہو نا ہی ہے --- کیونکہ چکی ازلی ہے --- وہ ہستیاں جو کبھی حیات کی طالب نہیں ہوئی تھیں ، حالت بے خبری میں وجود میں لا کر اس دنیا کے گرم و سرد جھونکے برداشت کرنے کے لئے چھوڑ دی جاتی ہیں - چکی چل رہی ہے - دانے ڈالے جا رہے ہیں - آما نکل رہا ہے - صدیاں اور قرنیں گزر گئی ہیں - صدیاں اور قرنیں گزر جائیں گی - چکی چل رہی ہے - قد آور درخت ، چھوٹے پودے ، لاکھوں قسم کی گھاسیں ، بڑے بڑے جانور اور درندے ، چوپائے اور پرندے ، چھوٹے چھوٹے جانور ، کروڑہا قسم کے کیڑے اور انسان سب اسی قانون کے تابع پیدا ہوتے چلے آ رہے ہیں - چکی چل رہی ہے -

(۲۵) ۰۰۰۰ پڑی سو رہی ہے - سامنے مخمور کالا پہاڑ ڈیڑھ میل چوڑا ، دو ہزار فٹ لمبا کھتئی بھورا دہانہ پھاڑے جمائی سی لے رہا ہے - لمبی چوڑی جمائی ہے ، کچھ عرصہ لگے گا - پانچ چھ سو برس میں پھر اس دہانے کو گھنے جنگل اگ کر ڈھانک لیں گے - ابھی تو یہی خالی جگہ ہے جہاں زمین اوڑھے بیر بھٹی دبی پڑی ہے - اور یہ بے ترتیب ڈھیر بھی یا تو جب تک بہہ بہا کر خلیج بنگال کی تلی میں ہو گا یا اس پر بھی گھنے جنگل اگ کر اسے

سبزہ سبز گاہ بنا دیں گے۔ لوگ جنھوں نے بیر بھٹی کا نام بھی نہ سنا ہوگا یہاں آئیں گے، چلیں گے، پھریں گے، قہقہے لگائیں گے۔ لیکن فی الحال یہ مٹی پتھر اور چٹانوں کا ڈھیر ہے۔ جس میں بڑے بڑے درختوں کی ٹوٹی ڈالیاں اور پتوں دار شاخیں آدھی دبی ادھ آدھی نکلی جابجا نظر آتی ہیں اور خالی خالی انسانی ہاتھوں کی بھی کارگزاریوں کے آثار نظر آتے ہیں۔ ایک جگہ اوپر کی سڑک کا ایک فرلانگ کا ٹکڑا پڑا ہوا سات کا منحوس نمبر آسمان کو دکھا رہا ہے ایک اور جگہ ایک حالی وار مین کی چادر کا ایک سرا زمین میں سے خوف زدہ جھانک رہا ہے۔ ملبے کے بیچوں بیچ نہ معلوم کس طرح اور کیوں کر کسی مکان کے برآمدے کا ایک لکڑی کا کھمبہ زمین میں آدھا دبا آدھا باہر نکلا ہوا کھڑا ہے۔ اس کے اوپر نچی کچی کپڑے کی ایک دھجی چھٹی ہوئی چھوٹی سی جھنڈی کی طرح لہرا رہی ہے۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ لینڈ سلپ نے مہم سر کرنے کے بعد اپنا جھنڈا گاڑ دیا ہے ۰۰۰۰"

ارض و سما کی چکی میں مظاہر فطرت کی فنا و بقا کے ہر ساعت متحرک و مبدل مناظر --- سید رفیق حسین کے موم سے دل اور فلسفیانہ ذہن پر اکثر و بیشتر انسانی غلطیوں کا انکشاف کرتے ہیں، کچھ ان میں تلخی و برہمی پیدا کرتے ہیں، کچھ انبساط و طمانیت اور کچھ ایسے پیچیدہ سوال جو سلجھتے سلجھتے پھر کہیں نہ کہیں الجھ کر ایک بے بس بے چینی اور دکھ میں مبتلا کر دیتے ہیں۔

فنا و بقا کی چکی چل رہی ہے

(۲۹) "۰۰۰۰ جھنڈا گاڑ دیا ہے۔ اس جھنڈے سے کافی فاصلے پر سسکتے ہوئے انسان کے بچے کو اب بھی سینے سے چمٹائے، زخموں سے چور، بندریا تشنج کی حالت میں دم توڑ رہی ہے۔ ہر طرف خاموشی ہے۔ چڑیاں چہچہا رہی ہیں۔ صبح کی روشنی آہستہ آہستہ بڑھ رہی ہے۔"

یہ خبر ہے کہ وہ سب کچھ، جو تھا، اب پھر ہوگا

(۲۷) "۰۰۰ دور سے آواز آتی ہے Now then my Lord پھر بڑبڑاتی ہوئی آواز بڑھتی ہوئی قریب آتی ہے۔ پروفیسر دیاشنکر دوبے صرف کوٹ اور قمیص پہن کر لکچر دیتے چلے آرہے ہیں۔ آپ آتے آتے اس کھمبے اور جھنڈی کے قریب آتے ہیں۔ رکتے ہیں۔ اسے غور سے دیکھ کو یوں خطاب کرتے ہیں Now then my Lord مجھے آج آپ سے تعارف حاصل کرکے جو شرف لاحاصل سے ارطباع ہوا ہے وہ نطاطِ کامل الہامِ غیبی میں بھی میسر نہیں ہو سکتا۔ اس لئے آج میں آپ کو مبارک باد دیتا ہوں کہ نطق اور خیال کے باہم تصادم کو معدوم البقا ٹھہرا دینا غلطی اور سخت غلطی ہے۔ اس لئے اس خاکسار کی عرض ہے کہ آپ یہیں ٹھہریں اور بندہ آگے جاتا ہے۔

اس عالمانہ مزاج پرسی کے بعد پروفیسر صاحب جھنڈے کو چھوڑ آگے بڑھ گئے۔ اور جیسے ہی وہ دور چلے گئے ایک ڈھیلا، نکلی ہوئی چٹان کی آڑ میں سے، جہاں وہ دیر سے چھپا بندریا اور بچے کو دیکھ رہا تھا، نکلا۔ مردہ بندریا کی گود سے بچے کو اپنی گود میں لے دوسری طرف روانہ ہو گیا۔ اب پھر خاموش اور تنہائی ہو گئی ۰۰۰۰"

آدم زاد مخلوق، غیر آدم زاد مخلوق اور عناصر کے خفیف و شدید رنگوں کے جانے ان جانے اتصال اور تصادم کا پر سکوت اور پر شور منظر نامہ --- از روئے فن تو "خاموشی اور تنہائی ہو گئی۔" پر مکمل ہو گیا۔

اس خاموشی سے پہلے دیا شنکر دوبے کا خطاب ماحول میں ابھرا تھا۔ اس سے قبل مصنف نے بتایا تھا کہ "صبح کی روشنی آہستہ آہستہ بڑھ رہی ہے" یہ حیرت خیز پروفیسر، پہلی بار چلچلاتی دھوپ سے بھری دوپہر میں نظر آیا تھا، اس وقت قریشی کا ڈرائیور، ڈھنیال کے ساتھ تحقیر آمیز برتاؤ کر رہا تھا اور قریشی اس کے رویے کی تردید میں کچھ کہنے یا کرنے کے بجائے زبان خاموش سے گویا اس کی تائید کر رہا تھا۔ دوسری بار ایک سرد اندھیری رات کی خاموشی میں دوبے کی صرف آواز سنائی دی تھی، تب بندریا اپنے بچے کو فردوس کالج سے نکال لے جانے میں ناکام ہو کر درختوں درختوں اُو، اُو کرتی پھر رہی تھی اور قریشی اس کی بے قراری سے غافل، لحاف میں دبک کر سو گیا تھا۔ تیسری اور چوتھی بار سے پہر تھی، تب یہ اپنی منگیتر شیلا کی ہنومان جی سے دعاؤں کا مرکز بتایا گیا تھا اور آسمان ابر آلود تھا۔ کچھ ہی دیر بعد یہ بیربھٹی کے ایک مکان پر اس وقت کرسی سے بندھا نظر آیا جب قریشی کا کنبہ عجب شاہ کے مزار سے واپس لوٹ رہا تھا اور مینہ پھر پڑنے لگا تھا۔۔۔۔ رات اور دن کے مختلف پہروں میں دیا شنکر کو نمودار کرنا اور اس وقت افسانے کے کسی اہم یا غیر اہم، کردار کا خلاف فطرت عمل میں ملوث ہونا رفیق حسین کا نہایت سوچا سمجھا اور معنی خیز عمل ہے، اور تفہیم کا طالب۔

اس عمل کا ایک مطلب تو یہ محسوس ہوتا ہے کہ کردلدوں کی عمل گاہ کے آس پاس دیا شنکر کا مجہول وجود یہ باور کراتا ہے کہ انسانی زندگی کے ہر موسم میں ہمہ وقت ایسے عمل جاری ہیں جو نہ صرف حقیر ولا یعنی ہیں بلکہ ایسے ہیں کہ اگر انسانی حواس، عجوبیت کی تیز رکھتے ہوں تو ان اعمال میں کار فرما عجوبیت کی شناخت کوئی مشکل نہیں۔ ایک شے کو کچھ دیر بہ غور دیکھنے کے بعد نگاہیں جب کسی دوسری شے پر پہنچتی ہیں تو چند ثانیوں تک پہلی شے کا ہیولا دوسرے شے پر سپرامپوز رہتا ہے، جبکہ ایسے میں صرف قوت باصرہ کار فرما ہوتی ہے، اگر قوت فکر بھی کام کر جائے تو دونوں اشیا کی مخفی مماثلیں بھی آشکارا ہو سکتی ہیں۔ تو بہ ظاہر مجہول کو بھی غور سے دیکھو اپنے اندر لے جاؤ ان کو ان میں ڈوب کر، دیکھو یوں شاید اپنی کوئی عجوبیت سمجھ میں آجائے۔

بیربھٹی کے مدفن پر دیا شنکر کی نمود داری، رفیق حسین کے اس خیال کا بالواسطہ اظہار بھی محسوس ہوتی ہے کہ "فطرت کے قانون ظالم ہیں" اور ظلم بھی ایک نوع کی عجوبیت ہے تو انسانی زندگی اور نظام فطرت دونوں ہی میں وہ عنصر کار فرما ہے جسے ہم نے عجوبیت کا نام دیا ہے۔

ملبے کے ڈھیر پر دیا شنکر کے بعد ڈھنیال کی آمد کو دیکھتے ہیں تو یاد آتا ہے کہ رفیق حسین افسانے کے پہلے باب میں اسے قریشی کی کار میں پہاڑی علاقے تک لائے تھے، دوران سفر اس کے توسط سے قریشی اور احمد کے رویے منعکس کیے تھے اور ایک چشمے کے کنارے اس کی موت کا ممکنہ احتمال ختم کر کے اسے قاری کی آنکھ سے اوجھل کر دیا تھا۔ افسانے کے پہلے ہی باب میں بیان شدہ اس کا حلیہ، ڈول چال کا ڈھنگ اور عقل و فہم کی سطح ایسی ہے کہ دیگر آدم زاد اسے انسانوں میں شمار کرنا بھی گوارا نہیں کرتے۔ اس طرح ڈھنیال کی ہیئت کذائی اور اس کے تئیں دیگر افراد کا رویہ اور انداز فکر، دونوں ہی عجوبیت پر مبنی محسوس ہوتے ہیں۔ اسی باب میں مصنف نے "پروفیسر دیا شنکر دوبے المتخلص بہ وجد" کا یہ نام اسی کی زبان سے ادا کرایا تھا تو افسانے کا قاری اس ڈھنیال سے متعارف ہو چکا تھا جو بات چیت کے نام پر دو مربوط جملے اور بولنے اور لفظ کا ٹھیک تلفظ کرنے سے بھی قاصر ہے لیکن یہ کہ اعلا تعلیم یافتہ اور شاعر کردار، پروفیسر وجد

جب جب ہوتا ہے تو باور کراتا ہے کہ اس کے ذہن میں انگریزی، فارسی، ہندی اور عربی کی کثیر لفظیات جمع ہے مگر یہ لفظوں میں عام فہم ترتیب قائم نہیں کر پاتا۔ ہنومان جی کی پجارن شیلا کے تعارف میں مصنف نے اس کی رہائش گاہ کی "اعلیٰ انگلش طریقے کی ترتیب و زینت" کا بھی بیان کیا تھا اور وہیں بتایا تھا کہ شیلا اور دیا شنکر کے بچپن میں پھیرے پڑ چکے ہیں۔ اس تفصیل سے واضح ہوتا ہے کہ دیا شنکر کا تعلق بھی شیلا جیسے متمول و بے خاندان سے ہے۔ گویا اعلا تعلیم، تمول، نسبی علویت اور خلاق طبعی کے باوجود یہ شخص ایسا ہوگا کہ "جسم کے صرف بالائی حصے پر کپڑوں کا استعمال روا رکھتا ہے۔"

ڈھنیال اور دیا شنکر مل جل کر محسوس کراتے ہیں کہ انسانی معاشرہ، فکر و عمل کی دو انتہاؤں کے باعث بھی مجہولیتوں کا شکار ہے۔ وجد کی علمیت اور ڈھنیال کے "اُلو" پن کو "اپنے اندر" لے جائیں اور ان میں "ڈوب کر" دیکھیں تو نظر آئے گا یہ مجہولیتیں، بنیادی طور پر، انسانی علم و عقل کے عدم توازن کی زائیدہ ہیں اور ڈھنیال جیسوں کے باب میں آدم زاد کے ہاتھوں آدم زاد پر ظلم کی بھی۔

تیسرے باب کے لگ بھگ اختتام پر فردوس کالج کے باشندوں کو کرسی سے بندھے پاگل کی باتوں پر سخت حیرت" ہوئی تھی۔ عین اسی وقت رفیق حسین نے قریشی کے بھتیجے عبدالحکیم کو "ایک اور پاگل" کہہ کر، اس کے باتوں کو دیا شنکر" سے کہیں زیادہ پاگل پنے کی باتیں" قرار دیا تھا۔ اقتباس ۱۵ میں درج عبدالحکیم کی طویل بہ آواز بلند خود کلامی کا سبب اس کا "مجوب" ہو جانا ہے۔ کسی شخص کا اس قانون قدرت کی زد میں آجانا اور کسی حقیقی چچا کا اس کی جانب سے اس درجہ غافل ہو جانا کہ بھتیجے کو ایک سفارش کے لئے آٹھ روز تک، نوکری کی کوٹھری میں رہنا پڑے ----- دراصل ایسا جبر ہے جو قدرت کے ایک قانون اور ایک آدم زاد کی غفلت و تنگ دلی کے باعث وجود میں آیا ہے۔ دادا کی زندگی میں باپ کی موت کے باعث "مجوب" ہو کر وراثت سے محرومی، بلاشبہ ایسی نوعیت ہے کہ جس پر مادہ پرست انسانی فہم کو فطرت کے جبر کا گمان گزر تا رہا ہے لیکن اس قانون قدرت کو اختیار، وصیت و ہبہ یا صلہ رحمی و فراخ دلی پر بندش بھی تصور کرلینا، آدم زاد کا اپنا وضع کردہ جبر ہے۔ ایک قانون قدرت کو اپنے خلاف پڑتے دیکھ کر "قادر مطلق کو گالیاں" دینے والے عبدالحکیم کو، دیا شنکر کے فوراً بعد سامنے لانے سے رفیق حسین کا مدعا یہی محسوس ہوتا ہے کہ ان کی نظر میں یہ دونوں صورتیں عقل کی کثرت کے باعث پیدا ہوئی ہیں اور وہ عبدالحکیم کی باتوں کو دیا شنکر" سے کہیں زیادہ پاگل پنے کی باتیں" اس بنا پر قرار دے رہے ہیں کہ عبدالحکیم کے عمومی ہوش و حواس برقرار ہیں، وہ ایک نوکری کر رہا ہے اور ارادوں کی تکمیل کے لئے بےجا توقعات قائم کرنے پر خود کو بھی ملعون کر سکتا ہے مگر پھر بھی نافہمی کی ایسی مجہولیت میں گرفتار ہے کہ اپنے ہی نام کے معانی پر غور و فکر سے قاصر ہو گیا ہے۔ یعنی اپنی اپنی لوح کے مجہول ڈھنیال، دیا شنکر اور عبدالحکیم اس روشنی کا انعکاس کر رہے ہیں کہ مجہولیت، انسانی فہم و ذکاوت کا لازمی عنصر ہے ----- تو اس عنصر کی نوعیت اور شدت کو شناخت کرنا آدم زاد پر لازم ----

اقتباس ۲۷ میں ملبے کے ڈھیر پر دیا شنکر اور ڈھنیال کی نمود اری یہ بھی محسوس کراتی ہے کہ بقائے نو کے اس منظر میں بھی انسانی مجہولیت و بے بضاعتی اسی طرح موجود ہے جیسے گذشتہ اوراق میں بیان شدہ انسانی اعمال اور گذشتہ رات کی تباہیوں میں کار فرما تھی۔

بھی رو دیے تھے - انسانی غلطیوں سے بے چینی محسوس کرنے والے رفیق حسین بھی ایک "آہ" کھینچتے ہیں لیکن یہ اپنے محرکات فکر، یا ذہن کی اس فلسفیانہ رو کو بھی کاغذ پر نقش کرنا ضروری جانتے ہیں جو ان کی رقیق القلبی سے آمیز ہے

(۲۸) ۰۰۰۰ خاموشی اور تنہائی ہو گئی - بندریا کی لاش پڑی ہے - جانور کی لاش پر کوئی نہیں روتا - آہ! قریشی کے اکلوتے لڑکے الاکھوں کی جائداد کے وارث، تیری لاش پر میں روؤں، بے شک تو مر گیا، مکانوں، زمینوں، گاؤوں کا مالک، قریشی کا لڑکا تو مر گیا - بندریا نے اپنی جان دے کر جسے بچایا ہے وہ اب ایک جانور کا بچہ ہے - کیونکہ ڈھنیال اسے پالے گا - وہ جیے گا، جوان ہو گا مگر ایک دوسرے جنم میں - جہاں طرز خیال اور ہو گا، جہاں طرز تکلم اور ہو گا، طرز زندگی اور ہو گا، طرز معاشرت اور ہو گا - تو اپنی جاگیروں سے بے خبر، اپنے مذہب سے نا آشنا، اپنے تمدن سے ناواقف، ڈھنیال بنا، اپنے طبقے کو خوف زدہ، دور سے دیکھا کرے گا اور تیرے اصلی ساتھی تجھ سے اس طرح بچ کر چلا کریں گے گویا تو انسان نہیں ہے - بے شک تو نیم وحشی ڈھنیال ہے اور وہ روشن خیال - اور روشن دماغ انسان ہیں -"

ظاہر ہے کہ "آہ!" کا محرک اس لڑکے کی جسمانی موت نہیں (کیونکہ وہ واقع ہی نہیں ہوئی) جو لاکھوں کی جائداد کا وارث ہوتا - بلکہ یہ معنوی موت ہے کہ لڑکا آئندہ زندگی میں وہی طرز خیال، وہی طرز تکلم، وہی طرز زندگی اور وہی طرز معاشرت اختیار کرنے پر مجبور ہو گا جو کسی ڈھنیال کے ہو سکتے ہیں - اس میں بھی مذہب سے وہی نا آشنائی اور تمدن سے وہی ناواقفیت پیدا ہو گی جو ڈھنیال میں جاری ہے - یہ بھی ڈھنیال طبقے کو خوف سے نجات نہ دلا سکے گا - اس کے بھی آدم زاد ساتھی اس سے بچ کر چلیں گے کیونکہ وہ اپنے نزدیک روشن خیال اور روشن دماغ ہیں --- تمسو ماجیوتر گمے - تمسو ماجیوتر گمے --- رفیق حسین نے افسانہ "کلوا" میں ایک جگہ، آتش نمرود کے گلزار بننے کو پیش نظر رکھتے ہوئے لکھا ہے "۰۰۰ اب جن دماغوں میں عقل کی زیادتی ہو گئی ہے اور وہ اس قصے کو صحیح ماننے سے قاصر ہیں --- آئیں ادھر آئیں - میں ان کو دکھاتا ہوں کہ یہی ہو سکتا ہے ۰۰۰۰" اسی طرح کی روشنی میں یہاں لکھتے ہیں

(۲۹) ۰۰۰۰ انسان کو حیوانیت کے درجے سے نکال خدا کی نائبیت کا تاج پہنانے والا، اگر انسان کا عقل سے پر دماغ ہی ہے تو تعجب ہے -

کیا دراصل انسان صحیح الدماغ ہے؟

ہندو بن کر نہیں، مسلمان بن کر نہیں، قریشی یا ڈھنیال بن کر نہیں --- انسان اور صرف انسان بن کر، اے انسان! اس آئینے میں اپنی صورت دیکھ - تو آئینہ حیرت ہے -"

اطراف و جوانب میں ارض و سما کے پنوں پر اور صفحۂ قرطاس پر برپا شدہ اس افسانے کی روشنی میں عقل سے پر انسان کی صحیح الدماغی پر یہ سوالیہ نشان قائم کرنا، رفیق حسین کے اس دکھ کا اظہار ہے جو از روئے فن بھلے ہی بلند بانگ محسوس ہوتا ہو مگر ہے ان کے ہی فکر و فن کا جزو اور ان کے تخلیقی عمل کا ایک اہم سبب --- خوب و زشت کی ہمراہی ناگزیر ہے --- تو ہم (یہاں بھی) ان دونوں کی تفہیم کے پابند ٹھہرتے ہیں -

اقتباس ۲۹ میں درج عبارت کے بعد رفیق حسین نے صفحے کے وسط میں ایک خط کھینچا اور اس کے نیچے لکھا

بک رہا ہوں جنوں میں کیا کیا کچھ
کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی

•

ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک - ٹک

غالب کا یہ شعر عبدالحکیم کی طویل خود کلامی، اقتباس ۷، ۲ میں دیاشنکر اور ڈھنیال کی آمد و رفت اور ام کے بعد مصنف کے اظہار خیال کے پس منظر میں پڑھیں تو محسوس ہوتا ہے کہ شعر غالب کے متکلم او افسانے کے متکلم میں "جنوں" کی قدر مشترک قائم کرکے رفیق حسین نے ایک لطیف صناعی کا ثبوت د ہے - ایسا لگتا ہے کہ غالب اس قول محال کو جو اس نے اپنے فکر و فن کے عیش عامیوں کے رویے پر طنز کرتے ہوئے استعمال کیا ہے "آیینہ حیرت" پر منطبق کرکے رفیق حسین اپنے قاری کو جھنجھوڑتا اور اس سے کہ چاہتے ہیں کہ اس عکس بندی کو دیکھو اس کے اشاروں کو اپنے اندر لے جاؤ ان میں ڈوب کر دیکھو ----تو منکشف ہوگا

آدمی و بندر کا بکواس تماشا ----ظاہر و باطن، منظر و ناظر، آیینہ و عکس اور آدم زاد و غیر آدم زاد کی تفریق بلند نظر پر ---اپنے نشیب و فراز، سیاہ و سفید اور خفیف و شدید کے کیا کیا کچھ مفاہیم کھولتا ہو جاری ہے - کیونکہ عالم لاہوت کی ذات واحد گھڑی اپنی شان سے بے نیازی میں ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک ٹک

آصف فرخی

# زبان بے زبانی

کہانی اپنی اصطلاحیں خود قائم کرتی ہے - اپنے سیاق و سباق کو آپ متعین کرتی ہے اور اپنی فضا خلق کرکے اس میں نمو کرتی ہے - کہانی کی کہانی اگر ممکن ہے تو صرف کہانی کی صورت میں - کہانی کی جادوگری کو سمجھنے سمجھانے کے لیے دوسرے علوم کی اصطلاحوں کے سہارے کی محتاجی ہو تو کہانی چھلاوے کی طرح غائب ہو جاتی ہے اور ہمارے پاس کہانی کے بجائے کہانی کا بھوت رہ جاتا ہے - اردو افسانے کا پہلا نقاد، میرے نزدیک راجہ بکرم تھا - وہ کہانی سن کر اس پر اپنا رواں تبصرہ کیے بغیر رہ نہ سکا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کتھا کار بیتال، درخت پر جاکر الٹا لٹک گیا اور جو راہ اچھی باتوں کی چرچا میں کٹتی تھی، کھوٹی ہوئی - کہانی کا یہ موڑ ہمارا جدید افسانہ ہے جہاں کہانی درخت سے الٹی لٹکی ہوئی ہے اور اس کے بجائے راجہ بکرم اپنے خیالات کا اظہار کیے جا رہا ہے - بات جدید افسانے کی کیوں نہ ہو، مجھے وقیع اور قابل اعتبار اس وقت معلوم ہوتی ہے جب لوک کتھاؤں، داستانوں اور عوامی قصوں کی اصطلاح میں بیان ہو اور ان لسانیاتی اور استعاراتی پیکروں کے حوالے سے کی جائے جن کے دم قدم سے کہانی میں رونق ہے - چناں چہ اردو افسانے کی تاریخ و تنقید پر کسی گراں مایہ، ضخیم پی ایچ ڈی مقالے سے زیادہ قابل توجہ اور بحث طلب انتظار حسین کا یہ بیان ہے

"ہر شاعر کی شخصیت میں ایک درخت ہوتا ہے، ایک چڑیا ہوتی ہے - مگر بڑا شاعر وہ ہے جس کے یہاں درخت بولتا درخت ہو اور چڑیا گاتی چڑیا ہو - اور پھر بڑے فن کار کے یہاں ایک تیسری چیز اور بھی ہوتی ہے - سونے کا پانی، جسے پتھر پر بھی چھڑکو تو بولنے لگے - جب تک بے جان چیزوں میں جان پیدا نہ ہو اور گونگی چیزیں متکلم نہ بنیں، اپنے کو نہ تو کردار نگاری کا مزا آتا ہے نہ فضا نگاری کا نہ زبان لکھنے کا - اردو مختصر افسانے کے ساتھ سب سے بڑا گھپلا یہی ہے کہ گونگا ہے - یہ کہ اردو مختصر افسانہ ہماری روایت کا جزو ہے مجھے یہ تسلیم کرنے میں کوئی عار نہیں، البتہ اسے قبول کرنے میں تامل ہے - مجھے ہمیشہ یہ ڈر رہتا ہے کہ اسے قبول کر لینے میں قوت گویائی نہ ماری جائے -"

اردو کا مختصر افسانہ تو شاید اتنا گونگا نہیں، ہمارے نقاد زیادہ بولنے لگے ہیں، اور تو اور یہاں تو انتظار صاحب بھی بول پڑے ہیں سو تو انہیں کہانیاں سنانے والے بیتال کا ساتھی سمجھتے تھے، وہ راجہ بکرم کے طرف دار نکلے - بیچ میں بول پڑنے میں یہی قباحت ہے کہ پھر کہانی ساتھ چھوڑ دیتی ہے - اگر کوئی کہانی کی بات سنے تو میں کہوں کہ افسانے کی اسی روایت میں ایک افسانہ نگار ایسا انوکھا ہے کہ جس کے ہاں درخت بولتے ہے اور چڑیاں گاتی ہیں - بلکہ سید رفیق حسین کا فن افسانہ نگاری تو سونے کا وہ پانی ہے کہ بے جان چیزوں میں جان سی پڑ جاتی ہے اور بے زبان مخلوق بھی زبان حال سے کلام کرنے لگتی ہے - اس کا سبب افسانہ نگار کا اعجاز فن ہے یا افسانے کی قوت گویائی اس کی وجہ معلوم نہیں، لیکن مجھے قلق بس اسی

بات کا ہے کہ ایسے باکمال افسانہ نگار کی شہرت خاصی محدود ہے۔ ہرچند کہ رفیق حسین کے بارے میں
تین، چار تنقیدی مضامین بھی لکھے گئے ہیں اور وہ کچھ اتنے گم نام اور غیر معروف بھی نہیں کہ ان کو طاق
نسیاں سے اتار کر فراموش گاری کی گرد صاف کرنی پڑے، لیکن ان کا ذکر ہوا بھی ہے تو کچھ بے ڈھبا بھی
کے طور پر زیادہ ہوا ہے اور ایک ماہر فن افسانہ نگار کے طور پر کم۔ میرا جی چاہتا ہے کہ گھڑی دو گھڑی ان
کہانیوں کے ساتھ بیٹھوں، ان کی ٹھنڈی، میٹھی، چھاؤں میں چلوں اور سراغ لگاؤں کہ یہ تجربے او
احساس کی کن نئی منزلوں کا پتہ دیتی ہیں۔

اس تحریر کا مقصد اس سے زیادہ کچھ نہیں۔ رفیق حسین کے افسانوں کے بارے میں تنقیدی
رویہ قائم کرنا بھی منشا نہیں (اگر ایسا ہو جائے تو اسے اس تاثر کی ضمنی پیداوار سمجھنا چاہئے) کیونکہ اب
کرنے میں بولنا بہت پڑے گا اور بات نکلے گی تو پھر بہت دور تک جائے گی۔ یہ حکایت کچھ ایسی لذیذ بھی
نہیں کہ اسے ظالم کی رسی کی طرح دراز کیا جائے۔ قصہ کوتاہ، بلائے فرقت لیلیٰ اور صحبت لیلیٰ کی طرح
اردو افسانے کی جان مجنوں کو تنقید کے دوگونہ عذاب لاحق ہیں۔ کچھ زیادہ پرانی بات نہیں کہ افسانے
تنقید مستثنیات میں سے تھی۔ افسانہ گویا ممنوعہ جو تھی کھونٹ تھا۔ کوئی بھولا بھٹکا ادھر آنکلا تو آنکلا ورنہ
آدم نہ آدم زاد، وہی ہو کا عالم۔ اب یہ حال کہ افسانے پر دھڑوں مقالے لکھے جا رہے ہیں۔ تھوک کے
بھاؤ تنقیدی کتابیں چھپ رہی ہیں۔ نقادوں کی یہ ریل پیل دیکھ کر ورجینا وولف کا تعجب یاد آگیا کہ افسا
نہ ہوا کوئی مظلوم دوشیزہ ہو گیا جس کی دہائی سن کر اتنے سارے دلیر سورما اسے بچانے کے لئے دوڑ پڑے
ہیں۔ ان نقادوں میں ہم جو زیادہ ہیں طلسم کشا کم، بہت ہی کم۔ گل بکاولی یا لوح طلسم تو کجا، ان کے پاس
فقط حمالہ دیونی کا بال ہے جسے سماجی شعور کی آگ دکھانے پر ہر بار کارل مارکس کا مرجیاجن نمودار ہو جا
ہے اور آدم بو آدم بو پکارنے لگتا ہے۔ یہ آواز سن کر نقاد منٹو کو مکھی بنا کر اپنے جوڑے میں رکھ لیتا ہے اور
واپس اپنی پرانی ڈگر پر چل نکلتا ہے۔ ہمارے پاس رہ جاتے ہیں تو پیش پا افتادہ بیانات، عمومی خیالات
اور ٹوپی میں سے خرگوش نکالنے والے تجزیے۔ قصہ ختم پیسہ ہضم۔ اللہ اللہ خیر سلا۔ افسانے کے لئے
توجہی کی پچھلی حالت سود مند تھی نہ نقادوں کا یہ اژدحام۔ ادھر افسانے کی تنقید پر جو پے در پے کتابیں
اور مضامین سامنے آئے ہیں تو کئی ایک جدید افسانہ نگاروں نے اسے یہ کہتے ہوئے خوش آئند قرار دیا
کہ آخر کار نقادوں کو بھی ہمیں تسلیم کئے ہی بنی۔ میرے نزدیک ان کی اس خوشی کی محرکات مشتبہ ہیں۔ ا
میں سے کتنے ہی ہیں جنہیں تنقید کی نہیں، نقیب کی ضرورت ہے جو ان کی خوش نمائی کو شہرت عام او
بقائے دوام کے دربار میں باادب، باملاحظہ، پکارتا ہوا لے جائے۔ تنقید کی یہ بہتات بھی میرے نزدیک
اس وقت تک مشتبہ رہے گی جب تک وہ اس طرز احساس اور شعور کا ثبوت نہ فراہم کرے جو افسانے کے
افہام و تفہیم کے لئے ضروری ہے۔ حالیہ برسوں میں سامنے آنے والے نقادوں نے اس بنیادی کام کا آغا
بھی نہیں کیا جس کے ڈھانچے پر آگے چل کر پابند زمان و مکاں نثری بیانیے کے اجزائے ترکیبی کا تجزیہ
جا سکے۔ البتہ پچھلے چند برسوں سے افسانے کی روایت کا ذکر بھی ہونے لگا۔ نقار خانہ ماقبل کے اس شور میں
پہلے تو کان پڑی آواز نہیں سنائی دیتی تھی، اب اردو افسانے کی روایت کی گونج بھی سنائی دینے لگی ہے
جیسے، تنقید کی اس بہتات سے اور کچھ ہوا ہو یا نہ ہوا ہو، ہمیں اتنا تو پتہ چلا کہ اردو افسانہ "بار وایت
ہے۔ یہ روایت کیسی ہے اور کیا ہے، اس بارے میں یہ نقاد ہمیں زیادہ نہیں بتاتے۔ تجزیاتی تنقید کا د

ہرنے والے بہت سے جدید نقادوں کے ہاں اردو افسانے کی اس روایت کا بیان کچھ اس طرح سے ہوتا ہے گویا یہ بہت مرتب و متعین، واضح رجحانات اور ادوار میں باقاعدگی سے منقسم، اور سلیقے کے ساتھ درجوں میں بٹی ہوئی چیز ہے۔ لگتے، پھیلتے شجر کے بجائے روایت پتھریلی دیوار معلوم ہوتی ہے جس میں اینٹ پر اینٹ دھری ہوئی ہے اور اوپر گارا پوت دیا گیا ہے۔ روایت کا یہ پتھرایا ہوا تصور بڑا محدود ہے، مہلک حد تک۔ ایسی روایت گونگی نہیں معلوم ہوگی تو اور کیا ہوگی۔ اس طرح کے میکانکی تصور روایت میں رفیق حسین ایسے لوگوں کے لیے گنجائش نہیں نکلتی جو کسی بنے بنائے سانچے میں ٹھیک نہیں بیٹھتے۔ اردو افسانے کے تسلسل میں دیکھا جائے تو ان کا حافظہ اس قدر جوہر دار نظر آتا ہے کہ اظہار کے بنے بنائے سانچوں کو پوری طرح تصرف میں لاکر ان سے انحراف اور تجاوز کے بعد نئی تسخیر کرتا ہوا اپنی تکمیل کا اعلان کررہا ہے۔ ایسے جوہر ناقدین کرام کو خوش نہیں آتے کیوں کہ یہ آسانی کے ساتھ تنقیدی کلیے بازی کی زد میں نہیں آتے، اور نہ ہر اپلے گہلے نقاد کو پٹھے پر ہاتھ دھرنے کی اجازت دیتے ہیں۔ ان کا سامنا ان ہی کی متعین کردہ شرائط پر اور ان ہی کی قائم کردہ اصطلاحات کے ذریعہ کیا جاسکتا ہے۔

رفیق حسین کی شخصیت کا جو احوال مختلف ذرائع سے ہم تک آیا ہے وہ بھی کسی افسانے سے کم نہیں۔ بیان کیا جاتا ہے کہ وہ آزاد منش اور متلون مزاج آدمی تھے۔ گھومتے گھامتے تعلیم مکمل کی۔ کسی کام پر ٹک کے نہ بیٹھے۔ بات بات پر نوکری چھوڑی۔ تکنیکی کاموں میں یدطولی رکھتے تھے۔ مزاج کی ٹیڑھ اور بوالعجبی کا بیان الطاف فاطمہ نے اپنے مضمون "خزاں کے رنگ" میں بڑے دل چسپ پیرائے میں کیا ہے۔ اس خاکے سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ افسانے ان کی بوالعجبی کی اتفاقیہ پیداوار نہیں تھے۔ وہ باضابطہ ادیب تو تھے نہیں اور ایسا کہلانے پر شاید بھوک اٹھتے، لیکن تخلیق کے جاں گسل مراحل سے بخوبی واقف تھے۔ اس سب کے باوجود ان کی عجیب و غریب شخصیت کا انتہائی عجیب پہلو یہ بھی ہے کہ وہ ادبی معاملات میں خاصے "بے ادب" تھے۔ ان کے داماد سید مختار اکبر نے اپنے مضمون "سید صاحب" میں بتایا ہے کہ وہ بے حد بد خط ہونے کے علاوہ املا و انشا کی ایسی فاش غلطیاں بکثرت کرتے تھے جن کی توقع بچوں سے بھی نہیں کی جاتی۔ مزید براں، ان کا مطالعہ انگریزی کے مار دھاڑ والے سستے ناولوں تک محدود تھا اور انہیں اردو کی کتابیں پڑھتے ہوئے نہیں دیکھا گیا۔ مختار اکبر کا بیان ہے کہ "لکھنے سے تو وہ اس قدر گھبراتے تھے جیسے افیونچی نہانے سے۔" مختار اکبر سمیت کئی لوگوں نے اس امر پر تعجب کا اظہار کیا ہے کہ ایسا آدمی چالیس سال کی عمر میں یکایک ادیب کیسے بن گیا۔ اس کی وجہ مصنف کی خداداد صلاحیت ہو یا دل کا بخار نکلنے کا وسیلہ، مجھے تو یہ پڑھ کر ایک گونہ اطمینان ہوا کہ رفیق حسین لکھنے سے گھبراتے تھے۔ اور میں تو اسی بات کو ان کے سچا اور فطری ادیب ہونے کی دلیل سمجھتا ہوں۔ مجھے ایسے سہل قلم، لوگوں پر رشک آتا ہے جو قلم اٹھا کر بس یوں افسانہ لکھنا شروع کردیتے ہیں جیسے کوئی بات ہی نہیں۔ مگر پھر ایسے لوگوں سے خوف بھی معلوم ہونے لگتا ہے کہ شاید انہیں اپنے جوہر کی عصمت اور لفظوں کی قدر و قیمت کا احساس نہیں جو انہیں یوں بے دریغ لٹا رہے ہیں۔ رفیق حسین کا لکھنے سے گھبرانا ہچکچانا اور اس کو حتی الامکان ٹالتے رہنا اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ جانتے ہیں کہ لفظ کیا طاقت رکھتا ہے اور لکھنے کے عمل کے مضمرات کیا ہیں۔ تو ماس مان کا کردار "ٹرسٹن" اپنے نام کی کہانی کے نقطہ عروج پر اپنے دشمن کے نام ایک خط لکھتا ہے جس میں اس تمام نفرت کا اظہار کرتا ہے جو ایک حسن پرست فن کار کو سیدھے سادے معمولی لوگوں سے

ہے ، اور اس میں ایک جگہ کہتا ہے کہ "ادب" وہ ہے جس کے لئے لکھنا دوسروں کی بہ نسبت زیادہ مشکل ہے۔" اس عمل کی مشکلات کا یہی احساس تو سچے ادیب کو محض شوقیہ لکھنے والوں اور غیرادیبوں سے ممتاز و ممیز کرتا ہے۔ مجھے خالدہ حسین کے ان افسانوی کرداروں سے بوئے یگانگت آتی ہے جو یہ جانتے ہیں کہ الفاظ کا ایک محدود خزانہ قدرت کی طرف سے ان کے تصرف میں ہے اور اگر وہ الفاظ کی اس امانت کا بے جا استعمال کریں گے تو لفظ مردہ ہو جائیں گے یا فرار ہو جائیں گے (افسانہ "اظہار وجوہ") اور اس طرح اپنا انتقام لیں گے کہ پھیکی ، بے رونق زندگی عذاب بن جائے گی (افسانہ "عام کی کہانی")۔ لہذا رفیق حسین کو لکھنے میں زیادہ مشکل اٹھانا پڑی تو اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں۔ اہم بات تو یہ ہے کہ ادبی تربیت اور مطالعے کی کمی کے باوجود وہ ان مشکل مراحل کو طے کر کے تخلیق کی منزل تک پہنچے۔ شاہد احمد دہلوی نے "ساقی" میں رفیق حسین کے مضامین اور افسانے شائع کرنے شروع کئے۔ نو افسانوں پر مشتمل مجموعہ "آئینہ ، حیرت" کے نام سے ۱۹۴۳ء میں ساقی بک ڈپو نے دہلی سے شائع کیا۔ ۱۹۳۶ء میں رفیق حسین کا انتقال ہو گیا۔ ان کا اکلوتا مجموعہ "آئینہ ، حیرت" کے بعد "گوری ہو گوری" "شیر کیا سوچتا ہوگا" اور "بے زبان" کے بدلتے ہوئے ناموں سے شائع ہوا جس سے لوگوں کو دھوکا ہوا کہ یہ الگ الگ کتابیں ہیں۔ رفیق حسین کی ادبی نیک نامی کا دارومدار اسی ایک مجموعے پر ہے۔ ان کی منتشر ، نامکمل ، غیر مطبوعہ اور غیر مدون تحریریں ان کے انتقال کے برسوں بعد "نیا دور" کراچی کے شمارہ نمبر ۴۵ ، ۴۶ (جون ۱۹۶۸ء) میں شائع ہوئیں۔ اس شمارے کے اداریے میں ان کا تعارف ان الفاظ میں کرایا گیا ہے

"سید رفیق حسین پیشے کے اعتبار سے میکینیکل انجینئر تھے۔ غلط املا میں اردو لکھتے تھے۔ بد خط اور ضدی تھے۔ نوکریاں چھوڑنے اور استعفیٰ دینے میں بڑے ماہر تھے۔ شکار کے شوقین ، جنگلوں کے دلدادہ ، جب بے روزگار ہوتے تو ٹھالی بنیا بیٹھے تولے کے مصداق یادوں کے سرے جوڑ کر افسانے لکھتے اور جب ملازم ہوتے تو پرزے جوڑ کر شکر بناتے۔ ہنس بول کر لڑ جھگڑ کر یوں ہی زندگی گزار دی۔ کچھ متفرق چیزیں لکھیں۔ چند افسانے لکھے اور پھر "بے زبان" لکھ کر خود بھی زبان بند کر لی۔ اور ایسے رخصت ہو گئے جیسے ذرا دیر کو کوئی کردار اسٹیج پر آئے اور تالیوں کی گونج میں تیزی سے گزر جائے۔"

تالیوں کی گونج تھم جائے تو پھر سناٹا ہی سناٹا ہے۔ قارئین کی بے خبری اور ناقدین کی خاموشی۔ رفیق حسین کی کہانیاں ادھر ادھر چھپ کر عام پڑھنے والوں تک پہنچی ضرور ہیں ، لیکن اگر ہم افسانوی ادب کی تنقید کے روز بروز بڑھتے ہوئے ڈھیر کو کھنگالیں تو یہ دیکھ کر مایوسی ہوگی کہ ایسی کوئی کوشش نہیں ہوئی کہ اس خلاق افسانہ نگار کی تفہیم و تعبیر کی جائے۔ جو دو چار مضمون لکھے گئے ہیں تو ان کو پڑھ کر یہ اندازہ ہوتا ہے کہ نقادوں نے توجہ بھی دی تو محض حیرت کی حد تک۔ اور حیرت بھی "آئینہ ، حیرت" کے "بوزنہ ، بے زبان کی سی۔ شمیم احمد کے نزدیک رفیق حسین کا افسانوی اسلوب "اردو کے نثری سرمائے میں ایک بیش قیمت اضافے کی صورت میں ہمیں حیران کر دینے والا" ہے اور وہ اسے "ایک نہ سمجھ میں آنے والا اور عاجز کر دینے والا معمہ" قرار دیتے ہیں۔ شمیم احمد کا مضمون "انوکھا افسانہ نگار" یوں شروع ہوتا ہے

"اردو ادب اور خصوصیت سے اس کا نثری ادب کوئی قابل ذکر ادب نہیں رہا ہے مگر اس میں کیسے سید رفیق حسین پیدا ہوئے اس پر میں ہمیشہ حیران اور پریشان رہ جاتا ہوں۔"

شمیم صاحب کی اس "کیسے" کا بھی جواب نہیں - اگر اس فقرے کا لہجہ اتنا مضحکہ خیز نہ ہوتا
ر یہ اجمال کی حدود کو چھوتے ہوئے SWEEPING GENERALIZATION پر مشتمل نہ ہوتا تو
ید نقاد کے لیے یہ غور کرنے کا امکان ہوتا کہ رفیق حسین کا ورود کیا PHENOMENON ہے - رفیق
ین کے افسانے اردو افسانوی ادب کا ایک نامیاتی مظہر ہیں اور اب انہیں محض ایک عجوبہ یا
FREA سمجھنے کے بجائے ایک اہم اور وقیع افسانہ نگار کے طور پر قبول کرنا چاہیے جو اردو افسانے کے
سل میں (یا جسے اردو افسانے کی روایت کہا جاتا ہے) ایک موقر مقام کے حامل ہیں - جو اپنی بدیعی اور
نک خلاقیت کی وجہ سے اس روایت کے تحت لکھے جانے والے افسانوں سے مختلف ضرور ہیں ، لیکن
ں روایت سے نہ تو منحرف ہیں نہ اس میں باہر سے لاکر لگائی ہوئی قلم کی طرح مصنوعی طور پر
GRAFTE ہیں ، وہ تو اس زبان کے بیانیہ و افسانوی مزاج کے رمز شناس اور محرم راز ہیں - رفیق
ین ایسے افسانہ نگار اس روایت کے وجود کو مستحکم بناتے ہیں اس کی قدر و قیمت میں اضافہ کرتے ہیں -
ـ میں تو یہاں تک کہوں گا کہ رفیق حسین تو ان افسانہ نگاروں میں سے ہیں جو الگ الگ اور ایک
سرے سے کٹی ہوئی کہانیوں کو جوڑ کر ایک باقاعدہ روایت بناتے ہیں - روایت ان کہانیوں میں ہم
شگی سے عبارت ہے - اور رفیق حسین اس سے پوری طرح پیوستہ ہیں - شمیم احمد صاحب کا تعجب اپنی جگہ
ہم اس روایت میں رفیق حسین ایسے افسانہ نگار کا پیدا ہونا اس امر کی دلیل ہے کہ روایت ایسے انوکھے
ر اچھوتے نابغہ روزگار کو سہار سکتی ہے - اس کے آوارہ خرام - متخیلہ کو مہمیز کرتی ہے - اسے اپنے اندر
یٹ سکتی ہے اور اس کی نشوونما کر سکتی ہے - یہ روایت کی اندرونی قوت اور اس مخصوص صنف ادب
ء خلقتہ امکانات کی دلیل ہے کہ اس کی جانب ایسے اذہان بھی رجوع کرتے ہیں جو اپنی ر کی تربیت کی
بہ سے اس روایت سے کم کم واقف ہیں - لہذا جہاں اردو افسانے کا بیانیہ ، منجھ نکھار کر اور بن سنور کر
ں قابل ہوگیا تھا کہ رفیق حسین کے تخلیقی کشف کو سہار سکے ، وہاں یہ امر بھی قابل توجہ ہے کہ رفیق
ین کے اس کشف کے اظہار کے لیے افسانہ ہی مناسب ترین پیرایہ تھا - ان کی افتاد طبع کو اس صنف سے
ری مناسبت تھی - آئرستانی افسانہ نگار فرینک او کانر نے مختصر افسانے کے فن پر اپنی کتاب "تنہا آواز" میں
ما ہے کہ انیسویں صدی کا روایتی ناول ایک منظم اور ٹھوس معاشرے کی عکاسی کا اہل تھا جب کہ مختصر
سانہ اپنی فطرت کی وجہ سے برادریوں اور قبیلوں سے دور بھاگتا رہا ہے - وہ رومانوی ، انفرادیت پسند اور
ام دوست رہا ہے - او کانر کے خیال میں ناول سماجی رشتے ناتوں کا ایک قوی احساس اجاگر کرتا ہے جب
، مختصر افسانہ انسان کی تنہائی کا شدید احساس پیدا کرتا ہے اور افسانے کی ہیئت اسی تنہائی کی شدت کے
تکاز سے جنم لیتی ہے - (او کانر کے ان خیالات کو بنیاد بنا کر لیزلی فلیمنگ نے اردو کے ایک اور افسانہ نگار
، تفہیم و تعبیر کا بیڑا اٹھایا ہے جو رفیق حسین سے بالکل مختلف کینڈے کا افسانہ نگار ہے - سعادت حسن منٹو
ے بارے میں لیزلی فلیمنگ کی کتاب کا نام ہی "ایک اور تنہا آواز" ہے ) - الطاف فاطمہ اور مختار اکبر نے
یق حسین کے مزاج کی جس قلندری کی نشان دہی کی ہے ، وہ افسانے کی صنف سے بہت مناسبت رکھتی
ہے - اور جب اپنے آزادہ رو لاابالی پن میں انہوں نے قلم اٹھایا تو اردو افسانے کے بیانیہ انداز نے اس
ڑھتے دریا کو اپنے اندر سمیٹ لیا - اسے سیلابی رو بن کر بنجر ، ریتیلے میدانوں میں گم ہو کر رہ جانے کے
اۓ جوۓ رواں بنا دیا - رفیق حسین کو جس سبک گر کھلے کھلے ، واقعات اور مشاہدات کو ہم آہنگ رکھنے

والے انداز بیان کی ضرورت تھی ، اردو افسانہ اس وقت تک اپنے اندر وہ انداز پیدا کر چکا تھا - رفیق حسین کی سی شخصیت اسی وقت ظاہر ہوتی ہے جب وقت کے تسلسل میں ان کو اپنا لمحہ میسر آجاتا ہے - بمصیو آر علاڈ کے الفاظ میں ، اس شخص کی قوت اس لمحے کی قوت سے جدا نہیں - یہ اعزاز رفیق حسین کو جاتا ہے کہ انہوں نے اس لمحے کو گرفت میں لا کر ایک دنیا بنا دیا ، اپنے افسانوں کی دنیا - کسی بھی افسانہ نگار کی تخلیق کردہ دنیا کا دارومدار اس دنیا پر ہوتا ہے کہ جس میں وہ رس بس رہا ہے - رفیق حسین کی افسانوی دنیا سراسر ان کی اپنی دنیا ہے - دوسرے افسانہ نگاروں کے ہاں ہمیں اس انداز کی جھلک ، ایک شائبہ سا ضرور مل جاتا ہے لیکن اس سے زیادہ نہیں - رفیق حسین اپنی اس اقلیم کے بلا شرکت غیرے ، مالک ہیں اور ان کی اس افسانوی دنیا میں داخل ہونا ایک بے حد پر کشش ، مستم ایجاد دنیا میں داخل ہونا ہے جو ہمیں مبتلائے حیرت تو کرتی ہے مگر سرشار بھی کرتی ہے -

جن ڈیڑھ دو نقادوں نے رفیق حسین کے بارے میں لکھا ہے ، ان سب نے یک زبان ہو کر ان کے محض ایک ہی پہلو کی تعریف کی ہے ، اور اس ایک بات کی اس قدر گردان کی ہے کہ اکتاہٹ ہونے لگتی ہے - ان سب کا کہنا ہے کہ رفیق حسین نے "جانوروں کے افسانے" لکھے ہیں - چنانچہ اختر حسین رائے پوری کی دانست میں رفیق حسین کا امتیاز یہ ہے کہ وہ قسم قسم کے جنگلی جانوروں کی عادات و اطوار کا بڑی باریک بینی سے مشاہدہ کرتے ہیں اور ان چوپایوں کو دو ٹانگوں والے جانور سے افضل ثابت کر دیتے ہیں - اس خیال کی تکرار شمیم احمد کے ہاں بھی ملتی ہے کہ ان کے بقول رفیق حسین "جانوروں کی نفسیات" کے ماہر ہیں اور "ان جانوروں کا مطالعہ گہرائی ، باریک بینی ، نفسیاتی ژرف بینی اور گتھیوں کو کھولنے والی تیز نظر اور فطرت میں اتر جانے والی فکر سے کیا ہے -" تمام تنقیدی فیصلوں کی طرح یہ بیانات بھی ادھوری سچائیاں ہیں - "جانوروں کی نفسیات" کیا ہوتی ہے ؟ اس کے بارے میں تو نقاد لوگ جانیں - جانوروں کی عادات کا باریک بیں مشاہدے کے ساتھ بیان رفیق حسین کے افسانوں میں نہایت کامیابی کے ساتھ موجود ہے لیکن ان کے افسانوں کی کامیابی محض اسی ایک بات کی مرہون منت نہیں - اگر ان کا امتیاز یہی ہوتا تو وہ خاصے محدود افسانہ نگار ہوتے - اختر حسین رائے پوری اور شمیم احمد نے اس ایک وجہ سے رفیق حسین کے افسانوں کی جو تعریف کی ہے وہ مجھے شاخ نازک پہ بنے ہوئے آشیانے کی طرح کم زور معلوم ہوتی ہے - جانوروں کو موضوع بنا کر حالیہ برسوں میں دل چسپ اور قابل مطالعہ کہانیاں انور خواجہ نے لکھی ہیں - ابوالفضل صدیقی کے بعض افسانوں میں شکار کیے جانے والے جانوروں کا بیان ہوا ہے - جنگل اور جنگلی جانوروں کو موضوع بناتے ہوئے رفیق حسین کے ہاں ایسی INSIGHTS ملتی ہیں جو انہیں ان لکھنے والوں سے ممتاز کر دیتی ہیں جو جانوروں کی عادات و اطوار کو باریک جزئیات نگاری کے ساتھ افسانے میں ڈھال دیتے ہیں - رفیق حسین کے فن کی ایک اور جہت کمال ان مقامات پر ظاہر ہوتی ہے

"شیر کیا سوچتا ہوگا ..... یارب ! یہ دنیا کن گناہوں کا کفارہ ہے ؟"

"جانوروں کو انسٹنکٹ (INSTINCT) کا مادہ دیا گیا ہے جس میں غلطی کا احتمال ہی نہیں - اور ہم کو عقل جو ہر قدم پر ٹھوکر کھاتی ہے -"

جانوروں کی زندگی کا بیان آگے بڑھ کر ایک ایسی فکری صلابت کی شکل اختیار کر لیتا ہے جو انسانی وجود کے گہرے ، پیچیدہ سوالوں کی عقدہ کشائی میں اس طرح سے معروف ہو جاتی ہے جو محض شکاری

افسانے لکھنے والوں کی پہنچ سے بہت آگے کی بات ہے۔ یہ اوپر سے چھوٹی ہوئی آرائش اور نمائشی "دانش وری" نہیں ہے۔ خیال کی یہ رو کہانی سے پھوٹی ہے اور اپنے خالق کو ایسے مقام پر لے آئی ہے جہاں بڑے بڑوں کے پر جلتے ہیں

"چاند ر انگتا ہے ---- وہ ہستیاں جو کبھی حیات کی طالب نہیں ہوئی تھیں، حالت بے خبری میں وجود میں لاکر اس دنیا میں گرم و سرد جھونکے برداشت کرنے کے لئے چھوڑ دی جاتی ہیں۔ عرصہ حیات کم ہے، مصائب عالم بھی ہیں، موسم کی سختیاں بھی ہیں۔ وجود کی جدوجہد بھی جاری ہے کہ بیڑا پار لگ جاتا ہے اور پھر وہی ہوتا ہے --- ظلم --- ظلم ---- قدرت کے قوانین کیسے ظالم ہیں۔ قد آور درخت، چھوٹے پودے لاکھوں قسم کی گھاسیں، بڑے بڑے جانور اور درندے چوپائے اور پرندے، چھوٹے چھوٹے جانور کروڑہا قسم کے کیڑے اور انسان، سب اسی قانون کے تابع پیدا ہوتے چلے جارہے ہیں۔ چکی چل رہی ہے۔ دانے ڈالے جارہے ہیں۔ آٹا نکل رہا ہے۔ شاید یہ عالم ہستی خود کسی گناہ عظیم کا کفارہ ہے۔"

رفیق حسین کو فقط جانوروں کا افسانہ نگار سمجھ لینے سے اس طرح کے ٹکڑوں کی معنویت اجاگر نہیں ہوتی۔ چناں چہ اختر حسین رائے پوری کو اعتراض ہے کہ "وہ انسان کی ظلم پسندی اور خود غرضی سے اس قدر نالاں ہیں کہ قصہ سناتے سناتے رک کر بیچ بیچ میں ان کی تجسیم کرنے لگتے ہیں اور افسانے کے آخر میں عموماً اسے نصیحت کا تازیانہ لگا دیتے ہیں۔ یہ ایک فنی نقص ہے جس سے کاش وہ احتراز کرتے۔" میری ناقص رائے میں یہ فنی نقص سے زیادہ افسانہ سازی کا ایک انداز ہے کہ لکھنے والا کہانی کے عمل میں انسانی وجود، تقدیر، کائنات کی معنویت اور بقا کی کشمکش کے بارے میں اپنے شکوک و شبہات اور زندگی کے بارے میں اپنے حزنیہ بلکہ المیہ احساس کو گوندھ رہا ہے۔ کہانی کا عمل ان سوالوں کے بغیر ادھورا ہی رہ جاتا۔ جو لوگ فلسفیانہ تفتیش سے دل چسپی رکھتے ہوں، ان کے لئے صلائے عام ہے کہ وہ اس نکتے پر غور کریں کہ کیا رفیق حسین کا یہ مائل بہ قنوطیت نقطہ نظر، جانوروں کی زندگی اور دوسرے مظاہر فطرت میں کارفرما "بقا کی کشمکش" کے مشاہدے کا نتیجہ ہے جس طرح ارتقا کے ڈارونی تصور کے زیر اثر جیک لنڈن اور اسی قبیل کے دوسرے لکھنے والوں کا نظریہ حیات مرتب ہوا ہے۔ میں تو اس خیال کو علیحدہ کرکے جانچنے پرکھنے کے بجائے کہانی میں سرگرم عمل دیکھنے کو زیادہ ضروری سمجھتا ہوں۔ کیوں کہ بصورت دیگر کہانی ساتھ چلنے کے بجائے درخت سے الٹی لٹک جاتی ہے۔ شمیم احمد نے اپنے محولہ بالا مضمون میں رفیق حسین کے اسلوب میں موضوع کی انفرادیت اور مصنف کے طرز فکر کی گھلاوٹ کو بے حد سراہا ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ

"اردو میں سید رفیق حسین وہ پہلے فن کار ہیں جنہوں نے اپنے فلسفیانہ طرز فکر کو تخلیق کے ایسے انوکھے اور منفرد سانچے میں دیکھا ہے جس سے فلسفہ اور فکر دونوں شکست کھا جاتے ہیں اور تخلیق کی عظمت اس طرح ابھر آتی ہے کہ عبودیت کا جذبہ بیدار ہونے لگتا ہے۔"

شمیم احمد، اس اسلوب کے اس حد تک مدح خواں ہیں کہ ان کو رفیق حسین کا اسلوب وہ منفرد اسلوب نظر آتا ہے "جس کو ہر ترقی یافتہ اور مہذب زبان اور ذہن اختیار کرنے کے خواب دیکھتا ہے" شمیم صاحب نے ذرا ذرا سی تبدیلی کے ساتھ یہ فقرہ اپنے مضمون میں دو مرتبہ لکھا ہے۔ ان کی اس زعیمانہ ادعائیت کے باوجود، مجھے اس رائے کو تسلیم کرنے میں تامل ہے اس لئے کہ اس عمل کے نتیجے میں

اسلوب اور فکر کہانی کی بنت سے علیحدہ ہو جاتے ہیں - ہر دو عناصر کی جلوہ گری کا جادو جاگتا ہے تو کہانی کے سیاق و سباق میں - مجموعے کے طویل ترین افسانے "آئینہ حیرت" کو دیکھئے - شمیم احمد کے نزدیک یہ "رفیق حسین کا سب میں بڑا کارنامہ" ہے لیکن فاضل نقاد کے خیال میں اس کی وجہ یہ ہے کہ "اس میں انہوں نے اپنے اس فلسفے کو پوری جامعیت اور اپنے انوکھے تخلیقی عمل سے دیکھا ہے کہ بندر کے سامنے انسان شرمانے اور جھینپنے لگتا ہے اور اس کے آئینے میں انسان اپنی اصل صورت دیکھ کر حیران اور ششدر رہ جاتا ہے" جملے کا آخری حصہ تو غالباً اشفاق احمد کے "بندر لوگ" اور انور خواجہ کے "بوزنے بندر" کے بارے میں بھی کہا جا سکتا ہے - جب کہ "آئینہ حیرت" بندریا اور اس کے بچھڑے ہوئے بچے کی کہانی ہی نہیں ، تقدیر کے دھارے کے آگے انسان کی "بندگی بے چارگی" کا پرپیچ اور تہ دار بیان ہے ، لاپروا ، سفاک اور اندھی قوت والی فطرت کا بیان جو زندگی کے کثیر الجہات عمل میں کار فرما ہے - اس قوت کے آگے کیا بندر ، کیا انسان سبھی بے بس ہیں ، پھر بھی انسان بندر کو زک پہنچانے سے باز نہیں آتا - مامتا کی ماری بندریا اپنے بچے کے بجائے قریشی صاحب کے لاڈلے بچے کو لے بھاگتی ہے اور یوں اسے ایک عذاب ناک تباہی سے بچانے کا سبب بنتی ہے جس میں باقی خاندان تباہ ہو جاتا ہے - بندریا کے پاس سے بچہ ان ہی "نیم وحشی" دہاڑیوں کے پاس جا پہنچتا ہے جن کو قریشی صاحب اپنی موٹر میں طوعاً و کرہاً بٹھانے پر رضامند ہوئے تھے اور قے کر دینے پر سر راہ مرنے کے لئے چھوڑ گئے تھے - قدرت کی کاری گری کا یہ انداز کلاسیکی یونانی تھیٹر کے "لطیفہ غیبی" یا DEUS EX MACHINAL سے مماثلت رکھتا ہے اور افسانے کا خاتمہ "قسمت کی ستم ظریفی (IRONY OF FATE) پر ہوتا ہے اس میں "شاعرانہ انصاف" (POETIC JUSTICE) کے تقاضے پورے ہوتے نظر آتے ہیں - افسانے کے تمام تار و پود جن آخری سطروں پر پہنچ کر تکمیل پاتے ہیں وہ قرب زمانی کی وجہ سے ترقی پسند افسانے کے جذباتی نعرے کی طرح سنائی دے سکتی ہیں کہ ، نیا انسان کب پیدا ہو گا ، مگر دراصل وہاں رفیق حسین غالب کے اس احساس کے نزدیک پہنچ گئے ہیں؎

آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

افسانے کے درمیان دیوانہ پروفیسر بار بار آجاتا ہے - اس کی عجیب و غریب تقریر دیوانگی اور فرزانگی کا ایسا مرکب ہے جو کبھی محمد حسین آزاد کے عالم دیوانگی کی تصانیف کی یاد دلاتی ہے - اور کبھی منٹو کے "ٹوبہ ٹیک سنگھ" کی - اس کی یہ تقریر اس افسانے میں کچھ وہی کردار ادا کرتی ہے جو قدیم یونانی المیوں میں کورس ادا کرتا ہے - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ ان ہی نامعلوم قوتوں (FURIES) کو مخاطب کر کے ان سے جواب طلب کر رہا ہے

" NOW THEN MY LORD?"

"لطیفۂ غیبی" کو تمام کائنات کی "تنہائی اور ملاومت" کے وسط میں ایک چھوٹی سی ٹائم پیس قرار دیتے ہوئے ، جو صدیوں قرنوں سے عالم لاہوت میں ٹک ٹک کیے جا رہی ہے اور صدیوں ، قرنوں ٹک ٹک کرتی رہے گی ، رفیق حسین کی آواز کا لہجہ VISIONARY سا معلوم ہونے لگتا ہے

"عالم لاہوت کی گھڑی پھر بھی ٹک ٹک ہی کرتی رہتی ہے -
کیا شان بے نیازی ہے ٹک ٹک ٹک

شیلاسن افردوس بانو سن، سن اے عبدالعلیم سن
ٹک ٹک ٹک۔"

رفیق حسین کے اس PROPHETIC VISION کو درخور اعتناء سمجھیں تو پھر آپ کے پاس
،وں کی نفسیات ہی رہ جائے گی۔ لیکن اس سے نقصان افسانہ پڑھنے والوں کا ہوگا، افسانہ لکھنے والوں
یں۔ اگر آپ رفیق حسین کو صرف جانوروں کے بارے میں افسانے لکھنے والا سمجھیں تو اس سطح پر بھی
ی دوسرے افسانہ نگار سے پیچھے نہیں رہیں گے۔

نقادوں کا یہ کہنا کہ رفیق حسین نے جانوروں کے بارے میں افسانے لکھے، اسی طرح کا جزوی
الکت پرسی گم راہ کن بیان ہے کہ جیسے یہ کہا جائے کہ منٹو نے طوائفوں کے بارے میں افسانے لکھے
انتظار حسین نے نوسٹلجیا کے بارے میں یا پھر یہ کہا جائے کہ "ہیملٹ" بھوتوں کی کہانی ہے اور "جرم
را" قتل کی۔ اس طرح کے تنقیدی کلیے گھڑنا سہل انگاری کی پیدا کردہ کوئی ذہنی عادت ہے جو ہمارے
،وں میں پیشہ ورانہ خطرے، کی طرح عام معلوم ہوتی ہے۔ اپنی اس کلیے بازی میں انہوں نے خدائے
سخن میر کو بھی نہیں بخشا، جنہیں ہمارے بیش تر نقاد رنج بے دلی کا سادہ بیان شاعر سمجھتے ہیں۔ ان نقادوں
کے حساب سے تو شاید کافکا کیڑے، مکوڑوں کا افسانہ نگار ٹھہرے۔ آخر اس کا ایک کردار کیڑے میں جو بدل
جاتا ہے! (نقاد اس کایا کلپ کی علامتی، استعاراتی نوعیت کے بارے میں دفتر کے دفتر کیوں نہ سیاہ کردیں
گریلو ساسا جس کیڑے میں تبدیل ہوتا ہے، اس کا کیڑا پن، بہت واضح ہے) افسانے میں حیوانی مخلوقات کو
کردار بنا کر انہیں انسانوں کی تقدیر سے وابستہ دیکھنے کا یہ امکان ہمارے نقادوں کی نظر سے اوجھل ہے۔
کافکا کے ایک ملاقاتی گستاف ژانوش (JANOUCH) نے اپنی کتاب "کافکا کے ساتھ باتیں" میں یہ
واقعہ درج کیا ہے کہ کافکا سے شکایت کی گئی کہ فلاں ادیب نے آپ کے اتباع میں اپنے ایک نسوانی کردار
کو لومڑی میں مبدل ہوتے ہوئے دکھایا ہے۔ یہ سن کر کافکا نے کہا

"انسان سے زیادہ جانور اب ہمارے قریب ہے یہی تو اصل قفس ہے جانوروں کے ساتھ رشتے
ناتے انسانوں سے زیادہ آسان ہیں۔"

کافکا کا خیال تھا کہ یہ زمانے کا اثر ہے۔ عجیب استمراد زمانہ ہے کہ کافکا اور رفیق حسین کے
درمیان زمانی فاصلہ زیادہ نہیں تھا۔ ایک ہی زمانے کے اسیر، لیکن ایک دوسرے سے بے حد مختلف، بلکہ
بعض مقامات پر مخالف سمتوں میں سفر کرنے والے۔ مگر فن کار ہونے کے ناتے ایک دوسرے سے مماثل
کیوں کہ دونوں نے پہچان لیا کہ اصل قفس کیا ہے، کافکا کا انسان مبتلائے زوال ہو کر کیڑا بن جاتا ہے۔
رفیق حسین کے ہاں انسان کو حیوان بن کر بھی تسکین نہیں مل سکتی۔ افسانہ "کفارہ" کا بہاری جس طرح
قتل کر کے جنگل میں جا چھپتا ہے، اسی طرح سلام بن رزاق کے افسانے "مراجعت" کا مرکزی کردار جنگل
کا رخ کرتا ہے۔ جلد ہی اسے ایک ہم صفت ساتھی مل جاتی ہے اور وہ انسانی تہذیب کی طرف سے پیٹھ
موڑ کر جنگل میں جا بستے ہیں۔ رفیق حسین کے ہاں اس مراجعت کا بھی امکان معدوم ہے۔ بہاری کو بھوکی
شیرنی پھاڑ کھاتی ہے۔ اس پاداش میں وہ شیرنی آخر کار گولی کا نشانہ بنتی ہے اور اس کا ایک بچہ چڑیا گھر
پہنچا دیا جاتا ہے جہاں وہ تماشائیوں کی تالیوں کے آگے اپنے کٹہرے میں بند نہ جانے کیا سوچتا رہتا ہے۔
مشیت ایزدی ہے جس کے آگے انسان اور حیوان یکساں بے بس ہیں۔ اسی کے سبب حیوان اور انسان کا یا

کلپ ہو کر ایک دوسرے میں تبدیل نہیں ہو سکتے۔ لیکن اپنی اس باہم رشتگی کے باعث، جس کی نشان دہی کالاکانے کی ہے، ایک دوسرے کے المیوں میں ملوث ہیں "آدمنہ۔ حیرت" کے انجام میں بندر اور انسان کا المیہ ایک ہو جاتا ہے۔ "کلوا" اپنی جان قربان کرکے اپنے محبوب بچے کی جان بچالیتا ہے اور یوں اپنے دھتکارنے والے انسانوں پر اخلاقی فتح حاصل کرلیتا ہے جو اس کی قربانی کے نتیجے میں چھوٹے معلوم ہونے لگتے ہیں۔ چیخوف کے کوچوان کی طرح "بے زبان" کی ہیروئن کو دردمندی اور رفاقت ملتی ہے تو اپنی گھوڑی سے۔ شیریں فرہاد، کا بلا بھوک کے مارے اپنی شیریں کو مار کر کھا جانے کے باوجود اس انسان سے بلند تر معلوم ہوتا ہے جو بے توجہی اور بدسلوکی سے اپنی بیوی کو لب گور پہنچا دیتا ہے۔ "ہیرو" کا نیل گائے، انسان کی اطاعت کی آخری نشانی، جوگ کا پہنایا ہوا کنٹھا اتار کر دوبارہ اپنے ہم جنسوں کے گلے میں جا ملتا ہے۔ رفیق حسین بڑے پکے MORALIST ہیں، مگر اس کے سبب وہ موعظت پر نہیں اتر آتے، بالکل اسی طرح کہ جیسے ان کی قنوطیت کہیں بھی جھلاہٹ یا کلبیت میں نہیں تبدیل ہوتی۔ جانوروں سے دل چسپی انہیں آدم بے زار نہیں بناتی۔ آدم بے زار کلبیت کی مثال تو نقاد اختر حسین رائے پوری فراہم کرتے ہیں جب وہ رفیق حسین کے افسانوں کا تعارف کراتے ہوئے لکھتے ہیں

"افریقہ کے دو سالہ قیام کے دوران میں جنگلوں میں بے بند وحشی جانوروں کو میں نے قریب سے دیکھا ہے اور برملا انہیں دور حاضر کے آدمی سے زیادہ مہذب پایا ہے۔" نقاد موصوف کے ان خیالات کی ذمہ داری افسانہ نگار پر عائد نہیں ہوتی۔ لطف کی بات یہ ہے کہ اختر حسین رائے پوری، افسانہ نگار کے نقطہ نظر کو کہانی کے عمل میں مداخلت سمجھتے ہیں۔ لیکن اپنے مضمون میں افسانوں کے تجزیے کے بجائے اسی بات کی تشریح پر اکتفا کرتے ہیں کہ انسان جانور کے حق میں ظالم ہے۔ اسی مضمون میں انہوں نے رفیق حسین کا سلسلہ نسب کپلنگ کے علاوہ جم کوربٹ کے شکار ناموں سے جوڑا ہے، جو میرے نزدیک رفیق حسین کی MIS READING ہے۔ کپلنگ کے جانور اتنے ANTHROPOMORDHIC ہیں کہ اس کی پہلی اور دوسری "جنگل بک" تو عمر کار بچوں کے مطالعے کے لیے تو ٹھیک ہیں مگر اس سے آگے نہیں۔ رہا رفیق حسین کو شکاری افسانہ نگار سمجھنے کا معاملہ، تو اس کا شافی و کافی جواب شمیم احمد نے دیا ہے۔ شمیم احمد کے نزدیک "رفیق حسین کے افسانے ایک سرے سے شکاری افسانوں کی تعریف ہی سے خارج ہیں کیوں کہ انہیں مصنف نے ایک شکاری کی حیثیت سے نہیں لکھا ہے اور نہ وہ محض جنگل کے مشاہدات کے ضمن میں آتے ہیں، کیوں کہ یہ بیچ بیچ کے جنگل قدرت کے یہ عظیم سرمائے سید رفیق کے ہاں انسان کے باطن کے جنگلوں میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔" وہ لکھتے ہیں

"جو چیز رفیق حسین کے افسانوں کو محض شکاری یا جنگل کے مشاہدات سے بلند کرکے بڑی سے بڑی اور حسین سے حسین تخلیق بنا دیتی ہے وہ ان کا طرز احساس اور منفرد انداز نظر ہے جو زندگی کے اعلا ترین شعور، نفسیاتی پیچیدگیوں کی آگہی، اور سیاہ و سفید، گناہ و ثواب، جرم و سزا، نیکی و بدی اور عدل و انصاف کو ابدی صداقتوں کے پیمانے پر اسی طرح پیش کرتا ہے کہ اس میں ادب کی اعلا ترین صفات پیدا ہو جاتی ہیں۔" شمیم احمد کے اس تجزیے سے اختلاف کی گنجائش کم ہی نکلتی ہے۔ یہ تجزیہ میرے نزدیک بہت بیش قیمت ہے کہ شکاری افسانوں سے بلند تر اور مختلف تر ثابت کرکے شمیم احمد نے وہ بنیاد فراہم کردی ہے کہ جس پر رفیق حسین کے افسانوں کی تشریح و تعبیر سود مند ہوگی۔ البتہ اس تجزیے کو شمیم احمد نے جس

رخ موڑ دیا ہے ، وہ سمت میری ناچیز رائے میں ہمارے موجودہ مقاصد کے لئے مدد و معاون نہیں کہ افسانے کی تفہیم سے ہٹ کر دوسری طرف جانے لگتی ہے۔ شمیم احمد صاحب ایک بار پھر "آئینہ حیرت" کے افسانوں کے اچھوتے پن پر زور دیتے ہیں کہ اردو ادب تو خیر بے بضاعت ٹھہرا، ان افسانوں کی صفات کا "پرچھاواں بھی کسی مغربی مصنف کے ہاں نہیں پڑا" اور ان صفات کی نشان دہی کی کوشش میں وہ رفیق حسین کے نثری اسلوب کا تعلق اردو کی نثری روایت میں جہاں تہاں تلاش کرتے ہیں۔ میرے خیال میں رفیق حسین کا نثری اسلوب ان کے افسانوی مواد و ہیئت میں تمام و کمال گندھا ہوا ہے کہ اسے تنقیدی مقاصد کے لئے DISSECT OUT نہیں کیا جاسکتا، اور ان کی انفرادیت کی تحسین ہمیں اس افسانوی روایت کے دائرہ کار میں رہ کر ہی کرنی چاہئے کہ جس کے وہ باکمال اور ہنرمند عامل ہیں۔ متحد الخیال یا مخالف العمل یا مماثل افسانوں کے ساتھ رکھ کر پڑھیں تو "آئینہ۔ حیرت" کے افسانوں کی پیچیدہ اور نادر و نایاب خوبیاں ہم پر آشکار ہوں گی۔ روایت مجرّد اور سلیقے سے خانوں میں بٹی ہوئی نہیں، فعال اور متحرک ہے اور ایک افسانہ نگار کا مطالعہ، جیسا کہ بورخیس نے ہمیں بتایا ہے، دوسرے افسانہ نگار کے مطالعے میں ترمیم و تنسیخ کرتا رہتا ہے۔ کافکا پر اپنے مضمون میں بورخیس، مختلف مصنفوں کے چند اقتباسات، جو ایک دوسرے سے مختلف ہیں، درج کرنے کے بعد نتیجہ اخذ کرتا ہے کہ

"ان تمام تحریروں میں ہمیں کافکا کا مزاج ملتا ہے کسی میں کم کسی میں زیادہ، لیکن اگر کافکا نے کبھی ایک سطر بھی نہ لکھی ہوتی تو ہم اس خصوصیت کا ادراک نہیں کر پاتے۔ دوسرے لفظوں میں اس کا وجود ہی نہ ہوتا۔ براؤننگ کی نظم کافکا کی تحریر کی پیش گوئی کرتی ہے لیکن ہمارا کافکا کا مطالعہ قابل احساس طور پر نظم کے مطالعے میں شدت اور انحراف پیدا کر دیتا ہے۔ براؤننگ نے اسے اس طرح نہیں پڑھا ہوگا جیسے ہم اب پڑھتے ہیں۔ نقادوں کی لغت میں لفظ "پیش رو" بے بدل ہے، لیکن اسے نزاع اور رقابت کی تمام تعبیرات سے پاک کر لینا چاہئے۔ حقیقت یہ ہے کہ ہر لکھنے والا اپنے پیش رووں کو خود خلق کرتا ہے۔ اس کی تحریر ہمارے ماضی کے تصور کو تبدیل کر دیتی ہے اور پھر ہمارے مستقبل کے تصور کو بھی۔"

ہم رشتگی کا یہ تصور، جو ٹی ایس ایلیٹ کے تصور روایت سے بہت قریب ہے، ہمیں معنوی تلازمے فراہم کرتا ہے۔ رفیق حسین کا افسانہ مجھے کافکا کے مطالعہ کے لئے تیار کرتا ہے، اور کافکا کا افسانہ رفیق حسین کے میرے مطالعے کو تبدیل کرتا ہے۔ نقاد لوگ ایک کہانی میں دوسرے کی پرچھائیاں پکڑنے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں اور اس باریک تار کو نہیں دیکھ پاتے کہ جس کے ذریعے کہانیاں اک دوسرے سے وابستہ و پیوستہ ہیں۔ مثلاً، کلوا، کو لیجئے، جس کو رفیق حسین کے سبھی نقادوں نے تعریف کے لئے SINGLE OUT کیا ہے۔ اس افسانے کا سیاق و سباق صادق ہدایت کے افسانے "سگ ولگرد" علی عباس حسینی کے "رفیق تنہائی" اور اوپندر ناتھ اشک کے افسانے "کالو" سے متعین کرنا خالی از دلچسپی نہ ہوگا جب کہ کافکا کا "کتے کی تفتیش" بالکل الگ نوعیت کی کہانی ہے۔ صادق ہدایت کا کتا واضح طور پر محروم و محزون انسان کی علامت ہے۔ افسانے کی آخری سطر میں اس علامت کو کھول کر بیان کر دیا گیا ہے "اس کی وہ سیاہ آنکھیں ۔۔۔۔ جو حیرت انگیز طور پر انسانی آنکھوں سے مشابہ تھیں۔" اشک نے اپنی کہانی میں ان آنکھوں کو اندھا کر دیا ہے۔ اشک نے مادر زاد اندھے کتے اور اس کے عشق کو اس چابک دستی سے سنبھالا ہے کہ اسے محرومی کی تصویر اور قابل ہمدردی بنانے کے لئے اس کا کتا پن خارج کر کے اس

میں انسانیت داخل کرنے کی ضرورت نہیں پڑتی - وہ اپنی حیوانیت برقرار رکھنے کے باوجود ---اور اس کے بلاوصف درد کی تصویر بن کر ابھرتا ہے اور ہمیں متاثر کرتا ہے - مادر زاد اندھے کتے کو مرکزی کردار بنا کر روسی افسانہ نگار یوری کزاکوف (YURY KAZAKOV) نے افسانے " ARCTURUS THE HUNTING DOG " میں اس درد کو "کبھی نہ مدھم پڑنے والی ستاروں کی ضو" بنتے ہوئے دکھایا ہے - موت کے گھاٹ اتر کر بھی یہ شکاری کتا اس طرح فتح یاب نظر آتا ہے کہ ہم اسے مصنف کی جذباتیت پر محمول نہیں کر سکتے - افسانے کا کردار چاہے کتا ہی کیوں نہ ہو، افسانہ نگار اپنے ٹریٹ منٹ سے اس میں روحانی عظمت کی ایسی چھوٹ پڑتی ہوئی دکھلا سکتا ہے جو جذباتی ANTHROPOMORPHISM سے بہت آگے کی چیز ہے - کزاکوف کے ہاں عظمت کا یہ نقش پوری طرح مرتب ہوتا ہے - جب کہ صادق ہدایت کی اس کہانی میں ایسا نہیں ہوتا - صادق ہدایت دھتکارے جانے کی ایک مثال کے طور پر کتے کو سامنے لے کر آتا ہے - رفیق حسین کی اس کہانی میں بھی کلوا کو دھتکارا جاتا ہے اور ضن کی ماں اسے نجس جانور کہہ کر باہر پھنکوا دیتی ہیں - اسی ضن کو بچانے کی خاطر کلوا جب اپنی جان قربان کر دیتا ہے تو فتح مند نظر آتا ہے - جیسے اس نے اپنی زندگی میں ایک معنویت حاصل کر لی ہے - ان چاروں کہانیوں کا انجام کتے کی موت پر ہوا ہے - صادق ہدایت، اشک اور رفیق حسین کی کہانیوں کے انجام میں ایک ہی جیسی تصویر ابھرتی ہے کتے کی پھولی ہوئی لاش اور اس پر منڈلاتے ہوئے مردار خور پرندے - (اگرچہ اشک کی کہانی میں لاش کالو کی منظور نظر کتیا کی ہے) اس ایک ہی امیج کو ان میں سے ہر افسانہ نگار نے مختلف مقصد کے لیے استعمال کیا ہے اور اس کے ذریعہ سے اپنے منفرد فنی مقام تک رسائی حاصل کی ہے - جب ہم "کلوا" کا مطالعہ ان افسانوں کے پہلو بہ پہلو کرتے ہیں، تبھی رفیق حسین کے فنی جوہر ہم پر کھلتے ہیں اور ان کا کمال فن نمایاں ہو کر سامنے آتا ہے - ان افسانوں کی جانچ پرکھ کے لیے ایسا ہی تقابلی مطالعہ لازمی ہے، ورنہ جوش عقیدت یا نظر انداز کرنے کی مصلحت میں ہمارا نقاد جو جی چاہے کہہ سکتا ہے -

ایک ہی روایت کے تسلسل میں، مختلف اصناف میں کی جانے والی تخلیقات ایک دوسرے کو اس طرح ILLUMINATE بھی کر سکتی ہیں کہ جیسے نظم اور افسانہ دو چراغ ہیں، یا چراغ اور آئینہ ہیں کہ ایک کی لو دوسرے سے فزوں تر ہو رہی ہے - میں اب جب بھی "کلوا" پڑھتا ہوں مجھے اختر الایمان کی طویل نظم "جیوتی" کا وہ ٹکڑا یاد آتا ہے جس کا عنوان ہے "بچوں کو کھیلنے دو" بالکل اسی طرح کہ جب پہلی مرتبہ یہ نظم پڑھی تھی تو "کلوا" کا خیال آیا تھا

مدرسے آج بھی تازہ و گرم ہیں
صحن مکتب میں اطفال کا شور ہے
پر وہ استاد شعلہ بیاں مر گیا
جس نے دیوار مکتب پہ لکھوایا تھا
"عام انسان بھیڑوں کا وہ گلہ ہے
جس کو چرواہے ہر حال میں چاہئیں
خون اور نسل ہی معتبر جنس ہے"
اور وہ طفل مکتب ابھی زندہ ہے

جو ٹھٹھرتے ہوئے کتے کے پلے کو
پیرہن میں چھپا لایا تھا راہ سے

نظم کی آخری تین سطریں پڑھتے ہوئے ، ذرا ، کتوا ، کی ابتدا یاد کیجئے

"منہ پر پسینہ ، گالوں پر سرخی ، کوٹ کے بٹن کھلے ہوئے ، قمیص کے دامن اور ہاتھ پر روشنائی کے دھبے ، ازار بند پیروں تک لٹکا ہوا ، ایک بغل میں کالا بستہ اور دوسری بغل میں کالا کتے کا پلا ، منن گھر میں داخل ہوا ۔"

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ افسانے کی صورت میں نظم کو ایک لسیاتی پیکر مل گیا ہے اور نظم نے افسانے کو ایک نئی صورت حال کے روبرو لا کھڑا کیا ہے ۔ اپنے مضمون کے آخر میں اختر حسین رائے پوری نے ریمن گیری کی زبانی یہ سوال اٹھایا ہے کہ "کیا حیوان کا قاتل انسان کا دوست ہو سکتا ہے اور کیا وہ اپنے معبود کو پا سکتا ہے ؟" مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ سوال دیوار مکتب پر لکھوا یا گیا تھا ۔ اس سوال کی شعلہ بیانی تو ختم ہوئی ، مگر منن کی بغل میں دبا ہوا کتے کا پلا اور اس کا لمس تا ہنوز باقی ہیں ۔ تنقیدی تفلسف کے اٹھائے ہوئے سوال ، چاہے کتنے تیکھے کیوں نہ ہوں ایک خاص فاصلے سے زیادہ چل نہیں سکتے جب کہ ادبی تخلیق میں محفوظ شدہ تصویریں ، لمس ، سگندھ اور احساس تا عمر برقرار رہتے ہیں ۔

اختر حسین رائے پوری کی بہ نسبت شمیم احمد کے ہاں رفیق حسین کی قدر و قیمت کا احساس زیادہ تہہ دار ہے اور اس کا دائرہ وسیع تر بھی ۔ لیکن دونوں میں یہ قدر مشترک ہے کہ رفیق حسین کی فنی قدر کا دار و مدار "جانوروں کے افسانہ نگار" پر قائم کیا گیا ہے ۔ دونوں نے اسی ایک نقطے کو مرکز مان کر رفیق حسین کی قدر و قیمت کا دائرہ اسی کے گرد کھینچا ہے ، اور اس دائرے کی حدود اس طور قائم کی گویا یہ لکشمن ریکھا ہے کہ جس کے باہر قدم نکالنے کی جسارت بھی نہیں کرنا چاہیئے ۔ انہوں نے یہ تو تسلیم کیا ہے کہ مجموعے میں آٹھ کہانیاں ہیں اور آٹھوں کہانیاں آٹھ جانوروں کے بارے میں ہیں ۔ یہ بات اپنی جگہ درست ہے ، لیکن صرف اسی پر اکتفا کر لینے سے ہم مجموعے کی ان خوبیوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں کہ اس کتاب میں ایک ایسی اندرونی وحدت ہے جو جدا جدا اور الگ الگ کہانیوں کے مجموعے سے سوا ہے ۔ اپنی جگہ ہر کہانی مکمل ہے ۔ لیکن مجموعے کی باقی کہانیوں کے ساتھ رکھ دینے سے اس کی معنویت ذرا سی بڑھ جاتی ہے گویا ہر کہانی ایک نقش ہے جو ایک بڑے پیٹرن کا حصہ ہے ۔ ایک کے بعد ایک کہانی یوں آتی ہے کہ جیسے آپس میں مربوط موضوعات ایک دوسرے کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر پری کنڈل وسا بنائے ہوئے ہیں ۔ جنگل میں اگی سانپ چھتریوں کی طرح ہر کہانی خود رو بھی ہے اور خود مختار بھی ، لیکن انہیں ایک ساتھ دیکھا جائے تو بوڑھا ٹھنٹھ ، جس پر یہ اگ رہی ہیں ، بدلا ہوا نظر آتا ہے ۔ کتاب کا مجموعی اثر ، تنوع کے ساتھ ساتھ وحدت تاثر بھی رکھتا ہے ۔ پوری کتاب اس طیف کی طرح ہے کہ جس میں روشنی کئی زاویوں سے داخل ہوتی ہے اور ہر زاویے سے ایک الگ رنگ بنکر پھوٹتی ہے ۔ اپنے آپ میں ایسی مکمل اور اپنی حدود پر اس طرح محیط کتاب اردو افسانے کی دنیا میں محمد حسن عسکری کے "جزیرے" کے بعد ، رفیق حسین کی یہی اکلوتی کتاب نظر آتی ہے ۔ یہ بھی رفیق حسین کی انفرادی خصوصیت ہے ۔

رفیق حسین کی یہ ایک کتاب اتنی بھرپور ہے کہ لوگوں کو اس میں آگے دیکھنے کی ضرورت نہیں ... [illegible] شہرت کا دار و مدار اسی ایک کتاب پر رہا ہے اگرچہ جزو اعظم یہی لیکن یہ

کتاب ان کی ادبی کارکردگی کا ایک جزو ہے ان کا کل سرمایہ نہیں - رفیق حسین کی افسانہ نگاری کے بعض اہم پہلو ان افسانوں سے ابھرتے ہیں جو "نیا دور" میں شائع ہوئے ہیں - رفیق حسین کے فکر و فن کا کوئی بھی جائزہ ان کے بغیر ادھورا ہے - "نیا دور" میں شائع ہونے والی تحریروں میں کئی طرح کی چیزیں ہیں اور سب برابر کی ادبی قدر و قیمت کی بھی نہیں - اب میں کہوں، اور ، واللہ عالم بالصواب ، سیدھے سادے قصے ہیں ، بھوتوں کے اور شکار کے قصے - ایسے قصے جو سیر و شکار کے دوران یا کسی گھریلو محفل میں ، حاضرین کو محظوظ کرکے ان کی دل چسپی کا سامان بہم کرسکتے ہیں - اسی دل چسپی کے ساتھ یہ پڑھے بھی جاسکتے ہیں - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ ابتدائے مشق کے زمانے کی تحریریں ہیں جب مصنف جنگل کے اور شکار کے تجربات سے کہانی حاصل کرنا سیکھ رہا ہے "امید" "گھریات" اور "ہندوستان کی تباہی کا راز ، شگفتہ تحریریں ہیں جنہیں کسی بہتر لفظ کی غیر موجودگی میں انشائیہ کہا جاسکتا ہے ان کا انداز "ساقی" اور اس زمانے کے دوسرے رسائل میں چھپنے والے ہلکے پھلکے مضامین سے مختلف نہیں - لیکن یہ بہر حال آج کل ٹھوک کے بھاؤ لکھے جانے والے ان انشائیہ نما افسانوں سے زیادہ دل چسپی کے ساتھ پڑھے جاسکتے ہیں ، جن کا معاملہ محمد سلیم الرحمن کے الفاظ میں (جو فی الاصل کسی اور حوالے سے کہے گئے تھے) یوں ہے کہ "سر پر دو چار نقاد ہزارے لئے کھڑے ہیں ، پتا پتا دھل رہا ہے ، جڑوں میں بورے بھر بھر کر مصنوعی کھاد ڈالی جارہی ہے اور پڑھنے والوں کا پھر بھی بھلا نہیں ہوتا - " افسانہ "گڈھا نہیں بھرتا" میں ایک چسپ واقعے کے طور پر سنائے جانے والے قصے کو افسانے میں ڈھلتے ہوئے دیکھا جاسکتا ہے - اس میں دل چسپ واقعے کا چٹکلا پن تو موجود ہے لیکن یہ ڈھلا ڈھلایا افسانہ بن گیا ہے - یہ دفتری کارروائی کے پردے کے پیچھے چھپے پیٹ کے اس گڈھے کی کہانی ہے جو کسی طور بھرکے نہیں دیتا - دفتری کارروائی کی مقررہ ، خشک اور غیر جذباتی زبان ایک گمبھیر انسانی جذبے کو بیان کرنے میں استعمال ہوئی ہے جس سے افسانے میں زہر خند کا انداز پیدا ہوگیا ہے - اس انداز کو حسن منظر نے اپنے طویل افسانے "فائل نمبر" /جنگلات - جلد ۳" میں بہت کامیابی کے ساتھ برتا ہے - رفیق حسین کا یہ افسانہ فائل نمبر " ۰۰۰۰ کی طرح کی وسعت ، تہہ داری اور دفتری زبان کا تخلیقی استعمال تو نہیں رکھتا لیکن مجھے ایسا لگتا ہے کہ اگر اردو میں افسانوی ادب کی انتھولوجیز کا چلن عام ہوتا تو یہ افسانہ خاصا مقبول ANTHOLOGY PIECE ہوتا - یہ ہلکے ہاتھ سے لکھا گیا ہے لیکن اس میں ایک ماہر فن افسانہ نگار کا قلم لگا ہوا ہے -

محولہ بالا تحریریں باعزت تذکرے کی مستحق ضرور ہیں ، لیکن ان کی معنویت ان تین طویل افسانوں کے ساتھ نتھی ہونے کے بعد دوچند ہوجاتی ہے جو "نیا دور" کے اسی شمارے میں پہلی بار شائع ہوتے ہیں - یہ تینوں افسانے جو "آئینہ حیرت" کے بعد لکھے گئے معلوم ہوتے ہیں ، رفیق حسین کے ہاں ایسی نئی اور اچھوتی منزل ہائے فکر و فن کی تسخیر کی نشان دہی کررہے ہیں جو صرف اس انوکھے افسانہ نگار کے نئے ادبی امکانات ہی کی نہیں بلکہ اردو افسانے کی پوری روایت میں ایک نادر کارنامے کی حیثیت رکھتی ہیں - یہ منفرد اور یکتا افسانے اپنے لکھنے والی کی پچھلی تحریروں کو اس طرح TRANSCEND کرجاتے ہیں کہ وہ قاعدے قرینے کے مگر محدود MINOR افسانہ نگار کے بجائے ایسے MAJOR افسانہ نگار کے روپ میں سامنے آتا ہے جس کا کام نئے معیار قائم کرتا ہے اور ہمارے ذہن کو اس طرح سرشار و سیراب کرتا ہے کہ یہ بس اسی کا حصہ معلوم ہوتا ہے - جو نقاد "جانوروں کے بارے میں" رفیق حسین کی کہانیوں کا

لوہا مان چکے ہیں، وہ اگر دیکھیں تو ان تینوں کہانیوں میں انسانی سماج، وقت کے ظلم اور احساسات دل کی نہایت نازک اور باریک عکاسی ملے گی۔ ان کی پرکاری اور گہرائی کا ہمارے سہولت پسند اور فارمولے باز نقاد تصور بھی نہیں کر سکتے۔ میرے خیال میں اردو افسانے میں ان تینوں کہانیوں کی نظیر نہیں ملتی اور یہ اپنی مثال آپ ہیں۔ مجھے تعجب اس بات پر نہیں کہ رفیق حسین نے یہ افسانے کیسے لکھ لیے بلکہ حیرت ہے تو اس بات پر کہ کسی نقاد نے آج تک ان افسانوں کے ذکر میں ایک سطر بھی نہیں لکھی۔ ان کو شائع ہوئے بیس برس سے اوپر ہوگئے مگر ان کا کہیں بھولے بھٹکے بھی تذکرہ نہیں ہوتا۔ حد تو یہ ہے کہ اس وقت بھی نہیں جب رفیق حسین کا ہی ذکر ہو رہا ہو۔ "نیا دور" کے جس شمارے میں یہ شائع ہوئی ہیں۔ اس کے اداریے میں ان کا ذکر گرم جوشی کے بغیر ہوا ہے "یہ کہانیاں کیسی ہیں، اس کا فیصلہ تو آپ کریں گے۔ اور ہمارے لئے ان کہانیوں کی اہمیت یہ ہے کہ یہ اس شخص کی لکھی ہوئی کہانیاں ہیں جس نے کلارہ، کلوا، پیرو، گوری ہو گوری اور آئینہ۔ حیرت جیسی عظیم کہانیاں لکھی ہیں۔" جہاں یہ بات ابتدائی دور کی کہانیوں کے بارے میں درست ہے، وہاں ان کہانیوں کی اہمیت اس سے کہیں زیادہ ہے۔ عظیم کہانی، قسم کے فقروں سے مجھے ذرا ڈر لگتا ہے ورنہ اچھی کہانی کی ایسی کوئی تعریف میری سمجھ میں تو نہیں آتی کہ جس پر "کلوا" پوری اترے اور "نیم کی نبکولی" نہ اترے۔ بہرحال "نیا دور" کے مدیران ہمارے شکریے کے مستحق ہیں کہ انہوں نے ان کہانیوں کو یہ سوچ کر ضائع ہونے سے بچایا کہ ان کے بارے میں فیصلہ کرنا نقادوں اور پڑھنے والوں کا کام ہے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ نقادوں نے اس طرف توجہ نہیں دی۔ اسے بھی اردو تنقید کی ناکردہ کاریوں کی طویل فہرست میں ایک اور اضافہ سمجھنا چاہیے۔ اختر حسین رائے پوری کے تو سامنے یہ کہانیاں تھی ہی نہیں، لیکن شمیم احمد کی بے اعتنائی کی وجہ سمجھ میں نہیں آتی، خصوصاً اس وجہ سے کہ طلسم ہوش ربا اور ابوالفضل صدیقی کے بارے میں ان کے مضامین افسانوی ادب کے ایک صاحب ذوق و بصیرت نقاد ہونے کا پتہ دیتے ہیں۔ وہ اپنے مضمون میں ان افسانوں کا ذکر ہی نہیں کرتے۔ محض افسوس کرکے رہ جاتے ہیں کہ "کاش سید رفیق حسین کو اتنی مہلت اور مل جاتی کہ وہ اپنے غیر مطبوعہ ابتدائی خاکوں کو پوری آب و تاب اور رنگ آمیزیوں سے مکمل کرکے ایک اور مجموعہ ترتیب دے لیتے۔" ادبی تنقید میں "جو یوں ہوتا تو کیا ہوتا" کی گنجائش ذرا کم ہی نکلتی ہے۔ نیا دور کے مدیران نے جن میں شمیم احمد بھی شامل ہیں، ان تمام کہانیوں کو رفیق حسین کے ابتدائی دور کی تصنیف قرار دیا ہے۔ سوانحی مواد کی مدد کے بغیر اس بارے میں حتمی رائے دینا مشکل معلوم ہوتا ہے۔ یہ کہانیاں مصنف کی تصنیفی زندگی کے جس بھی دور سے متعلق ہوں، غیر معمولی ہیں، اتنی بھرپور اور مکمل کہ انہیں کسی طرح ابتدائی خاکہ نہیں کہا جاسکتا۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ ان کہانیوں کا افسوس کرنے کے بجائے جو رفیق حسین لکھ نہیں سکے، ان کہانیوں پر توجہ دی جائے جو وہ لکھ گئے۔

ان تینوں طویل افسانوں میں طویل تر "افسانہ اکبر" ہے جو برطانوی ہند سے اچانک ایک آدمی کے دربار اکبری میں پہنچ جانے کا قصہ ہے۔ یہ افسانہ ادھورا ہے، اور تقریباً پچاس صفحوں کے بعد ایک پر استعجاب موڑ پر پہنچ کر ٹھٹک کر رہ جاتا ہے۔ نہیں معلوم کہ اس کے ادھورے پن کی وجہ کیا ہے، آیا مصنف کا آوارہ منش سیلانی پن انہیں پتہ مار کر بیٹھنے سے روکے رہا یا زندگی نے مہلت نہ دی۔ ممکن ہے کہ اس کا خیال مصنف کے ذہن میں مارک ٹوین کے A CONNECTICUT YANKEE IN

KING ARTHUR.S COURT سے آیا ہو کہ اس میں وہی DEVICE استعمال کی گئی ہے تو ین کے ہاں اس عہد کی امریکی معاشرت اور شاہ آرتھر کی درباری رسوم کے ٹکراؤ سے ایک مضحک صورت حال بنائی گئی ہے جو ہر دو معاشرتوں پر طنز کی دو دھاری تلوار چلاتی ہے۔ رفیق حسین کے ہاں ایک حیرت انگیز ایڈونچر کا احساس غالب ہے۔ یہ تو کہنا مشکل ہے کہ وہ کہانی کو آگے کس نہج پر چلاتے، یا اسے SUSTAIN بھی کر سکتے۔ لیکن اتنا ضرور کہا جا سکتا ہے کہ اگر یہ مکمل ہو جاتا تو غلام عباس کے "جزیرہ سخن وراں" یا محمد خالد اختر کے "۲۰۱۱" کی قبیل کی و چیز ہوتی۔ اردو نثری ادب میں ایسی فنتاسی کم ہی ملے گی اس ادھورے افسانے میں تکنیک کے لحاظ سے وادِ طلب بات یہ ہے کہ مصنف نے ایک فنتاسٹک واقعے کو، یعنی صیغہ واحد متکلم کے ۱۹۴۲ء کے ہندوستان سے اکبری دربار میں یک دم پہنچ جانے کو، اس طرح پیش کیا ہے گویا وہ روزمرہ زندگی میں معمولی واقعے کے طور پر پیش آیا تھا۔ اس سے فنتاسی کے بیلنے پر ان کے بھروسے کا ثبوت ملتا ہے۔ ہمارے نقاد واقعیت کی جکڑبندی کے ایسے قائل ہیں کہ فنتاسی کو درجہ دوم کی چیز سمجھتے ہیں۔ بورخیس، سلونیا او کامیو اور بیوئے کازارس کے مرتب کردہ انتخاب "دی بک آف فنتاسی" کے انگریزی ترجمے پر دیباچہ لکھتے ہوئے، فنتاسی کی ممتاز ادیبہ ارسلا کے لے گوئن (URSULA K LE GUIN) لکھتی ہیں کہ بعض برطانوی ادیب، آرنلڈ بینیٹ کے ٹھوس پن کی یاد میں آہیں بھرتے ہیں اور بعض امریکی ادیب، ڈریزر کی مطابق اصل صداقت کا احیا چاہتے ہیں۔ مگر

"وہ محدود اور منطقی طور پر پہچانے جانے والے معاشرہ کہ جن میں یہ کتابیں لکھی گئیں، اور ان کی مشترک زبان اب گم گشتہ ہوئے۔ ہمارا معاشرہ --- عالم گیر، کثیر اللسانی اور حد سے زیادہ غیر منطقی --- شاید اپنے آپ کو بہتر طور پر بیان کر سکتا ہے تو فنتاسی کی عالم گیر اور وجدانی زبان میں۔"

جدید اردو افسانہ نے حقیقت سے قریب تر ہونے کی کوشش میں واقعیت سے ماورا جانا چاہا ہے۔ اس دور کے نہایت اہم افسانہ نگار نیر مسعود کا فن "مار گیر" اور "سیمیا" جیسے افسانوں میں فنتاسی سے قریب قریب ہے۔ ان افسانوں کی پراسرار فضا بندی کے برخلاف رفیق حسین کے اس افسانہ میں بشاشت اور خوش طبعی کا احساس ملتا ہے، جو اسرار فضا بندی سے لازماً بہتر تو نہیں مگر مختلف ضرور ہے۔ ایک خواب کے ذریعے تاریخ کے تسلسل کو عبور کر کے ایک اور عہد کی زندگی میں یوں در آنے اور اس کے روزمرہ عمل میں شامل ہو جانے کا یہ افسانہ اچھا لگتا ہے۔ اس کی اگلی منزل رفیق حسین کے بجائے عزیز احمد کی ان کہانیوں میں ملتی ہے جہاں تاریخی تخیل اساطیری افسانے کا روپ دھار لیتا ہے۔

"فنا" ایک ہی حادثے سے چار مختلف اور غیر متعلق خاندانوں کے متاثر ہونے کا افسانہ ہے۔ کئی دھاروں کے ایک ساتھ چلنے اور انتہائی نامحسوس طریقے پر ایک دوسرے سے پیوستہ ہونے کی اس کیفیت کی عکاسی کی ہے جو زندگی کی پیچیدگی، بے کرانی اور مختلف النوع مظاہر کی SIMULTANEITY سے بہت قریب ہے، اور جسے افسانوی تکنیک کے طور پر "آئینۂ حیرت" میں برتا گیا تھا۔ افسانے کا یہ انداز ممتاز شیریں کے پیش کردہ تصور "سہ ابعادی" یا THREE DIMENSIONAL افسانے کی یاد دلاتا ہے۔ طویل مختصر افسانے پر اپنے مضمون میں وہ لکھتی ہیں اس باقاعدہ اور علیحدہ ادبی صنف میں "وسعت و گہرائی ایک اور طرح بھی پیدا ہو سکتی ہے کہ ایک ہی موضوع پر کئی زاویوں سے روشنی ڈالی جائے اور ایک حقیقت کے کئی رخوں کو پیش کیا جائے۔ معمار، فنِ عکاسی اور مصوری سے آگے بت تراشی، ...

ہو جاتا ہے کیوں کہ یہاں جو شبیہہ ابھرتی ہے وہ سہ بعدی ہے۔" اس سیدھے اور بظاہر سپاٹ بیانیے میں تیسرا بعد یوں پیدا ہوتا ہے کہ چار مختلف گھرانوں کی روز مرہ زندگیاں اور ان زندگیوں کا اپنا مسلسل ڈرامائی عمل ابھرتا ہے جو پہلے ان زندگیوں کو متاثر کرتا ہے پھر ان پر حاوی ہوتا ہے اور آخر آخر ان کو فنا کر ڈالتا ہے۔ ایک خلائی خطرے سے اہل زمین کے متاثر و تباہ ہونے کی یہ کہانی آج سے چالیس سال پہلے لکھی گئی لیکن اسپتنک کی پرواز اور "ستاروں کی جنگ" کے اس دور میں ہم سے بہت قریب معلوم ہوتی ہے۔ ابھی چند ہی برس پہلے کی تو بات ہے کہ اسکائی لیب کے گرنے کا غلغلہ ہوا تھا اور اہل زمین اس خطرے سے بالکل اسی طرح دوچار ہوئے تھے جیسے اس کہانی کے کردار ہوئے ہیں۔ یہ رفیق حسین کی معجز بیانی ہے کہ ان کی یہ کہانی جس زمانے میں لکھی گئی تھی اس کے مقابلے میں آج ہم سے کہیں قریب تر ہے۔

کرشن چندر کا "ان داتا"، عزیز احمد کا "مدن سینا اور صدیاں" اور خود ممتاز شیریں کے "دیپک راگ" اور "میگھ ملہار"۔۔۔ ممتاز شیریں نے ان کے حوالے سے، سہ بعدی طویل مختصر افسانے، کو قابل قدر قرار دیا کہ یہ "موضوع و مافیہ، پیش کش، فنی تجربے کی ندرت، تنوع اور وسعت" کے لحاظ سے اہم ہیں۔ یہ بات "فنا" پر بھی صادق آتی ہے۔ اتنی زیادہ کہ ان افسانوں پہ ممتاز شیریں کا تکنیکی اعتراض اس افسانے کے بارے میں بھی درست معلوم ہوتا ہے

"ان افسانوں میں تنوع، وسعت اور گہرائی گویا تسلسل، تکمیل اور متحد اکائی کی قربانی سے حاصل ہوئی ہے۔"

متحد اکائی کے نہ ہونے کی وجہ سے یہ افسانے ممتاز شیریں کی نظر میں "مکمل طویل افسانوں کے بجائے کئی افسانوں کے مجموعے معلوم ہوتے ہیں جنہیں ایک ہلکے مرکزی تار سے منسلک کیا گیا ہے۔" یہ احساس "فنا" کو پڑھ کر بھی ہوتا ہے خصوصاً اس لئے کہ اس میں غیر ممالک کے پس منظر میں لکھے جانے والے ٹکڑوں کی بانسبت ہندوستان کے ایک گھر کا نقشہ بہت حقیقت پسندانہ، اور قرین قیاس ہے بلکہ زندگی سے بھرپور نظر آتا ہے۔

ان ٹکڑوں میں ایک گھر کی رچی بسی بھرپور زندگی کا جو رنگ ابھر کر آیا ہے وہ "نیم کی نبکولی" میں پوری طرح نکھرا ہوا ہے۔ نیم کی نبکولی، معاشرتی حقیقت نگاری اور ایک فرد کی زندگی کی بظاہر سیدھی سی کہانی ہے۔ لیکن اپنی وسعت، گہرائی اور معنوی اہمیت کے لحاظ سے مجھے رفیق حسین کی تمام کہانیوں سے زیادہ پر مغز اور پرمایہ معلوم ہوتی ہے۔ گھریلو زندگی کے معاشرتی عمل کا بیان، ڈپٹی نذیر احمد سے لے کر "آنگن" کی خدیجہ مستور تک اردو فکشن کا ایک خاص رنگ رہا ہے۔ لیکن افسانے میں اتنی کامیابی کے ساتھ شاید ہی کہیں پیش ہوا ہو جتنا کہ اس افسانے میں۔ ایک پورے معاشرے کی رہن سہن کو لتنے کچ کچ بیان کیا ہے کہ جیسے دریچے آہستگی سے وا ہوتے جا رہے ہیں۔ سماجی ڈھانچے سے ہم آہنگ انفرادی زندگی، فرد کی ذہنی و جذباتی محسوسات کی دنیا، آباد گھروں کی رونق، رسم و رواج، کرداروں کی چہل پہل، کتنی بہت سی وابستگیاں ہیں جو اس ایک افسانے میں بیان ہوئی ہیں۔ اس افسانے سے مجھے انتظار حسین کے ابتدائی دور کے افسانوں کے تانے بانے پھوٹتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں "نیم کی نبکولی" سے اندازہ ہوتا ہے کہ اردو افسانے کی اگلی منزل انتظار حسین ہوگی۔ مگر انتظار حسین کی بوسیدہ رسوم، بچپن، یادوں، خوف اور پرانے رہن سہن کی دنیا بڑے دھیرج کے ساتھ ایک اور دنیا میں بدل جاتی ہے

پُرسکون، اطمینان کی ماری ہوئی، آرام دہ گھر جا معلوم گلق کا شکار۔ یوں یہ افسانہ انتظار حسین کے "دن" سے سفر کرتا ہوا قرۃ العین حیدر کے "ڈالن والا" کی طرف جاتا ہے۔ اس ایک افسانے کی بدولت رفیق حسین صفوں کو پھلانگتے ہوئے، وقت کی حد بندیاں توڑتے ہوئے ان دو افسانہ نگاروں کے نزدیک آتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں۔ اس افسانے کے ختم ہونے پر ایسا لگتا ہے کہ اب صفحہ بدلے گا اور قرۃ العین حیدر اور انتظار حسین کا افسانہ شروع ہو جائے گا۔

گھر آنگن کی جیسی تصویریں اس ایک افسانے میں ملتی ہیں ان کی سادگی میں بھی ایک شیوۂ بیان ہے۔ افسانے کے آخری ٹکڑے "مسافر کی آخری منزلیں" تک آتے آتے رفیق حسین اشارتاً اتنا کچھ کہہ جاتے ہیں کہ کسی دوسرے کو اس کے لئے پوری کتاب درکار ہوتی۔ بڑی جامعیت کے ساتھ وہ ایک الگ ہی کیفیت کا اظہار کر رہے ہیں۔ زندگی کے سکھ اور آرائش بھرے شب و روز سے جنم لینے والی ناآسودگی جس میں سب سے بڑی مشکل یہ ہے کہ کوئی مشکل نہیں، افسانے کی مرکزی کردار نگار ایسے ہی مقام پر پہنچ گئی ہے۔ اس کی بے نام خلش میں گزرے ہوئے وقت کے دھیمے دھیمے سلگنے والے احساس حزن نے دردمندی اور نزاکت احساس کو ایک مقام پر لا کر ملا دیا ہے۔ تاریخ کے ایک دور کے خاتمے اور ڈھلتی ہوئی عمر نے اس تاثر کو اور گہرا کر دیا ہے۔ گزرتے وقت اور شام زندگی کی اداس تنہائی کا یہ نازک احساس اس موسیقیت، اور ہنرمندی سے اجاگر کیا گیا ہے کہ کوئی جھوٹا سر نہیں لگتا، لطافت کی کوئی پرت نہیں ٹوٹتی۔ بھری پری اجتماعی زندگی سے شروع ہو کر سونے گھر میں اکیلی رہ جانے والی، بوڑھی ہوتی ہوئی عورت کے بے نام احساس زیاں پر ختم ہونے والا افسانہ بھوک کر شعلہ نہیں بنتا، دھیمی دھیمی آنچ دیتا رہتا ہے۔ افسانہ اس قدر نامحسوس طریقے پر نمو پذیر ہوتا ہے کہ ہمیں احساس ہی نہیں ہوتا۔ کہانی کے ختم ہونے پر ہم چونکتے ہیں کہ وقت کے سیال احساس، زندگی کے میلے میں فرد کے اکیلے رہ جانے کا دکھ، یہ لو دیتی ہوئی یادیں جن کے معطر دھوئیں میں ایک پورا معاشرہ رچا ہوا ہے جو اب رخصت ہو رہا ہے اور لوٹ کے پھر نہ آئے گا۔ یہ تو مارسل پروست کی دنیا ہے۔ رفیق حسین اس دنیا کے سیاح یا ناظر تو نہیں ہیں لیکن اس کے خد و خال کی ایک جھلک ان کے اس افسانے سے ضرور ملتی ہے۔ افسوس کہ یہ ان کے لئے بھی مسافر کی آخری منزل ثابت ہوئی۔ اس کے آگے ان کی اپنی کہانی کا ادھورا پن ہے اور ایک سفید خاموشی۔ تاہم اپنے افسانوی سفر میں انہوں نے جو کچھ حاصل کیا وہ اپنی بوقلمونی، نیرنگی، خیال و بیان، افسانہ طرازی کے انوکھے پن اور عجیب و غریب منازل کی خبر سے مملو ہونے کے باعث اپنی مثال آپ ہے۔

مسافر اپنی آخری منزل پر پہنچ چکا۔ لیکن پڑھنے والوں کے دل میں یہ خواہش موجود رہتی ہے کہ ہل من مزید، ایسے اچھوتے قلم کار کی کوئی کہانی اور مل جائے۔ بھولی بسری کہانیوں کی تلاش کے دوران رفیق حسین کی ایک اور کہانی میرے ہاتھ لگی جو "نیا دور" کے خصوصی شمارے میں بھی شائع ہونے سے رہ گئی۔ افسانہ "حضت وہ تو نکل گئے" کا شگفتہ پیرایہ بیان رفیق حسین کے دوسرے تمام افسانوں سے یکسر مختلف ہے۔ یہ ایک طرف غیاث احمد گدی کے افسانے "بابا" تو دوسری طرف لاطینی امریکا کے حورخے ایڈورڈز (JORGE EDWARDS) کے افسانے WEIGHT REDUCING DIET کے موڈ سے مماثلت رکھتا ہے۔ یہ افسانہ بشیر ہندی کے مرتب کردہ مجموعے "میرا پسندیدہ افسانہ" (لاہور، سنہ اشاعت ندارد، مگر قیاساً ما قبل تقسیم) میں شائع ہوا تھا۔ اس مجموعے کے لئے رفیق حسین کے اپنے خود نوشت

حالات بھی لکھے تھے جس میں اپنے پلاٹ کی جزئیات سے اپنی دل چسپی، اردو ادب کے مطالعے میں اپنی کم استطاعتی کے علاوہ اپنی بیٹی اور بہن کے طعنے پر (کہ اگر اردو لٹریچر آپ کو اتنا ہی کم مایہ نظر آتا ہے تو کچھ آپ ہی لکھ کر اس لٹریچر میں اضافہ کیجیے) لکھنا شروع کر دینے کے حادثے کا ذکر کیا ہے۔ اور یہ بھی لکھا ہے کہ "جانوروں سے انتہائی نفرت ہے۔ کبھی کوئی جانور خوشی سے گھر میں پالنے نہ دیا۔" اس جملے پر تعجب صرف انہیں ہی ہو سکتا ہے جو رفیق حسین کو جانوروں کا افسانہ نگار کہتے ہیں کہ گویا مرحوم کسی طے شدہ پروگرام کے تحت اس موضوع پر قلم اٹھا رہے تھے۔ اگر جانوروں کے بارے میں ان کا رویہ معروضیت کے بجائے جذباتیت کا ہوتا تو وہ ان کے بارے میں اتنے کامیاب افسانے نہ لکھ سکتے۔ کتوں کے بارے میں "کلوا" جیسا افسانہ کوئی خواجہ سگ پرست نہیں لکھ سکتا۔

اس خود نوشت سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ رفیق حسین بہت باشعور فن کار تھے۔ ایسے، نظرے خوش گزرے، قسم کے بھولے بھٹکے مسافر نہیں۔ اسی لئے ان کی تحریروں کی بازیافت اتنی اہم بن جاتی ہے۔ نامعلوم ان کی ابھی اور کتنی تحریریں ہیں، اردو افسانے کے ایک گم شدہ امکان کی طرح ہماری نظروں سے اوجھل ہیں۔ لکھنؤ سے ڈاکٹر نیر مسعود صاحب نے میرے نام ایک خط میں لکھا

رفیق حسین پر آپ کے مضمون کا شدید انتظار ہے۔ میری خود بھی ان پر لکھنے کی خواہش تھی۔ مجھے عظیم بیگ چغتائی اور رفیق حسین کے ساتھ ہونے والی ناانصافی کا شدید صدمہ ہے، رفیق حسین مجھے خواب کی طرح یاد ہیں۔ ان کی بھانجی (الطاف فاطمہ صاحبہ) کا مکان ہمارے مکان سے متصل اور ایک ہی احاطے میں تھا۔ وہ والد مرحوم سے ملنے آتے تھے۔ ایک افسوس ناک بات کا عام طور پر علم نہیں ہے۔ ایک دن وہ والد صاحب (مسعود حسین رضوی ادیب) کے پاس ایک ضخیم مجلد مسودہ لیکر آئے اور کہنے لگے کہ "آئینہ حیرت" کے افسانے تو میں نے قلم تیز کرنے کے لئے بطور مشق لکھے تھے۔ ان میں طرح طرح کی خامیاں ہیں۔ اب میں نے یہ افسانے بڑی محبت سے اور سمجھ بوجھ کر لکھے ہیں۔ والد صاحب نے ان افسانوں کو دیکھا تھا اور وہ کہتے تھے کہ واقعی ان کے سامنے "آئینہ حیرت" کے افسانوں کی کوئی حقیقت نہیں تھی۔ انہوں نے رفیق حسین کی وفات کے بعد اس مسودے کو تلاش بھی کرایا مگر اس کا کہیں پتا نہ چلا۔ رفیق حسین آشفتہ سر آدمی تھے، معلوم نہیں انہوں نے ان شاہکاروں کو کیا کر دیا۔"

اس آشفتہ سری نے رفیق حسین سے کمال کے افسانے لکھوائے اور افسوس ہم پر کہ نہیں معلوم ہم نے ان افسانوں کو کیا کر دیا۔ ان کی تمام تحریریں کبھی یک جا نہیں ہوئیں کہ ان کے فن کی کوئی مجموعی تصویر بن سکے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ یہ ساری منتشر تحریریں ایک ساتھ شائع ہوں اور رفیق حسین کے سارے افسانے پڑھنے والوں کی نظر میں آئیں کہ وہ اندازہ کر سکیں کہ اس انوکھے افسانہ نگار کے ہاں واقعی درخت بولتے ہیں اور چڑیاں گاتی ہیں۔ ہماری زبان پر اب یہ افتاد پڑی ہے کہ اس کے بولنے والوں کے حافظے سے پیڑوں اور چڑیوں کے نام محو ہوتے جا رہے ہیں اور ہم اب محض، ایک درخت "یا ایک پرندہ" کہہ دینے پر اکتفا کرتے ہیں۔ یہودی نژاد روسی افسانہ نگار ایزاک بابیل (ISAAC BABEL) پر لکھتے ہوئے لایونل ٹریلنگ نے مظاہر فطرت سے بے حسی کا ذکر کرتے ہوئے بتایا ہے کہ مشرقی یوروپ کے یہودیوں کی یدش (YIDDISH) لغت میں صرف دو پھولوں کے نام ہیں اور جنگل کی چڑیوں کے لئے کوئی نام نہیں۔ جس معاشرے میں پھولوں اور چڑیوں کے نام نہ ہوں مجھے اس سے ڈر لگتا

ہے کہ وہ معاشرہ نمو کرنا بھول جاتا ہے - اس میں لہلہانا اور پھیلنا ممکن نہیں رہتا - یہ معاشرہ GHETTO میں بند ہوجاتا ہے اور HOLOCAUST کو جنم دیتا ہے - ایسے میں رفیق حسین کے افسانے ہمارے حافظے کے شجر کو ہرا بھرا رکھنے کی قوت سے مالا مال نظر آتے ہیں کہ ان افسانوں میں تو بے زبانی بھی کلام کرتی ہے -

(۱۹۸۸-۱۹۸۹)

(سید) رفیق حسین جعفری

# خودنوشت

۱۸۹۵ء میں لکھنؤ میں پیدا ہوا۔ سات برس کی عمر میں والدہ کا انتقال ہوگیا۔ بچپن عجیب طوفانی حالت میں گذرا کبھی بہن کے پاس رہا، کبھی پھوپھی کے پاس، کبھی کسی اور عزیز کے پاس، والد کے دوسری شادی کرنے پر ذرا قرینے کی زندگی شروع ہوئی۔ اس عرصے میں تعلیم کا سلسلہ قطعی بگڑ چکا تھا جو کبھی سدھر نہ سکا۔ اسکول میں کبھی اچھا طالب علم نہ سمجھا گیا۔

۱۹۱۵ء میں جب ہم سب والد کے ساتھ اٹاوے میں تھے اور میں نویں درجے میں پڑھتا تھا۔ گھر سے بغیر اطلاع بھاگ کر بمبئی چلا گیا۔ چھ مہینے تک ڈھلائی کے ایک کارخانے میں مزدوری کی۔ دن بھر محنت کرتا اور رات کو پڑھتا۔ پھر انجینیری کے ایک انسٹی ٹیوٹ میں داخلے کے امتحان میں بیٹھا۔ کامیاب ہوا گھر پر اطلاع کی۔ وہاں سے خرچ آنے لگا اور باقاعدہ پڑھنے لگا۔ ۱۹۲۰ء میں انجینیری کا امتحان پاس کیا۔ جب سے اب تک ملازمت کا سلسلہ دھکے دے دے کر جاری ہے۔ اٹھارویں ملازمت ہے۔ سترہ نوکریوں کو استعفیٰ دے چکا ہوں۔ کسی جگہ ایسا نہیں ہوا کہ لوگ میرے کام سے خوش نہ ہوئے ہوں اور مجھے خوشی سے علیحدہ ہونے دیا ہو لیکن میری افتاد طبع ہی کچھ ایسی ہے کہ مستقل ملازمت نہیں کر سکتا۔ اس وقت بھی یکے بعد دیگرے تین نوٹس گورنمنٹ کو دے چکا ہوں۔ کہ میں اب یہاں کام نہیں کرنا چاہتا انتظام کر لیا جائے۔ مگر کوئی آدمی نہیں ملتا۔ اس لئے افسران چھوڑنے پر راضی نہیں۔

ملازمت کے سلسلے میں ۱۱ - ۱۲ برس ترائی کے جنگلوں میں رہنا پڑا۔ بحر ہند میں کبھی جہاز کی انجینیری کے سلسلے میں چکر لگائے ہیں اور اسی سلسلے میں حج کر چکا ہوں۔ لیکن مجھے دیکھ کر کوئی حشر تک حاجی نہیں کہہ سکتا۔ ٹکر اور آدھی آستین کی سفید قمیض شاید دس گیارہ برس کی عمر سے آج تک پہنتا ہوں۔

اردو بالکل نہیں لکھ سکتا۔ املا قطعی درست نہیں۔ میری لکھت میں خود نہیں پڑھ سکتا نہ کوئی اور، سوائے میری لڑکی۔ کے جس وقت طبیعت موزوں ہوتی ہے اور تصور کے نقشے قلم کے ذریعہ سے کاغذ پر اترنے کے لئے بیقرار ہوتے ہیں تو معمولی معمولی لفظوں کے ہجوں میں دو دو اور تین منٹ صرف ہو جاتے ہیں۔ اردو زبان کی گنتی کی چار پانچ کتابیں پڑھی ہوں گی۔ فارسی کبھی نہیں پڑھی۔ مگر بول سکتا ہوں اور چھوٹا موٹا مضمون تک لکھ لیتا ہوں۔ لکھی ہوئی فارسی کی ایک سطر نہیں پڑھ سکتا۔ انگریزی کتابیں بہت پڑھی ہیں، غالباً دو ہزار سے اوپر ناولیں اور قصے پڑھ چکا ہوں۔ حافظہ بہت خراب ہے۔ نہ صرف لوگوں کے نام ہی بھول جاتا ہوں بلکہ سب سے زیادہ دقت صورتیں پہچاننے میں ہوتی ہے۔ برسوں کے ساتھ رہے آدمی چھ مہینے کے واسطے الگ ہو جائیں اور پھر ان میں سے کوئی سامنے آجائے تو بنجابی رمالوں کی سی حرکتیں کرنے لگتا ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ لوگوں سے ملنے جلنے سے کتراتا ہوں۔ جانوروں سے انتہائی نفرت ہے۔ کبھی کوئی جانور موذی سے گھر میں پلنے نہ دیا۔

آپ جاننا چاہتے ہوں گے کہ میں نے اردو میں کیوں اور کب سے لکھنا شروع کیا۔ میری لڑکی اور چھوٹی بہن کو اردو ادبیات سے بہت ذوق ہے۔ چند سال ادھر کی بات ہے۔ ان لوگوں نے کسی رسالے کی

ایک کہانی کی بڑی تعریف کی اور بڑے شوق سے مجھے سنانا شروع کی۔ میں درمیان میں اٹھ کر چلا گیا۔ جس پر دونوں بہت خفا ہوئیں۔ میں نے کہا کہ بھئی چرخے اور کاٹن مل یا بیل گاڑی اور ریلوے ٹرین میں جو فرق ہے، وہی اردو اور انگریزی ادب میں ہے۔ میں کیا سنوں، مجھے تو کچھ انگریزی ہی میں مزا آتا ہے۔ انہوں نے اسے میری غلامانہ ذہنیت سے تعبیر کیا اور مادری زبان سے اس بے رخی پر بڑی شرم دلائی۔ یہ بھی کہا کہ اگر اردو لٹریچر آپ کو اتنا ہی کم مایہ نظر آتا ہے تو کچھ آپ ہی لکھ کر اس لٹریچر میں اضافہ کیجئے۔ چنانچہ میں نے ان دونوں کے اصرار سے لکھنا شروع کیا اور جلد ہی میرے افسانے اور مضامین پسند کیے جانے لگے۔ میں یہ تو نہیں کہہ سکتا کہ میری چیزیں فن کے اعتبار سے مکمل ہوتی ہیں، لیکن چونکہ فنون لطیفہ پر غائر نظر رکھتا ہوں۔ اس لئے آپ ان میں فن کی جھلکیاں ضرور دیکھ سکتے ہیں۔ زبان نہ جانتے ہوئے بھی لکھ لیتا ہوں۔ شاید یہ لکھنوی ہونے کا فیض ہے۔

انگریزی ناولوں اور افسانوں میں اگر ۵۰ فی صد عشق و محبت کا ذکر ہوتا ہے تو کم از کم ۲۵ فیصد اور مسائل پر بھی لکھا جاتا ہے۔ لیکن اردو میں دو سو فیصدی عشق و محبت ہوتا ہے گو اس طرف کچھ مستثنیات نظر آنے لگے ہیں۔ اس لئے میں نے طے کیا ہے کہ کبھی عشق و محبت پر کچھ نہ لکھوں گا۔ میں افسانہ لکھنے سے قبل اس کے پلاٹ اور تمام جزئیات کا اپنے تصور میں مکمل جائزہ لے لیتا ہوں "کلوا" میرا پہلا افسانہ، اسی نام کے ایک کتے کی کہانی ہے۔ اسے لکھنے سے قبل میں لکھنؤ کی ان تمام سڑکوں اور گلیوں میں گھوما تھا جہاں جہاں کلوا گیا۔ عیش باغ کراسنگ پر جس جگہ کلوا استاد بوچا کی لاش سونگھتا ہے۔ وہ جگہ اب تک میری نظروں کے سامنے ہے۔

مصنفین میں طالستائی مجھے سب سے زیادہ پسند ہے۔ زندگی سے الگ آرٹ کا کوئی تصور کم از کم میرے ذہن میں نہیں۔

(ماخوذ۔ میرا بہترین افسانہ۔ مرتبہ بشیر ہندی۔ لاہور۔ سنہ ندارد)

روپیہ خرچ ہو چکا ہے اور اب اس کو پوری طرح سے پاٹے بغیر چھوڑنا اچھا نہیں ہے ایک گڑھا ابھی باقی ہے اجازت ہو جائے تو اسے بھی بھر دیا جائے تاکہ ہمیشہ کی تکلیف چلی جائے۔

جواب آیا کہ تم فوراً اپنا جواب تحریری دو کہ کیوں پہلے ہی دفعہ گڑھا نہیں پٹ گیا۔ کیوں دوسری دفعہ بھی کام باقی رہا کیوں تیسری مرتبہ بھی کام باقی رہ گیا؟ کس جگہ اور کس موقع پر وہ گڑھا ہے؟ کیسے وہ گڑھا پڑا؟ کب وہ گڑھا پڑا؟ ہم سات تاریخ کو تمہارے سرکل کے معائنہ کو آتے ہیں۔ تم اپنی سرحد پر ملو۔ ہم گڑھے کو خود دیکھیں گے۔

خط پڑھنے کے بعد کئی روز تک بابو جی کا کھانا پینا اڑ گیا۔ تین دن سوچ بچار میں گزارے چوتھے دن لکھ مارا کہ حضور جب دورے پر تشریف لائیں گے تو فدوی سب باتوں کا جواب دے گا۔ حضور میرا پہلا خط ملاحظہ فرمائیں اور تیسرے دن تن بہ تقدیر صاحب بہادر کے معائنے کے واسطے گھوڑی پر بیٹھ اپنی سرحد پر موجود ہو گئے۔ صبح آٹھ بجے سے ایک سرے سے لے کر دوسرے سرے تک اور پھر اس سرے سے لے کر آخری سرے تک پہنچا دیا اسی طرح دن کے ۱۲ بجے تک کوئی ۱۲ میل کے سرکل کے کئی چکر دیئے۔ راستہ بھر تمام گرد و نواح کے متعلق باتیں کرتے رہے۔ اس جگہ شکر کی کاشت بہت اچھی ہوتی ہے حضور یہاں کا زمیندار بڑا سرکش ہے۔ حضور اگر اس جگہ گول نکل جائے تو یہاں وہاں کی آب پاشی ہو سکتی ہے۔ حضور اس گاؤں کے پیچھے جھیل ہے چڑیا کا شکار اچھا ہوتا ہے کسی دن آپ شکار پر ضرور تشریف لائیں۔ دو ایک مرتبہ صاحب نے جھنجھلا کر کہا "ول وہ گڑھا کدھر ہے" "حضور بتلاتا ہوں آگے آئے گا۔" یہ کہہ کر بابو جی نے ٹال دیا۔ اور پھر باتوں میں لگا لیا۔ لیکن ایک بجے بھوک سے جھنجھلایا ہوا بھوکا صاحب گھوڑے سے اتر اترا اور پیر پٹخ پٹخ کر بولا "بابو بولو گڑھا۔ ہم گڑھا مانگتا ہے۔" "حضور باتوں میں بھول گیا۔ واپسی میں بتاؤں گا۔ اب حضور ٹفن کھا لیں۔ خانساماں ٹفن لئے حاضر ہو گیا ہے۔ واپسی میں ضرور بتاؤں گا۔"

تین بجے شام کو واپسی شروع ہوئی اور اب صاحب بہادر نے ہر میل پر پوچھنا شروع کیا۔ "گڑھا کہاں ہے" "گڑھا آگے ہے۔" بابو جی اپنی گھوڑی ذرا اور آگے بڑھا کر کہتے۔ جب ایک میل باقی رہ گیا تو صاحب بہادر غصہ سے کانپنے لگے اور بولے "بابو گڑھا۔ بابو گڑھا۔ بولو گڑھا کہاں ہے۔" ہاتھ کو بہت زور زور سے گھما کر چیخ چیخ کر "بابو ہم کو جھوٹ بولا۔ ابھی تم بولے گا گڑھا کدھر ہے۔"

بابو جی کچھ دیر تو سر جھکائے کھڑے رہے پھر انہوں نے آہستہ سے قمیض اٹھا اور پیٹ کی طرف اشارہ کر کے فرمایا۔ "حضور یہ گڑھا ہے۔ کیا کروں۔ یہ بھرتا ہی نہیں۔" صاحب بہادر پہلے تو آنکھیں پھاڑے دیکھتے رہے۔ پھر مسکرا کر بولے۔ "ول تم پہلے کیوں نہیں بولا تھا۔ بوت بڑا گڑھا ہے۔ ایسا نہیں بھرے گا۔ اچھا ہم سمجھا۔"

صاحب بہادر سمجھ گئے۔ پوری طرح سمجھ گئے۔ اگر بابو جی کو لڑکی کی شادی کرنا تھی تو صاحب بہادر کو بھی ایک نیا رائفل خریدنا تھی۔ ان کے علاقہ میں ایک جگہ نیا پل اور کوٹھی بن رہی تھی۔ دونوں کام تقریباً تیس ہزار کی قیمت کے تھے۔ ان ہی کاموں پر بابو جی کو تبدیل کر دیا گیا۔

# حمد

خالد علوی

کوئی تو ہے جو سرِ کاہکشانِ امکاں

جگمگاتے ہوئے تاروں کی رگیں کاٹتا ہے

کوئی تو ہے جو تہہِ ارضِ خیابانِ امید

لہلہاتے ہوئے پیڑوں کی جڑیں کاٹتا ہے

کوئی تو ہے جو سرِ قلۂ عزمِ انساں

روشنی دیتے چراغوں کی لَویں کاٹتا ہے

صلاح الدین محمود

# ہر آنے والی بارش کا ماضی

تمہاری سیاہ آنکھوں کے پیچھے
کبھی نہ ختم ہونے والی رات میں
کبھی نہ ڈھلنے والا
چاند تھا
تمہارے ہونٹوں کے لمس میں
برسات کی آخری بارش کا
دُھلا دُھلایا
مزہ تھا
تمہاری دونوں ہتھیلیاں
میری پیٹھ پر
پچھلے پہر کے خواب میں
غروب ہوتے سورج کی طرح
گرم تھیں
تمہارے مو سائے پھیلوں میں
ابھی بھی
اپنے بیج کی چٹخن
کی اول جلن
باقی تھی
اور تمہاری
بہتے پانی جیسی طاقت ور ٹانگیں

کبھی معصوم ہوا کو للکارتی تھیں
تو کبھی میرے محصور لحن کو
مگر تم
تم خود کہاں تھیں
میرے اندر یا اپنے باہر
میرے باہر یا اپنے اندر
کہ جہاں
برتتے کو چاٹ جانے والا
ایک شعلہ نما
بے زبان، مگر اپنی وحشت پر
اب خود حیران تھا
کہ ہر شے کو خاک کر کے
پانیوں میں زندہ اٹھاتا تھا
پانی کو خاک اور خاک کو
پانی بناتا تھا

محمد صلاح الدین پرویز

# حضرت زینبؓ کی دو پینٹنگس

## (۱)

زینب!
تیرے جنت گھر میں
رب جیسا نیلا آکاش
پاؤں کے نیچے بھوری مٹی مہندی جیسی باس
گھر آنگن میں بھیڑ سنہری، تھوڑی زرد کپاس
اک مشکیزہ کنتھئی رنگ۔۔ روغن والا
ہری طاق کے پاس
اک چولہا دھوئیں سے کالا بھرا پرا ہے کالا،
چولہے میں ہے آگ، جلے وہ جیسے بدخشاں لعل
آگ میں تیرا روشن چہرہ
بھائی تاپیں ہاتھ
یکایک گھبرا جائیں ساتھ
آگ کی جانب زینب سر سے ردا ذرا سی ڈھلکی
لیکن آگ سہم کے خود ہی ہو گئی آبی آب
دونوں بھائی حسین حسن کے
جان میں آئی جان

## (۲)

سر پہ ہے آکاش مگر وہ نیلا نہیں، ہے لال
پاؤں کے نیچے مٹی ہے پر بھوری نہیں، ہے لال

آنگن میں اک بھیڑ بھی ہے پر اُس کا گلا بھی لال
وہیں کہیں مشکیزہ بھی ہے اُس کا جگر بھی لال
چولہے سے جو دُھواں اُٹھا ہے وہ بھی بالکل لال
آگ تو لال تھی پہلے ہی سے اور بھی ہو گئی لال
ایک ردا زینب کے سر پر اب بھی تھی سرسبز
وہ بھی رنگ نہ غیر کو بھایا چھین کے کر دیا لال
ایک حسین کے لال ہونے سے ۔ ۔ رنگ بدلا،
زینب! تیرے گھر رنگوں کا کیا ہو گیا حال
اک ہی رنگ اُسے من بھایا! اب ہو وہ پامال

محمد صلاح الدین پرویز

# کولاژ

## صبح

چھوٹی سی بچی ہے
موتیا کی فراک پہنے
گلاب کا ربن کسے
ہری گھاس کے بنے ہوئے جوتوں میں
بوگن ویلیا کے لبس باندھے
کندھے پر نرگس کے بستے میں
دو مور پنکھی کے قلم،
تین گیندے کی کتابیں،
چار چنبیلی کی نوٹ بکس اور ایک شبنم کے واٹر سے بنا
کلر کا ڈبہ لئے
صبا کی لاری میں بیٹھ کر اسکول جا رہی ہے۔

## دھوپ

ایک مزدور عورت ہے
پسینے کا ایک بڑا سا گھونگٹ کاڑھے
اپنے سینے کے ہتھوڑے سے عریاں ہوتے ہوئے
سونے اور چاندی سے بے پروا
ہاتھوں میں تمتماتی ہوئی کانچ کی چوڑیاں،
گلے میں پگھلتے ہوئے تانبے کا تعویذ،
اور پاؤں میں جلتے ہوئے لوہے کے کڑے پہنے
اپنے اَن ایمپلائڈ شوہر کے لئے
روزی کمانے
سورج کے بڑے سے پھاٹک کے اندر
داخل ہونے کی کوشش کر رہی ہے

## شام

ایک الھڑ سی کم سن حسینہ ہے
سمندر کے کنارے
کسی بڑے سے شام رنگ پتھر کے پیچھے
شام کا سرمہ لگائے
سانولے گلابوں کا جوڑا باندھے
اپنے شام کے ساتھ
اسکے شام جیسے کندھے پہ سر ٹکائے
دور پگھلتے ہوئے سُرخ سورج کو
پانی میں ڈوبتا ہوا محسوس کر رہی ہے

دفعتاً
شام نے اس کے کان میں کچھ کہا ہے
دفعتاً
وہ اداس ہو کر کھڑی ہو گئی ہے،
شام سے کل دوبارہ ملنے کا وعدہ کر کے۔
دفعتاً، سورج ڈوب گیا ہے۔

## رات

ایک سفّاکے حملے کا اعلان ہے
الارم ہے پولس کے خطرے کا، بلوائیوں کے ساتھ
دھمک ہے سینا کے بوٹوں کی،
حکومت کے خفیہ منصوبوں کے ساتھ
شور ہے پڑوسیوں کے جے جے کار کا،
بموں، رائفلوں، ترشولوں اور اعلیٰ افسران کے
آشیرواد کے ساتھ
سگنل ہے موت کے خوف کا
(خوف میں ریپ بھی ہو سکتا ہے)
اور ہاں واقعی
دیکھو تو
صبح کی بچّی،
دھوپ کی عورت
اور شام کی لڑکی
تینوں کو رات نے ریپ کر کے قتل کر دیا ہے

محمد صلاح الدین پرویز

# کیا شام ہوئی؟

حسرت کی منڈیروں پر دیپک
کیوں جلنے لگے! کیا شام ہوئی!
نیندوں کے نشیمن میں طائر
کیوں جمع ہوئے؟ کیا شام ہوئی!
پھر ایک اداسی نے اپنی
زلفیں تکیے پر پھیلائیں
اور سائڈ ٹیبل پر رکھا مکتوب معطر پڑھنے لگی
پھر جانے کیا جی میں آئی
اک یاد نظر میں بھر آئی
اک نام لبوں پہ تھرّایا
اور اُس کی حسین آنکھوں میں کچھ ابر کے حرف چمکنے لگے
وہ گیسوئے شب اور بوئے سمن
وہ آہو نظر اور مشکِ ختن
وہ چنری پیچھے چھپے ہوئے
خوابیدہ گلابوں کے گلشن
وہ ابر کے حرف جو تکیے پر بکھرے تو وہاں سب جلنے لگا
اتنے میں صدائے عام اٹھی
کیوں ابر سے آگ برسنے لگی؟
کیا شام ہوئی؟ کیا شام ہوئی!

پھر ایک مسافر تھکا ہوا،
کندھے پر چرمی بیگ لئے
اک ٹی ہاؤس کے پاس رُکا
اک بچہ اُس کے پاس آیا
اور اُس کا ہاتھ پکڑ کے وہ
ٹی ہاؤس کے اندر لایا

ٹی ہاؤس میں کچھ لوگ بھی تھے
کچھ وعدے تھے، کچھ یادیں تھیں
کچھ زلف و آنکھ کی باتیں تھیں
تھوڑا سا ہنسی کا سماں بھی تھا
تھوڑا سا غم کا دھواں بھی تھا

بچے نے اُس کو کرسی دی تو وہ کرسی پر بیٹھ گیا
بچے نے پھر اُس کے آگے ایک میز رکھی
تو کندھے سے وہ بیگ اُتار کے یہ بولا

"کیا کوئی یہاں پر لیمپ بھی ہے؟
اِس بیگ میں کچھ کاغذ ہیں مرے
اُن کاغذ پہ کچھ نظمیں ہیں
کیا آج کی شام مری نظمیں تم سننا چاہو گے بچے!"

بچے نے مسافر کو دیکھا
اور اپنی سوچ میں ڈوب گیا

اُس کا بھی اک گھر تھا کوئی
جس گھر میں کچی منڈیریں تھیں
جس گھر میں گھر [illegible]

آباد کئے تھے تنکوں سے
جب چڑیاں گھر واپس آئیں
تو اُس کی ماں جو کمرے میں زلفیں بکھرائے تکئے پر
اک خط کو تکتی رہتی تھی
آنکھوں میں آنسو، یاد لئے
ان کچی منڈیروں تک آتی
اور دیپک چند جلا دیتی
جب دیر ہوئی اور بچّے کی اس سوچ کا دھارا
ٹوٹا نہیں
تو اُس نے، یعنی مسافر نے
بچّے کے کندھے لرزائے

بچّے نے گھبرا کے پوچھا
"تم میرے باپ کہیں — تو یہ
میں سچ مچ کتنا پاگل ہوں
ہاں سچ مچ کتنا پاگل ہوں
تم ٹھہرو! لیمپ ابھی لایا
لیکن اے مسافر بتلاؤ
تم سچ مچ مجھ کو بتلاؤ
ہاں بالکل سچ سچ بتلاؤ
کیا آج بھی ہم کل ہی کی طرح
حیران و پریشاں ہو ہو کے
خود اپنے آپ سے پوچھیں گے
کیا شام ہوئی؟ کیا شام ہوئی؟

اشفاق حسین

## وہ آنکھیں پوچھتی ہیں

میں اپنی ذات میں تنہا سہی
لیکن مری تنہائی کے چہرے پہ
سو چہرے چڑھے ہیں
سماجی قربتوں کے زخم سینے پر لگے ہیں

مرا غم
میرا اپنا غم سہی
لیکن وہ آنکھیں پوچھتی ہیں
کہ میں شادابیوں کی سرزمیں پر
شکستہ کے پیراہن پہن کر
زندگی کے کون سے
نامہرباں مقتول موسم یاد کرتا ہوں ؟

وہ آنکھیں پوچھتی ہیں
میرے سائے میں
تمہیں آرام آخر کیوں نہیں ہے ؟

رفعت سروش

## دو نظمیں

# صبیحہ کے نام

### (۱)

زندگی کے پانچ سال
ایک لمحے میں سمٹ آئے ہیں
وہ سفّاک لمحہ
جب تمہاری سانس سینے میں گھُٹی
اور تم نے،
زندگی کا آخری قطرہ پیا
بچ گئی تھی جو تمہارے جام میں
وہ پی رہا ہوں
اب تمہاری زندگی میں جی رہا ہوں

### (۲)

اگر پڑھوں تو تمہارا ہی ذکر سامنے آئے
اگر لکھوں تو تمہارا ہی نام لکھا جائے
اگر چلوں تو تمہیں اپنا ہم قدم پاؤں
اگر میں گھر میں رہوں، تم کو ہر جگہ دیکھوں
اگر میں سوؤں تو، بستر میں رہتی ہو موجود
تم اپنی قبر میں شاید کبھی نہیں رہتیں

خالد سہیل

## مونٹیگو بے جمیکا کی باتیں

بے کاری اور لاچاری کے
کالے کالے بادل ہر سو
چنگھاڑیں اور شور مچائیں
شہر کے کتنے کالے بچے
ماں کے پستانوں سے خائف
روتے روتے سوتے جائیں
تنہائی کی سڑکیں ہر شب
پیار سے اپنا دامن کھولے
ہر بے گھر کو دل سے لگائیں
چاروں طرف اک گہرا سمندر
ساحل پر کچھ عریاں پریاں،
ہر رہرو کا جی للچائیں
بیکاری کے اور مشاغل
امیدوں کی نیندوں میں وہ
لمحہ لمحہ خواب سجائیں
ٹورسٹوں سے ڈالر لے کر
کرکٹ کی اور شوگر رے* کی
باتیں کر کے جی بہلائیں

## خود فریبی

دروازے کی دستک سن کر
تنہائی کی آنکھوں میں کچھ
امیدوں کے پھول کھلے ہیں

---

* شوگر رے سیاہ فام باکسر جس نے ۱۹۵۳ء میں چیمپین شپ جیتی تھی۔ مئی ۱۹۸۵ء

اقبال کرشن

# اسفارالبحور

## سفر در بحرِ کامل

مرے ہاتھ میں نہ ایاغ ہے نہ چراغ ہے
مرے آس پاس، مری مفلسی، مری ظلمتوں کا سراغ ہے
مرے ساتھ ساتھ، مری بے کسی کی وہ لاش ہے
کہ سڑاند جس کی ہے بے مشام
جسے کوئی قبر ملی نہیں
نہ کوئی دعا، کہ ہو مغفرت
نہیں کوئی جلسۂ تعزیت
مرے یار صیدِ شکوک ہیں
مجھے دیکھتے ہیں بہ چشمِ خوف
مرے زیرِ پا کی زمین بھی مجھے ڈس رہی ہے گھڑی گھڑی
مجھے راستے سے ہٹا دے آج، مجھے راستے سے ہٹا دے آ

مرے دشمنوں کا حصار تنگ، مرے دوستوں کی زبان بند
میں جہادِ زیست میں بے سپر
مرا اسپ حوصلہ پا شکستہ، زمیں گرفتہ، لہولہان
ہے نظر میں تختِ نشیبِ غبارِ فریب و مکر
نہ دوا کی ہے، نہ دعا کی ہے، یہ گھڑی نزولِ بلا کی ہے
ہے عذاب و قہر و جلال کی، یہ گھڑی ہے میرے زوال کی

مری ظلمتوں کے نہنگ مجھ کو چبا لے آج، اچبا لے آ

•

جو زباں کھلے تو پتہ چلے یہ مرض ہے کیا
کہ سبب کسی کی ہے دشمنی کا عذابِ جاں
وہی ایک لقمۂ پُر فریب، وہی ایک زہر لذیذ تر
ہے رگوں میں آج رواں دواں

وہ جو ایک تھا وہ رہا نہیں، وہ رُکا نہیں
میں ہزار آنکھ سے روؤں بھی تو ادا نہ ہو کبھی حقِ غم
مِرا اسپِ خامہ شکستہ پا، مِری جیبِ فکر ہے تار تار
کسی گفتگو میں مزا نہیں، وہ جو ایک تھا وہ رہا نہیں

مرے ہم نفس، مرے ہم صفیر
مری نارسی کے شجر تلے، مری حسرتوں کے مزار پر
مری بے کسی کا دیا جلا، مرے ہم نفس، مرے ہم صفیر
ترے نغمۂ سحر آفریں کے طیورِ خوش غزل سے ہے
مری بے دلی کا چمن ہرا، تری مشک حسن سلوک سے
ہے مشامِ جاں میں مرے گمانِ بہارِ گلشنِ آرزو
ترے محملِ نگہِ کرم میں ہے لیلیٔ شبِ شوقِ وصل
تری شوخیوں کے قفس میں ہے مرا طائرِ دل و جاں اسیر
مرے ہم نفس، مرے ہم صفیر

ہم اسیرِ مقبرۂ ہراس، کبھی سچ زباں پہ نہ لا سکے
نہ روایتوں کی فصیلِ کہنہ گرا سکے، نہ مٹا سکے کسی نقشِ کہنہ وجود کو
ہم اسیرِ مقبرۂ ہراس

سدا بزدلی کی برہنہ جھاڑیوں میں دبک کے چھپے رہے
سدا آفتابِ افق نشاں کی پرستشوں میں لگے رہے
کبھی خواب میں بھی اُگل سکے نہ صداقتوں کے حروفِ تلخ
ہم اسیرِ مقبرۂ ہراس
کسی زاویے سے جچے نہیں، کسی حاشیے میں سجے نہیں
کسی قافلے میں ملے نہیں، سدا عزلتوں میں گھرے رہے
ہم اسیرِ مقبرۂ ہراس

مرا سر کسی در و آستاں پہ جھکا نہیں
نہ کبھی کسی کو خدا کہا، نہ کبھی کسی کی ثنا پڑھی
نہ قلم کو رہن کیا کہیں، نہ علَم کسی کا لیا کبھی
مرا سر کسی در و آستاں پہ جھکا نہیں
سدا اپنے نعرۂ حق سے آپ لگا کے آگ فنا ہوا

## سفر در بحرِ متدارک

اجنبی بحرِ آشوب میں ڈوبتی ناؤ کے اجنبی ناخدا
وقت کے ناخنوں سے نہ ڈر
تارِ حلقوم کو بربطِ جاں کی مضراب کر
توڑ دے یہ حصارِ فریب
پھونک دے اِس جہانِ سلاسل کو آج

گنبدِ بے صدا سے نکل کر ذرا
دشتِ آواز کی سیر کر
تیر کر پار کر قلزمِ آرزو
اپنی مشکِ انا کے کرشمے دکھا

اپنی مضرابِ الفاظ سے جاں کے ترانے سُنا
نبضِ دوراں کی رفتار دیکھ

استعاروں کی گتھی میں الجھا ہوا
طرز و اسلوب کے کھوج میں
قافلہ قافلہ آبلہ پا رہا

## سفر در بحرِ ہزج مقبوض

مرے عزیز ہم سفر
ہے طائرِ حیات ابھی اسیرِ پنجرۂ زماں
نہ کھل سکی مری زباں، تمہیں سناؤں داستانِ خونچکاں
مرے عزیز ہم سفر

## سفر در بحرِ رمل

اے خدا، سب کے خدا
سارے عالم کے خدا، یہ تو بتا
کیا تو اپنا بھی خدا ہے، اے خدا؟

## سفر در بحرِ متقارب مقبوض اثلم

تمہاری آواز پیٹتی ہے تمہاری بے شرمی کا ڈھنڈورا
یہ گونج خالی گھڑے کی ہے، جلترنگ سے تم نہیں ہو واقف
تمہارے ناخن جو لہو بھرے ہیں کھجا گئے ہیں جراحتوں کو
بڑھا گئے ہیں رسیلے زخموں کی تشنگی کو
ہری بھری تھی یہ گھاس مخمل کی سی ملائم کھلی فضا کی
چبا گئی ہیں اسے تمہاری سیاہ گائیں۔

یوسف سرمست

# "نشتر" پہلا ہندوستانی ناول؟

تنقید جب تحقیق سے عاری ہوتی ہے تو وہ کسی بھی تحقیق کو "مفروضہ" اور کسی بھی مفروضہ کو تحقیق سمجھ لیتی ہے۔ اس بات کی روشن مثال ڈاکٹر شمیم حنفی کا "نشتر" پر تنقیدی تبصرہ ہے جو "ذہن جدید" (شمارہ ۸، جون۔ اگست ۱۹۹۲ء) میں شائع ہوا ہے۔ قصہ یہ ہے کہ قرۃ العین نے "نشتر" کا ترجمہ انگریزی میں A NAUTCH GIRL کے عنوان سے کیا ہے۔ قرۃ العین تخلیقی فنکار ہیں۔ اس حیثیت سے ان کی عظمت اور اہمیت سے انکار کفران ادبی ہوگا۔ لیکن اس ناول کے بارے میں قرۃ العین نے جو کچھ کہا ہے۔ اس کو قبول کرلینا ضروری نہیں۔ ڈاکٹر شمیم حنفی اردو ادب کے نقاد بھی ہیں اور استاد بھی ہیں۔ تحقیقی کام بھی کرچکے ہیں۔ تعجب ہے کہ انھوں نے صنف ناول پر اب تک ہندوستان کی مختلف زبانوں میں جو تحقیقی کام ہوا ہے اس کو بیک جنبش قلم "مفروضہ" قرار دے دیا ہے۔ ان کا استدلال یہ ہے کہ چونکہ ہندوستان کہانی کہنے کی عظیم روایات رکھتا ہے اس لئے یہ سمجھنا غلط ہوگا کہ انگریزی تسلط سے جو حالات پیدا ہوئے تھے ان کی وجہ سے اور مغربی ادب کے زیر اثر ہندوستان میں ناول کو فروغ حاصل ہوا ہے۔ ان کے کہنے کے مطابق یہ ہندوستان میں قصہ گوئی کا لازمی اور منطقی نتیجہ ہوسکتا ہے۔ اگر اس استدلال کو مان لیا جائے تو پھر غزل، مثنوی، قصیدے اور مرثیے کی ہندوستانی بنیادوں کی کھوج نئے سرے سے ہونی چاہیئے۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ ایسی کوشش اگر ابھی تک نہیں ہوئی ہے تو ضرور ہونی چاہیئے۔ لیکن ایسی جستجو نہ صرف ہوئی ہے بلکہ ان میں جس حد تک ہندوستانی رنگ و آہنگ آیا اس کو بھی نمایاں کیا گیا ہے۔ دوسری بات یہ کہ جو اصناف دوسری زبانوں کی ادبیات میں مروج تھیں، فروغ پا چکی تھیں، ہم نے ان سے اثر قبول کیا ہے، ان سے استفادہ کیا ہے۔ ان کو ماڈل بنایا ہے۔ ان کے نام تک کو اپنا لیا ہے تو اس کا اعتراف ہونا چاہیئے۔ اس پورے تاریخی اور تہذیبی عمل کو فراموش کرکے نئے سرے سے تمام باتوں پر غور کریں صرف اس بنا پر کہ ایک کتاب ترجمہ در ترجمہ ہوکر ہمارے سامنے آتی ہے۔ ہم اپنی ساری تحقیق و تاریخ کو بالائے طاق رکھ کر ایسا کرنے پر آمادہ ہوجاتے اگر ڈاکٹر شمیم حنفی نے ہندوستانی ناول اور "نشتر" پر اب تک تنقید اور تحقیق ہوئی ہے اس کی مدلل نفی کرتے ہوئے یہ دعوی کیا ہوتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس پر جو تحقیقی و تنقیدی کام ہوا ہے یا تو اس سے عدم واقفیت کی وجہ سے یہ دعوی کیا گیا ہے

پھر اس کو یکسر نظرانداز کرنے کی جرات ناقدانہ کی گئی ہے۔

"نشتر" کا انگریزی میں جو ترجمہ ہوا ہے۔ اس کے بارے میں ڈاکٹر شمیم حنفی کا مضمون یوں شروع ہوتا ہے۔

"حسن شاہ کے ناول نشتر کا یہ ترجمہ A NAUTCH GIRL اور اس کی یہ بازدریافت ہندوستانی ناول، خاص طور پر اردو ناول کا ایک معنی خیز واقعہ ہے۔"

ڈاکٹر شمیم حنفی کی یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ کوئی ناول بنگالی یا مرہٹی یا فارسی میں لکھا گیا ہے اور اس کا ترجمہ انگریزی میں ہوا ہے تو یہ اردو ناول کا معنی خیز واقعہ کیوں بن سکتا ہے۔ اگر یہ دعویٰ کیا جاتا کہ ہندوستان میں ناول کا آغاز اردو میں ہوا ہے تب بھی ایک بات تھی۔ جہاں تک ہماری معلومات کا تعلق ہے یہ بحث تو ہوتی رہی ہے کہ اردو کا پہلا ناول کون سا ہے۔ لیکن کسی نے بھی شاید اس سے پہلے یہ دعویٰ نہیں کیا ہے کہ اردو میں جو پہلا ناول لکھا گیا اس سے ہندوستان میں ناول نگاری کا آغاز ہوتا ہے۔ دوسری بات یہ کہ ناول "نشتر" حسن شاہ سے منسوب کرنا بے بنیاد بات ہے۔ میں اس سے پوری طرح واقف نہیں ہوں۔ البتہ انھوں نے اپنے مضمون "چاندنی بیگم کی واپسی" (ماہنامہ "طلوع افکار" نومبر ۱۹۹۱ء شمارہ ۱۱ جلد ۲۲) میں اپنی تحقیق کا جو خلاصہ لکھا ہے اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس کا ترجمہ انگریزی میں کرنے کے بعد اس کا تعارف لکھنے کے لئے انھوں نے بہت ریسرچ کی ہے۔ "نشتر" کے کلن صاحب "میجر جان کولز" ہیں۔ اور ان کی قبر موجود ہے۔ "نشتر" میں جن انگریز چھاونیوں کا ذکر ہے وہ بھی حقیقت میں موجود تھیں۔ عہد آصفی میں بنائی گئی مصوروں کی تصویروں میں بہت بڑے سائز کی تصاویر ناچ گرلز اور ان کے سازندوں کی لندن کی ایک پرائیوٹ ذخیرے میں موجود ہیں۔ ان میں سے ایک تصویر کیا پتا خانم جان اور اس کے طائفے کی ہی رہی ہو۔ اس تحقیق سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ اس کتاب کے سارے واقعات اور سارے کردار حقیقی ہیں۔ لیکن اس سے یہ کہاں ثابت ہوتا ہے کہ یہ ناول سید حسن شاہ کا لکھا ہوا ہے۔ کیونکہ سید حسن شاہ نے فارسی میں جو قصہ لکھا ہے وہ ایک "سچا واقعہ" ہے۔ سجاد حسین انجم کسمنڈوی نے اس سچے واقعے کو ناول کا روپ دیا ہے۔ یہ دعویٰ اس وقت تک قائم رہے گا جب تک کہ حسن شاہ کا لکھا ہوا فارسی قصہ نہیں بلکہ "ناول" ہم کو حاصل نہیں ہو جاتا۔ اگر قرۃ العین، حسن شاہ کے فارسی ناول کا راست طور پر انگریزی میں ترجمہ کرتیں تو یہ دعویٰ قابل قبول تھا۔ لیکن قرۃ العین نے سجاد حسین انجم کے ترجمے کو سامنے رکھا ہے۔ جیسا کہ شمیم حنفی نے بھی لکھا ہے۔

"نشتر کے مصنف حسن شاہ نے یہ کتاب سوانحی طور پر ۱۷۹۰ء میں ہندوستانی فارسی میں لکھی تھی۔ اس کا اردو ترجمہ اصل کتاب کی

تصنیف کے سو برس بعد شائع ہوا (مترجم سجاد حسین کسمنڈوی) اور
اردو ترجمے کی اشاعت کے بھی مزید سو برس بعد قرۃ العین نے اسی
قصے کو انگریزی میں منتقل کیا۔"

حسن شاہ کا فارسی میں لکھا ہوا قصہ عام طور پر دستیاب نہیں ہوتا قصہ حسن شاہ نے لکھا ہے یہ بھی ہم کو سب سے پہلے سجاد حسین انجم ہی کے ذریعہ سے معلوم ہوتا ہے "نشتر" کا ایک نسخہ میرے پاس بھی موجود ہے۔ جس کے سرورق پر لکھا ہوا ہے۔

"نشتر۔۔۔ جس کو ایک نہایت سچے فارسی زبان کے قصے سے بہت پر
اثر فصیح اردو میں منشی سجاد حسین صاحب کسمنڈوی تخلص بہ انجم،
ملازم سرکار آصفیہ حضور نظام دکن نے ترجمہ کیا۔"

اس کے بعد "پیشکش" میں "حقیر ترجمہ" اکبر الدین خان صاحب اول تعلقدار ریاست حضور نظام دکن کے نام معنون کیا گیا ہے۔ اس کے بعد "التماس مترجم" میں جو کچھ کہا گیا ہے اس سے بھی صاف محسوس ہوتا ہے کہ اصل قصہ ممکن ہے انھوں نے سید حسن شاہ سے لیا ہو۔ لیکن اس میں کئی اشارے ایسے ملتے ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس "سچے قصے" کو سجاد حسین نے ناول کا روپ دیا ہے۔ اسی وجہ سے میں نے بھی اسے "طبع زاد" تخلیق لکھا ہے۔ قرۃ العین حیدر اسی بنا پر لکھتی ہیں۔

"نشتر، جسے اردو ناول کے ایک مورخ نے مترجم کی طبع زاد تخلیق
بتایا ہے۔"

شاید انھوں نے میری ہی جانب اشارہ کیا ہے۔ کیونکہ وہ راقم کو "اردو ناول کا مورخ" لکھتی ہیں۔ اس کو "طبع زاد" تخلیق کہنے کی کئی وجوہات ہیں۔ سب سے پہلی وجہ تو یہی ہے کہ حسن شاہ نے اگر کوئی قصہ لکھا بھی تھا تو وہ سوانحی تھا اور "سچا واقعہ" تھا۔ اس کی حیثیت تاریخی تھی "افسانوی" نہیں تھی۔ شکسپیر نے اپنے کئی ڈرامے تاریخی واقعات پر لکھے ہیں۔ "تاریخی واقعہ" کو ڈرامائی شکل دینے کی وجہ سے ہم اس کو اس ڈراما کا خالق کہتے ہیں۔ اور اس کی تخلیق کو "طبع زاد" کہتے ہیں۔ جو واقعہ اس نے پلوٹارک یا ہالن شڈ یا کسی اور مورخ سے اخذ کیا ہے اس کے بارے میں یہ کسی نے نہیں لکھا ہے کہ یہ ڈراما کسی مورخ کا لکھا ہوا ہے۔ اگر ہم انجم کے لکھے ہوئے "ناول" کو حسن شاہ سے منسوب کریں گے تو یہ بالکل ایسی ہی بات ہوگی کہ ہم شکسپیر کے لکھے ہوئے ڈرامے کو پلوٹارک یا ہالن شڈ سے منسوب کریں۔ یہ "سچا واقعہ" تھا۔ اس کی صراحت نہ صرف سرورق پر ہوتی ہے بلکہ "التماس مترجم" کے طور پر سجاد حسین انجم نے اس بات کو یوں دہرایا ہے:

"ایک فارسی قصے کا ترجمہ ہدیہ ناظرین ہے۔ اس کتاب کے تفصیلی

حالات کے واسطے ایک مستقل دیباچہ درکار تھا۔ مگر نہ بالفعل لکھ
سکتا ہوں اور نہ امید ہے کہ اس کے ملاحظہ کی تکلیف گوارا کی جائے گی
.... مختصر یہ کہ اصل کتاب سیدھی سادھی فارسی، ہندی آمیز زبان
میں قلمی میرے پاس موجود ہے۔ سال تصنیف ۱۲۰۵ھ اور کتابت
۱۲۱۷ھ شریف مصنف نے اپنے عشق و محبت کا واقعہ نہایت سادہ
الفاظ و عبارت میں لکھا ہے۔ تصنع غالباً بہت ہی کم اور سچا واقعہ ہے
۔

اس سچے واقعہ کو انھوں نے ناول کا جس طرح روپ دیا ہے اس کے بارے میں دیباچہ
میں لکھتے ہیں۔

"البتہ جن حضرات نے اصل کتاب دیکھی ہے۔ وہ اس ترجمہ کو بھی
ملاحظہ فرمائیں گے تو میری جگر کاوی اور خونبانہ دل کی رنگ آمیز
یوں کی داد دیتے ہی بن پڑے گی ..." (التماس مترجم۔ نشتر ص ۴)

اس کے علاوہ وہ اپنی جگر کاوی اور خونبانہ دل کی رنگ آمیزیوں کا مقابلہ اس وقت جو
ل لکھے جا رہے تھے ان سے کرتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں

"آج فسانہ نگاری اور ناول نویسی کی معجز نما ترقی انشاء پردازان وقت
کی عالی دماغی اور روشن خیالی کی بدولت بہت اونچے مقام پر ہے۔
جہاں تک میرا ادراک ٹھوکر پر ٹھوکر کھا کر بھی نہیں پہنچ سکتا۔ نتیجہ
یہ نکلا کہ اگر ان کا کمال اعلیٰ درجہ پر ہے تو میری بے کمالی بھی اپنی
شان تنزل میں اکیلی نظر آئے گی۔" (التماس مترجم۔ نشتر۔ ص ۴)

اس بیان سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ اس زمانے میں اردو میں کئی ناول لکھے جا چکے
تھے اور ان ناولوں کا مطالعہ انجم نے کیا بھی تھا۔ اسی لئے انہوں نے بڑے انکسار کے ساتھ
دسروں کے "کمال" اور اپنی "بے کمالی" کا ذکر کیا ہے۔ اگر یہ قصہ ابتدا ہی میں یعنی حسن شاہ ہی
نے ناول کی شکل میں لکھا ہوتا تو یہاں ان تمام باتوں کا ذکر انجم قطعی نہ کرتے۔ وہ شخص جو اپنے
پ کو "مترجم" کہہ رہا ہے۔ وہ کیوں حسن شاہ کی ناول نگاری کا اعتراف نہ کرتا۔ انجم کا یہ انکسار ہی
تاتا ہے کہ انھوں نے ہی اس سچے قصے کو ناول کی شکل دی ہے۔

"نشتر" کے بارے میں یہ احساس اکثر ناقدین کو رہا ہے کہ اردو کا یہ اہم ناول ہے اور
طبع زاد" ہے۔ شاید سب سے پہلے عزیز احمد نے اپنی کتاب "ترقی پسند ادب" میں ۱۹۴۵ء میں
س ناول کی اہمیت کو یوں ظاہر کیا ہے:

"سجاد حسین کسمنڈوی نے اس کا اردو میں ترجمہ کیا۔ معلوم نہیں

اصل فارسی کتاب کہیں باقی بھی ہے یا نہیں ۔ لیکن اردو ترجمہ چند
بہترین ناولوں میں شمار کئے جانے کے قابل ہے اور اس صنف کے
بہترین مغربی ناولوں کے مقابل پیش کیا جاسکتا ہے ۰۰۰۰۰
تفصیلات ایک ایسی زندگی سے پردہ اٹھاتے ہیں جو اگر یہ ناول نہ لکھا
جاتا تو شاید ہمیشہ فراموش اور نامعلوم رہتی ۔ انگریزی قبضہ کے
ابتدائی زمانے میں شریف انگریزوں کی نوکر ڈیرہ دار ۰۰۰۰ طوائفوں
دونوں طبقوں کا ادبی ذوق حافظ کی غزلوں کا زندگی پر اثر ، اور کوئی
کتاب اس زمانے کی ، زندگی کے اس پہلو پر روشنی نہیں ڈالتی اور
اس پس منظر سے خانم جان کے پوشیدہ اور والہانہ عشق کا قصہ ابھرتا
ہے ۔ " ( ترقی پسند ادب عزیز احمد ۱۸۲ " )

عزیز احمد کے بعد مبارز الدین رفعت اور اختر انصاری نے اس ناول کے بارے میں
تفصیل سے لکھا ہے ۔ اختر انصاری نے اس ناول کے بارے میں اہم تنقیدی مضمون لکھا ہے ۔ اختر
انصاری نے " اردو ناول کا آغاز اور ابتدائی نشوونما " کے عنوان سے ایک مضمون ۱۹۵۰ء میں لکھا
تھا جو ان کی کتاب " مطالعہ و تنقید " میں شامل ہے ۔ انھوں نے اردو ناول کے ارتقائی سفر میں اس
ناول کو " ایک اہم سنگ میل " قرار دیا ہے ۔ اس ناول کو وہ مقام حاصل نہیں جس کا وہ مستحق تھا
اس ناول کو نظر انداز کرنے کی وجہ شاید اس کا اختصار ہے ۔ دوسری وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے " یہ
طبع زاد تصنیف نہیں محض ترجمہ ہے " مگر اس کے فوراً بعد ہی وہ کہتے ہیں " مگر سوال یہ ہے کہ یہ
درحقیقت ترجمہ ہے ۔ " پھر وہ لکھتے ہیں کہ اس طبع زاد تصنیف کو منشی سجاد حسین نے " براہ
راست " اپنے ذہن و قلم سے منسوب کرنا مناسب نہ خیال کیا ہو اور بات کو نباہنے کے لئے یہ ظاہر
کرنا ضروری کہا کہ یہ کوئی طبع زاد تصنیف نہیں بلکہ محض ایک ترجمہ ہے ۔ " ان کا خیال ہے کہ
اس زمانے کی اخلاقی قدروں کے پیش نظر سجاد حسین نے " عشق بازی " کام جوئی اور چوما چاٹی کی اس
بے محابا داستان کو ایک طبع زاد تخلیق کے طور پر پیش کرنا ۰۰۰۰ اپنی بزرگی اور متانت کے منافی
خیال کیا ہو ۔ " اختر انصاری اس بات کو عین ممکن اس لئے سمجھتے ہیں کہ دنیائے ادب میں ایسی
مثالیں ملتی ہیں ۔ جیسے J.J Mories نے اپنے مشہور انگریزی ناول " حاجی بابا آف اصفہان "
کو اپنے ایرانی دوست کے خود نوشت سوانح حیات کا انگریزی ترجمہ کہہ کر پیش کیا ۔ " اور پھر اس
" فارسی مسودے کے حصول کے سلسلے میں لمبا چوڑا من گھڑت قصہ بھی بیان کیا ۔ " اس کے بعد
انھوں نے " ناول کے پلاٹ کی نوعیت ، قصے کے ارتقاء ، واقعات کے اتار چڑھاؤ ، کی بنا پر اسے
ناول ثابت کیا ہے ۔ اور منشی سجاد حسین کے اس بیان کو مسترد کیا ہے کہ یہ " سچا واقعہ " ہے ۔ ا
کے کہنے کے مطابق یہ واقعہ نہیں " افسانہ " ہے ۔ وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ اس قصے کی اندرو

شہادتیں اس بات کی گواہی دیتی ہیں کہ یہ "سچا واقعہ" نہیں "ناول" ہے۔ اس ناول کا "پٹرن اور ڈیزائن" بھی سجاد حسین کے "خلاقانہ ذہن" اور "تخلیقی عمل" کی نشاندہی کرتے ہیں۔ وہ زبان و بیان کے لحاظ سے بھی اس کو ترجمے کی قید سے آزاد کر کے تخلیق کا درجہ دیتے ہیں۔

مبارز الدین رفعت نے بھی ایک مضمون "اردو کا ایک اچھوتا ناول نشتر" کے عنوان سے لکھا ہے۔ یہ مضمون پہلے "نقوش" کے کسی شمارے میں چھپا تھا۔ جو مجھے دستیاب نہیں ہوا۔ البتہ "حیدرآباد کے ادیب" حصہ دوم مرتبہ ڈاکٹر زینت ساجدہ میں "نقوش" کے حوالے سے شامل کتاب کیا گیا ہے۔ جس میں ان کا بھی یہی خیال ہے کہ یہ طبع زاد ناول ہے۔ وہ لکھتے ہیں

"داستان کا ڈھانچہ تو منشی صاحب نے سید حسن شاہ سے لیا ہے۔ لیکن اس کو دلکش انداز میں ڈھال کر بیان کیا ہے۔"

ان تمام دلائل کی روشنی میں راقم الحروف نے اس ناول کے بارے میں مزید تحقیق کی۔ مختلف بیرونی شہادتوں سے بھی یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ "نشتر" سجاد حسین انجم کسمنڈوی کی تخلیق ہے۔ کیونکہ انھوں نے خود اپنی ایک دوسری کتاب "حیات شیخ چلی" میں لکھا ہے

"ایک ناول لکھ ڈالا جس کو نشتر کہتے ہیں۔"

سجاد حسین کا یہ لکھنا کہ "یہ ناول ان کا لکھا ہے۔ اس ناول کے طبع زاد ہونے کا اتنا مستحکم ثبوت ہے کہ مزید کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں رہ جاتی۔ اگر انہوں نے یہ قصہ کہیں سے اخذ بھی کیا ہے تو بھی اس کے طبع زاد ہونے میں کوئی کلام نہیں۔ کیونکہ اس قصے کو ناول کا رنگ روپ انھیں نے دیا ہے۔ اس ناول کی سرخروئی ان کی "جگر کاوی اور خونبانہ دل کی رنگ آمیزیوں" کا نتیجہ ہے۔

اس کے علاوہ ان کی ایک اور کتاب "کائنات" میں جو حالات بیان ہوئے ہیں۔ اس میں اور "نشتر" میں ایسی مماثلتیں ملتی ہیں جس سے نہ صرف اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ "نشتر" طبع زاد ناول ہے بلکہ یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ یہ بڑی حد تک سجاد حسین کی زندگی پر استوار ہوا ہے۔ "کائنات" میں بھی انھوں نے عمومیت پیدا کرنے کی کوشش کی ہے اور تمثیلی طور پر یہ بتایا ہے کہ ہر انسان دنیا میں بچپن، جوانی اور بڑھاپے کی منزلوں سے گزرتا ہے۔ اور زندگی میں مختلف حالات سے دوچار ہوتا ہے۔ "کائنات" میں جو حالات پیش کئے گئے ہیں وہ بھی خود انھیں کے ہیں اس بات کی تصدیق ان کی زندگی کے حقیقی حالات اور "کائنات" میں جو زندگی پیش کی گئی ہے۔ ان دونوں کی مطابقت سے ثابت ہے۔ "پیدائش" کے عنوان سے انھوں نے لکھا ہے:

"۱۴/ رمضان ۱۲۷۴ھ کو قریب صبح صادق
ہم بڑے جیل خانے میں آئے ہیں۔"

ڈاکٹر عبدالستار صدیقی نے مبشر علی صدیقی کے دریافت کرنے پر سجاد حسین کے جو

الات بیان کئے ہیں اس میں ان کی عمر کے متعلق بتایا گیا ہے،

"منشی سجاد حسین انجم ۱۹۰۲ء یا ۱۹۰۳ء میں ۔۔۔ انتقال
کر گئے ۔ پینتالیس چھیالیس کے قریب عمر پائی ۔"
(آج کل ۱۵ جون ۱۹۴۹ء)

اس طرح انجم کی پیدائش ۱۸۵۶ء قرار پاتی ہے ۔ جو ۱۲۷۲ھ کے مطابق ہوتی ہے ۔ اسی طرح ایک اور جگہ وہ "کائنات" میں لکھتے ہیں۔

"پانچ وقت کی حاضری اپنے او پر فرض کر لی ۔ جو ایک خاص دربار میں ہوتی تھی ۔"

بالکل یہی بات ڈاکٹر عبدالستار صدیقی نے بھی بتائی ہے۔

"صورت یا وضع قطع سے مذہبیت نہ ظاہر ہوتی تھی ۔ مگر تھے مذہبی آدمی
نماز روزے کے بہت سختی سے پابند تھے ۔"

"کائنات" میں بھی انھوں نے اپنی وضع قطع کے بارے میں جو لکھا ہے ۔ اس سے ڈاکٹر صدیقی کی بات کی مزید تصدیق ہوتی ہے ۔ اس کتاب میں اس کا مرکزی کردار اپنے متعلق لکھتا ہے:

"بائیں یہ میرا ہی سایہ ہے ۔ واللہ کتنا ہے ۔ ٹوپی کی کج پرچھائیں میں
خود مجھ سے واد طلب ہے ۔۔۔ لباس میں ایک نئی تراش نکالی ہے ۔"

"نشتر" کا ہیرو حسن شاہ بھی "خوش رو" ہے اور نماز روزے کا پابند ہے ۔ لیکن "کائنات" میں انجم نے اپنے شباب کے بارے میں راست طور پر کچھ کہنے سے دانستہ گریز کیا ہے ۔ حالانکہ پیدائش، بچپن اور زندگی کی دوسری تفصیلات ملتی ہیں ۔ لیکن جوانی کے تعلق سے کہتے ہیں ۔ "یہ بناؤ ہم نے خوب بگڑنے کے لئے کیا ہے ۔" کبھی یہ کہتے ہوئے کترا کے نکل جاتے ہیں کہ "اگر میں اپنی بے کاریاں اور دیوانگیاں لکھنے بیٹھوں تو یہ کتاب ختم ہی نہ ہو ۔" لیکن ان "بے کاریوں" اور "دیوانگیوں" کی تفصیل بیان کئے بغیر بھی نہیں رہا جاتا ۔ اس لئے ایک رسیا آشفتہ مزاج دوست کے پردے میں وہ سب کچھ بیان کر دیا ہے جو ان پر بیتی تھی ۔

"قسمیں کھاتے تھے کہ برسوں میں نے حسینوں کی پرستش کی ہے
۰۰۰۰ آدھی رات ادھر آدھی رات ادھر اور میں ہوں کہ کسی کوٹھے
کے نیچے پہرہ دے رہا ہوں ۰۰۰۰ ذری ان کی آنکھ پھری کلیجہ مسوس
لیا ۔ ذرا انھوں نے مسکرا دیا اور میں نے سجدہ کیا ۰۰۰ انھوں ۔
آدھی بات پوچھ لی ۰۰۰۰ میں نے اپنے کو طور پر سمجھا ۰۰۰۰ انھوں ۔
خط کا جواب لکھا اور میں نے وحی آسمانی خیال کی ۔ انہوں نے کا
مسوس کر سسکی لی اور میں تڑاق سے گر پڑا ۰۰۰۰ وہ شکوہ کرنے

نہ پائے تھے میں نے غلاف کعبہ تھام لیا۔۔۔۔۔ وہ خلوت میں ملے اور
میں سامنے بٹھا رو دیا گیا۔۔۔۔ وہ روٹھ کے اٹھے اور میں غش میں گرا
"(کائنات)"

اس اجمال کی تفصیل "نشتر" ہے۔ جنھوں نے "نشتر" کا مطالعہ ہے۔ وہ صاف طور پر محسوس کر لیں گے کہ کس طرح سے انہی باتوں کو افسانوی رنگ و آہنگ میں سمو دیا گیا ہے۔ حسن شاہ اور خانم کی والہانہ محبت میں بھی یہی تیزی اور تندی شروع سے آخر تک ملتی ہے۔ اس سلسلے میں ایک اور بات بھی قابل توجہ ہے۔ ڈاکٹر عبدالستار صدیقی کے بیان کے مطابق

"مرزایانہ بسر کرتے اور مالی مشکلات کا سامنا رہا کرتا۔"

(ماہنامہ "آج کل" ۱۵۔ جون ۱۹۴۵)

"نشتر" میں بھی حسن شاہ اور خانم کے درمیان سب سے بڑی رکاوٹ حسن شاہ کی مالی مجبوریاں ہوتی ہیں۔ بلکہ اس پوری مڈبھیڑی کا تاثر اسی مجبوری کے نتیجے میں پیدا ہوتا ہے۔ حسن شاہ منگ نامی انگریز کے ہاں ملازم ہے اور خانم چونکہ منگ صاحب کی منظور نظر ہے۔ اس لئے حسن شاہ اور خانم دونوں ایک دوسرے سے شدید طور پر محبت کرنے کے باوجود اپنی محبت کو اپنے سینوں میں چھپائے ہیں۔ ادھر خانم کے سرپرست بھی ایک قلاش آدمی کی طرف زیادہ توجہ کرنا کب پسند کر سکتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ نکاح کے بعد بھی یہ محبت کے مارے اپنے جائز تعلقات پر بھی پردہ ڈالے رہتے ہیں۔ بعد میں بھی جب خانم دوسری جگہ چلی جاتی ہے تب بھی حسن شاہ اپنی انہی مجبوریوں کی بنا پر اس سے نہیں مل سکتا۔ حالانکہ جدائی کا صدمہ خانم کے لئے جان لیوا ثابت ہوتا ہے۔ وہ اس صدمے سے تڑپتی ہے اور حسن شاہ کو صرف ایک بار آجانے کے لئے بڑا پر اثر خط لکھتی ہے۔

"اے کاش کچھ بھی ہو مگر تم آجاتے تو میں از سر نو زندہ ہو جاتی۔ اب مجھے کوئی تمنا نہیں۔ کوئی آرزو نہیں، بجز اس کے کہ خداوند عالم اپنے حبیب پاک کے تصدق میں، ایک دفعہ تمہاری صورت دکھادے اور خاتمہ بخیر کرے۔ میں تمہیں اپنے سر کی قسم دیتی ہوں کہ میرا یہ حال معلوم ہونے سے ہرگز رنج نہ کرنا۔ ہاں جہاں تک ممکن ہو جلد آنے کی کوشش کرنا۔ ایک ایک لحظہ مجھے سال باسال سے زاید ہے۔۔۔۔ میرے پیارے سب باتوں کو جانے دو۔ بیمار کی عیادت کرنا مسنون ہے اس کا لحاظ کرو اور چلے آؤ۔"

اس طرح "نشتر" اور ان کی دوسری کتاب "کائنات" اور ان کی حقیقی زندگی میں جو اندرونی ربط ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ انھیں اگر کوئی "سچا قصہ" کہیں سے ملا بھی تھا تو وہ خود

ان کی زندگی سے اتنا مطابق تھا کہ اس کو انھوں نے ناول کی صورت میں ڈھال دیا ۔ یہ بات قرۃ العین حیدر سے بہتر اور کون جان سکتا ہے کہ زندگی کے سچ اور حقیقی واقعات کو ناول نگار اور افسانہ نگار کس طرح اپنی فنکاری کے لئے خام مواد کی طرح استعمال کرتے ہیں ۔ انھوں نے دوسروں کی کہی ہوئی باتوں پر یقین کر کے یہ سمجھ لیا ہے کہ حسن شاہ کے فارسی قصے میں اور "نشتر" میں "سر مو انحراف" نہیں ہوا ہے ۔ اس کتاب کی "پس اشاعت" میں ایک نوٹ تحریر کیا ہے ۔ جس میں وہ لکھتی ہیں ۔

> "ناول کا فارسی مسودہ پٹنے کے ایک خانگی ذخیرے میں موجود ہے ۔ علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی کے پروفیسر اقتدار عالم خان نے فارسی مسودے اور سجاد حسین کسمنڈوی کے ترجمے کا تقابلی مطالعہ کرنے کے بعد یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ اردو ترجمے میں فارسی اصل سے سر مو انحراف نہیں کیا گیا ۔" (سوغات (۳) ستمبر ۱۹۹۲ء)

"سر مو انحراف" والی بات کس قدر غلط ہے ۔ اس کا اندازہ صرف اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس میں جیسیوں اردو اشعار ایسے شعراء کے ہیں ۔ جو اس کتاب کی تصنیف کے وقت صفحہ ہستی پر موجود نہیں تھے ۔ اس میں غالب ہی کے نہیں، امیر مینائی اور ریاض خیر آبادی کے اشعار ہیں ۔ جو تصنیف کے پچاس ساٹھ سال بعد پیدا ہوئے ۔ یہ تمام شواہد ایسے ہیں ۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ "نشتر" طبع زاد ناول ہے ۔ اور بہت بعد کی تصنیف ہے ۔ اس لئے اسے قطعی طور پر ہندوستان کا پہلا ناول نہیں کیا جا سکتا ۔ یہ "ناول" حسن شاہ کا لکھا ہوا نہیں ہے بلکہ سجاد حسین کسمنڈوی کا لکھا ہوا ہے ۔ کیونکہ انھوں نے جیسا کہ خود لکھا ہے

> "ایک ناول لکھ ڈالا جس کو نشتر کہتے ہیں ۔"

جب تک سجاد حسین انجم کسمنڈوی کے اس دعوے کو غلط ثابت نہیں کیا جاتا ۔ اس وقت تک یہ دعویٰ کوئی معنی نہیں رکھتا کہ "نشتر" حسن شاہ لکھا کا ہوا ہے ۔۔۔ اور ہندوستان پہلا ناول ہے ۔

عظیم الشان صدیقی

# نشتر۔۔۔ ترجمہ یا طبع زاد

سجاد حسین کسمنڈوی کا منثور و منظوم قصہ نشتر (۱۳۱۱ھ مطابق ۱۸۹۴ء) اپنے آغاز سے ہی متنازعہ فیہ رہا ہے لیکن اس تنازعہ کا سبب خارجی شواہد نہیں ہیں بلکہ مصنف کے متضاد بیانات اور داخلی شہادتیں ہیں جس نے اس قصہ اور اس کے مصنف کے بارے میں شکوک و شبہات پیدا کر دیے ہیں۔ بعض ناقدین کا خیال ہے کہ نشتر سجاد حسین کا طبع زاد ناول ہے جسے بعض مصلحتوں اور فنی ضرورتوں کی وجہ سے فرضی نام سے منسوب کر دیا ہے لیکن بعض حضرات کی رائے ہے کہ یہ سید حسن شاہ کے فارسی "افسانہ رنگین" (۱۲۰۵ھ مطابق ۱۷۹۰ء) کا ترجمہ ہے اس لئے یہ ہندوستان کا پہلا ناول ہے لیکن داخلی شہادتوں کی موجودگی میں یہ دونوں آرا انتہا پسندانہ معلوم ہوتی ہیں۔ جن کی روشنی میں نشتر کو نہ تو محض ترجمہ کہا جا سکتا ہے اور نہ ہی سجاد حسین کا طبع زاد ناول۔ حالانکہ نشتر میں ایسے شواہد موجود ہیں جو اس کے ترجمہ یا طبع زاد ہونے پر دلالت کرتے ہیں نشتر کے سرورق پر ہی نہیں بلکہ التماس مترجم کے نام سے دیباچہ میں بھی سجاد حسین نے اسے ترجمہ اور خود کو مترجم لکھا ہے۔ دیباچہ کا یہ اقتباس ملاحظہ کیجئے۔

> "ایک فارسی قصے کا ترجمہ ہدیہ ناظرین ہے اس کتاب کے تفصیلی حالات کے واسطے ایک مستقل دیباچہ درکار تھا مگر نہ میں بالفعل لکھ سکتا ہوں اور نہ امید ہے کہ اوسکے ملاحظے کی تکلیف گوارا کی جائے گی .... مختصر یہ ہے کہ اصل کتاب سیدھی سادی درسی ہندی آمیز زبان میں قلمی میرے پاس موجود ہے۔ سن تصنیف ۱۲۵۰ھ (۱۷۹۰ء) اور تاریخ کتاب ۱۱۶۷ہجری (۱۷۵۳ء) (کذا) ہے تریف مصنف نے اپنے عشق و محبت کا واقعہ نہایت سادہ الفاظ و عبارت میں لکھا ہے تکلف اور تصنع غالباً بہت کم اور سچا واقعہ ہے" (نشتر۔ صفحہ ۲ قومی پریس۔ دہلی ۱۳۱۹ھ)

مذکورہ دیباچہ میں اگرچہ فارسی قصے اور اس کے مصنف کا نام درج نہیں ہے لیکن قصہ کے آغاز میں "مصنف کے خاندانی حالات" اور "مصنف کا نانہالی سلسلہ اور ملازمت کا قصہ" کے عنوان سے جو عبارت نشتر میں شامل ہے اس میں مصنف کا نام سید محمد حسن شاہ، مختصر حالات

زندگی اور شجرہ موجود ہے۔ البتہ فارسی قصہ کا نام کتاب کے اختتام پر "خاتمہ" کے عنوان کے تحت اس طرح درج ہے۔ اقتباس

" حرفے چند از بدو طفولیت لغایت سن یک ہزار و صد و نہ ہجری از خاطر پر درد تحریر آورد نظر بر عبارت مسجع و مقفی مکرر چنانچہ نظیرے گوید۔
از عتاب و لطف ینالند مشتاقان حق ... بلبلاں را بانوا کار است بہ مضمون چہ کار
موسوم شد بہ " افسانہ رنگین " چنانچہ کہ ایں قطعہ بہ تعمیہ و تاریخ سال اختتام ایں حکایت بدرد بتحریر درآورد۔ قطعہ۔
حسن چوں کرد افسانہ راختم ... زہاتف خواست سال آں زمانہ
برسم تعمیہ دے ازسر تفکر ... بگفتاشد عجب رنگیں فسانہ
(نشتر۔ صفحہ ۱۶۰۔ ۱۵۹)

مذکورہ عبارت اور قطعہ تاریخ کے علاوہ سجاد حسین نے قصہ کے مصنف، کردار اور واقعات پر تنقید و تبصرہ کرتے ہوئے حاشیہ میں بہ سہو جگہ خود کو مترجم لکھا ہے۔ یہ وہ شواہد ہیں جو نشتر کے ترجمہ ہونے پر دلالت کرتے ہیں لیکن حاشیوں کی بھی کثرت اور اس کے مندرجات نیز لفظ مترجم کی کثرت تکرار نشتر کے ترجمہ ہونے کی حیثیت اور صحت کو مشکوک اور مشتبہ بھی بنا دیتی ہیں۔ ثبوت کے طور پر حاشیہ کے مندرجہ ذیل اقتباسات ملاحظہ کیجئے۔
(۱) حاشیہ صفحہ (۸) "مصنف کا اصل فقرہ (لیکن متن میں جس فقرے پر نشان بنا ہوا ہے وہ یہ ہے) "۔ چمپئی رنگ اوسکا اور جوبن گدرایا ہوا۔ میری آنکھ چار ہوئی کہ تیر عشق سینہ کے پار ہوا "
(کیا یہ نثر اٹھارہویں صدی کی ہو سکتی ہے)
(۲) حاشیہ صفحہ (۱۰) "یہاں پر بہت سے شعر کسی پرانی مثنوی کے لکھے ہیں جس میں کا ایک یہ ہے۔

نپٹ گر یہ کتاں چھوڑ اوسکے درکو .... بنا چاری چلا میں اپنے گھر کو
اوس وقت کے اردو شاعر وہی ہوں گے جن کا ذکر پروفیسر آزاد نے آب حیات کے دور اول میں لکھا ہے۔ میں نے یہ سب شعر چھوڑ دیئے ہیں۔ مترجم۔"
(۳) حاشیہ صفحہ (۱۹) "اس طرح بہت سے شعر حضرت نے پڑھے جس کے تین حصے پانچ صفحوں پر ہیں۔ ایک عام عاشقانہ انداز کے، دوسرے حسینوں کی تعریف میں، تیسرے حسب حال، میں نے وہ سب چھوڑ دیئے ہیں۔ مترجم" (لیکن نشتر میں چوتھے حصہ کے بھی صرف چار فارسی اشعار موجود ہیں)

(۴) حاشیہ صفحہ (۲۴) "اسی طرح سیکڑوں شعر پڑھے ہیں۔ مترجم" (لیکن متن میں صرف چار فارسی شعر ہی ہیں۔ باقی اشعار چھوڑ دیئے ہیں)

(۵) حاشیہ صفحہ (۴۳) "تین صفحے شعروں سے سیاہ ہیں۔ مترجم" (لیکن متن میں مندرجہ ذیل صرف ایک ہی شعر درج ہے وہ بھی انیسویں صدی کے کسی اردو شاعر کا معلوم ہوتا ہے۔ ان تین صفحوں کے اشعار کو بھی متن سے خارج کر دیا گیا ہے)

" رات ساری مری دونوں کی تسلی میں کٹی ... ہاتھ دل پر سے اوٹھایا تو جگر پر رکھا "

(۶) حاشیہ صفحہ (۹۲) "یہاں پر ایک پرانی مثنوی کے بہت سے شعر بھی لکھے ہیں جو بے مزہ ہونے کے علاوہ کسی قدر فحش بھی ہیں۔ میں نے سب چھوڑ دیئے ہیں۔ انداز بیان کو میں نے بہت سنبھالا ہے ورنہ مصنف نے تو اس زمانے کی تہذیب کا کچھ خیال ہی نہ کیا تھا۔ مترجم۔"

(۷) حاشیہ صفحہ (۱۰۶) "جس جس عبارت پر خط کھنچا ہوا ہے عمداً اصل لکھ دی گئی ہے۔ بہت سی مہمل باتیں چھوڑ دی ہیں۔ مترجم۔" (متن میں کسی بھی عبارت پر خط کھینچا ہوا نہیں ہے)

یہاں صرف چند حاشیوں کے اقتباسات نقل کئے گئے ہیں جن سے بخوبی یہ نتیجہ اخذ کیا جاسکتا ہے کہ اصل فارسی قصہ عام سطحی مذاق کا عاشقانہ قصہ تھا جس میں نہ صرف بہت سی فحش اور مہمل باتیں بھی شامل تھیں بلکہ انداز بیاں بھی فحش تھا اور اشعار کثرت سے موجود تھے (جسے داستان اور مثنوی کے امتزاج کا نتیجہ کہا جاسکتا ہے) لیکن سجاد حسین نے نہ صرف فحش، مہمل باتوں اور اشعار کی بڑی تعداد کو قصہ سے خارج کر دیا ہے بلکہ انداز بیان بھی تبدیل کر دیا ہے۔ ان شواہد کی موجودگی میں نشتر کو افسانہ رنگین کا محض ترجمہ کہنا اور اسے عین مطابق بتانا نیز اسے اصل فارسی قصہ کا مترادف قرار دیتے ہوئے اسے ہندوستان کا پہلا ناول تسلیم کرنا نہ صرف ادبی دیانت داری کے منافی ہے بلکہ تحقیق کے نقطہ نظر سے بھی غلط ہے۔ جبکہ نشتر میں مزید ایسی داخلی شہادتیں اور عصری اثرات بھی موجود ہیں جو اس کے ترجمہ ہونے کی حیثیت کو مشکوک و مشتبہ بنا دیتے ہیں۔

ترجمہ کے سلسلہ میں عام روایت یہ رہی ہے کہ مترجم کتاب کے سرورق اور دیباچہ میں اس کا اظہار کر دیتا ہے لیکن نشتر میں عام روایت کے برخلاف سرورق اور دیباچہ کے علاوہ باسٹھ جگہ حاشیہ میں اور بارہ (۱۲) بارہ جگہ متن میں سجاد حسین نے خود کو مترجم اور پانچ جگہ اسے ترجمہ لکھا ہے۔ نشتر میں لفظ مترجم کی اس کثرت تکرار اور حاشیوں میں واقعات و کردار اور مصنف پر تنقید و تبصرے کا آخر سبب کیا ہے۔ وہ کیوں بار بار قارئین کو یہ یقین دلانا چاہتے ہیں کہ وہ اس قصہ کے مصنف نہیں ہے بلکہ محض مترجم ہیں۔ کیا اس کا سبب کوئی نفسیاتی گرہ اور احساس کمتری ہے یا پھر کوئی مصلحت یا پھر وہ لفظ ترجمہ اور مترجم کو ٹیکنک کے طور پر استعمال کرنا چاہتے ہیں اردو میں فرضی ناموں سے لکھنے کی روایت کوئی نئی نہیں ہے خصوصاً انیسویں صدی کے اواخر میں

بلکہ عاشقانہ قصوں کے مصنفین کو مشکوک نگاہوں سے دیکھا جاتا تھا۔ نشتر میں بھی ایسے شواہد موجود ہیں جو ان شبہات اور قرائن کو تقویت پہنچاتے ہیں۔ مثال کے طور پر دیباچہ کی یہ عبارت ملاحظہ کیجئے۔ اقتباس

"حاشا مجھے زبان دانی اور نثاری کا ذرا بھی دعویٰ نہیں ہے میری بے کمالی پر میری گمنامی ایک صاف دلیل ہے جس سے مجھے اتنا اطمینان ضرور ہوگا کہ نارسائی اور عدم توجہی میرے آڑے آئے گی اور خاک میں ملی ہوئی ہستی کو کسی کا دامن ناز کیوں برباد کرنے لگا یعنی میرا عیب کوئی کاہے کو شمار کرنے بیٹھے گا اور کسی کو کیا پڑی ہے کہ مٹے ہوئے کو اور مٹانے پر آمادہ ہو جائے۔" (نشتر۔ صفحہ ۴)

نشتر اگر ترجمہ ہوتا تو سجاد حسین کو اس عجز و انکسار کی ضرورت کیوں پیش آتی اس طرح کی معذرت کوئی مصنف ہی پیش کر سکتا ہے۔ لیکن مترجم کا یہ پردہ دراصل ان کی مجبوری ہے۔ سجاد حسین ریاست حیدرآباد کے شہر گلبرگہ میں سرکاری ملازم تھے اور اس حقیقت سے واقف تھے کہ ریاست کے جاگیردارانہ ماحول میں عاشقانہ قصوں کو پسند تو کیا جاتا ہے لیکن معاملات حسن و عشق جذبات و خدمات کا براہ راست اور بے ساختہ اظہار ریاست کے کسی ملازم کے اعتبار و اعتماد اور کردار کو مشکوک و مشتبہ ضرور بنا سکتا ہے ایسی صورت میں مصنف کی حیثیت سے خود کو چھپانا اور مترجم کا پردہ ڈالنا نہ صرف مصلحت کے عین مطابق ہو سکتا تھا بلکہ قارئین کی دلچسپی کو ابھارنے میں بھی اس سے مدد لی جا سکتی تھی اور قصہ میں حقیقت کا رنگ بھرنے کے لیے انھیں جس آپ بیتی کی ٹیکنک کی ضرورت تھی اس کا وہ ایک مترجم کی حیثیت سے زیادہ کھل کر استعمال کر سکتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ حاشیوں میں بار بار خود کو نہ صرف مترجم لکھتے ہیں بلکہ واقعات و کردار اور مصنف کو بھی طنز و تنقید کا نشانہ بناتے ہیں تاکہ قارئین اسے حقیقی و سچا قصہ تصور کر سکیں۔ اور سجاد حسین اس ٹیکنک میں کامیاب نظر آتے ہیں۔ انھوں نے اس قصہ کو اگرچہ سید حسن شاہ کے عشق و محبت کا سچا واقعہ بنا کر پیش کیا ہے لیکن قصہ کے واقعات و کردار پر نظر ڈالنے سے یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ یہ قصہ کسی فرد واحد کی آپ بیتی یا انفرادی تجربہ نہیں ہے بلکہ یہ بھی دیگر عام رومانی اور عاشقانہ قصوں کی طرح عمومی تجربے اور فرضی واقعات و کردار پر مبنی ہے۔

جاگیردارانہ سماج کی اس حقیقت سے کون انکار کر سکتا ہے کہ ڈیرہ دار طوائفیں ملازمت تو عیاش جاگیرداروں کی اختیار کرتی تھیں لیکن مادی مفادات اور فطری جذبات کی تسکین کے لئے وہ رشتہ الفت ریاست کے ملازمین سے بھی استوار رکھتی تھیں لیکن اس رشتہ کو اس طرح پوشیدہ و خفیہ رکھنے کی کوشش کی جاتی تھی کہ بباطن دوست بظاہر ایسے دشمن نظر آتے تھے کہ اس دائرہ توڑنے کی کوشش انھیں المیہ انجام تک پہنچا سکتی تھی۔ نشتر میں ان ہی عام واقعات اور عمومی تجر-

کو مسٹر منگ اور اس کے ملازم سید حسن شاہ نیز ڈیرہ دار طوائف خانم جان جیسے فرضی اور عام رومانی قصوں کے کرداروں کے ذریعہ پیش کیا ہے جو انھیں کی طرح کم سن، حسین اور مثالی بھی ہیں۔ نشتر میں مسٹر منگ ممبر کونسل کیمپ کے ملازم اور قصہ کے ہیرو سید حسن شاہ کی عمر پندرہ سولہ برس (صفحہ۔ ۵) اور ہیروئن خانم جان کی عمر تیرہ برس (صفحہ۔ ۸) ہے اور قصہ میں اس کم سن ہیرو سید حسن شاہ کو مسٹر منگ کے ایسے منشی، معتمد اور مشیر کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے جو نہ صرف گھریلو معاملات کی دیکھ بھال، کاروبار کی نگرانی، ساہوکاروں سے لین دین اور حساب کتاب میں ماہر نظر آتا ہے بلکہ وہ ایسا پختہ کار عاشق بھی ہے جو اپنے سے زیادہ عمر کی عورتوں ڈیرہ دار طوائفوں اور ان کے دلالوں سے ساز باز بھی رکھتا ہے۔ جسے نہ صرف فارسی کے سیکڑوں اشعار یاد ہیں بلکہ وہ ان کی اصلاح بھی کر سکتا ہے اور خود بھی فی البدیہہ شعر کہہ سکتا ہے۔ اسی طرح خانم جان کم سنی کے باوجود رقص و نغمہ، حیلہ بازی اور مکر و فریب میں ماہر نظر آتی ہے جس کا ادبی مذاق خاصا نکھرا ہوا اور جنسی شعور خاصا پختہ ہے۔ خانم جان کے خطوط سے اس کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ نشتر میں ایک کردار کم سن نامہ بر رحم اللہ کا بھی ہے جو اپنی کمسنی کے باوجود بزرگوں کی طرح سوال و جواب اور نصیحت کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ نشتر کے کرداروں میں سن و سال اور فکر و عمل کا یہ تضاد انھیں نہ صرف غیر فطری بنادیتا ہے بلکہ قصہ، واقعات اور کرداروں کی صداقت کو بھی مجروح کر دیتا ہے ایسی صورت میں قصہ کے ہیرو اور آپ بیتی کے مصنف سید حسن شاہ کا وجود خود بخود مشکوک و مشتبہ ہو جاتا ہے لیکن عام رومانی قصے کی حیثیت سے آپ بیتی کی یہ ٹیکنک، تخلیقی واقعات و کردار گراں نہیں گزرتے ہیں اور نشتر کے طبع زاد ہونے کی حیثیت کو تقویت پہنچاتے ہیں۔

اس کے علاوہ نشتر میں حقیقت کا التباس پیدا کرنے کے لئے اگرچہ چند انگریز کردار پیش کئے گئے ہیں اور کانپور، لکھنو اور چنار گڑھ کا ذکر بھی آیا ہے لیکن قصہ میں ان کرداروں اور شہروں کی تہذیب و معاشرت کا کوئی واضح عکس ابھر کر سامنے نہیں آتا ہے البتہ یہاں ریاست حیدرآباد کے اس جاگیردارانہ ماحول اور تقاضوں کو ملحوظ رکھا گیا ہے جہاں سلطنت مغلیہ کے زوال اور برطانوی سامراج کے استحکام کے بعد دولت کی ایسی بارش ہو رہی تھی کہ ہر امیر و کبیر، تعلقہ دار اور جاگیردار کی محل سرا، ڈیوڑھی اور بالاخانے رات کو بقعہ نور بن جاتے تھے جہاں شعر و شاعری اور سرور و نشاط کی محفلیں صبح تک گرم رہتی تھیں اور برجستہ و برمحل عاشقانہ اشعار سنانے والے مصاحب قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ نشتر کا بھی ہر صفحہ نہ صرف اردو، فارسی عاشقانہ اشعار سے مزین ہے بلکہ اس میں عید، نوروز، جشن شادی اور سالگرہ کی ضرورتوں کا بھی خیال رکھا گیا ہے۔ ان موقعوں پر رقص و سرور، موسیقی و نغمہ کی محفلیں ہی منعقد نہ کی جاتی تھیں بلکہ عاشقانہ ڈرامے بھی اسٹیج کئے جاتے تھے جن میں یہ تمام لوازمات موجود ہوتے تھے اور جن کے ساتھ

حسین طوائفوں کے مجروں، حسن و عشق کی گھاتوں اور چھیڑ چھاڑ کا سلسلہ بھی جاری رہتا تھا۔ نشتر
میں بھی جشن اور اسٹیج کے یہ تمام لوازمات موجود ہیں۔
نشتر کا ایک پہلو اور بھی ہے جو دن کے کاروبار اور امراء کی ضرورت سے تعلق رکھتا ہے
ان محلوں اور ڈیوڑھیوں میں رات تو کسی۔ کسی طرح کٹ جاتی تھی لیکن پہاڑ سا دن گزارنے
کے لیے ایسے مشاغل کی ضرورت تھی جو کاروبار ریاست کے ساتھ سماجی عزت و وقار میں اضافہ
کر سکیں۔ درباروں کی اسی ضرورت نے شعر و ادب کی سرپرستی کو جنم دیا اور ان ادباء و شعراء کی
قدر و منزلت میں اضافہ کیا جو ان نااہل و جاہل امراء و روساء کے لیے فسانہ طرازی، رقعہ نویسی،
شجرہ سازی، تاریخ گوئی اور اشعار کی تحقیق و اصلاح کا فرض انجام دے سکیں۔ نشتر میں نہ صرف ان
علمی و ادبی استعداد اور صلاحیتوں کا اظہار موجود ہے بلکہ کسی قدرداں کی تلاش و جستجو کی دبی دبی
خواہش بھی محسوس کی جا سکتی ہے۔ جب حسین نے نشتر کو مولوی محمد اکرم خاں اول تعلقہ دار نسیم
ابلگنڈل کے نام معنون کرتے ہوئے جو عبارت لکھی ہے اس میں بھی یہ رمز موجود ہے۔ یہ اقتباس
ملاحظہ کیجئے۔

"صرف جناب کی خالص عنایت اور محبت کے صلے میں ورنہ خوشامد کے واسطے بہت ہی
اونچے اونچے نام مجھ کو یاد ہیں (نشتر صفحہ ۱)

کسی کتاب کو دوسرے کے نام معنون کرنے کا حق صرف مصنف کو ہی حاصل ہوتا ہے مترجم و
مرتب کو نہیں۔ نشتر میں انتساب کا یہ عمل بھی اس کے طبع زاد ہونے کو تقویت پہنچاتا ہے۔ لیکن
ان اونچے اونچے ناموں سے سجاد حسین کی مراد کیا ہے کیا دکن کے وہ امراء و روساء ہیں جن کے
دربار شعراء و ادباء کے لیے ہمیشہ کھلے رہتے تھے۔ یہی کشش پنڈت رتن ناتھ سرشار کو حیدرآباد
لے گئی تھی جہاں وہ مہاراجہ کشن پرساد کے دربار سے وابستہ تھے اور ان کی نظم و نثر پر اصلاح کے
علاوہ غائبانہ دبدبہ آصفیہ کی ادارت کے فرائض انجام دیتے تھے لیکن یہ تعلقات زیادہ دنوں تک
برقرار نہ رہ سکے اور سرشار کی زندگی میں ہی مہاراجہ کو کسی ایسے شخص کی تلاش تھی جو اس خدمت
کو انجام دے سکے۔ نشتر سرشار کے انتقال (۱۹۰۲ء) کے چند ماہ بعد ہی دہلی سے شائع ہوا تھا جس
زبان و بیان اور سرخیوں پر سرشار کے اثرات نظر آتے ہیں۔ نشتر میں قصہ کا آغاز ہی اس سرخی۔
ہوا ہے "طبیعت آتی ہے" (صفحہ ۲) دیگر سرخیوں میں "محبت کے پینگ پڑتے ہیں، آپس"
نوک جھونک۔ سیر باغ" (صفحہ ۳۹) "بلبلیاں (صفحہ ۸۰) "جدائی۔ آہ جدائی" (صفحہ ۹
"جواں مرگی" (صفحہ ۱۳۷) وغیرہ پر نہ صرف سرشار کے اثرات کی نشاندہی کی جا سکتی ہے بلکہ یہ
کہا جا سکتا ہے کہ قصوں میں اس طرح کی مختصر سرخیاں انیسویں صدی کے ربع آخر میں رائج
ہیں۔ اس کے علاوہ نشتر میں بعض چلتے ہوئے فقروں اور جملوں مثلاً "لو ہم بھی لہو لگا کے شہید
میں ملے جاتے ہیں"۔ "چہ خوش یہ دوسری ہوئی" "یہ بھی ایک ہی ہوئی"، "تم نے اچھے"

سودا کیا" وغیرہ پر بھی سرشار کے اسلوب بیان کا عکس نظر آتا ہے۔

نشتر میں سرشار کے علاوہ انیسویں صدی کی دیگر مشہور تصانیف سے بھی استفادہ کے شواہد ملتے ہیں۔ قصہ کے المیہ انجام اور ہیروئن کی طرف سے نصیحت نامہ پر اگر مرزا شوق کی مثنوی زہر عشق کا اثر نظر آتا ہے تو اس قصہ کا نام "نشتر" رجب علی بیگ سرور کی مشہور داستان فسانہ عجائب (۱۸۲۸ء) کے قطعہ تاریخ سے مستعار لیا گیا ہے۔

ان عصری زندگی کے اثرات کے علاوہ نشتر میں ایسے مزید تضادات، بیانات اور شواہد بھی موجود ہیں جو اس کے ترجمہ ہونے کی نفی اور طبع زاد ہونے کی دلیل بن سکتے ہیں۔ مثلاً نشتر کے دیباچہ میں اگر فارسی قصہ کا سن تصنیف ۱۲۵۰ھ درج ہے تو تاریخ کتابت ۱۱۶۷ ہجری تحریر ہے اسی طرح شجرے میں مصنف کا نام اگر ایک جگہ سید محمد حسن شاہ لکھا ہے تو دوسری جگہ صرف حسن شاہ ہی درج ہے۔ پھر حسن شاہ کا سن پیدائش اور ان کے والد سید عرب شاہ کا سن شادی ۱۱۸۴ھ بھی ایک ہی ہے اور اگر ان تضادات کو مشکوک بنانے کی شعوری کوشش کے بجائے کتابت کی غلطی کہہ کر نظرانداز کر دیا جائے تب بھی دیباچہ کی اس عبارت کو کیسے فراموش کیا جا سکتا ہے جس میں سجاد حسین ایک مصنف کی حیثیت سے جلوہ گر ہیں۔ اقتباس۔

> "آج فسانہ نگاری اور ناول نویسی کی معجزنما ترقی، انشا پردازی وقت کی عالی دماغی اور روشن خیالی کی بدولت بہت اونچے مقام پر ہے جہاں تک میرا ادراک بھی ٹھوکر کھا کے نہیں پہونچ سکتا۔ نتیجہ یہ نکلا کہ اگر ان کا کمال اعلیٰ درجے پہ ہے تو میری بے کمالی بھی اپنی شان تنزلی میں اکیلی نظر آئے گی۔"
> (نشتر۔ دیباچہ۔ صفحہ ۴)

مصنف کے اس عجز و انکسار کے علاوہ نشتر میں شامل بیشتر اردو اشعار ان شعرا سے تعلق رکھتے ہیں جو انیسویں صدی کے ہیں جبکہ افسانہ رنگین کو اٹھارہویں صدی کی تصنیف کہا جاتا ہے ان میں بعض شعرا، تو ایسے ہیں جو افسانہ رنگین سے پینتیس چالیس سال بعد پیدا ہوئے ہیں۔

نشتر میں مشہور و مقبول اردو و فارسی مصرعوں کے علاوہ چار سو بارہ (۴۱۲) اشعار فارسی کے ہیں اور دو سو اکہتر (۲۷۱) اشعار اردو کے ہیں۔ فارسی کے بیشتر اشعار اور غزلیں اگر حافظ شیرازی سے مستعار لی گئی ہیں تو بیشتر اردو اشعار ان شعراء کے ہیں جو حیدرآباد کا سفر کر چکے تھے یا جن کا کلام حیدرآباد میں شہرت و مقبولیت حاصل کر چکا تھا ان مقبول و مشہور شعراء میں اسد اللہ خان غالب (۱۷۹۶ء تا ۱۸۶۹ء) مومن خان مومن (۱۲۱۵ھ تا ۱۲۶۸ھ) امیر مینائی (۱۲۴۴ھ تا ۱۳۱۸ھ) داغ دہلوی (۱۸۳۱ء تا ۱۹۰۵ء) اور ریاض خیرآبادی خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ نشتر میں قصہ کا آغاز ہی داغ دہلوی کے اس شعر سے ہوا ہے۔

بہر نظارہ چلا ہے کوچہ قاتل میں داغ    کس بلا کا ہے کلیجہ کس غضب کا دیدہ ہے

نشتر میں شامل دیگر شعراء کے بھی چند اشعار ملاحظہ کرلیجئے۔

شق ہوں پہ معشوق ذبی ہے مرا ام ۔ مجنوں کو برا کہتی ہے لیلا مرے آگے
ہر وہ بدگمانی ہے ادھر یہ ناتوانی ہے ۔ پوچھا جائے ہے اس سے ۔ بولا جائے ہے مجھ سے
بات ہے اس انجمن ناز کی حال ۔ در بھی کہے واں اور تیری تقدیر کو رو آئے
یکھے ہیں مہ رخوں کے لئے ہم مصوری ۔ تقریب کچھ تو بہر ملاقات چاہیے

غالب، نشتر صفحہ ۱۱۸، ۹۹، ۷۷، ۹

لیے گئے رقیب کے کیا طعن اقربا ۔ تیرا ہی جی نہ چاہے تو باتیں ہزار ہیں
الٹے وہ شکوے کرتے ہیں اور کس ادا کے ساتھ ۔ بے طاقتی کے طعنے ہیں عذر جفا کے ساتھ

مومن، نشتر صفحہ ۸۱، ۱۱۷

امیر اس نازنیں سے عام ہے دیکھا ۔ ملاتے دل اٹھیں وہ لے لیا دل

امیر مینائی نشتر، صفحہ (۹)

وہ ہنس کر دیکھتے ہیں داغ کے داغ ۔ گلشن کسی کا ہو لسی کی ہے

داغ دہلوی، نشتر، صفحہ (۴۳)

شوخی سے ہر شگوفہ کے ٹکڑے اڑا دیے ۔ جس غنچہ پر نگاہ پڑی دل بنا دیا
کسی سمجھے ۔ کوئی ا ان بھولے بھالوں کو ۔ سمجھتے ہیں یہی کچھ چاہنے والوں کی چالوں کو
بڑے پاک طینت بڑے صاف باطن ۔ ریاض آپ کو کچھ ہمیں جانتے ہیں
تیغ ہے کاہے کو خوں تبہدا دیکھا تھا ۔ ور کے لپٹی ہے وہ قاتل کی کمر سے کیا کیا

ریاض خیرآبادی، نشتر، صفحہ ۹، ۱۲، ۹۳

نشتر میں خانم جان کے انتقال پر مرثیہ کے دو بند بھی موجود ہیں جو مومن خان مومن کے اس مرثیہ کا تیسرا اور نواں بند ہیں جو انھوں نے اپنی معشوقہ کی وفات پر کہا تھا اور ان کے دیوان میں شامل ہے ان دونوں بند کا ایک ایک شعر یہاں پیش ہے۔

گلستاں ہرائے تماشا نہیں رہا ۔ وہ بہار گلشن دنیا نہیں رہا
مدفن بنی رہیں حسن واحسرتا ۔ معدوم ہو وہ غنچہ دہن واحسرتا

اس کے علاوہ خود سجاد حسین کسمنڈوی انجم کے متعدد اشعار اور ایک مکمل غزل نشتر کے صفحہ ۱۹، ۲۲، ۸۵، ۸۹، ۹۰، ۹۱، ۱۵۳ پر موجود ہیں غزل کا مطلع یہ ہے۔

جوبن آیا کسی کا اٹھانوں پہ ہے ۔ حسن زیبا کسی کا بہاروں پہ ہے

سجاد حسین انجم۔ نشتر، صفحہ ۸۹

نشتر میں یہ اشعار اس طرح برجستہ اور برمحل استعمال کئے گئے ہیں کہ متن کا جزو معلوم ہوتے ہیں اور یہ وصف کسی طبع زاد قصہ میں ہی پیدا ہو سکتا ہے ان شواہد کی موجودگی میں یہ کیسے کہا جا سکتا ہے کہ نشتر محض ترجمہ ہے طبع زاد نہیں ہے۔ یہ انیسویں صدی کی تصنیف نہیں ہے اور اس میں سید حسن شاہ کا نام، شجرہ اور افسانہ رنگین کا ذکر محض زیب داستان کے لئے نہیں ہے اور اس کے مصنف سجاد حسین کسمنڈوی نہیں ہیں؟ لیکن ان حقائق اور شواہد کے باوجود شک کی ایک گنجائش پھر بھی باقی رہ جاتی ہے اور وہ ہے سید قمر الدین قمر سندیلوی کی "مثنوی نشتر غم" (تاریخ دیباچہ ۱۵ / اگست ۱۹۰۳ء) جو نشتر کا منظوم ترجمہ

ہے اور جس میں سید ظہور الحس کا فراہم کردہ ایک شجرہ بھی موجود ہے۔ یہ سید ظہور الحسن، مالک احسن التجارت، کڑہ نظام الملک، دہلی والے صاحب ہیں جنھوں نے ۱۳۱۹ھ (۲۔۱۹۰۱) میں غالباً پہلی بار نشتر کو شائع کیا تھا۔ لیکن نشتر میں جو شجرہ موجود ہے وہ حسن شاہ کے چچا سید محمد میر شاہ پر آکر ختم ہو جاتا ہے لیکن مثنوی نشتر غم کے شجرے میں ان کا کوئی ذکر نہیں ہے اس شجرے کے آغاز و اختتام کا یہ اقتباس ملاحظہ کیجئے۔

> "نقل شجرہ سید حسن شاہ مرحوم مصنف فسانہ رنگین عطیہ منشی ظہور الحسن صاحب مالک قومی پریس نبیرہ مصنف موصوف" ۰۰۰۰۰۰۰ حضرت حاجی الحرمین سید میرک شاہ (رح) ابن حضرت سید عرب شاہ ابن سید حسن شاہ مرحوم مصنف فسانہ ابن سید محمد احسن موسوی (رح) ابن سید میر حسن و سید نور الحسن و سید ظہور احسن موسوی طول بقا مالک کارخانہ احسن التجارت و اخبار قومی رفیق و قومی پریس دہلی" (مثنوی نشتر غم صفحہ۔ ۱۲)

اس شجرہ ثانی میں حسن شاہ کے بعد لفظ شاہ غائب ہو جاتا ہے اور لفظ موسوی کا اضافہ ہو جاتا ہے جبکہ نشتر میں امام موسی کاظم کا کوئی ذکر نہیں ہے۔ اور اگر سید ظہور الحسن موسوی واقعی سید حسن شاہ کے نبیرہ تھے تو انھیں نشتر کی اشاعت کے وقت مکمل شجرہ شامل کرنے یا اپنا رشتہ ظاہر کرنے میں کیا قباحت تھی۔ لیکن انھوں نے ایسا نہیں کیا اس لئے شجرہ سازی کا شبہ پیدا ہوتا ہے لیکن صرف قیاس کی بنیاد پر کسی مستند ثبوت کے بغیر اس شجرے کو رد کرنے کا کوئی جواز نہیں ہے لیکن سید حسن شاہ کا وجود ثابت ہو جانے کے بعد بھی یہ سوال اپنی جگہ برقرار رہتا ہے کہ کیا سید حسن شاہ نے افسانہ رنگین کے نام سے کوئی فارسی قصہ تصنیف کیا تھا کیونکہ اب تک کسی لائبریری میں اس کا کوئی نسخہ دریافت نہیں ہوا ہے گزشتہ دنوں محترمہ قرۃ العین حیدر نے نشتر کے کچھ حصہ کا انگریزی میں ترجمہ کرکے "ناچ گرل" کے نام سے شائع کرایا ہے اور یہ دعوی کیا ہے کہ نشتر افسانہ رنگین کا ترجمہ ہونے کی وجہ سے ہندوستان کا پہلا ناول ہے اور جو فارسی قصہ کے عین مطابق ہے بلکہ مذکورہ تواہد کی روشنی میں یہ دعویٰ نہ صرف غلط ہے بلکہ گمراہ بھی کرتا ہے

فارسی قصہ کے بارے میں ان کا بیان تھا کہ اس کا مخطوطہ کسی زمانے میں خدا بخش لائبریری پٹنہ میں موجود تھا لیکن اب وہاں نہیں ہے لیکن ان کا دوسرا بیان جو سوغات بنگلور کے تازہ شمارے میں شائع ہوا ہے اس میں خدا بخش لائبریری کی جگہ پٹنہ کی نجی لائبریری نے لے لی ہے لیکن مالک لائبریری کا نام نہیں دیا ہے۔ محترمہ قرۃ العین حیدر نے مذکورہ بیان میں بھی دعوی کیا ہے کہ نشتر فارسی قصہ کے عین مطابق ہے اور اگر ایسا ہے تو افسانہ رنگین کو کسی طرح بھی اٹھارہویں صدی کی تصنیف نہیں کہا جاسکتا۔ کیونکہ نشتر میں جن اردو شعرا کا کلام شامل ہے ان

، بیشتر انیسویں صدی کے شاعر ہیں پھر محترمہ قرۃ العین حیدر یا کسی اور صاحب نے فارسی قصہ
بھا ہوتا تو وہ اختلاف متن اور نشتر میں حذف و اضافہ، ترمیم و تنسیخ کئے جانے والے حصوں کے
رے میں معلومات فراہم کرتے لیکن ان کی معلومات کا دار و مطبوعہ نشتر تک ہی محدود ہے لیکن
تر کا بھی انھوں نے سطحی مطالعہ کیا ہے ورنہ عین مطابق ہونے کا دعویٰ کیوں کرتے۔ لیکن
تحقیق میں امکانات کی گنجائش ہر وقت موجود رہتی ہے اور اگر فارسی قصہ مل بھی جائے تب بھی
مذکورہ شواہد کی روشنی میں یہی نتیجہ اخذ کیا جائے گا کہ نشتر محض ترجمہ نہیں ہے بلکہ بنیادی خیال.
یا قصہ کا ڈھانچہ اور کچھ اجزا فارسی قصہ سے مستعار ہیں اور ان کو عصری تقاضوں کے مطابق اس
طرح پیش کیا ہے کہ اس میں طبع زاد قصہ کا حسن پیدا ہو گیا ہے ایسی صورت میں نشتر کو فارسی قصہ
کا مترادف قرار دے کر اسے ہندوستان کا پہلا ناول کہنا کسی طرح بھی جائز اور درست نہیں ہے
جبکہ نشتر انیسویں صدی کے اواخر کی تصنیف ہونے کے باوجود ناول کے معیار پر پورا نہیں اترتا
ہے۔ اس میں اشعار کی کثرت مبالغہ آمیزی. ماورائیت اور شاعرانہ اسلوب ایسے پہلو ہیں جو اسے
مکمل ناول کہلائے جانے کے استحقاق سے محروم رکھتے ہیں۔ البتہ نشتر خطوط کی شکل میں ناول کے
لئے ٹیکنک اور فارم ضرور فراہم کر دیتا ہے اور کچھ تعجب نہیں کہ قاضی عبدالغفار نے "لیلیٰ کے
خطوط" کے لئے یہ ٹیکنک نشتر سے ہی مستعار لی ہو۔ لیکن ادب میں چراغ ہی سے نئے چراغ روشن
ہوتے ہیں اور کسی چراغ سے روشنی مستعار لینے کی صورت میں نقش ثانی کی قدر و قیمت کم نہیں
ہو جاتی ہے۔

---

# تبصرے

## سوکھے ساون — ضمیر الدین احمد

ناشر: مکتبۂ دانیال، کراچی۔ تبصرہ نگار: ڈاکٹر مرزا حامد بیگ

ضمیر الدین احمد (۱۹۲۶ء۔۱۹۹۰ء) کے تین اولیں افسانے "چاندنی اور اندھیرا" (مطبوعہ: نقوش لاہور
۱۹۷ء) "ایکا راگ" اور "بادو باراں" ۱۹۵۶ء کی تخلیقات ہیں اور ان کے آخری دو شاہکار افسانے "تشنۂ فریاد"
سوکھے ساون" (تکمیل: ۱۹۸۷ء) قیامِ لندن کی یادگار ان آخری دو شاہکار افسانوں کے علاوہ ضمیر الدین
کے حقیقی آخری افسانے "رانگ نمبر" اور "پاتال" (زمانہ تکمیل: ۱۹۹۰ء) حال ہی میں "سوغات" بنگلور
پہلی کتاب مطبوعہ: ستمبر ۱۹۹۱ء میں سامنے آئے۔ یوں ضمیر الدین احمد نے مجموعی طور پر لگ بھگ چالیس
سانے لکھے، جن میں سے بارہ افسانوں کا انتخاب "سوکھے ساون" کے لئے خود انہوں نے کیا۔

ضمیر الدین احمد کا شاہکار "تشنۂ فریاد" لگ بھگ پندرہ برس کی مسلسل خاموشی کے بعد سامنے آیا
ا اور ضمیر الدین احمد نے اسی تسلسل میں "سوکھے ساون" اور "پچھم سے پردا" لکھ کر جہاں اپنے قارئین کو
خوشگوار حیرت سے دوچار کیا، وہیں ہمارے فہرست ساز اور تن آسان ناقدین کی اس جعلی نظریہ
ازی کی بنیادیں ہلا دیں، جس کے تحت بیانیہ کا دوسرا نام فرسودگی قرار پایا تھا اور تخلیقی زبان کے مقابلے
تجزیہ بیان کو بڑھوتری ملی تھی۔

بے شک ضمیر الدین احمد کا شمار اردو کے اہم افسانہ نگاروں میں ہونا چاہیے، لیکن ایسا ہرگز
یں ہونا چاہیے کہ افسانوی ادب میں ضمیر الدین احمد کے مقام اور مرتبے کے تعین میں ان کی ناوقت
ت کوئی چھوٹ یا رعایت مانگے۔ یقیناً خود انہیں بھی اس نوع کی رعایت کی طلب نہ تھی۔

۱۹۸ء میں طویل خاموشی کے بعد جب ضمیر الدین احمد "سوکھے ساون" اور "تشنۂ فریاد" کے حوالے سے

زیر بحث آئے تو ہمارے چند ناقدین نے اس طویل دورانیے کے مستند اور مستقل فعال افسانہ نگاروں کے زوال کام کو یکسر پس پشت ڈالتے ہوئے ضمیر الدین احمد کی تعریف میں قدرے غیر متوازن رائے کا اظہار کیا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ضمیر الدین احمد ہمارے ایک انتہائی اہم افسانہ نگار تھے اور اگر ان کی تخلیقی سرگرمیاں جاری رہتیں یا ان کے تخلیقی دورانیے میں طویل وقفے نہ آتے تو وہ بڑے معرکے کا کام کر جاتے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ جن افسانہ نگاروں، خصوصاً سریندر پرکاش، انور سجاد، بانو قدسیہ، جمیلہ ہاشمی، واجدہ تبسم اور خان فضل الرحمن نے ضمیر الدین احمد کے ساتھ اپنے کام کا آغاز کیا، انہوں نے انفرادی سطح پر اردو افسانے کو کیا کچھ دیا، اور ان میں سے ہر ایک کے مقابلے میں ضمیر الدین احمد کی عطا کس قدر ہے۔ یہاں میں دو بدو مقابلے یا درجہ بندی کی بات نہیں کر رہا اور نہ ایسا کچھ کبھی ممکن ہوا ہے۔ میرا اشارہ محض تقابلی جائزے کی طرف ہے، جو ہمارے ناقدین کی ایک بھولی بسری ذمہ داری ہے۔

فی الوقت ضمیر الدین احمد کا صرف ایک افسانوی مجموعہ "سوکھے ساون" طبع اول: اپریل ۱۹۹۱ء سامنے آیا ہے۔ جس میں "سوکھے ساون"، "تشنۂ فریاد"، "پچھم سے چلی پروا"، "صراطِ مستقیم"، "قصہ مسماۃ بھولوتی کا"، "گلبیا"، "شوبھا رانی"، "بہتا خون ابلتا خون"، "کبھی کھوئی ہوئی منزل بھی سے پکا گا"، "بادو باراں" اور "چاندنی اور اندھیرا" کل بارہ افسانے یکجا ہو چکے ہیں۔ اٹھائیس افسانے اس کے علاوہ ہیں، جو یقیناً بہت جلد سامنے آ جائیں گے اور اس طرح ضمیر الدین احمد کے فن پر جم کر بات کرنا آسان ہو گا۔ ضمیر الدین احمد کے ہاں "چاندنی اور اندھیرا" (۱۹۵۶ء) اور "گلبیا" (۱۹۵۵ء) جیسے افسانوں کے سبب جنسی لذت کوشی کا متین انداز اور بیان کی ایمائیت ہمیشہ قابلِ توجہ رہی ہے البتہ "تشنۂ فریاد" (۱۹۸۷ء) "سوکھے ساون" (۱۹۸۷ء) اور "پچھم سے چلی پروا" (۱۹۸۶ء) جیسے افسانے کسی قلمکار کے ہاں کبھی کبھار ہی خدا کی جانب سے خصوصی توفیق ملنے پر ظہور پاتے ہیں۔

"تشنۂ فریاد" پڑھتے ہوئے مجھے صابر ظفر کا ایک شعر بار بار یاد آیا:

گروہِ عاشقاں پکڑا گیا ہے

جو نامہ بر رہے ہیں ڈر رہے ہیں

یہ دراصل گنجان آباد، آپس میں جڑے ہوئے مکانوں پر گذرتی ہوئی گرمیوں کی دوپہروں، سردیوں کی طویل راتوں کا منظر نامہ ہے۔ اس کے متحرک کردار، نوجوان لڑکے لڑکیاں ہیں اور ا

دوست داریاں اور معصوم محبتیں۔ ایسے کردار، جو یہ نہیں سمجھ پاتے کہ آنے والا کل ان کو زندگی کے جہنم میں کس طور پر جھونکے گا، یہ نوجوان لہو کے تیز گردش کے شاخسانے ہیں۔

"تشنۂ فریاد" کی جواں مرگ بے نام خاتون اور نوجوان شاعر رسوا کی محبت یا دل لگی (بے محبت بیاہتا خاتون کی طرف سے اور دل لگی رسوا کی) کے بیان اور منطقی انجام کی تفصیلات اور اس کا بے تکلف بیان، محدود دائروں اور محدود تجربات کے حامل افسانہ نگاروں کے بس کی بات نہیں۔ اس کے لئے زندگی کے متنوع رنگوں کو اپنے ظاہر اور باطن پر سہنا پڑتا ہے۔ چہار جانب بکھری ہوئی، اس لامتناہی زندگی کا یہ تجربہ کتابی مطالعے سے ہاتھ نہیں آتا۔ ہر وقت لئے دیے رہنے والے ادبا زندگی کے ایسے انوکھے تجربات سے ہمیشہ محروم دکھائی دیتے ہیں۔

راجندر سنگھ بیدی نے اس قبیل کا ایک شاہکار "جوگیا" لکھا تھا۔ "جوگیا" میں بیدی نے تصوف کی چھوٹ ڈال کر مصنوعی الجھاؤ پیدا کر دیے تھے۔ اور ضمیر الدین احمد نے "تشنۂ فریاد" میں لکھنؤ کا تہذیبی رچاؤ اور اختتامیہ پر مذہبی جڑاؤ کے ساتھ گمان اور زندگی کی حقیقت پہ سوال اٹھا کر اپنے افسانے کو کئی جہتوں میں پھولنے پھلنے کا موقع فراہم کر دیا۔

نانی اماں، نماز عشاء کے بعد طویل مراقبے سے باہر نکلیں تو خدا سے یا اپنے آپ سے، افسانے کے تیسرے مرکزی کردار سے یا پھر ساری خدائی سے یہ سوال کرتی ہیں:

"نصیبوں جلی نے کن لوگوں پہ نچھاور کر دی، جان سی عزیز شے!"

اسی طرح ضمیر الدین احمد نے "سوکھے ساون" میں جو ایک جوان بیوہ کی نفسیاتی، جذباتی اور جنسی زندگی کو کچھ اس طرح گھلا ملا کر پیش کیا ہے کہ افسانے کا اختتامیہ ایک روحانی مکاشفے میں ڈھل گیا۔ وہ، اپنی فطری حالت میں، اپنے بدن پر تیز بارش کی باڑ کو سہتے ہوئے تا دیر عالمِ رقص میں رہتی ہے۔ یہ بارش ہماری معاشرت کے وہ سارے سرد و گرم ہیں جو اس نے چکھے۔ پھر یہ بارش اس تپ سے نجات کا پہلا غسل بھی ہے۔

ضمیر الدین احمد نے کمالِ مہارت کے ساتھ مرکزی کردار کی بیوگی اور مشکلات کو اپنے بیان سے خارج کر کے صرف وہاں سے اڑان لی ہے، جہاں جوان بیوہ اپنی اکلوتی بیٹی کو بیاہ کر ایک اہم معاشرتی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہوتی ہے۔

اس کی طبیعت کی کسلمندی اس بات کی غماز ہے کہ بھاری بوجھ کو بطاقت احسن اٹھا لیتی ہیں
ہے اس کی دبی اور از خود دبائی ہوئی نفسی اور جسمانی خواہشات سر اٹھاتی ہیں۔ مرد انی نی مردانہ جوانی اس
لے سامنے ہے۔ بیٹی کے بستر کی سلوٹیں اس سے کیا کہہ رہی ہیں؟ برساتی میں بچھی ہوئی چارپائی (جب
پر اس کی بیٹی اور داماد نے رات کا کچھ وقت گذارا) کے نیچے پڑا ہوا کپڑا فراموش نہیں ۔ اور جب بوا نے
اس سے جھجکتے ہوئے دوسرا بیاہ کر لینے کی بات کی تو وہ کنواپنے کے اس زمانے میں واپس چلی گئی جب
شادی بیاہ کی بات چہرے پر گلال چھڑک دیتی تھی۔ لیکن یہ سب کچھ لمحاتی تھی محض وقتی۔ اس لئے
کہ وہ تیسری دنیا کی بیوہ ہے، جو خاندگی چتا میں جلنے سے تو بچ گئی لیکن پھر بھی کہاں بچ سکی۔
ضمیر الدین احمد کا بیانیہ اسلوب "تشنۂ فریاد" میں اپنے کرداری حوالوں کے ساتھ جتنا بے تکلف
اور کھلا ہے، "سوکھے ساون" میں وہ پیش کردہ نفسی الجھاووں کے بیان کے لئے اتنا ہی پہلودار اور
شان دار ہے۔

افسانہ "پچھم سے چلی پروا" پہلی بار "نیا دور" کراچی ۱۹۸۶ء میں "پروائی" کے عنوان سے شائع
ہوا تھا۔ افسانہ اسلوبیاتی اور تکنیکی سطح پر "تشنۂ فریاد" سے بہت قریب ہے جبکہ موضوعاتی سطح پر یہ
"سوکھے ساون" کی قبیل کا افسانہ ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ "پچھم سے چلی پروا" میں ضمیر الدین احمد نے وہ منطقہ
دریافت کیا، جس کے پھولنے پھلنے کے امکانات "تشنۂ فریاد" اور "سوکھے ساون" میں روشن ہوئے تو شاید
اس بات سے بہت کم اختلاف کی گنجائش نکلے۔

دلچسپ بات یہ ہے کہ ضمیر الدین احمد نے یہ افسانہ پینتیس برس قبل بھی لکھنے کی کوشش کی تھی
ان کا ایک افسانہ "چاندنی اور اندھیرا" مطبوعہ "نقوش" ۱۹۵۶ء جو اس کتاب میں بھی شامل ہے کو افسانہ
"پچھم سے چلی پروا" کے ساتھ ملا کر پڑھیے اور پھر ان کا ایک اور افسانہ "کبھی کھوئی ہوئی منزل بھی" دیکھئے جو
"فن کار" دہلی ۱۹۵۳ء میں شائع ہوا تھا۔ آپ یقیناً حیران ہوں گے کہ تینوں افسانے، درحقیقت ایک ہی
افسانہ ہے۔ ایک ہی طرز کے چار کردار ـــ بیوی، شوہر، بچہ اور بیوی کا محبوب۔
"چاندنی اور اندھیرا" (۱۹۵۶ء) اس تھیم کی خام اور ناکام صورت ہے اور "کبھی کھوئی ہوئی منزل
بھی" (۱۹۵۳ء) اوسط درجے کا افسانہ، لیکن جب ۱۹۸۶ء میں اسے "پچھم سے چلی پروا" کے عنوان سے
تیسری بار لکھا گیا تو بلاشبہ ایک شاہکار نے جنم لیا۔ آگے چل کر "تشنۂ فریاد" اور "سوکھے ساون" جیسے

افسانوں میں ضمیر الدین احمد کے اس نزول منطقے کے دیگر ابعاد سامنے آتے ہیں۔

افسانہ "پچھم سے چلی پروا" کے تین بنیادی محور ہیں، بیوی، خاوند اور ان کا بیٹا۔ یہ تینوں الگ الگ، اپنے اپنے دائروں میں محوِ حرکت تھے۔ زندگی ایک خاص ڈھرّے پر چلی جا رہی تھی، جب پہلی بار "پروائی" کے لفظ نے اپنے استعمال کے سلسلے میں بیٹے کو حیرانی اور ماں کو یادوں کے حوالے سے بکھراؤ سے دوچار کیا۔ ایسے میں خاوند ایک عام سا مرد دکھائی دیتا ہے جو پاکستان اور بھارت کے عام بیاہتا مردوں کی طرح معمولی زندگی گذارتا ہے اور جس کی زندگی میں واحد تفریح اس کی منکوحہ عورت ہے۔

اس افسانے میں پہلی چیخ اسی ایک لفظ "پروائی" نے پیدا کی اور پھر پچھم کی طرف سے آئے ہوئے ایک سجیلے کنوارے قاضی مسرور احمد کی جھلک نے روزمرہ کے معمول کو ایک جھٹکے کے ساتھ خصوصاً میاں بیوی کی جذباتی زندگی کو ایک نیا موڑ دے دیا۔ اب روز کے جنسی عمل سے اکتائی ہوئی عورت یکلخت بدلی بدلی دکھائی دیتی ہے۔ اس کا جسم بظاہر اپنے خاوند کو پکارتا ہے لیکن درحقیقت وہ آنکھیں میچے اپنے کھوئے ہوئے ماضی کے قاضی مسرور احمد کی منتظر ہے۔

افسانے کے اختتام پر قاری کے سامنے اس زندگی کے بے جوڑ اور بے ربط، لیکن بظاہر آپس میں مربوط سلسلوں کا سارا تار و پود ادھڑنا شروع ہوتا ہے۔ ادھڑتا چلا جاتا ہے۔ تکنیکی سطح پر اس افسانے کی تکنیکی تہ داری اور ابہام ضمیر الدین احمد کے مخصوص علامتی رنگ کی پہچان کو ممکن بناتے ہیں۔

ضمیر الدین احمد نے پیشہ ور ناقدین سے بچ بچا کر اپنے متعدد افسانوں کے آغاز میں احباب کی تنقیدی آراء اور تاثرات کو کتاب کی زینت بنایا ہے، جن کا ایک الگ ذائقہ ہے۔

(بشکریہ سہ ماہی ادبیات۔ اسلام آباد)

---

خواب کہانی۔ مصنف: محسن خاں۔ قیمت ۶۰ ساٹھ روپیہ
ملنے کا پتہ:۔ نصرت پبلشرز۔ صدری مارکیٹ۔ امین آباد۔ لکھنؤ
تبصرہ نگار: انور خان

محسن خاں کے افسانوں میں جو بات سب سے پہلے اپنی طرف متوجہ کرتی ہے وہ ان کا کہانی کہنے کا سلیقہ اور ہنرمندی ہے۔ وہ بڑے اطمینان اور ٹھہراؤ کے ساتھ چھوٹی چھوٹی جزئیات و

کیفیات بیان کرتے ہوئے اختتام تک پہنچتے ہیں۔ ہر لفظ یکساں سطح کا۔ کوئی لفظ باقی ماندہ الفاظ کے
مقابلے میں شوخ یا علیحدہ سے اپنی اہمیت جتاتا نظر نہیں آتا کہانی بڑے فطری انداز میں بڑھتی ہے
اور اختتام تک پہنچتی ہے۔ اختتام پر بھی چونکانے یا متاثر کرنے کی شعوری کوشش نہیں ہوتی۔
یوگوسلاویہ کے سائنس داں شاعر میروسلاو ہولب اپنی ایک نثری نظم میں کہتے ہیں کہ شاعری
ہر شئے میں ہے ——— یہی شاعری کے خلاف سب سے بڑی دلیل ہے۔ زندگی کی یہی شاعری
محسن خاں کے افسانوں کی جان ہے۔ وہ کہانیوں میں بڑے موضوعات کے تعاقب میں نہیں نکلے
زندگی کے چھوٹے چھوٹے عام روزمرہ کے مشاہدات کو ہمارے سامنے پیش کرتے ہیں۔ انہیں انوکھا یا
تحیر خیز نہیں بناتے بلکہ اس کی عمومیت کو برقرار رکھتے ہوئے اس تاثر کو اپنی پوری تازگی کے ساتھ قاری
تک پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں جو پہلی بار اس تجربے سے گذرتے ہوئے ہم نے محسوس کیا تھا۔ یہاں
ان کا افسانہ شاعری سے قریب ہو جاتا ہے کہ بنیادی طور پر اس کا اولین فعل یہی ہے۔
مثال کے طور پر ان کا افسانہ "گڑیا" لیجئے۔ بچوں کی اپنے کھلونوں خصوصاً گڑیا یا ٹیڈی بیر
سے والہانہ وابستگی عام مشاہدے کی بات ہے۔ بعض ماہرین نفسیات جیسے ونی کوٹ
اپنے بچوں کی نشو ونما اور ذہنی بلوغیت کے لئے بے حد اہم قرار
دیتے ہیں۔ یہ مشاہدہ عام ہونے کے باوصف والدین کے لئے بڑا حیران کن اور دلچسپی کا باعث
ہو جاتا ہے بعض اوقات بچے کی پسندیدہ گڑیا یا ٹیڈی بیر اس قدر بوسیدہ اور تار تار ہو جاتے ہیں
والدین اسے پھینک دینا چاہتے ہیں لیکن بچے ان سے اس قدر وابستہ ہو چکے ہوتے ہیں کہ کسی طرح
ان سے دستبردار ہونے کو تیار نہیں ہوتے۔ محسن خاں نے اس تجربے کو اس طرح بیان کیا ہے
یہ تجربہ اپنے پورے تاثر اور کرب کے ساتھ ہم تک منتقل ہوتا ہے اور ہم گویا اپنے تجربے کو دوہرا
رہے ہیں اس پوری شدت کے ساتھ جب ہم پہلی بار اس سے گذرے تھے۔
یہ خصوصیت ان کے تقریباً ہر افسانے میں ہے۔ "محو سماعت" جس میں ایک رکشا چالک
دو سواریوں کی گفتگو سن رہا ہے اور خود ناقابل بیان تکلیف کے ساتھ رکشا کھینچ رہا ہے۔"
جس میں گاؤں کا بوڑھا شخص اپنی ریزگاری بس کنڈکٹر سے وصول کرنے کے لئے بے چین ہے
نے ایک روپیہ اسے کم لوٹایا ہے۔ بظاہر بڑے سامنے کے معمولی سے تجربات ہیں لیکن جب

انہیں بیان کرتے ہیں تو ان کی ناگزیریت اور احساسِ کرب اپنی پوری شدت کے ساتھ قاری تک پہنچتا ہے۔ جیسے کوئی مصوّر پرانی ٹوٹی کرسی یا عام معمولی سی مٹی کی صراحی کا نقش کاغذ پر اُتارتا ہے تو اس کا بوسیدہ پن، نزاکت یا کورا پن ہمیں اپنی ہڈیوں میں محسوس ہونے لگتا ہے۔

اپنی اس کوشش میں "زہرہ" ان کا سب سے اچھا افسانہ ہے۔ اس میں بھی بظاہر ایک بہت ہی معمولی واقعہ بیان کیا گیا ہے۔ ایک برقعہ پوش نوخیز لڑکی کو اس کا بھائی میڈیکل چیک اپ کے لئے شہر کے ہسپتال لے جا رہا ہے۔ لڑکی کو ٹی۔بی ہے۔ اپنے گھر کی چار دیواری سے نکل کر وہ پہلی بار شہر کی ہماہمی، مصروفیت کو حیران نگاہوں سے دیکھتی ہے۔ ایک پارک میں نصب بڑا سا پنکھا جو دراصل بجلی تیار کرنے کی پون چکی ہے، دیکھ کر وہ بے ساختہ خوشی سے چیخ پڑتی ہے "ہائے بھائی جان اتنا بڑا پنکھا"

بھائی کی ترچھی نگاہ سے وہ سمجھ جاتی ہے کہ اس کے بھائی جمیل کو اس کا چہکنا اچھا نہیں لگا۔

"بے وقوف!" جمیل کہتا ہے "تم کو بولنا کب آئے گا"

لفظ "بے وقوف" اپنی بہن کے لئے جمیل کا تکیہ کلام ہے جس کے ساتھ وہ تجھے کچھ نہیں آئیگا یا تو کچھ نہیں سمجھے گی جیسے فقرے بعض اوقات جوڑ دیتا ہے۔ وہ سوچتی ہے شاید میں ہمیشہ بیوقوف اور ناسمجھ رہونگی۔ ہمارے معاشرے میں معصوم لڑکیوں اور عورتوں کے ساتھ یہ رویہ اسقدر عام ہے کہ یہ باتیں جو کہانی کار نے بغیر کسی تاکید کے لکھی ہیں ہم سے بہت کچھ کہہ جاتی ہیں۔ کہانی کار نے یہ انداز اپنے ہر افسانے میں رکھا ہے جس سے افسانہ بوجھل یا عامیانہ نہیں ہوتا۔

میڈیکل چیک اپ سے لوٹتے وقت جمیل کا رویہ بدل جاتا ہے۔ اس کے اندر چھپا تأسف اور محبت کا جذبہ ابھر آتا ہے جس سے اس بات کی نشاندہی ہوتی ہے کہ ہم عورتوں کے ساتھ کیسی سفاکی کا رویہ رکھتے ہیں اس کا ہمیں پورا احساس ہے۔ وہ بہن سے پوچھتا ہے "سنیما دیکھوگی؟" یہ محبت آمیز رویہ زہرہ کو گڑبڑا دیتا ہے۔ سنیما دیکھنے کا اسے شوق نہیں لیکن وہ چاہتی ہے کہ ایک بار محسوس کرے کہ سنیما ہال میں فلم دیکھنے کا تجربہ کیسا ہوتا ہے۔ اس کے باوجود وہ ہاں نہیں کہہ پاتی کیونکہ گھر سے نکلتے وقت اس کی ماں نے نصیحت کی تھی کہ گھومنے نہ لگنا جو دیر ہو جائے

پالشیں نہ کرنا۔ جمیل اس کے سامنے دوسری تجویز رکھتا ہے۔ ریسٹوران میں بیٹھ کر لسی پینے کی۔ وہ اسے رد
ردیتی ہے کیونکہ نرمی اور محبت کا یہ سلوک جو اسے پہلی بار نصیب ہوا ہے اس کے باطن میں ایسی کیفیت
جگا دیتا ہے نہ بھوک رہ جاتی ہے نہ پیاس افسانہ نگار لکھتا ہے" نقاب کے پیچھے اس کے خشک ہونٹوں کی پڑیا
اور آنکھیں نمناک ہو گئیں۔"

محسن کا یہ رویہ قابلِ تعریف ہے کہ وہ خود کچھ نہیں کہتے ان کی کہانی بولتی ہے۔ اور یہ بات دوسرے
نوجوان افسانہ نگاروں کو نوٹ کرنی چاہئے۔

ایک خصوصیت جوان افسانہ ں کو دو آتشہ کرتی ہے اور جس کی طرف نیر مسعود نے
اشارہ کیا ہے کہ" انسان کے داخلی کرب اور باطنی الجھاؤں تک محسن کی نظر آسانی سے پہنچ جاتی ہے اور وہ بڑی
سہولت کے ساتھ ان پیچیدہ کیفیتوں کا اظہار کر دیتے ہیں۔" اسی سے مجھے خیال آتا ہے کہ انہیں اپنی کچھ
اور کہانیاں بھی اس مجموعے میں شامل کرنی چاہئے تھیں۔ نوعمری اور نوجوانی میں انسان بڑی عجیب و غریب
کیفیات سے گذرتا ہے جنھیں سمجھنے سے بعض اوقات وہ خود بھی قاصر رہتا ہے۔ محسن چونکہ پیچیدہ کیفیتوں
کا اظہار بڑی خوبصورتی سے کرتے ہیں' ایسے افسانے ہمارے ادب میں ایک اچھا اضافہ ہو سکتے ہیں۔ اس
طرح کے افسانے انتظار حسین نے اپنے ابتدائی دور میں لکھے جیسے" قیوما کی دکان" " مجمع" وغیرہ۔ یہ احساسات
بعد میں افسانہ نگار کی گرفت میں نہیں آتے۔

کتاب کے آغاز میں انھوں نے ڈی ایچ لارنس کا ایک جملہ نقل کیا ہے کہ" فن کا فریضہ یہ ہے
کہ انسان اور اس کے گرد و پیش میں پائے جانے والی کائنات کے مابین جو ربط موجود ہے' اس کا ایک زندہ
لمحے میں انکشاف کرے" زہرہ اور دوسری کہانیوں میں قابلِ ذکر بات یہی ہے کہ افسانہ نگار اپنے گرد و
پیش کی زندگی سے باخبر یا بے تعلق نہیں۔ اس کی ہنرمندی فن کو بے جان ہیئت پرستی میں نہیں بدلنے
صنعت گری اظہار کی سطح پر بالقصد داد کی خواہاں نظر نہیں آتی۔" زہرہ" اور" گڑیا" اچھے افسانے
ہیں لیکن انکی صلاحیتوں کو دیکھتے ہوئے اسے بس ایک اچھی شروعات سمجھنا چاہئے۔ یہ افسانے
اس بات کا اشارہ دیتے ہیں کہ آئندہ چند برسوں میں وہ ہمارے بہترین افسانہ نگاروں کے ہمدوش نظر آئیں۔"

سرہانے کا چراغ ۔ مصنف: عزیز تمنائی ۔ قیمت پچاس روپیہ
ملنے کا پتہ:۔ ماڈرن پبلشنگ ہاؤز۔ گولہ مارکیٹ۔ دریا گنج دلی۔ ۱۱۰۰۰۲
تبصرہ: محمود ایاز

---

عزیز تمنائی کی شاعری کی عمر چالیس برس سے زیادہ ہی ہوگی۔ اس عرصہ میں فکر و اظہار کی کئی تبدیلیاں اردو شاعری میں آئیں اور عزیز تمنائی ان تبدیلیوں سے غافل یا ناآشنا نہیں رہے۔ وہ پیشے کے اعتبار سے ڈاکٹر ہیں اور بے حد مقبول اور ہر دل عزیز ڈاکٹر۔ اس پیشے کی مصروفیات سے جتنا وقت مل سکتا تھا وہ انہوں نے شعروادب کی نذر کیا، اور اس طرح شاعری کے نئے میلانات اور اسالیب بیان سے وہ اجنبی نہیں رہے۔ آزاد نظمیں بھی انہوں نے لکھی ہیں، لیکن سانیٹ کو انہوں نے بطور خاص اپنے اظہار کے لئے منتخب کیا اور اس وفاداری کو پوری استواری سے آج تک نباہے جا رہے ہیں۔ ان کے سانیٹوں کا ایک مجموعہ "برگِ نوخیز" کے نام سے آج سے کوئی تیس سال پہلے شائع ہوا تھا۔ اور ہندوپاک کے ادبی حلقوں میں اس کی اچھی پزیرائی ہوئی تھی۔

عزیز تمنائی شعر کہے بغیر نہیں رہ سکتے لیکن کہنے کے بعد اشاعت، داد طلبی، شہرت خواہی کے مرحلوں سے عجیب درویشانہ بے نیازی سے گذر جاتے ہیں۔ ان کی یہ روش خود مشتہری اور خود نمائی کے اس دور میں بالکل ناقابلِ یقین معلوم ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ پچھلے تیس سال میں ان کا نام رسائل و جرائد میں بہت کم نظر آتا ہے۔ مجھے تو حیرت ہے کہ وہ اپنا دوسرا مجموعۂ کلام شائع کرنے پر کیسے راضی ہوگئے۔

میں نے ابھی عرض کیا تھا کہ عزیز تمنائی اردو شاعری کے جدید میلانات اور اسالیب بیان سے ناواقف نہیں لیکن اپنی شاعری میں انہوں نے ہمیشہ اعتدال، توازن اور سلامت روی سے کام لیا ہے۔ ان کے ہاں نظر کو خیرہ کرنے والی یا چونکا دینے والی جدت یا جدیدیت نظر نہیں آئے گی لیکن اظہار و بیان کے ساتھ ہونے والی وہ زیادتیاں بھی ان کے کلام میں نہیں ملیں گی جو اکثر لکھنے والوں نے روا رکھی ہیں۔ عزیز تمنائی کی طبیعت میں جو ٹھہراؤ، سنجیدگی، میانہ روی اور ضبط و توازن ہے وہی ان کی شاعری میں بھی ملتا ہے۔ وہ اپنے کلام میں کبھی اتنے نئے نہیں لگتے کہ غزل میں حسرت، فانی، اصغر، اور نظم میں مجاز، اختر انصاری کو پسند کرنے والے انہیں پہچان نہ سکیں اور نہ اتنے پرانے لگتے ہیں کہ پڑھنے والا ان کا شمار قدامت پسند اساتذہ میں کرنے

لگے۔ ان کے ہاں ایک نئے طرزِ اظہار کی تلاش ہے۔ تراکیب میں جدت سے بھی کام لیتے ہیں لیکن بہرصورت میں ایک سلامت روی کا رویہ برقرار رہتا ہے۔ عزیز تمنائی نے تقریباً سب ہی شاعروں کو پڑھا ہے لیکن کسی کا واضح اور نمایاں اثر ان کے ہاں نظر نہیں آتا۔ بس ایک جمیل مظہری ہیں جو کم از کم مجھے عزیز تمنائی کا کلام پڑھتے ہوئے اِدھر اُدھر یاد آتے ہیں۔ ایسا نہیں کہ جمیل مظہری سے وہ خاص طور پر متاثر ہوں بس کچھ باتیں ایسی ہیں جن میں تھوڑی مماثلت نظر آتی ہے۔ ذات و کائنات، حیات و موت، جبر و اختیار جیسے مسائل بار بار ان کی شاعری میں آتے ہیں۔ تشکیک زیادہ نہیں ہے لیکن یقین بھی وہ سکون نہیں دے پا رہا ہے جو اس سے متوقع ہوتا ہے۔ ایک تلاش، ایک اضطراب، مفہوم و معنی کی ایک جستجو —— ”زوالِ عمر کا دیو سبک پا رو برو“ کا کرب بھی ہے اور ”کونسی الجھن کو سلجھاتے ہیں ہم“ کی بے بسی کا احساس بھی، اور یہ سب بڑے سلیقے اور شائستگی سے ان کی شاعری میں اظہار پاتے ہیں۔

اس مجموعۂ کلام سے ممکن ہے ” اردو شاعری کی آبرو میں کوئی اضافہ نہ ہوتا ہو لیکن اتنا تو یقین ہے کہ اس سے اردو شاعری کی آبرو کو کوئی خطرہ بھی نہیں لاحق ہوتا۔

اس مجموعہ میں کئی نظمیں ایسی ہیں جو پڑھنے والے کو ایک گہری آسودگی اور مسرت سے آشنا کرائیں گی اور بیسیوں اشعار ایسے بھی ہیں جو سینۂ پرسوز میں خلوت کی تلاش کریں گے۔ آج کے دور میں یہ بھی بڑا کام ہے۔

---

ناممکن کی جستجو: (خودنوشت سوانح)

مصنف : حمید نسیم (پاکستان)

ناشر : فضلی سنز (پرائیوٹ) لمیٹڈ۔ کراچی

قیمت : ۲۵۰ روپئے۔ تبصرہ نگار: نامی انصاری

خودنوشت سوانح کی کوئی کتاب ہاتھ میں آتی ہے تو سب سے پہلے ذہن میں یہ سوال گونجتا کہ اس کتاب کا جواز کیا ہے، کیونکہ ہر دور میں صرف چند ہی ایسی گنی چنی شخصیتیں ہوتی ہیں جن کے سوا زمان و مکاں کی سرحدیں ٹوٹتی نظر آتی ہیں اور جن کی زندگی کے سانحات اور حادثات اتنے دلپذیر اور

ہوتے ہیں کہ ہر پڑھے لکھے شخص کو ان سے باخبر ہونا ضروری ہو جاتا ہے۔

"ناممکن کی جستجو" حمید نسیم کے خود نوشت سوانح کی ایسی کتاب ہے جس کے لکھے جانے کا جواز
کتاب کے اندر موجود ہے۔ انہوں نے اپنی زندگی کی داستان کے ساتھ اپنے عہد کے ادبی، تہذ
ثقافتی اور سیاسی سرگرمیوں کا منظر نامہ اس طور سے پیش کیا ہے کہ لاہور، پشاور، اور کراچی محض
ہی نہیں رہ جاتے بلکہ ایک جیتے جاگتے عہد کا مرقع بن جاتے ہیں۔ یہ عہد زمانہ مابعد اقبال سے
تک کے تقریباً پچاس سال کو محیط ہے اور پنجاب کے حوالے سے بھی اس صدی کے اردو ادب کا دور زر
اس تابناک دور میں کیسے کیسے لوگ تھے جو اب لیجنڈ بن گئے ہیں۔ ڈاکٹر دین محمد تاثیر، فیض، ن۔م۔را
رشید جہاں اور ان کے شوہر صاحبزادہ محمود الظفر، حفیظ جالندھری، ذوالفقار علی بخاری اور کنور
جن کی آنکھیں حمید نسیم نے نہ صرف دیکھی تھیں بلکہ ان عہد آفریں شخصیتوں سے ان کے بیحد قریبی او
اوقات گھریلو سطح کے روابط رہے ہیں۔ ایسے عہد آفریں دور کی روداد قلم بند کرنے والے شخص کو از خو
حاصل ہو جاتا ہے کہ وہ داستان کو جتنا چاہے طول دے، سننے والے ہمہ تن گوش ہو کر سنیں گے۔

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم

۷۰ سال کے بزرگ ادیب و شاعر حمید نسیم جب اپنی یادوں کی پرتیں کھولتے ہیں تو حیرت ہو
دہائی کی کیسی کیسی یگانۂ روزگار شخصیتوں کے دلآویز مرقعے "زبانِ حال سے دعوتِ نظارہ دینے لگتے
دانش، عبدالمجید سالک، چراغ حسن حسرت، مولانا ظفر علی خاں، سعادت حسن منٹو، صوفی تبسم،
اختر شیرانی، پنڈت ہری چند اختر، تلوک چند محروم، الطاف گوہر اور نسبتاً جونیر لوگوں میں
ظہیر کاشمیری، وشوامتر عادل، حفیظ ہوشیارپوری، میراجی اور شوکت تھانوی جن سے اس ز
لاہور جگمگا رہا تھا۔

حمید نسیم کی اس کتاب میں ناول کا سا عمق اور وسعت اور داستان کی سی دلآویز
وہ شعر و ادب کے ایسے پارکھ ہیں جن کی رائے کانٹوں پر تلی اور پھولوں میں بسی ہوتی ہے۔ فیض ایک
عبدالرشید کے دوست اور حمید نسیم سے کچھ سینیئر تھے۔ ان کی شاعری کے بارے میں، فیض سے
اختلاف اور زمانۂ آخر میں سرد مہری کے تعلقات کے باوجود، حمید نسیم کیسی سچی رائے دیتے ہیں
"ہماری قوم اپنے عصری سرمایے کی قدر نہیں کرتی۔ عظمت کا ایک مقام ایسا آتا ہے

جہاں سارے نظریاتی اور غیر نظریاتی اختلافات بے معنی ہوجاتے ہیں،
صرف اعترافِ عظمت باقی رہ جاتا ہے۔
الجیریا میں فرانس کی جارحانہ جنگ اور سفاکیوں کے خلاف جب فرانس
کے تخلیق کاروں، دانشوروں، ادیبوں، صحافیوں، مصوروں، موسیقاروں
نے احتجاجی مظاہرے شروع کیے تو ڈیگال نے سب کو جیل میں ڈال دیا مگر
ژاں پال سارتر کو ہاتھ نہیں لگایا۔ ایک دن امورِ داخلہ کے وزیر نے پوچھا
جنرل صاحب! سارتر کی گرفتاری کا حکم کب دیجیے گا؟ ڈیگال نے حیرت
اور حقارت سے اس شخص کی طرف دیکھا اور کہا "کیا میں فرانس کو قید کرسکتا
ہوں! سارتر فرانس ہے" فیض بھی اپنے مقامِ عظمت پر پاکستان تھا۔" (ص ۷۳)

فیض نہ ہم یوسف نہ کوئی یعقوب جو ہم کو یاد کرے
اپنا کیا کنعاں میں رہے یا مصر میں جا آباد ہوئے۔

ناصر کاظمی، مصنف سے جونیئر تھے اور ایک طرح سے اس کے شاگرد تھے۔ مگر انھوں نے بعد
میں بڑا نام کمایا اور حمید نسیم نے کھلے دل سے ناصر کاظمی کی شاعرانہ برتری کا اعتراف کیا ہے۔
اختر شیرانی کے بارے میں حمید نسیم کا یہ نظریہ بالکل درست معلوم ہوتا ہے کہ اختر شیرانی
اقبال کی مذہبی شاعری اور جدید شاعری کے درمیان ایک پل کی مانند ہے۔ اقبال کی بلند آہنگ
شاعری سے فضا میں جو بوجھل پن پیدا ہوگیا تھا، اختر شیرانی کے نرم، سبک اور شیریں نغموں نے
اسے توڑ دیا۔ اقبال کا جادو ان کے ساتھ ہی ختم ہوگیا مگر اختر شیرانی کی روایت کے بطن سے فیض اور
راشد پیدا ہوئے جنھوں نے ایک پوری نسل کو متاثر کیا۔ ان کا سلسلہ پاکستان میں ناصر کاظمی اور
پروین شاکر تک اور ہندوستان میں مجاز اور مخدوم تک پہنچا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ اقبال کی
مذہبی شاعری کسی جمالیاتی اور ادبی روایت کا حصہ نہیں بن سکتی۔" راشد ملحد شاعر ہے اور دانتے
اسلام دشمن ہے مگر دانتے دنیا کا عظیم ترین شاعر ہے۔ راشد کی "حسن کوزہ گر" کے زیرِ عنوان کہی
گئی نظمیں اردو ادب کی انمٹ شاہکار ہیں" (ص۔۱۰۴)
پروین شاکر کے بارے میں حمید نسیم کہتے ہیں کہ "پروین شاکر کی شاعری عورت کے پورے

وجود کا احاطہ کرتی ہے۔ وہ مغربی علم و ادب سے واقف ہے۔ سو اس کی غزل، اس کی نظم میں نسوانی آواز اور تہہ داری اس سطح پر آگئی ہے کہ پروین نے اردو ادب میں اپنی ایک منفرد اور جداگانہ شناخت قائم کرلی ہے ؎

میں سچ کہوں گی مگر پھر بھی ہار جاؤں گی
وہ جھوٹ بولے گا اور لاجواب کردے گا

"پختہ عمر میں پہنچ کر پروین کے فن میں ذات اور وقت و مکان کی دو اکائیاں باہم آمیز ہو کر کیسی وحدت بنتی ہیں، اس کے بارے میں بات کرنا ابھی قبل از وقت ہوگا۔ لفظ سجانے کا ڈھنگ اسے وہبی طور سے ملا ہے۔ انسانی روابط کی حد تک یہ لہجہ نہایت دلنواز ہے لیکن بڑی شاعری محض انسانی روابط سے بہت آگے کی چیز ہے۔" (ص۔۱۴۱)

حمید نسیم نے آخری فقرہ غالباً خوب سوچ سمجھ کر لکھا ہے۔ بڑی شاعری کا جو معیار انہوں نے متعین کیا ہے اس تک پہنچنے کے لئے شاید ہمیں اگلی صدی کا انتظار کرنا پڑے۔

ساحر لدھیانوی کی مشہور زمانہ نظم "تاج محل" کے بارے میں حمید نسیم نے اپنی بالکل منفرد رائے دی ہے۔

"تاج محل" نظم کے اعتبار سے نہایت کچی اور غیر معیاری چیز تھی لیکن اس میں نعرے بازی کا انداز نرالا تھا۔ سو یہ بُری نظم مشاعروں میں نہایت مقبول رہی۔" (ص۔۱۴۱)

"ناممکن کی جستجو" میں حمید نسیم نے صرف شاعروں کی آویزش و آمیزش کی داستان ہی نہیں سنائی ہے بلکہ قدروں کی پاسداری، نظریاتی وابستگی، اور انسانی نفسیات کے مظاہر پر بھی خوب روشنی ڈالی ہے۔ وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ ان کی رائیں اور تبصرے افراط و تفریط سے پاک اور اشتراکی آئیڈیالوجی سے ان کی نظریاتی مخالفت کے باوجود، غیر جانبدارانہ اور بے کم و کاست ہیں۔ وہ اشخاص اور واقعات کا کھلی آنکھوں اور کشادہ ذہن سے مشاہدہ کرتے ہیں اور عصبیت سے حتی الامکان خود کو بچائے رکھتے ہیں۔ ڈاکٹر رشید جہاں کی افتادِ طبع اور اطوار و کردار کے بارے میں انہوں نے تفصیل سے لکھا ہے اور کمیونسٹ تحریک سے ان کی اٹوٹ وابستگی کا ذکر کرتے ہوئے ان کی اور ان کے شوہر کے ایثار کا یہ دلنواز واقعہ بھی بیان کیا ہے۔

"ڈاکٹر رشید جہاں لکھنؤ میں ڈاکٹری کرتی تھیں اور ہزاروں روپئے کماتی تھیں۔ صاحبزادہ صاحب (محمود الظفر) پشتینی رئیس، شاہی خاندان کے فرد تھے۔ دونوں کی ساری ذاتی آمدنی ان کی پارٹی کے فنڈ میں جاتی تھی اور ان دونوں کو روٹی کپڑے کے علاوہ پچاس پچاس روپئے ماہوار الاؤنس ملتا تھا۔ کتنے پیرانِ طریقت، کتنے دینداری کے دعوے دار ایسی مفلسی کو زندگی کا معمول بنا سکتے ہیں ؟ مرے بت خانے میں تو کعبے میں گاڑو برہمن کو"۔ (ص۔۴۶)

مشہور مورخ ڈاکٹر کنور محمد اشرف کے بارے میں حمید نسیم لکھتے ہیں کہ "ہندوستان کی عصری تاریخ (۱۹۳۶ تا ۱۹۷۷) میں ڈاکٹر کنور محمد اشرف کے پائے کا پبلک اسپیکر اور کوئی نہیں ہوا۔ ڈاکٹر اشرف کو اس سے بڑا خراج تحسین اور کیا مل سکتا ہے کہ تاریخ انسانی کے عظیم ترین خطیبوں میں سے ایک (عطاء اللہ شاہ بخاری) نے کہا کہ اس کے (اشرف کے) جادو کا اسیر ہو گیا تھا"۔ (ص ۲۷ اور ۲۸)

اس کتاب میں حمید نسیم کا اسلوب بہت رواں، شفاف اور شگفتہ ہے۔ کبھی کبھی وہ بول چال کی زبان بھی استعمال کر لیتے ہیں۔ خوش فکر شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ ان کو اردو زبان پر قابل لحاظ دسترس حاصل ہے۔ راقم الحروف نے سن پچاس باون کے قریب سنا تھا کہ ریڈیو پاکستان نے 'غلام علی اینڈ پارٹی' کی جگہ 'غلام علی اور ہم نوا' کی ترکیب استعمال کرنی شروع کر دی ہے۔ اس خوبصورت اور جامع ترکیب نے بیحد متاثر کیا تھا مگر اس وقت یہ نہیں معلوم ہو سکا تھا کہ اس اختراع کا سہرا کس کے سر ہے۔ "ناممکن کی جستجو" پڑھنے سے پتہ چلا کہ "ہم نوا" کی اختراع حمید نسیم کی ہے۔ وہ حمید نسیم کو اس خوبصورت اختراع پر اب چالیس سال کے بعد خراجِ عقیدت اور مبارک باد پیش کرتا ہے۔

پاکستان کے سیاستین کے بارے میں بھی اس کتاب میں قابلِ لحاظ مواد موجود ہے۔ وہاں سیاسی اتھل پتھل، مارشل لا، مذہبی عیاری، لوگوں کی ایوانِ صدر میں گھس پیٹھ، فوجی جنرلوں اور بے اعتبار شخصیتوں کی بندر بانٹ، پاکستان کو امریکستان بنانے کی سازش، علماءِ سوء کی ہٹ دھرمی، بنگلہ دیش کی علیحدگی، آمریت کا تانڈو ناچ، مہاجرین کی بے حرمتی اور اس قسم کے بے شمار قومی مسائل پر حمید نسیم نے اس کتاب میں رواں تبصرے کئے ہیں مگر ان میں کسی قسم کی ذاتی عصبیت کا دخل نہیں۔ یہ ایک غیر جانبدار دانشور کے کھلی آنکھوں سے مشاہدات کے نتائج ہیں، پھر بھی پاکستان میں رہ کر اس قسم کے بیباک تبصرے کرنا، مصنف کی جرأت مندانہ حق گوئی کی دلیل ہے۔

"ناممکن کی جستجو" جس کا نام شاید نظیری کے اس مصرعے سے اخذ کیا گیا ہے،

؎ گفت آنکہ یافت می نشود، آنم آرزوست

(جو حاصل ہو گیا وہ مقصودِ طلب نہیں ہو سکتا)،

حمید نسیم کی ریڈیو میں ۴۰ سالہ ملازمت اور پیشہ ورانہ آرزو مندیوں کا قصہ سناتی ہے۔ اُسی طرح جس طرح مشتاق احمد یوسفی نے اپنے بینکنگ کیریئر کی داستان 'زرگزشت' میں اور کرنل محمد خان نے اپنے فوجی کردار کا پُر مزاح قصہ 'بجنگ آمد' میں بیان کیا ہے۔ حمید نسیم نے اپنی سرگزشت میں (جس کو سرگزشت کہنا بھی ممکن ہے) طنز و مزاح کا سہارا نہیں لیا ہے مگر اس کے باوجود ان کے سوانح اتنے دلچسپ اور خیال انگیز ہیں کہ قاری کی توجہ کو ہمہ وقت مبذول رکھ سکتے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ انہوں نے جو کچھ لکھا ہے دیانتداری سے لکھا ہے اور اپنے فطری جذبات کو چھپانے کی کوشش کم کم کی ہے ریڈیو کی پیشہ ورانہ جدوجہد میں مصنف کا کردار ایک ایسے حوصلہ مند انسان کا کردار نظر آتا ہے جو اپنی پیشہ ورانہ زندگی کے کسی بھی چیلنج کا مقابلہ کرنے کو ہمہ وقت تیار رہتا ہے اور اپنی بہترین فطری صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر کسی بھی چیلنج کا مقابلہ کر سکتا ہے۔ حمید نسیم ریڈیو کی ملازمت میں ۱۹۴۲ء میں پروگرام اسسٹنٹ کی حیثیت سے داخل ہوئے تھے اور ۲۴ سال کے عرصے میں ریڈیو پاکستان کے ڈپٹی ڈائرکٹر جنرل کے عہدے تک پہنچے۔ پھر چھ سال پی۔ آئی۔ اے اکادمی سے وابستہ رہے اور وقت مقررہ سے گیارہ سال قبل از خود رٹائرمنٹ لے لیا۔ اس دوران انہوں نے متعدد ملکوں میں ریڈیو براڈ کاسٹر کی ذمہ داریاں بحسن و خوبی پوری کیں۔ مصنف کی یہ اطلاع بہت سے لوگوں کے لئے باعثِ طمانیت ہو گی کہ ۳۰ جنوری ۱۹۴۸ء کو مہاتما گاندھی کے قتل پر ریڈیو پاکستان نے ۱۴ منٹ کا ایک پروگرام اور دوسرے دن آدھ گھنٹہ کا دوسرا پروگرام نشر کیا جس کے متعلق وزیر اعظم جواہر لال نہرو نے ہندوستان پارلیمنٹ میں بیان دیا کہ مہاتما جی کو سب سے عظیم اور یادگار خراجِ تحسین ریڈیو پاکستان نے پیش کیا ہے۔ پہلے دن کا پروگرام حمید نسیم نے اور دوسرے دن کا پروگرام حمید نسیم اور شوکت تھانوی نے مشترکہ طور سے پیش کیا تھا۔

اس کتاب کا نصف حصہ مصنف کے غیر ملکی دوروں کی یادداشتوں پر مشتمل عام قسم کا سفرنامہ ہے جس میں بی بی سی اور ایک امریکن یونیورسٹی میں انکی ٹریننگ کی روداد بھی شامل ہے۔ باقی

غیر ملکی دوروں میں یورپ، امریکہ، روس، ایران، ترکی، مصر وغیرہ کے دورے ہیں جن کے حالات اس کتاب میں جستہ جستہ بکھرے ہوئے ہیں مگر یہ عام قسم کا سفرنامہ بھی اپنے اندر قابلِ لحاظ کشش رکھتا ہے اور دلچسپی سے پڑھا جا سکتا ہے البتہ جو چیز اس کتاب کو متمیز کرتی ہے وہ ایک خاص عہد کے اشخاص و واقعات کا تذکرہ ہے جسے مصنف نے بڑے خلوص اور کشادہ دلی سے لکھا ہے۔

حمید نسیم نے راوی کے لئے صیغۂ واحد غائب کا استعمال کیا ہے یعنی واقعات کا بیان کرنے والا خود مصنف نہیں بلکہ کوئی اور شخص ہے۔ راوی کے بجائے انہوں نے "وہ" اور "اس نے" سے کام چلایا ہے جس سے بعض اوقات کنفیوژن پیدا ہوتا ہے کہ ضمیر کا مشار الیہ کون ہے۔ بہتر ہوتا اگر وہ صیغۂ واحد غائب میں "وہ" اور "اس" کے بجائے حمید کا لفظ استعمال کرتے تو قاری کو زیادہ سہولت ہوتی۔ "دیواروں کے بیچ" میں ندا فاضلی نے یہی ترکیب اپنائی ہے اور کامیاب رہے ہیں۔

۲۰۶ صفحات کی یہ کتاب کمپیوٹر پر بہت دیدہ زیب چھپی ہے اور سوانح، تاریخ، تذکرہ اور سفرنامے کا مرکب ہونے کی وجہ سے ہر ذوق کے قاری کے لئے دلچسپ مسالہ فراہم کرتی ہے۔

---

سیاہ/سیاہ ۔ شعری مجموعہ ۔ مصنف : باقر مہدی

تبصرہ نگار ۔ ابوالکلام قاسمی

ملنے کا پتہ: مکتبۂ جامعہ لمیٹڈ — پرنس بلڈنگ ۔ جے ۔ جے ۔ ہاسپٹل بمبئی ۔ ۴۰۰۰۰۳

اب جب کہ باقر مہدی کے شعری سفر کا پورا ارتقاء ان کے چار مجموعۂ کلام اور ایک جامع اور مکمل انتخاب "سیاہ/سیاہ" کی صورت میں سامنے آچکا ہے، یہ بہت ہی موزوں اور مناسب موقع ہے کہ اس انتخاب کے توسط سے ان کی پوری شاعری کی نوعیت اور قدر و قیمت کا تعین کیا جائے۔ باقر مہدی اپنے خیالات اور سماجی اور عملی سرگرمیوں کے اعتبار سے ترقی پسند ذہن کے مالک رہے ہیں مگر ایک شاعر کی حیثیت سے چونکہ وہ ہمیشہ وجودی مسائل سے دوچار اور ان ہی مسائل کے گرد رقص رہے ہیں اس لئے وجودی فکر کے مختلف پہلو، مثلاً اصول و اقدار کا ذاتی تعین، بغاوت، سوالیہ ذہن اور روایتی فکری رویّوں سے انحراف، کے باعث ان کی شاعری کی تفہیم، جدید شاعری اور نئی شعری جمالیات کے پس منظر میں ہی زیادہ بہتر طریقے پر ممکن ہے۔

باقر مہدی کی شاعری کے آغاز کا زمانہ ملک کی تقسیم اور آزادی کے بعد کا زمانہ ہے، جب ترقی پسند فکر سماجی وابستگی اور انسان کے وجودی مسائل کے درمیان کسی سوالیہ نشان کی زد پر تھی۔ برصغیر میں سیاسی اور سماجی اتھل پتھل نے معاشرتی، اقداری، اور تہذیبی مسلمات کو نئے نئے شکوک و شبہات کے روبرو لا کھڑا کیا تھا اور تہذیبی عدم استحکام کو اپنے اظہار کے لئے زبان و بیان اور ہیئت و اسلوب کی نئی ساخت اور ڈھانچے کی تلاش تھی۔ اس دور کے بارے میں خلیل الرحمٰن اعظمی نے نئے نظم گو شعراء کے حوالے سے بعض بنیادی نکتے اٹھائے ہیں، اس لئے ان ہی کے الفاظ میں:۔

"یہ دور برصغیر ھندو پاک میں تہذیبی، سیاسی، اخلاقی اور سماجی اقدار کی پامالی کا دور ہے۔۔۔۔ اس کیفیت نے اردو نظم کو بھی متاثر کیا ہے، اور اس کے نتیجے میں جو رجحان ابھر کر سامنے آیا ہے، وہ نظم میں شخصی طرزِ احساس اور انفرادی زاویۂ نظر پر اصرار ہے۔ طے شدہ نقطۂ نظر، طے شدہ موضوعات، طے شدہ نتائج تک پہنچنے کی پابندی، طے شدہ فنی اسالیب سے وفاداری ـــــ ان سب کی نفی اور ان سے انحراف و انقطاع کا عمل اس دور میں تیز ہوا ہے۔"

باقر مہدی کا پہلا مجموعہ ۱۹۵۸ء میں شائع ہوا تھا۔ جیسا کہ 'شہرِ آرزو' کے نام سے ظاہر ہے، یہ ایک رومانی ذہن کے نیم منحرف شاعر کی غزلوں اور نظموں کا مجموعہ ہے۔ یہ شاعر ابھی اپنے آپ کو اس روایت سے آزاد نہیں کر سکا ہے جس میں اس کی ذہنی نشو و نما ہوئی ہے۔ شخصیت میں انحراف اور بغاوت کے چراثیم تو ضرور ہیں مگر ان کی موجودگی کا اندازہ صرف فکری ارتعاشات یا موضوعات سے لگایا جا سکتا ہے۔ غزل اور نظم کی اصناف میں روایتی لفظیات، تراکیب، اسلوب، حتیٰ کہ کلیشے سے نجات حاصل کرنے والی جست ابھی اس کے حصے میں نہیں آئی ہے، تاہم اس فنی پس ماندگی کے باوجود اگر باقر مہدی نے اسی شعری روایت کو اپنے وجود میں راسخ کیا ہوتا اور اس کی بنیاد پر اپنے شعری سفر کی اگلی منزلیں متعین کی ہوتیں تو شاید شاعر ہونے کی حیثیت سے ان کے کارنامے کی اہمیت قدرے مختلف ہوتی اور ان کی انفرادی صلاحیت کے اظہار کے پیچھے زیادہ ٹھوس اور مستحکم بنیادوں کا سہارا موجود ہوتا۔ خیر یہ تو ایک جملۂ معترضہ تھا، باقر مہدی نے ایسے سہاروں کی پروا ہی کب کی ہے اور بزرگوں

ل متعین کردہ جمالیات کو ان کی طرز فکر ہی کی طرح کب مستو نہیں کیا ہے ——— لیکن تنقید کو تو اپنے
موضوع کے ارتقاء کے ساتھ ممکنہ ارتقاء کی بھی نشاندہی کرنی چاہئے اور شاعری کو سب سے پہلے شاعری
کے طور پر دیکھنا چاہئے دانش وری اور بغاوت کے طور پر نہیں۔ تاہم باقر مہدی کا مطالعہ اس اعتبار
سے نہایت دلچسپ اور نتیجہ خیز ہو سکتا ہے کہ جدید شاعری کے بیش تر لوازم کو اختیار کرنے کے
باوجود یہ شاعر جدید شاعری کی کوئی خاص اہم اور نمایاں آواز کے طور پر اپنی پہچان کرانے میں کامیاب
کیوں نہیں؟۔ اگر باغیانہ خیالات کا اظہار، عالمی سطح کی علمی اور فکری سرگرمیوں سے باخبری
ساری دنیا کے باغی کرداروں کو آئیڈیالائز کرنا اور فلسفیانہ موشگافیوں کو کسی شاعری کا سرمایۂ افتخار
قرار دیا جا سکتا ہے تو باقر مہدی کی شاعری یقیناً بیش قیمت اور وقیع ہے۔ اور اگر ایسا نہیں تو ان
اسباب پر غور کرنا چاہئے کہ ان تمام دانشورانہ وسائل کو اختیار کرنے کے باوجود ان کی شاعری
جاذب توجہ اور اپنے معاصر شعری سرمایہ میں اضافہ کی حیثیت کیوں نہیں رکھتی؟ لیکن اس سوال
کا جواب قدرے بعد میں۔ سردست یہ دیکھنے کی کوشش کی جائے کہ باقر مہدی کا ذہنی اور فنی
ارتقا کن خطوط پر ہوا ہے اور "سیاہ / سیاہ" کی روشنی میں جس تدریجی ارتقا کا ہم مشاہدہ کرتے
ہیں اس میں باقر کا شاعرانہ کردار کیا رہا ہے۔

'شہر آرزو' میں روایتی اسالیب شاعری کا تسلسل اور کلاسیکی لفظیات کا تتبع بہت
واضح ہے۔ اس مجموعہ میں روایت سے انحراف کی شعوری کوشش تو ضرور ملتی ہے مگر یہ کوشش نمایاں
نہیں ہو پاتی۔ چنانچہ غزلوں کے اسی قسم کے اشعار:۔

دردِ دل آج بھی ہے جوش وفا آج بھی ہے — زخم کھانے کا محبت میں مزا آج بھی ہے
گرمیٔ عشق نگاہوں میں نہیں ہے نہ سہی — مسکراتی ہوئی آنکھوں میں حیا آج بھی ہے

ہر جگہ بجلیوں کی یورش ہے .... — کیا کہیں! اپنا آشیاں نہ رہا ....
تمہاری زلف سے قصے کہے اسیری کے — تمہارے ذکر سے دار و رسن کی بات چلی

اور نظموں کے عنوانات 'شہر آرزو'، میرا عہدِ شباب، 'قیدی'، ہم لوگ اور بھگا
وغیرہ یا تو روایت پرستی کی تصویریں پیش کرتے ہیں یا پھر اس زمانہ کے مقبولِ عام سا

طبقاتی کشمکش، مظلومیت اور سیاسی استحصال کی داستان سناتے ہیں۔ شہر آرزو میں بعض ایسی بھی نظمیں ہیں جن کو نسبتاً غنیمت قرار دیا جا سکتا ہے مثلاً اس نے کہا' اور 'نئے انداز کا غم' ـــ مگر ان میں سے بھی پہلی نظم نیم رومانی جذبات کی ناپختگی کی غماز ہے اور دوسری خالصتاً موضوعاتی نوعیت کی حامل اور رقت آمیز ـــ اس مجموعہ کی دوسری نظموں کا حال کچھ ان نظموں سے بدتر ہی ہے نظموں کی عام فضا شاعر کے ناپختہ جذبات اور سیاسی اور سماجی سطح پر جنم لینے والے عام اور رائج موضوعات سے آگے نہیں بڑھتی۔ اگر ان نظموں میں ہیئت کی پیچیدگی یا تہہ داری ہی فکری تہہ داری کے فقدان کا نعم البدل بن پاتی جب بھی معاملہ توجہ طلب ہوتا۔ اس کا مطلب یہ نہ سمجھا جائے کہ محض ہیئت کا نیاپن یا اس کی پیچیدگی کسی نظم کی عظمت کی ضامن ہو سکتی ہے۔ اچھی شاعری کسی سکہ بند ہیئت کی پابند تو نہیں ہوتی مگر جب کوئی شخص پابند، روایتی یا نیم روایتی ہیئتوں میں کوئی نیا اسلوب نہ پیدا کر سکے تو ہیئتی تجربے سے اس بات کی امید بندھتی ہے کہ شاید ہیئت کی پیچیدگی، معنوی امکانات کی راہیں استوار کرے۔ اس لئے کہ پیش کی جانے والی کسی حقیقت کی معنویت کا سارا انحصار متن اور متن کی ہیئتی پیش کش سے زیادہ شاید کسی اور شعری وسیلے پر نہیں ہو سکتا۔

باقر مہدی کی نظموں میں شدتِ جذبات کبھی کبھی جذباتی ابال کی شکل اختیار کر لیتی ہے، اور جذباتی وفور کی بات ان کے پہلے مجموعۂ کلام پر ختم نہیں ہو جاتی ان کے بعد کے تین مجموعوں کی شاعری بھی اس رجحان سے دامن چھڑانے میں پورے طور پر کامیاب نہیں معلوم ہوتی۔ البتہ بعد کے زمانے کی شاعری کو 'شہر آرزو' کی اس مخصوص فضا سے بعض دوسرے اعتبارات سے مختلف قرار دیا جا سکتا ہے اور یہ شاعری خواہ کالے کاغذ کی نظمیں' کی ہو، 'ٹوٹے شیشے کی آخری نظمیں' کی یا پھر 'کالی غزلیں کالی نظمیں' کی، ایک ایسے ارتقا کا پتہ دیتی ہے جس میں شاعر نے روایتی اسلوب اور لفظیات سے بڑی حد تک نجات حاصل کر لی ہے۔ بعد کی شاعری میں جذباتی وفور ختم تو نہیں ہوا مگر اس نے غصہ، بغاوت اور احتجاج کا روپ اختیار کر لیا ہے اور عنفوان شباب کے ابھرے تاثرات نے طنز و تمسخر کا سلیقہ سیکھ لیا ہے۔ (واضح رہے کہ یہ طنز بھی محض طنز ہے، عموماً وہ طنز ملیح یا IRONY نہیں بن پاتا جس کے ذریعہ علامتی معنویت کی گنجائش پیدا ہوتی ہے) اس شاعری میں باقر مہدی ایک مکمل اینگری ینگ مین بن کر نمودار ہوئے ہیں۔ اپنے معاصر نظام پر برافروختہ

ہر سب کچھ بدل ڈالنے کا ولولہ رکھنے والے۔ لیکن شاعر کی شخصیت کا یہ پہلو یکایک نمودار نہیں ہوتا، وقت اور استدادِ زمانہ کے ساتھ ساتھ آگے بڑھتا ہے اور اپنی شکل وصورت واضح کرتا ہے یہی سبب ہے "کالے کاغذ کی نظمیں" میں ایک غصہ ور نوجوان کے جذبات پر مبنی نظموں کے ساتھ ساتھ ایسی نظمیں بھی شامل ہیں جن کو منظری او تاثراتی نظموں کا نام دیا جا سکتا ہے۔ اس طرح کی نظموں میں سے ایک نظم "شام" ہے جس کے دو بند اس طرح ہیں۔

ایک خمیدہ سے پیڑ کے نیچے / میں بھی ساحل کے پاس بیٹھا ہوں / شاخیں موجوں پہ یوں جھکی سی ہیں / رخصتی لمحوں میں کوئی جیسے / رات کی بات کہنے والا ہو ——— یا یہ بند کہ
روز آفتاب عالم تاب / ایک گردش میں مبتلا رہ کر / منزلِ صبر کے قریں آکر / سرخ رو ہو کے
ڈوب جاتا ہے

ان مصرعوں پر اختر الایمان کی جو پرچھائیں پڑ رہی ہے وہ اپنی جگہ، شاعر کا ناآزمودہ کار ہونا وہاں ظاہر ہوتا ہے جہاں وہ اپنے ڈکشن میں لفظوں کی تعبیرات اور کلیدی الفاظ کے ساتھ ان کی صفات کا بھی برمحل استعمال نہیں کر پاتا۔ اگر آپ اس نظم کو DECONSTRUCT کریں، تو ایک نگاہ میں آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ یہ ایک ایسی نظم ہے جس کی بنیاد شام کے منظر اور اس سے وابستہ اداس اور یاس انگیز صورتِ حال اور تاثر پر رکھی گئی ہے، مگر چونکہ اس کی لفظیات اسے ایسے مدلول کی طرف لے جاتی ہے جس پر شاعر کا کوئی قابو نہیں ہے، اس لئے اس یاس انگیز اور قنوطی فضا پر مبنی نظم میں "شامیں اکثر اداس رہتی ہیں" کے ساتھ "روز یہ آفتاب عالم تاب" اور "سرخ رو ہو کے ڈوب جاتا ہے" جیسے متضاد صورتِ حال پیدا کرنے والے مصرعے بھی متن لکھنے والے کی مرضی کے خلاف اس طرح آجاتے ہیں کہ آفتاب کے ساتھ عالم تاب اور پھر یہ کہ اس کے غروب ہونے کے لئے سرخ رو ہونے کی صفات، نظم کے پورے متن کو منتشر متزلزل اور مصنف کے منشا کے بالکل برعکس فضا اور تاثر سے دوچار کر دیتی ہیں۔ اس نظم کے مقابلے میں "سورج" ہی کے موضوع پر ان کی ایک مختصر نظم زیادہ بھرپور، جامع اور کامیاب ہے:

| | |
|---|---|
| اپنے چہرے پہ خونِ دل مل کے | رات کے بام سے اترتا ہے |
| جستجو کا وہی پرانا عصا | ہاتھ میں لے کے چلتا رہتا ہے |

جیسے منزل سے بے خبر روشنی کی تلاش میں گم ہو ا...

اس نظم کے مصرعوں میں نہ صرف تسلسل اور ارتقا کا ربط ہے بلکہ تمام مصرعے نظم کی فضا سے ہم آہنگ ہیں اور ایک مخصوص تاثر کی تکمیل بھی کرتے ہیں۔ اور سورج ' جیسے عام منظری نوعیت کے معروض کو ایک بھرپور تاثر میں تبدیل کر دیتے ہیں ان دونوں مثالوں سے پتہ چلتا ہے کہ باقر مہدی شاید مختصر نظموں میں ہی اپنا اظہار شاعرانہ ذمہ داری اور فن کاری کے ساتھ کرنے کی اہلیت رکھتے ہیں۔ نظم ذرا سی طویل ہوئی اور ان کی سانس پھول جاتی ہے' استعارے اور پیکر تو دور کی بات ہیں ڈکشن کی غیر تہہ دار سطح تک ان کے جذباتی ابال اور سرعتِ اظہار کی زد میں آکر ان کے قابو میں نہیں رہ پاتی۔ اب اسے "فروغِ شعلۂ خس یک نفس ہے" نہ کہا جائے تو اور کیا کہا جائے۔

'کالے کاغذ کی نظمیں' میں 'ریت اور درد' کے عنوان سے ایک نظم شامل ہے خلیل الرحمٰن اعظمی نے اپنے مشہور انتخابِ نظم "نئی نظم کا سفر" میں باقر مہدی کی جو دو نظمیں شامل کی ہیں ان میں 'گوڈو' کے علاوہ دوسری نظم 'ریت اور درد' ہی ہے! اس کے علاوہ وحید اختر اور بعض دوسرے نقادوں نے بھی اس نظم کو غیر مشروط طور پر سراہا ہے۔ جدیدیت کے زیر اثر مواد اور موضوع سے زیادہ استعاراتی اور تہہ دار طرزِ اظہار کو جو غیر معمولی اہمیت حاصل ہوئی اس سے باقر مہدی کا عام شعری اسلوب برائے نام ہی کسبِ فیض کر سکا۔ تاہم ان کی جو دو چار نظمیں کسی حد تک اس اسلوب کی نمائندگی کرتی ہیں ان میں 'ریت اور درد' بھی ہے۔ اس نظم میں زندگی اور وجود کے حوالے سے درد اور ریت کے مابین استعاراتی رشتے کو جس سلیقے سے نمایاں کیا گیا ہے وہ باقر مہدی کی شاعری میں ایک ممتاز فنی کارکردگی کی مثال پیش کرتا ہے ——— اس نظم میں ریت کے تلازمات 'ویرانہ' آندھیاں' سراب' پیاس' اور تودے' کسی نہ کسی طرح درد کے سارے تلازمات سے نہ صرف یہ کہ ہم آہنگ ہو جاتے ہیں بلکہ تلازموں اور پیکروں سے مرتب ہونے والی تصویر' دل کی ویرانی کے مجرد تصور کو ایک متحرک' مرئی اور مرتب استعارے میں تبدیل کر دیتی ہے۔ اس نظم کی فنی سطح کی دو چار نظمیں' جو باقر کے نام کو ایک شاعر کی حیثیت سے امتیاز بخش سکتی ہیں وہ 'گوڈو' 'آشنا نما' اور 'ایک لمبی گونج' ہیں۔ ان نظموں میں موضوع کو آرٹ بنانے اور شعری زبان کے وسیلے سے حقیقت کو نئے سرے سے خلق کرنے کی ایسی صفت ملتی ہے جس کی طرف اگر باقر مہدی نے مستقل

وجہ دی ہوتی تو ان کا نام بھی صفِ اول کے نظم گو شعراء کے ساتھ لیا جاتا۔ یوں تو یہ نظمیں بھی بہت
غیر معمولی نہیں مگر باقر مہدی کی شاعری کی انقلابی اور جذباتی فضا میں فنی طور پہ مختلف ہونے کے
سبب ممتاز بھی دکھائی دیتی ہیں۔
ان نظموں کے مقابلے میں اگر باقر مہدی کی جذباتیت زدہ نظموں کا مطالعہ کیجیے تو شاعر
کی ولولہ انگیزی اور خود ضبطی کی کمی کو ہر جگہ صاف دیکھا جا سکتا ہے۔ مثلاً ان کی ایک نظم ہے
"ہائی بلڈ پریشر" کی ایک نظم" اس نظم کے مصرعے اس طرح ہیں:
رگوں میں جلتا لہو / کالی مٹی میں سے ملنے کو بیتاب ہے / بے کسی موت کی راہ دکھلا کے
تک رہی ہے" اور میں نے سبب نظم لکھنے میں مصروف ہوا
جب ــــ
اب ذرا اس موضوع پر ایک نوجوان شاعر کی غزل کا ایک ایسا شعر دیکھئے جس کا محرک
نہ تو بلڈ پریشر ہے، نہ موت کا خوف اور نہ وہ اعلانیہ آہنگ جو اس نظم میں موجود ہے۔

مٹی کی یہ دیوار کہیں ٹوٹ نہ جائے
روکو، کہ مرے خون کی رفتار بہت ہے

اس شعر کا شاعر یہ تو اپنے موضوع کا تعین کرتا ہے (ویسے غزل میں ایسا کیا بھی نہیں
جا سکتا) اور نہ دونوں مصرعوں میں کوئی ایسا لفظ استعمال کرتا ہے جو شعر کے محرک کی نشاندہی
کرے۔ نتیجہ صاف ظاہر ہے کہ یہ شعر تو ایک بے پناہ شعر بن جاتا ہے مگر باقر مہدی کی نظم
بلڈ پریشر کی نظم ہونے کے بجائے ہائی بلڈ پریشر کے عالم میں کہی ہوئی محض ایک اعصاب زدہ نظم
بن کر رہ جاتی ہے۔
ابتدائی سطروں میں باقر مہدی کے باغیانہ اور انقلابی خیالات، عالمی سطح کی باغی شخصیت
اور تحریکوں کے حوالے اور ان کو آئیڈیلائز کرنے کی کوشش اور عالمانہ اور دانش ورانہ موشگافیوں کا ذکر
گیا تھا اور یہ سوال اٹھایا گیا تھا کہ اس بھاری بھرکم فکری اور تحریکی پس منظر کے باوجود باقر مہدی کی
شاعری بڑی اور عظیم تو کیا اوسط درجے کی شاعری بھی کیوں نہیں بن پاتی۔ اس سلسلے میں یہ تو عرض
ہی جا چکا ہے کہ ان تمام دانشورانہ لوازم کے باوجود جذباتیت کی افراط اور خود ضبطی کا فقدان ان کی
اور غزلوں کی سطح کو بلند نہیں ہونے دیتا۔ اس کا ایک ثبوت تو نظموں کے محرکات کا عنوان کے لفظ

ہی بے محابا طور پر واشگاف ہو جاتا ہے۔ مزید برآں یہ کہ واشگاف انداز میں عنوان سے اپنے موضوع کو بے نقاب کرنے کے بعد وہ نظم کی بُنت اور ڈھانچے میں بھی اظہار کا کوئی سحر کوئی التباس یا پھر تہہ داری پیدا کرنے کی کوئی فنی تدبیر اختیار نہیں کر پاتے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ان کی نظم اکہرے پن کی سطحیت سے بلند نہیں ہو پاتی اور نہ تازگی کے امکانات پیدا کر پاتی ہے۔ باقر مہدی کی بعض نظموں کے عنوانات اس طرح ہیں 'بھوک' 'ایک لمبی گونج' 'حرف میں چنگاری' 'قطرہ قطرہ تیزاب' 'ویٹ نام' 'فاشزم' 'ایک سرخ افسردہ چراغ' وغیرہ وغیرہ۔ ایک تو ان نظموں کے عنوانات موضوعاتی بالادستی اور بلند آہنگ جذباتیت کا اعلان کرتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ ان عنوانات سے آگے بڑھئے تو نظموں کے خارجی ڈھانچے کے اندر کوئی ایسا داخلی ڈھانچہ STRUCTURE بھی مشکل سے تلاش کیا جا سکتا ہے جس کی مدد سے وہ شعری تمثال گری، پیکر تراشی، استعاراتی معنویت یا فکری انضباط کا ثبوت پیش کر سکتے۔ باقر کی شخصیت میں طنز کے عنصر کی بات پہلے کہی گئی تھی۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ وہ یہاں طنز کو بھی اکہرے تمسخر کی سطح پر استعمال کرتے ہیں اور متضاد معنویت کی بنیاد پر پیدا ہونے والے طنزیہ لہجہ کو علامتی جہت دینے میں ناکام رہتے ہیں۔ متذکرہ بالا نظموں میں اگر آپ بلا انتخاب بھی دو ایک نظم کو پڑھ کر دیکھیں تو ان معروضات کی تصدیق ہو سکتی ہے مثال کے طور پر انکی نظم 'ویٹ نام' کے مصرعے اس طرح ہیں۔

> امریکی جٹ / ہر بھرے، گھنے گھنے جنگل پر، ننھی ننھی کلیوں جیسے گاؤں کھلتے ہنستے شہروں پر / آتش بازی کرتے ہیں / ہم / بھوک کے دیس کے بے کس شاعر حسرت سے سب کچھ تکتے ہیں / امریکی گیہوں کھاتے ہیں / ہم کیا بولیں، کون ہماری سنتا ہے اپنے لفظ بھی ایک مدت سے / جیبوں اور جسموں کی طرح / خالی ہیں / صرف اک چیخ ابھرتی ہے / آتش بازی بند کرو / بمبئی کے ایک چھوٹے سے کمرے میں تنہا میں کیوں چیخ رہا ہوں / یونہی ـــــ چیخ چیخ کہ تھک جاؤں گا / سو جاؤں گا / مر جاؤں گا
> ویٹ کانگ سے مل جاؤں گا

اسی طرح کی ایک نظم "اک سرخ افسردہ چراغ" (مخدوم کی یاد میں) ہے

> کیا ہوا / کیوں مرے کمرے کا / پرانا بلب بجھ کر رہ گیا / کیا چارہ گر کی جستجو میں / کھو گیا

اک سرخ افسردہ چراغ / انقلاب آئے نہ آئے / لیکن اس کی راہ میں / ہم جوانوں کے
بڑھے جائیں گے یونہی قافلے

ان دونوں نظموں کی بلند آہنگی اور جذباتی لے کچھ اتنی شدید ہوگئی ہے کہ موضوع سے گہری دلچسپی رکھنے کے باوجود کوئی شخص اسے شعری اظہار کا نام دینے میں تکلف محسوس کریگا۔ اگر جوانوں کے بڑھتے ہوئے قافلے کا اعلان اور امریکی جارحیت اور بربریت کے نتیجے میں شاعری کی رقت آمیز چیخ یا اس کے مرنے کا اندیشہ، شاعری ہے تو انقلاب زندہ باد اور خطیبانہ شعلہ بیانی شاعری کے دائرے کا سے باہر کیوں؟ باقر مہدی اپنے تنقیدی مضامین میں بعض شعری اور فنی قدروں کی بات بھی کرتے ہیں مگر ان کی اپنی شاعری فنی سطح پر اس کی کوئی مثال مشکل سے ہی پیش کر پاتی ہے۔ خطابت اور شاعری کا فرق یا بیانیہ شاعری اور شاعرانہ بیان کا تفاوت، تو وہ اپنے ممدوح مخدوم محی الدین کی شاعری پڑھ کر بھی بڑے عمدہ طریقے سے سمجھ سکتے تھے اور پولینڈ کے انٹی پولٹکل گروپ کے نمائندہ شاعر ٹڈیوز روز یوچ کی نظموں کا مطالعہ کرکے بھی۔ جس کی ایک نظم 'میری شاعری' کو انہوں نے اپنے مجموعۂ کلام "ٹوٹے شیشے کی آخری نظمیں" کی تمہید کے طور پر استعمال کیا ہے۔ اپنی ایک نظم 'بڑے مسخرے ہو' میں باقر مہدی کہتے ہیں کہ :-

"ہزاروں خریدے ہوئے نامی شاعر / قصیدہ نگاری میں یکتا / نئے حکمرانوں کی تعریف
وتوصیف لکھنے میں / مصروف ہیں ——— بڑے مسخرے ہو / خوشی، غم،
محبت، بغاوت، کے معنی بدلنے سے / استعاروں کی دنیا میں ہل چل مچی بھی تو کیا ہے /
چلو اپنے سرکس سے نکلو / کہیں سے وہ چنگاری لاؤ / جو سارے قصیدوں کے دفتر جلا دے

اپنی متعدد نظموں کی طرح باقر مہدی نے اس نظم میں بھی سرکش یا بغاوت کی ترغیب یا اعلا کے ساتھ اپنا شعری موقف بھی واضح کرنے کی کوشش کی ہے، چنانچہ الفاظ کے مروجہ معنوں میں مچانے اور استعاروں کی دنیا سے شناسائی حاصل کرنے کے اعلان کے باوجود نہ تو وہ اپنے الفاظ میں استعاری جہت پیدا کر پاتے ہیں اور نہ اپنے خطیبانہ لہجے کو فنی تدبیر کاری کا رمز سکھانے کی کوشش کر شاید یہی سبب ہے کہ اگر ان کا کوئی معاصر سریت یا التباس آفرینی کا اسلوب اپنانے کی طرف مت ہوتا ہے تو یہ رویہ ان کو سمجھوتہ یا مفاہمت کے مترادف معلوم ہوتا ہے۔ اپنی ایک نظم کا انتساب"

سردار جعفری کے نام کرتے ہوئے ( اسے نہ بھولنا چاہئے کہ یہاں پدم شری کا لفظ بھی باقر مہدی کے معروف طنزیہ انداز کی نمائندگی کرتا ہے) ان کی میر شناسی یا کبیر پسندی کو باقر مہدی نے ان کی انقلابیت اور اور اشتراکیت کے منافی قرار دیا ہے۔

"یہ تصوف کی اجڑی پناہ گاہ میں چھپنے کی کوشش کا مرید ایک قسم کی بزدلی ہے۔"

اب بھلا اس دانشور کو کون بتائے کہ زندگی کی برہنہ سچائیوں کے مقابلے میں تصوف کی سرّی صداقت زیادہ معنی خیز اور تہہ دار ہے' اور چونکہ شاعری کا سرچشمۂ فیضان ہمیشہ سے سرّی روایتیں رہی ہیں اس لئے اگر سردار جعفری میر کے تصوف کو یا کبیر کی بھگتی کو انقلابی روایت کے ساتھ ساتھ تعمیری امکانات کا سرچشمۂ فیضان بھی سمجھتے ہیں تو یہ ان کے مرید ہونے کے منافی نہیں ہے۔

باقر مہدی کی شخصیت میں فکری طور پر INSPIRE ہونے کی غیر معمولی صلاحیت ہے یہی وجہ ہے کہ زان گاف، گوئٹرا، اکٹوویا پاز اور چے گوارہ سے لیکر میر، آتش، یگانہ، راشد، مخدوم اور ایم۔ ایف حسین تک متعدد انقلابی، شاعر اور مصوران کی فکر کو مہمیز کرتے ہیں اور نتیجہ کے طور پر باقر کبھی کسی کی یاد میں، کسی کے خیالات سے متاثر ہو کر، کسی کی زمین کو اپنا کر، اور کبھی کسی کے آرٹ کو بنیاد بنا کر نظمیں اور غزلیں کہتے ہیں۔ باقر مہدی کی نظموں اور شعروں کے پیچھے سے جو ان کے سرچشمۂ فیضان شخصیتوں کی پرچھائیاں جھانکتی ہوئی نظر آتی ہیں وہ اسی اثر پذیری کا لازمی انجام ہے ——— یہی سبب ہے کہ باقر مہدی کی بہت کم نظمیں اور غزلیں ایسی ہیں جو دوسروں کی چھاپ سے آزاد ہوں۔

انہوں نے اپنے انتخاب کلام میں کئی درجن غزلیں شامل کی ہیں۔ مگر ان میں غزل کی روایت میں گھٹا ہوا وہ عام قسم کا ایجاز یا علامتی اظہار بھی مشکل سے ملتا ہے جو اکثر شاعروں کے اشعار میں بلا کسی شعوری کاوش کے پیدا ہو جاتا ہے۔ ان کی غزلوں میں اس طرح کے خوشگوار، تازہ کار اور رچاؤ کر ظاہر کرنے والے شعر بھی معدودے چند ہی ملتے ہیں۔

مجھے دشمن سے اپنے عشق سا ہے ——— میں تنہا آدمی کی دوستی ہوں

زمیں پہ رہ کے کہیں ظلم سے پناہ نہیں ——— فلک بھی اب نہ رہا پھر ہماری ہجرت کیا

قیدی ہے اندھیروں میں امیدوں کی کرن تک ——— لیکن دل سرکش سے اجالا نہیں جاتا

باقر مہدی کا ایک شعر ہے ؎

بحروں کو توڑ تاڑ کے نالے میں ڈال دو

بس دل کی لَے میں فکر کو ڈھل جانا چاہیئے

لیکن اگر ہم ان سے یہ توقع رکھیں تو کوئی غلط بات نہ ہوگی کہ انہوں نے پہلے مصرعے میں بحر اور نالے کی جو رعایت یا مناسبت پیشِ نظر رکھی ہے، اس نوع کی رعایتوں اور تدبیروں کے بغیر فکر و خیال کا دل کی لَے میں ڈھلنا آسان نہیں ہوتا۔ اگر باقر مہدی کی دانش وری، جذباتیت، بلبلِ شوریدہ کا نالۂ خام نہ ہوتی اور ان کی فکر محسوس فکر بن پاتی تو ان کے خیالات مجرد تصورات بن کر نہ رہ جاتے ان کا لہجہ ناہموار اور درشت نہ ہوتا اور ان کے بیان میں شاعرانہ بیان یا کم سے کم تحت البیان کی کیفیت ضرور پیدا ہو جاتی۔ ظاہر ہے کہ اسی کیفیت کے فقدان کے باعث ان کے یہاں نئی فضا اور نئے منظر ناموں کی بہتات کے باوجود استعاراتی فضا برائے نام ہی ملتی ہے —— یہی ان کی دانشورانہ قوت ہے اور یہی شاعرانہ کمزوری۔

●●

"سات سماوات" مجموعۂ کلام

مصنف: عرفان صدیقی

تبصرہ نگار: خلیل مامون

قیمت: ساٹھ روپئے

ملنے کا پتہ:- نصرت پبلشرز - امین آباد - لکھنؤ

ہیچش ہنر نبود و خبر نیز ہم نداشت

حافظ بہ تو گوئے فصاحت کہ مدعی

حافظ کا یہ شعر یوں تو مجموعی طور پر آج کے اکثر اردو شاعروں پر صادق آتا ہے۔ تاہم اردو جدید تر غزل گوؤں پر اس کا اطلاق کچھ زیادہ ہی موزوں معلوم ہوتا ہے۔ اسی پس منظر میں "سات سما" کا مطالعہ ایک خوش آئند و خوشگوار تجربہ ہے

"غزل کی ماہیت اور ہیئت" پر فراق گورکھپوری کہتے ہیں "غزل انتہاؤں کا ایک سلسلہ (A SERIES OF CLIMAXES) یعنی حیات و کائنات کے وہ مرکزی حقائق جو از زندگی کو زیادہ سے زیادہ متاثر کرتے ہیں تاثرات کی انہی انتہاؤں یا منتہاؤں کا مترنم خیالات کا بن جانا، اور مناسب ترین یا موزوں ترین الفاظ و اندازِ بیان میں ان کا صورت پکڑ لینا —— اسی کا

"غزل دوسرے اصنافِ ادب سے، اس لحاظ سے متمائز ہے کہ اس کے ہر شعر کا موضوع:

مادّہ، Objective Co-Relative کم سے کم ہوتا ہے۔ اس "کم سے کم" کو وجدانی، جمالیاتی، تخیلی یا معنوی لحاظ سے "زیادہ سے زیادہ" بلکہ لامحدود بنا دینا اور اس طرح درد یا راحت، غم یا نشاط، مانوسیت یا حیرت، درکِ محض یا استعجاب، غرض کہ تمام نفسیاتی کیفیات و تجربات کا شعورِ خالص پیدا کرکے، ہمیں ایک ناقابلِ فراموش انبساط و طمانیت کی دولت عطا کرنا، غزل کا اصل مقصد و منصب ہے"۔

فراق غزل کی شاعری کو درکِ خالص کی شاعری کا نام دیتے ہیں۔ اور غزل کے علائم کے تعلق سے یہ بھی کہتے ہیں کہ غزل کے علائم کا خلاقانہ استعمال معمولی شاعر نہیں کر سکتا۔ یہ ایک طرح سے غزل کی بڑی حد تک قابلِ قبول تعریف ہے۔ لیکن ان کے خیالات کی نوعیت عمومی ہے۔ غزل کی مخصوص ہیئت اور اس کی ٹھوس روایات کے پس منظر میں کسی مخصوص شاعر کی انفرادیت اور تشخص کے جوہر کی پہچان کا کوئی مخصوص معیار اور ذریعہ انہوں نے متعین نہیں کیا ہے۔ لیکن اس سے قطعِ نظر، فراق نے غزل کی جو تعریف متعین کی ہے وہ ایسی کسوٹی ہے جس پر اردو کے کم غزل گو شعراء پورے اتریں گے لیکن اچھی غزل کی پرکھ اور پہچان کے لئے یہ کسوٹی ناگزیر ہے۔ عرفان صدیقی کے مجموعۂ کلام "سات سماوات" میں شامل بیشتر غزلیں اس کڑی کسوٹی پر بڑی حد تک پوری اترتی ہیں۔

"سات سماوات" میں دیباچہ کے طور پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قول درج ہے۔ جو دراصل "نہج البلاغہ" کے پہلے خطبے کا وہ حصّہ ہے جس کی رو سے کف درد ہاں سمندر سے خدا نے خلاء میں سات آسمان پیدا کئے۔

رکھ دیئے دل میں مرے سات سمندر اپنے ۔۔۔ یہی ویرانہ بچا تھا تو خدا نے آخر

اس شعر میں "سات سماوات"، سات سمندر بن گئے ہیں۔ اور انسان کا دل وہ خانۂ خالی جس کی پہنائی میں خدا نے سمندر سے سات آسمان بنائے ہیں۔ تخلیق کا یہ سلسلہ ازل تا ابد جاری ہے۔ اور اس تخلیق کی کارگاہ، انسان کا دل ہے۔ تغیّر و تبدّل کی رزم آرائی بھی یہی، اور اس رزم آرائی میں لہولہان بھی یہی دل ہے۔ انہی معنوں میں، دل بیک وقت شکست خوردہ بھی ہے اور فاتح و کامراں بھی۔

عرفان صدیقی کی شاعری میں، تضادات، گھل مل کر ایک نقطۂ اتّصال یا نقطۂ اتحاد بن جاتے ہیں۔ بیشتر اوقات گمان گذرتا ہے کہ یہ رویّہ ان کی شاعری کا بنیادی پتھر ہے۔ مثلاً یہ اشعار دیکھئے

میں عجب عقدۂ دشوار کو حل کر آیا ۔۔۔ زندہ رہنا تھا سو جاں نذرِ اجل کر آیا

الٹ گیا ہے ہر اک سلسلہ نشانے پر ــــــ چراغ گھات میں ہیں اور ہوا نشانے پر

اک موج ہے شاداب ہیں یہ دونوں کنارے ــــــ جو ہے مرے من میں ترے من میں بھی وہی ہے

خاک میں اس کی اگر خون بھی شامل ہے تو کیا ــــــ یہ میرا گھر بھی تو ہے، تو جو قاتل ہے تو کیا

ختم ہو جنگ، خرابے پہ حکومت کی جائے ــــــ آخری معرکۂ صبر ہے، مہلت کی جائے

عجیب موج ہے دشمن کہوں کہ دوست کہوں ــــــ زمین کاٹ رہی تھی کہ گل کھلانے لگی

پیاس نے آبِ رواں کو کر دیا موجِ سراب ــــــ یہ تماشا دیکھ کر دریا کو حیرانی ہوئی

تضادات کے اتحاد کی اسی کوشش میں، وہ کارزار بھی پیدا ہوتا ہے جہاں شاعر ایک رجز خواں کے روپ میں ابھرتا ہے۔ ~

حرفِ رجز سے یوں نہیں ہوتا کوئی کمال ــــــ باطن تک اس صدا کی دھمک جانا چاہیئے

اک درد نیا سینۂ پُرشور میں جاگا ــــــ اک اور رجز خواں صفِ جنگاہ میں آیا

تضادات میں اتحاد کی کوشش، انسان کرتا تو ہے لیکن نتیجہ اکثر ناکامی پر منتج ہوتا ہے۔ خیر و شر کے تصادم میں بالعموم "شر" کامیاب ہوتا ہے اور خیر، خاک و خون میں غلطاں۔ لیکن ہم کو بتایا گیا ہے کہ اس معرکے میں شکست، جیتنے والے کی اور جو اپنے لہو میں ڈوب کر شہید ہوتا ہے، کامرانی اور سرخ روئی اس کی ہے۔ عرفان صدیقی کی اکثر غزلیں، اسی سُرخروئی اور کامرانی کی ثناخواں ہیں۔ اقدار کا وہ تصور جو ایسی شکست کو فتح میں اور نوحے کو زمزمے میں تبدیل کر دیتا ہے، عرفان صدیقی کی غزلوں میں اس طرح سرایت کئے ہوئے ہے کہ فیض کی اس نوعیت کی بہترین شاعری سے قطعِ نظر کیفیت و کمیت کے اعتبار سے "سات سماوات" کی مثال اردو شاعری میں نہیں مل سکے گی، عرفان صدیقی کی شاعری کی ایک اور جہت بھی ہے قتلِ حسین کا اصل میں مرگِ یزید ہونا، ان کے ہاں بالکلیہ اور ہمیشہ مشیتِ الٰہی پر ہی مبنی نہیں ہوتا بلکہ وہ اس میں، انسانی عزم و ارادہ کی بھی کارفرمائی کے قائل ہیں۔ اور اس یقین کا اظہار ان کی شاعری میں، آہنگ اختیار کر لیتا ہے۔

عرفان صدیقی کی شاعری میں، غزل کی روایات، غزل کی لفظیاتِ شعری اور غزل کے آہنگ کے ساتھ ساتھ ایک ایسے جہاں کا منظر نامہ خلق کیا گیا ہے جو جدید تر انسان کے احساس کا جہاں ہے ہوتے ہوئے بھی تاریخ کے تسلسل سے ابھرتا ہے خصوصاً ہماری اپنی روحانی تاریخ سے۔ اس اعتبا

عرفان صدیقی کی شاعری، صحیح معنوں میں، جدیدیت کے ٹھوس عوامل اور ٹھوس احساسات کی شاعری بھی ہے۔ ان کے ہاں، ایسے علامیوں کی خوبصورت بازیافت ملتی ہے جن سے ہماری مذہبی اور روحانی روایات کا گہرا رشتہ ہے۔ اور یہ چیز فیض کے ہاں بھی مشکل سے ملے گی۔ اس اعتبار سے، عرفان صدیقی کا معنوی رشتہ اقبال سے بہت گہرا ہے۔

"سات سماوات" کی غزلیں، عرفان صدیقی کی شاعری کو نئے عہد کے جدید تر غزل گو شعراء کی صف میں سب سے آگے لاتی ہیں، نہ صرف یہ بلکہ یہ غزلیں، انقلاباتِ زمانہ کے جانکاہ مرحلوں میں، بکھرتے ہوئے اردو کے ثقافتی شیرازے کے نئے مزاج کی تشکیل بھی کرتی ہیں۔ یہ غزلیں اردو غزل میں ایک نئے عہد کے آغاز کا اعلان ہیں۔

یہاں عرفان صدیقی کی شاعری کے کچھ ایسے پہلوؤں اور کچھ ایسے عناصر کی جانب اشارہ بھی ضروری ہے جو ان کی شاعری کے امکانات کو محدود کرنے کی قوت رکھتے ہیں۔ اردو میں، غالب کے معنوی اور اسلوبی اثر سے، بہت کم شعراء بچ سکے ہیں۔ عرفان صدیقی کی غزل پر بھی غالب کا اثر نمایاں ہے۔

کسی شاعر کی لفظیات، اور اس کی تراکیب، محض ظاہری ہیئت کا پیکر نہیں ہوتیں۔ ان کے اندر شاعر کے تخیل اور احساس کی پوری کائنات کارفرما ہوتی ہے۔ جب کوئی نیا شاعر کسی بڑے شاعر کی تراکیب اور لفظیات کا استعمال کرتا ہے تو اس کے لئے یہ ضروری ہو جاتا ہے کہ وہ انہیں اپنی تخلیق، اپنے خیال اپنی شعری صورتِ حال اور بالآخر اپنے زمانے کے لسانی پس منظر میں، اس طرح تبدیل کر دے کہ وہ اس کی ملکیت بن جائیں۔ ورنہ نئے سے نیا خیال بھی، پرانی ترکیب اور پرانی لفظیات کے پیراہن میں اپنا آب و رنگ کھو دیتا ہے۔ اور نئے شاعر کے نئے شعر میں، پرانا شاعر بولتا ہوا نظر آنے لگتا ہے۔ اپنے اظہار میں کسی بڑے شاعر سے متاثر ہونا، بری بات نہیں ہے۔ لیکن اس اثر کا مستقلاً قائم رہنا کسی بھی نئے شاعر کی اپنی آواز اور انفرادیت کے لئے خطرے کا باعث ہے۔ ناصر کاظمی پر ابتداءً، فراق اور غالب کے بڑے واضح اثرات تھے لیکن آگے چل کر ان کی شاعری نے ایک اپنا آہنگ پیدا کر لیا۔ یقیناً عرفان صدیقی نے غالب کے رنگ میں بہت اچھے مضامین باندھے ہیں۔ اور غالب کے چند اشعار میں مضمر خیالات کو آگے لیجانے کی کامیاب کوشش بھی کی ہے لیکن یہ ان کی شاعری کا کمزور حصہ ہے۔

عرفان صدیقی کے ہاں ایک اور چیز جو کھٹکتی ہے، وہ بعض الفاظ اور خیالات کی تکرار ہے۔ ہر بڑا

لکھنے والا کسی نہ کسی معنوں میں اپنے آپ کو اپنے فن میں دہراتا رہتا ہے۔ لیکن وہی استعارے اور وہی کنایے تواتر کے ساتھ آتے رہیں تو بے رنگ یکسانیت کا خطرہ لگا رہتا ہے۔ چلتے چلتے عرفان صدیقی کے چند اشعار ملاحظہ فرمائیے۔

خدا ایک دن بن جائے گھر ایسا نہیں ہوگا
اچانک جی اٹھیں گے بام و در ایسا نہیں ہوگا

سکوتِ وہم میں کس کو پکارتا ہوں میں
نیم شب، یہ سکوتِ مکانِ گمشدگاں

میں اپنی کھوئی ہوئی بستیوں کو پہچانوں
اگر نصیب ہو سیرِ جہانِ گمشدگاں۔

اور اک جست میں دیوار سے ٹکرائے گا سر
قید پھر قید ہے، زنجیر کی وسعت پہ نہ جاؤ

اب دعائیں نہ صحیفے سرِ دنیائے خراب
میں بھی خاموش ہوا میرا خدا بھی خاموش

کیا بشارت غرفۂ حیرت سے کرتی تھی نزول
کیا کرامت میرا حرفِ نارسا کرتا تھا رات

بے نوا پتے بھی آیاتِ نمو پڑھتے ہوئے
تم نے دیکھا ہے کبھی شاخِ شجر کا جاگنا

اک اسم کی طاہر چادر میں
طلے موسم دھوپ عذابوں کا

جاگتی راتوں میں لہراتے ہوئے حمد کے گیت
طاقِ مسجد میں کسی دل کی تمنا روشن

رات اک شہر نے تازہ کئے منظر اپنے
نیند آنکھوں سے اڑی کھول کے شہپر اپنے

ابھی سے راستہ کیوں روکنے لگی دنیا
کھڑے ہوئے ہیں ابھی اپنے روبرو ہم لوگ

عجب نہیں کہ یہ دریا نظر کا دھوکا ہو
عجب نہیں کہ کوئی راستہ نکل آئے

اُسی کا خانۂ ویراں، اسی کا طاقِ ابد...
میں اک چراغ ہوں چاہے جہاں جلائے مجھے

ذرا جو بند ہوں آنکھیں تو شہ کے زنداں میں
عجب سلسلۂ بام و در نکلتا ہے..

زمین پھر بھی کشادہ ہے بال و پر کیلئے
کہ آسمان تو حدِ نظر نکلتا ہے..

وادیٔ ہُو میں پہنچتا ہوں بہ یک جستِ خیال
وسعتِ افلاک مری وحشتِ جاں سے کم ہے

# بازگشت

آل احمد سرور

شان الحق حقی

آفتاب احمد خان

نیر مسعود

شمیم حنفی

فضیل جعفری

مسعود علی بیگ

امتیاز احمد

انور خان

محمد علوی

احمد جاوید

اقبال کرشن

سید ارشاد حیدر

محمد ابراہیم صدیقی

علی امام نقوی

حبیب حق

اکرام خاور

انجم مظہری

قیصر زماں

مظہر امام

شاہد کلیم

روداد "حلف" حیدرآباد لٹریری فورم۔

پرویز اختر

آصف فرخی

محمد عمر میمن۔ امریکہ

تازہ شمارہ مل گیا ۔ پڑھ رہا ہوں، پڑھ لوں تو ۳ اور ۴ دونوں کے متعلق تاثرات لکھوں گا ۔ ایک بات ابھی کہدوں ۔ انٹرویو یا گفتگو کو ایڈٹ ہو کے شائع ہونا چاہیئے تھا تاکہ ضروری نکات بھی ابھر سکیں اور ادھر ادھر کی باتیں (دلچسپ ہوں تو بھی!) جگہ نہ گھیریں ۔

آل احمد سرور ۔ علی گڈھ

•••••••••••••••

مشفقی ۔ شمارہ ۴ ملا ۔ آنکھیں روشن ہوئیں ۔ آپ کتنی پابندی سے کتنا اچھا پرچہ نکال رہے ہیں، چھ مہینے میں ایک بار ہی سہی، بعض کا تو پتہ ہی نہیں چلتا کہ کب جلوہ دکھائینگے، حسن ادارت، ادبی وقار و معیار اور اپنی خاص شناخت و کردار سب باتیں موجود ہیں ۔

" اور اگر چاہیے کچھ بات تو وہ بات بھی ہے ۔ "

(بہادر شاہ ظفر)

میں آپ کا اور جناب نامی انصاری کا بہت ممنوں ہوں کہ میرے افسانوں کے مجموعے " شاخسانے " کو اتنی توجہ سے ملاحظہ فرمایا اور اپنی فراخ دلی سے، میرا دل بڑھانے کو اتنی اچھی اچھی باتیں لکھیں ۔ کاش وہ اردو افسانوں کا کوئی انتخاب مرتب فرمائیں اور اس میں وہ افسانہ بھی شامل ہو جس کی بابت انہوں نے لکھا ہے کہ " بہترین اردو افسانوں کے انتخاب میں یہ افسانہ اعتماد کے ساتھ شامل کیا جاسکتا ہے ۔ "

بعض الفاظ میں ان کو مقامی بلکہ " پنجابی " لہجہ محسوس ہوا اور لکھا ہے کہ ہم لوگ یوں بولتے ہیں ۔ معلوم نہیں " ہم لوگ " سے ان کی کیا مراد ہے ۔ خود ہم تو دلی میں یونہی (یا یوں بھی) بولتے تھے ۔ جیسے میں نے لکھا ۔ اس پر ایک پرانی بات یاد آگئی ۔ میرے والد صاحب (۱) سے کسی نے پوچھا حضرت اس لفظ کی کوئی سند ہے ۔ انھوں نے کہا اس کی سند ہمارا قول ہے ۔ میں حاشا یہ دعویٰ نہیں رکھتا ۔ یہ ہما ہی انہی بزرگوں کو زیب دے سکتی تھی ۔ لہذا حوالوں ہی پر اکتفا کروں گا

(۱) " ہواؤ کھلنا " اسی شکل میں نوراللغات اور آصفیہ سے لے کر پلیٹس اور گلکرسٹ تک کی ڈکشنریوں میں موجود ہے ۔ استعمال کی سندیں بھی دلی اور لکھنو دونوں جگہ سے مل سکتی ہیں

- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

(۱) مولوی احتشام الدین حقی دہلوی ایم ۔ اے (علیگ) ۔ ان پر میرا ایک مضمون میرے پہلے مجموعہ مضامین " نکتہ راز " میں موجود ہے ۔ جس زمانے میں وہ عثمانیہ یونیورسٹی کے لئے اردو لغت کی ترتیب و تدوین سے منسلک تھے ۔ جس کے نگراں مولوی عبدالحق صاحب تھے، تو مولوی عبدالحق صاحب کے بعض مخالفین نے یہ شوشہ چھوڑا کہ یہ تو ہاپوڑ کے رہنے والے ہیں ۔ ہم ان کو سند کیسے مان لیں ۔ مولوی عبدالحق صاحب تک یہ بات پہنچی تو انہوں نے قہقہہ لگایا اور احتشام صاحب کی طرف اشارہ کرکے فرمایا کہ سند یہ موجود ہے ۔

"ان سے کھل کر بات چیت کرنے کو میرا تو ہواؤ نہ پڑتا اگر وہ خود پہل نہ کرتیں۔" مضامین فرحت (مرزا فرحت اللہ بیگ) ص ۱۳۳

"غرض سو سے کچھ زیادہ بھلے آدمی مرنے پر مستعد بیٹھے تھے۔ کوتوال کا ہواؤ نہ پڑسکا کہ ادھر کا ارادہ کرے۔" آرائش محفل (شیر علی افسوس) ص ۵۷ (انجمن ترقی اردو، ہند، دہلی)

یہ درست ہے کہ اس کا مادہ (دھاتو) ہیا (دل) ہے اور ہیاؤ بھی اس کی ایک شکل ہے۔ شبد ساگر نے صرف ہیاؤ ہی دیا ہے۔ عام لوگ ہیاؤ بھی بولتے تھے۔ مثلاً سرشار کے ہاں ہے۔

"مجال کیا تھی کہ کبھی کراہ چلیں۔ بیسواؤں کی طرح بننے ٹھننے کا ہیاؤ نہیں پڑتا تھا۔" سیر کہسار ۲، ص ۲۲۷ (نولکشور)

(۲) "منہ پر فقے اڑ رہے تھے۔" یہ لفظ "فق" سے بنایا گیا ہے جس کی اصل عربی ہے۔ اس کی بھی سندیں دونوں جگہ سے موجود ہیں۔

"یہ سنتے ہی دونوں کے فقے اڑ گئے۔" آغا شاعر دہلوی، دامِ مریم ص ۱۵

"اس جواب سے میاں زاہد کے چہرے پر فقے اڑنے لگے۔" اودھ پنچ، لکھنؤ جلد ۱۶، ۲۲

ہوائیاں اڑنا اپنی جگہ فصیح اور مستند ہے۔ محل استعمال سیاق یا ماحول پر مبنی ہوتا ہے خصوصاً افسانے میں "ہر سخن موقع و ہر نکتہ مقامے دارد" چنانچہ

(۳) "مٹی کا دیوا اپنے آخری سانس پورے کر رہا تھا۔" یہ جملہ میرے افسانے "سہاگ مالا" میں آیا ہے جس کا ماحول تاریخی اور علاقائی ہے۔ دیوا اور دیا دونوں ٹکسالی لفظ ہیں۔ گو کہ ہم دیا سلائی بولیں گے دیوا سلائی نہیں، اور عام طور پر بھی زبان پر دیا زیادہ ہے۔ دیہات میں دیوا۔ بچپن کا سنا ہوا ایک بول یاد آیا۔

کوٹھے اوپر چور گوری دیوا بلالو۔

"خالق باری" میں دیوا ہے۔

چراغ است دیوا    فتیل است باتی
بود جد دادا    نبیرہ ست ناتی

لیکن دیکھئے امیر خسرو سے منسوب اس پہیلی میں دیا کس خوبصورتی سے آیا ہے۔

بالا ہوتو سب کو بھائے    اور بڑھے تو کام نہ آئے
لے دیا میں نے اس کا ناؤں    بوجھے تو بوجھ نہیں چھوڑ دے گاؤں
(دیا)

افسوس کہ یہ پہیلی بہت غلط نقل کی جاتی ہے جس سے نکتہ ہی غائب ہو جاتا ہے۔ میں نے جیسی بچپن سے سنی ویسے لکھی ہے۔ "بڑھتے کا مطلب بجھے۔" "اور بڑا ہو کام نہ آئے" بے معنی بات

ہو جاتی ہے ۔

علامہ راشد الخیری نے ایک جگہ دیوا بھی لکھا ہے ۔

" دیوان خاص میں جھنڈیاں ، دیواروں پر قندیلیں ، منڈیروں پر دیوے " ۔

وداعِ ظفر صفحہ ۱۷۸ عصمت بک ڈپو ، دہلی

(۴) " کھانا کرے میں رکھا رہتا ہے اور پھک کر جاتا ہے ۔ "پھکنا پھینکنا کا فعل لازم مجہول ہے یہاں بھی گھر کی ماما بول رہی ہے ۔ لیکن گرامر اس کی درست ہے جس پر کوئی گرفت نہیں ہو سکتی ۔ جناب نامی کے متبادل الفاظ کہ کھانا رکھا رہتا ہے اور " بعد میں پھینک دیا جاتا ہے ۔ " توضیح ہے بول چال نہیں ۔ وہ ماماں یوں نہ بولتی ۔ اور اس لہجے میں شکوے کا پہلو بھی نہیں ۔

زبان کے معیار کا مسئلہ وقت کا ایک اہم اور غور طلب مسئلہ ہے جسے میں نے اب سے بہت برس پہلے اپنے ایک مقالے میں چھیڑا تھا جو سبط حسن مرحوم کے رسالے " پاکستانی ادب " میں چھپا تھا اور میرے دوسرے مجموعہ مضامین " نقد و نگارش " میں بھی شامل ہے ۔ میں نے مسئلے کا اتمام نہیں کیا تھا ، صرف اس کے خد و خال کو واضح کیا تھا ۔ انھیں خلاصتاً ایک اور مضمون کی صورت میں پیش کر رہا ہوں کہ شاید آپ کے پڑھنے والوں کو اس سے دلچسپی ہو اور وہ اس پر اظہار خیال فرمائیں ۔

شفیق فاطمہ شعریٰ نے یہ بجا کہا کہ یوسفی صاحب پر میرے مضمون میں جہاں اجمال ہے وہاں تفصیل کی بڑی گنجائش تھی ۔ انہوں نے خاص طور پر اس جملے کی وضاحت چاہی ہے کہ " چھینٹے بھی اس خوبی سے اڑاتے ہیں کہ چہرے مسخ ہونے کی بجائے نکھر گئے ہیں ۔ " یہ بات سارے کرداروں پر صادق آتی ہے ۔ کونسا کردار ہے جس کے اینڈے بینڈے کنوں (یا انوکھے زاویوں) لٹک جھٹک ، بوا لعجبی پر ان کی نظر نہیں گئی ۔ لیکن کسی پر اوچھے پن سے وار نہیں کیا ۔ اول سے آخر تک دلچسپ بلکہ دلکش خاکے بچے ہوئے ہیں ۔ شرابی بینکر سے بھی نفرت پیدا نہیں ہوتی ۔ چھینٹے تو ڈھیلا پھینک کر بھی اڑائے جاسکتے ہیں ۔

گمنام صاحب کا فرمانا ہے کہ میں نے " یوسفی صاحب کے رنگ میں لکھنے کی غلطی کا ارتکاب کیا ہے ۔ " محض غلطی ہوتی تو بخشی بھی جا سکتی تھی ۔ ارتکاب پر تو سزا ملنی چاہئے ۔ لیکن بجز اس کے کہ موضوع شگفتہ نگاری کی ترغیب رکھتا تھا ۔ اور تو کوئی بات اس مضمون میں یوسفی صاحب کے فن یا انداز سے ملتی جلتی نہیں جس پر نقالی کا گمان ہو ۔ ویسے بھی میں صرف اکیڈیمک انداز میں لکھنے کا عادی نہیں ہوں ۔ معلوم نہیں ، انہوں نے میری کونسی تحریریں پڑھی ہیں کہ پٹڑی بدلنے کا گمان ہوا ۔ میں نے بہت نثر لکھی ہے جو نامور لوگوں کو پسند آئی ہے ۔ ان میں نیاز فتح پوری بھی ہیں اور جوش بھی ، رشید احمد صدیقی بھی ہیں اور شفیق الرحمن اور یوسفی صاحب بھی ۔ اب اقتباسات کیا نقل کروں جبکہ ان حضرات کے نام بھی جھجکتے ہوئے پیش کئے ہیں مگر گمنام

صاحب کی کمیں گاہ سے اچھالا ہوا فقرہ سب پر بھاری ہے کہ اٹھایا جائے نہ رکھا جائے ۔ میں نے اپنے نام کا ڈنکا کبھی نہیں بجایا ۔ یہ شعر برسوں پہلے کہا تھا ۔

حقی مزاجِ دل نے نہ دی فرصتِ نگاہ
شہرت تو مجھ سے نام مرا پوچھتی رہی

طولِ کلام معاف، کئی دلچسپ بحثیں آپڑی تھیں ۔ مضمون جلد بھیجنے کی کوشش کروں گا ۔ آج کل انگلش اردو ڈکشنری میں لگا ہوا ہوں جو آکسفورڈ یونیورسٹی پریس نے میرے سپرد کی ہے ۔ " افکار " میں " افسانہ در افسانہ " کا سلسلہ بھی چل رہا ہے ۔ لغات تلفظ کی پروف خوانی ہو رہی ہے ۔

شان الحق حقی ۔ کراچی

• • • • • • • • • • • • • • •

" سوغات " کا تازہ شمارہ ملا ۔ بہت بہت شکریہ ۔ ابھی تو زیادہ تر ورق گردانی ہی کر پایا ہوں ۔ عرفان صدیقی صاحب کا لکھا ہوا مضمون اقبال اور فیض کی نظموں کا تقابلی مطالعہ البتہ پڑھ لیا ہے ۔ صدیقی صاحب کا یہ ارشاد کہ " اقبال کی نظم کے برعکس فیض کی نظم کسی مخصوص واقعے یا عقیدے کی بنیاد پر تعمیر نہیں ہوئی ۔ " درست نہیں ۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کو اس " مخصوص واقعے " کی اطلاع نہیں تھی ۔ فیض کی یہ نظم ان کے کراچی کے دوران قیام جنوری ۱۹۶۵ء میں لکھی گئی نہ کہ اپریل ۱۹۶۸ء میں جیسا کہ صدیقی صاحب نے نظم کو مضمون کے ساتھ نقل کرتے ہوئے ظاہر کیا ہے ۔ ( دیکھئے سرِ وادیٔ سینا ۔ ۱۹۷۳ یا نسخہ ہائے وفا ۔ ۱۹۸۵ء ) اس زمانے میں فیلڈ مارشل ایوب خان کا بطور صدر پاکستان انتخاب ہوا تھا ۔ اس انتخابی معرکے میں ان کی حریف بانی پاکستان محمد علی جناح کی بہن محترمہ فاطمہ جناح تھیں ۔ اہالیان کراچی نے بڑے جوش و خروش سے ان کا ساتھ دیا مگر جیت ایوب خان کی ہوئی ۔ اس خوشی میں ایوب خاں کے ایک فرزند گوہر ایوب نے جو ایک زمانے میں فوج میں کپتان تھے، پھر صنعت کار بنے اور اب سیاست میں آگئے ہیں، ایک جشن فتح کا اہتمام کیا ۔ ایک جلوس نکالا گیا جس میں مسلح افراد بھی تھے ۔ طاقت کے اس مظاہرے کے درمیان مخالف گروہ سے تصادم ہوا ۔ گولی چلی، بہت سے لوگ مارے گئے جو ظاہر ہے کہ عوام الناس میں سے تھے ۔ فیض نے بے آسرا، یتیم لہو کے رائگاں جانے کا ماتم یہ کہہ کر کیا کہ " یہ خونِ خاک نشیناں تھا، رزقِ خاک ہوا " اس لئے اس نظم میں ایک گہری محزونی کیفیت ہے ۔

یہی مخصوص واقعہ اس نظم یعنی " لہو کا سراغ " کے فوراً بعد کے دو قطعات اور ایک نظم " یہاں سے شہر کو دیکھو " کا بھی محرک ہے ۔ انہیں چاروں تخلیقات سے " سرِ وادیٔ سینا " کی ابتداء ہوتی ہے ۔ پہلا قطعہ خاص توجہ کا مستحق ہے ۔

زنداں زنداں شورِ انا الحق، محفل محفل قلقلِ مئے

خونِ تمنا دریا دریا، دریا دریا عیش کی لہر
دامن دامن رت پھولوں کی آنچل آنچل اشکوں کی
قریہ قریہ جشن بپا ہے، ماتم شہر بہ شہر

اس قطعے کے نیچے فٹ نوٹ میں یہ صراحت بھی موجود ہے کہ گلاب کا پھول سابق صدر ایوب خان کا انتخابی نشان تھا۔

آخر میں راشد کے بارے میں اپنے ایک جملے کی بھی وضاحت کر دوں جس کا ذکر آپ نے اپنے "نقشِ اول" میں کیا ہے۔ راشد کو شاعروں کا شاعر کہنے کا ایک مفہوم توصیفی کلمے کا ہے یعنی شاعروں میں سربر آوردہ شاعر اور دوسرا مفہوم تنقیدی جائزے کا یعنی وہ شاعر جو عام قارئین کی بہ نسبت شاعروں اور فنِ شعر کے پارکھوں میں زیادہ مقبول ہو، مگر حضرت آپ نے تو یہ کہہ کر کہ اردو کی جدید شاعری پر سب سے کم اثر راشد کی شاعری کا ہوا ہے راشد کو دوسری برادری سے بھی خارج کر دیا ہے۔ میں اس سے اختلاف کی اجازت چاہوں گا۔

"کبھی" "سوغات" کے ساتھ آپ بھی تو یہاں آئیے۔ امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔

آفتاب احمد خان ۔ اسلام آباد

(فٹ نوٹ صفحہ ۵۴۱ پر دیکھیں۔م۔ا)

•••••••••••••••

"سوغات" کے بارے میں کوئی رائے دینے نہ دینے کا اختیار آپ نے مجھے دے دیا ہے۔ یہ مناسب بھی تھا۔ قریب نصف کتاب پر تو میں خود متصرف ہوں۔ اس پر رائے کیا دوں۔ صرف اتنا کہہ سکتا ہوں کہ یہ خصوصی مطالعہ میری توقع اور استحقاق دونوں سے زیادہ ہے اور میری اپنی تحریریں اس توجہ خاص کا جواز شاید فراہم نہ کر سکیں۔

فی الحال "سوغات" نے ہم دوستوں میں تفرقہ ڈال رکھا ہے۔ یعنی سب ایک دوسرے سے بے نیاز اپنی اپنی جگہ اسے پڑھنے میں لگے ہوئے ہیں۔

خطوط کا حصہ قوت پکڑتا جا رہا ہے اور یہ بہت اچھا ہے۔ اس بار کے خط دیکھ کر اس لئے بھی خوشی ہوئی کہ "سوغات" پہلی کتاب پر ہم لوگوں کی گفتگو کے بعد سے بکھری ہوئی صف کی یکجائی سے صف بندی = گروپ بندی کا جو خلط مبحث ہوا جا رہا تھا وہ بڑی حد تک مکتوب نگاروں کی فہرست (اور عرفان صاحب کا خط) دیکھ کر دور ہو جائے گا۔ کمپوزنگ کی وجہ سے حصہ خوبصورت بھی بہت معلوم ہو رہا ہے، زیادہ مہنگا نہ پڑے تو پورا سوغات اسی طرح کمپوز ہونا چاہئے۔

(رفیق حسین کا) خود نوشت نوٹ مل گیا اس سے یہ فائدہ ہوا کہ اب مضمون شروع کر سکتا ہوں۔ شاہد احمد کا دیباچہ بھی ضروری تھا اس وقت سوچ سوچ کر کوفت ہو رہی ہے کہ

ہمارے یہاں سے کتنی کتابیں غائب ہو چکی ہیں ۔ شفیق الرحمن ، عظیم بیگ ، عزیز احمد ، منٹو ، کرشن چندر کے پورے سیٹ جن میں سے "چمکی" کے سوا کچھ نہیں رہا ۔ اور کتنے ہی اہم ، غیر اہم شاعروں افسانہ نگاروں کے مجموعے ۔ اس وقت اپنے ایک استاد اطہر حسین جعفری مرحوم یاد آگئے جنہوں نے محمد حجازی کے فارسی ناول "ہما" کا بہت اچھا ترجمہ "ظلِ ہما" کے نام سے کیا تھا ۔ (اسی کا ترجمہ یلدرم نے "ہما خانم" کے نام سے کیا تھا) وہ انگریزی عربی ، فارسی ، ترکی زبانوں کے ماہر تھے ، رجواڑوں میں اتالیقی ان کا ذریعہ معاش تھا ۔ والد مرحوم کے دوست تھے ۔ چنانچہ خود خواہش کر کے ہم بھائی بہنوں کو انگریزی پڑھائی ، عمدہ شہسوار اور بڑی آن بان کے سخت نازک مزاج آدمی تھے ۔ ان کے آخر وقت میں والد صاحب ان کی عیادت کو گئے ۔ میں بھی ساتھ تھا ۔ والد صاحب نے پوچھا آپ نے تو بڑی اچھی کتابیں جمع کی تھیں ۔ کہنے لگے قریب قریب سب کتابیں لوگ مانگ مانگ کر لے گئے اور پھر واپس نہیں کیں ۔ مجھے وہ منظر اب تک یاد آتا ہے کہ مرتا ہوا بوڑھا آدمی ایک ایک کتاب کا نام لیتا ہے اور چیخیں مار مار کر روتا ہے ۔ ایک نام اب تک کانوں میں گونجتا ہے ۔

"کنکارڈنس آف دقران ، مسعود صاب ، کنکارڈنس آف دقران!!"

نیر مسعود ۔ لکھنؤ

• • • • • • • • • • • • • • • •

"سوغات" کا نیا شمارہ اچھا لگا ۔ یہ احساس ضرور ہوا کہ نیر مسعود کا گوشہ اس سے بہتر ہونا چاہئے تھا گفتگو بہت منظم اور بامعنی نہیں ہے خیر ۔ گوشے میں خود نیر مسعود کی تحریروں نے لاج رکھ لی ۔ مجھے افسوس ہے "محرابین" کا تازہ شمارہ ڈاک میں گم ہو گیا اور مجھ تک نہیں پہونچا ۔ مگر کئی لوگوں نے اس میں آصف اور نیر مسعود کی گفتگو کا ذکر تعریف کے ساتھ کیا ۔ ان کی کہانیوں کے تجزیے ، دو تین ، بہت اچھے ہیں ۔ وارث کا مضمون بھی پھر پڑھنے پر اور اچھا لگا ۔ ○ پڑھے ہوئے مضمون میں انہوں نے شاید اچھی خاصی تبدیلی ، اضافے کر دیے ہیں اختر الایمان کی خود نوشت حسب معمول خوب ہے ۔ باقی مضامین میں فکر تو ہے گر ادب پر بات چیت میں فکر محسوس کے بغیر کام نہیں چلتا اور تحریر جمناسٹک بن کر رہ جاتی ہے ۔ اس بار نظموں ، غزلوں کا حصہ بہت اچھا ہے ۔ ایودھیا کے سانحہ پر ہندی میں بہت اعلیٰ درجے کی دو تین نظمیں چھپی تھیں ۔

○ یہ مضمون بنگلور میں منعقدہ اردو اکادمی کے سیمنار میں پڑھا گیا تھا ۔ جس میں شمیم حنفی بھی شریک تھے ۔ (م ۔ ا)

پتہ نہیں آپ کی نظر سے گذریں یا نہیں ۔ ادھر میں نے والکاٹ کی بہت سی شاعری پڑھی ان کی کچھ نظموں کی ترجمے انیس اشفاق سے کہیے کہ وہی کر دیں ۔ کیسی بے ساختہ گتھی ہوئی حیران کن نظمیں ہیں ۔ میں اپنے آشوب چشم پر قابو پالوں تو ارادہ ہے کچھ مضمون لکھوں ۔ ایک انجمن نے اخترالایمان پر دو لیکچرز کروائے تھے، خاصے مفصل ۔ اگر ریکارڈ کر لیتے تو شاید کچھ بات بنتی ۔

آپ نے نہایت ہوشیاری کے ساتھ ایک گمنام کے خط کے نیچے آصف کا وہ اقتباس دیا ہے جس میں گمنام خطوط کی نفسیات پر کچھ اشارے ہیں ۔ بہر حال، جس دانائے راز نے ادب میں اقدار کے مسئلے کو اس بے تحاشہ خود اعتمادی کے ساتھ مسترد کیا ہے اس کے بارے میں کیا لکھوں، سوائے اس کے کہ اس قسم کے نو مسلمانہ جوش کو ٹھنڈا ہونے کے لئے وقت اور تجربہ چاہئے ۔ دعا ہے کہ جلا یا بدیر مضمون کا نکتہ اس بالغ نظر کی بصیرت تک پہونچ سکے ۔ زندگی اور ادب کا سلسلہ بالآخر اقدار تک ہی جاتا ہے ۔ البتہ ادب میں قدروں کا مفہوم، ادب میں اخلاق اور ہیومنزم کی طرح، وہ کچھ نہیں ہوتا جو شاید اس " پردہ نشین " نے سمجھے ہیں ۔ یوں میرا سروکار تو زندگی اور ادب کی سچائیوں سے ہے اور مجھے کسی غیر معمولی نکتے تک رسائی یا کسی معاملے میں حرف آخر کہنے کا خبط کبھی نہیں رہا ۔ ادب کی تفہیم و تعبیر کا عمل معروضی یا سائنٹفک اگر ہو سکتا ہے تو بس ایک محدود سطح پر ۔ ہماری نئی تنقید اسی پھیر میں پڑی تو خرابی کے اس حال کو پہنچی ہے ۔ اخیر میں بس اتنا اور کہوں گا کہ بقول تخصے ادب اخلاق سے زیادہ بااخلاق ہوتا ہے اور صرف AMORAL انسان MORALS کے ذکر سے بھڑکنے کی ہمت کر سکتا ہے ۔ میں تو کسی لکھنے والے کے یہاں لفظوں اور آہنگ کے انتخاب کو بھی ایک طرح کی MORAL CHOICE ہی سمجھتا ہوں ۔ "

شمیم حنفی ۔ دلی

• • • • • • • • • • • • • • • •

گذشتہ پانچ چھے دنوں میں میں نے چند چیزوں کا مطالعہ کیا ۔ قدرے غور سے ۔ پتہ نہیں یہ ممکن ہو سکے گا یا نہیں لیکن خواہش یہی ہے کہ اس شمارے پر ایک مفصل تبصرہ کر دوں ۔ ممکن ہے کہ آپ کو میرا تبصرہ پسند نہ آئے لیکن مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ آپ ادبی معاملات میں اس قسم کی چیزوں کی پرواہ نہیں کرتے ۔

مجھے یہ دیکھ کر افسوس ہوتا ہے کہ لوگ نیر مسعود کو اردو افسانے کا وزیر آغا بنانے پر تلے ہوئے ہیں ۔ افسانوں سے ہٹ کر ان کے بارے میں جو گفتگو آپ نے شامل کی ہے اس کے لیے مہمل زیادہ مجبوری کی اصطلاح مناسب ہوگی ۔ پہلی چیز تو یہ کہ شرکائے گفتگو یعنی عرفان صدیقی، عابد سہیل اور شمس الرحمن نے نیر مسعود سے ان کے خیالات جاننے کے بجائے یہ بتانے پر زیادہ زور دیا ہے کہ وہ خود افسانے کے بارے میں کتنا جانتے ہیں ۔ ہر شریک گفتگو نے اپنے علم کے

اظہار کو نیر مسعود کے فن پر ترجیح دی ہے۔ گفتگو کے شخصی حصے میں جو سوالات ہیں وہ اس طرح کے ہیں کہ "آپ سگریٹ بنا کر کیوں پیتے ہیں؟ یا پھر یہ کہ "آپ نے اتنی تاخیر سے شادی کیوں کی" وغیرہ۔ افسوس کہ آپ نے اس گفتگو کے سلسلے میں کسی ایڈیٹنگ سے کام نہیں لیا۔

راشد کے بارے میں شمیم حنفی کا پورا مضمون کلیشیز اور PRETENSIONS سے بھرا ہوا ہے۔ یہ کمزوری ان کی ہر کتاب اور ہر مضمون میں پائی جاتی ہے۔"

فضیل جعفری ۔ بمبئی

•••••••••••••••

" سوغات " کے چاروں شمارے نظر سے گذرے۔ بلاشبہ بیشتر تحریریں موجودہ ادبی سمت و رفتار کی ترجمان ہیں اور چند عمدہ تخلیقات قارئین تک پہنچ رہی ہیں۔ رسالے کی ترتیب و تنظیم میں گفتگو، بحث اور اظہار خیال کے بھرپور امکانات موجود ہیں۔ اس سے یقیناً روایت اور جدید و جدید تر میں رشتے استوار ہو سکیں گے۔ "اس آباد خرابے میں" ایک عمدہ اور انوکھے انداز کی خود نوشت ہے۔

حالیہ شمارے میں نیر مسعود صاحب پر گوشہ کئی لحاظ سے تشنہ ہے۔ "خصوصی مطالعہ" ایک توضیحی و تجرباتی قسم کا مضمون ہے۔ شافع قدوائی صاحب کی خاصی محنت اور باریک بینی کے باوجود بعض باتیں وضاحت طلب ہیں (۱) لفظ فنکشنل " لسانیات اور مطالعہ زبان میں متعدد طور پر استعمال ہوتا ہے۔ اس کا اطلاق کسی لسانی فارم کا رشتہ اس نظام کے دیگر اجزاء کے ساتھ ظاہر کرنے کے سلسلے میں یا علم صوتیات (PHONOLOGY) میں دو یا دو سے زیادہ صوتی اکائیوں کے درمیان تخالفی رشتے CONTRAST کو دکھانے کے لئے ہوتا ہے۔ عمرانی لسانیات SOCIOLINGUISTICS میں لفظ فنکشنل کا اطلاق زبان اور سماجی عناصر کے درمیان تعلق استوار کرنے کے لئے ہوتا ہے چنانچہ عمرانی لسانیات کے ماہرین زبان کی ساخت اور استعمال کو ایک دوسرے سے ممیز کرتے ہیں۔ اس کے تحت زبان کی لسانی ساخت یا اصول جاننا ہی کافی نہیں ہوتا بلکہ اس کا سماجی سیاق اور محل استعمال جاننا بھی بے حد ضروری تصور کیا جاتا ہے (۱)

اس مضمون میں لفظ فنکشنل کو جس معنی میں استعمال کیا گیا ہے وہ شافع صاحب کی اپنی اختراع معلوم ہوتی ہے۔ انہوں نے اس کو محض اطلاعی INFORMATIVE مفہوم میں

- - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

1 - Hymes Dell. H 1971 .On Communicative Competence.
In Pride and Holmes (ed) Sociolinguistic . ɫ :٭
Harmondsworth Penguin

استعمال کیا ہے لیکن پھر بھی نیر مسعود صاحب کی نثر کے بارے میں لفظ کی یہ حیثیت اگر مان لی جائے کہ یہ بے کم وکاست محض ترسیل معلومات کے لئے استعمال ہوتا ہے تو ایسی زبان تخلیقی کیونکر ہوگی؟ اور پھر ادبیت کا کیا ہوگا؟ ایک تخلیق کار کے لئے یہ بات کہاں تک مناسب اور قابل تعریف ہو سکتی ہے کہ اس کی نثر تخلیقیت سے یکسر عاری ہو؟ پھر تو ادبی زبان یا زبان کی ادبیت کا قصہ ہی پاک ہو جائیگا۔

اسی پہلو پر عابد سہیل صاحب نے اپنے مضمون میں قدرے وضاحت اور قابل قبول انداز میں روشنی ڈالی ہے "نیر مسعود ہموار نثر لکھتے ہیں لیکن افسانوی ادب کی حد تک زبان کی یہ ہمواری کوئی بڑی خوبی نہیں۔

اس ہمواری کا ایک نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ سارے کردار اور واقعات ایک ہی رنگ میں رنگ جاتے ہیں۔ جب کہ ان کی الگ الگ صورتیں زبان کے مختلف رنگ و آہنگ کا مطالبہ کرتی ہیں" (ص ۲۸۸) لفظ اگر محض حوالے REFERENT کے طور پر استعمال ہوگا تو ایسی صورت میں قطعیت تو خود بہ خود پیدا ہو جائے گی۔ ایک جانب یہ اصرار کہ بیانیے میں قطعیت نہیں ہوتی اور دوسری طرف اس امر پر زور کہ اس نثر میں لفظ بے کم وکاست ترسیل معلومات کے لئے استعمال ہوتا نیز یہ کہ زبان استدلالی ہوتی بالکل دو مختلف باتیں معلوم ہوتی ہیں۔ ان دونوں کو کس طرح RECONCILE کریں گے؟

آرائشی زبان کی ایک بنیادی خصوصیت اس کی مرصع FIGURATIVE نوعیت اور صنائع بدائع RHETORICAL FIGURES کا وافر استعمال ہے۔ قول محال (یا اجتماع ضدین) بھی اسی ضمن میں شامل ہے۔ مضمون نگار کا خیال ہے کہ نیر صاحب کے یہاں قول محال کا نمایاں طور پر استعمال ملتا ہے اور ساتھ ساتھ وہ یہ بھی بتاتے ہیں کہ یہ نثر تمام تر آرائش سے پاک ہوتی ہے۔ بہ یک وقت یہ دونوں باتیں کیسے درست ہو سکتی ہیں؟ صفحہ ۱۸۸ اور ۱۸۹ پر جو مثالیں نقل کی گئی ہیں ان سب کو بلا لحاظ قول محال میں شامل کرنا صحیح نہیں۔ اگر کسی ترکیب میں لسانی اعتبار سے دو مختلف معنیاتی عناصر SEMANTIC FEATURES موجود ہوں تو اسے تضاد یا زیادہ بہتر طور پر معنیاتی عدم مطابقت SEMANTIC INCOMPATIBILITY کہا جاتا ہے (۲)

قول محال کی نوعیت مختلف ہوتی ہے۔ اس کا انحصار قابل قدر طور پر غیر لسانی سیاق اور مصنف و قاری کے مشترکہ اسکیما (SCHEMA) پر ہوتا ہے یہ بات قاری اساس نقطہ نظر

---

۲ - Geoffrey Leech 1976 and G N Leech 1966

سے بھی اہم ہے ۔ جو مثالیں دی گئی ہیں ان میں سے بعض ( سلطان مظفر کے مقبرے کو اس کی زندگی ہی میں اتنی شہرت حاصل ہو گئی، تم یہاں پرانے نوادر دیو، میں تمہیں وہی چیز دکھانے لایا ہوں جو موجود نہیں) کی نوعیت قول محال جیسی ضرور ہے اس کے لئے ایک خاص اصطلاح اجتماع ضدین OXYMORON موجود ہے ۔ کچھ مثالیں تو کسی اعتبار سے قول محال کے ضمن میں نہیں آتیں ۔ مثلاً" مجھے یقین تھا کہ وقت کی جو رفتار ۔۔۔۔۔ ، اس ساری مدت کا حاصل چھتری کی شکل کا یہ درخت ۔۔۔۔ ، وغیرہ ۔

کہانیوں میں ریاضیاتی توازن یا(GEOMETRICAL (ORDER کی نشاندہی یقیناً ایک توضیحی نکتہ ہے لیکن یہاں ریاضیاتی توازن سے ان کی مراد SYMMETRY ہے بعض اہم یورپی ماہرین لسانیات کے نزدیک زبان بنیادی طور پر ASYMMETRIC ہوتی ہے (۴)

اسی طرح افسانہ نگار کے اپنے تجربے کی نوعیت بھی منظم ( یا ) STRUCTURED نہیں ہوتی تو پھر کسی بیانیے میں SYMMETRY ہونا یا تلاش کرنا کہاں تک سود مند ہو گا؟

کہانیوں کے جاسوسی پہلو کا بھی ذکر کیا گیا ہے ۔ کیا کوئی کہانی محض تجسس کی موجودگی سے جاسوسی بن جائے گی ؟ بہتر ہوتا کہ موصوف یہ نشاندہی کرتے کہ کہانی میں جاسوسی عنصر کوئی مثبت شے ہے یا نہیں ۔

نیر مسعود کی کہانیوں کے متعلق یہ خیال کہ بیشتر کہانیاں ایک دوسرے کی توسیع ہیں یا ان میں موضوعاتی وحدت ملتی ہے ۔ کوئی نیا نہیں ۔ کسی ضابطے کے تحت اگر یہ بتایا جاسکے کہ یہ افسانہ نگار کی خوبی ہے یا کمزوری تب ہی "قطعیت" کا حق ادا ہو سکتا ہے ۔

شافع صاحب کی رائے میں یہ کہانیاں اسطور ، فینٹیسی ، واہمہ اور حاضر و غائب کی کشمکش جیسی خصوصیات کی حامل ہیں صحیح لیکن یہ خصوصیات تو نیر مسعود ہی نہیں انتظار حسین ، غیاث احمد گدی ، خالدہ حسین ، اور سریندر پرکاش کے یہاں بھی موجود ہیں ۔ موصوف کو احساس ہے کہ "موضوع پر غیر ضروری اصرار اور فنی خصوصیات کی نشاندہی کے نام پر محض پلاٹ ، کردار ، مکالمہ اور کہانی پن وغیرہ کی سطحی اور سرسری بحثوں کی مقبولیت کے باعث اردو میں فکشن تنقید اب تک بطور صنف زیادہ اعتبار حاصل نہیں کر سکی ہے "نیز یہ کہ فکشن تنقید "نارسا" "بے بضاعت اور " سطحی " ہے لیکن یہ بات شدید طور پر کھٹکتی ہے کہ پلاٹ ، کردار ، مکالمہ ، جزئیات ،

---

۴ - Martinet, Andre 1966 Elements of General Linguistics London Faber and Faber

کہانی پن اور صورت حال جیسے تمام عالمی لوازمات کو یکسر فراموش کر کے محض چند توضیحی نکات اور اصطلاحات کے ذریعہ کسی اہم افسانہ نگار کے فن کا احاطہ کیسے کیا جاسکتا ہے خصوصاً جبکہ مجوزہ اصطلاحیں ، زیر تشکیل اور اطلاق کے ابتدائی مرحلے میں ہوں ۔ اسی کے ساتھ انہوں نے دیگر ماقدین کے یہاں قطعی اور معروضی اصطلاحوں کی عدم موجودگی کا ذکر کیا ہے ۔

ممکن ہے چند خاص اصطلاحیں کسی ایک موقعے پر تجزیے کے لئے قطعی معروضی اور کافی ہوں لیکن کیا ضروری ہے کہ ادب کی تفہیم و تجزیے کے لئے جو اصطلاحیں آج قطعی اور معروضی لگتی ہیں آئندہ بھی اسی طرح قطعی رہیں ؟ ادب ہی کیا سائنسی علوم میں بھی تین چار دہائیوں کے بعد اصطلاحیں شدید طور پر غیر قطعی اور ناکافی محسوس ہونے لگتی ہیں ۔

نامی انصاری صاحب اپنے مضمون میں نہایت گول مول قسم کی باتیں کی ہیں ۔ "آب گم" کی صنفی اور موضوعی نوعیت پر تو مشتاق یوسفی نے خود بڑی وضاحت سے لکھا ہے ( غنودیم غنودیم ص ۱۴) اب یہ کہ کہاں FACT ہے اور کہاں فکشن یہ توسعی لاحاصل ہوگی ۔ اس سے یوسفی کا فن کس طرح نمایاں ہوگا ؟ " سوغات " جیسے موقر جریدے میں جب کلیدی مضامین اس قسم کے ہوں تو تھوڑی سی حیرت ضرور ہوتی ہے ۔ میرے نزدیک یوسفی کا اصل کارنامہ زبان اور اس کا خلاقانہ و انوکھا استعمال ہے ۔ ان کے فن کو اولاً اسی زاویے سے دیکھتا ہوں ۔ یوسفی کے پاس وہ وہ لسانی حربے LINGUISTIC STRATEGIES موجود ہیں جن سے وہ نہایت معمولی ، سادہ علاقائی اور متروک الفاظ و تراکیب کو متحرک کر دیتے ہیں اور جو نت نئے سیاق فراہم کر دیتے ہیں وہ اب انہیں سے منسوب ہوں گے ۔ اردو کے لئے یوسفی ایک ایسا وافر RESOURCE بن گئے کہ اب اردو کہیں زیادہ توانا ، پرکشش اور لطیف شکل میں نظر آرہی ہے ۔

اپنے خط میں آصف فرخی نے بڑے مزے کی بات لکھی ہے " میں گمنام خط کا کوئی نوٹس نہیں لیتا کیونکہ ان کے محرکات ہمیشہ مشتبہ قسم کے ہوتے ہیں " مجھے کہنے دیجئے کہ آصف فرخی نے رد عمل کا جو انداز اپنایا ہے وہ آجکل کمیاب ہے ۔ اختلاف ، اعتراض ، یا ناپسندیدگی کی صورت میں کاش سب پڑھنے لکھنے والے یہی شائستگی اور تحمل اپنالیں ۔

مسعود علی بیگ ۔ علی گڈھ

•••••••••••••••

یہ شمارہ بہت بھرپور ہے ۔ شمیم حنفی ، وارث علوی ، اور عرفان صدیقی کے مضامین خوب ہیں ۔ نیر صاحب کا مضمون عزیز احمد پر اور " ادبستان " کے نام سے شامل تحریر بھی ۔ نیر صاحب کے گوشے والی تحریروں میں نیر صاحب کے افسانوں کے علاوہ دو تجزیے عرفان صدیقی اور سلام بن رزاق کے بالخصوص پسند آئے ۔ فیض اور اقبال کا تقابلی مطالعہ بھی خوب ہے ۔ " اہرام کا

میر محاسب " کے بارے میں سرور صاحب بعض باتیں نیر صاحب سے پوچھنا چاہتے ہیں۔ ممکن ہے براہ راست ان کو یا آپ کو ہی لکھیں۔ " اس آباد خرابے میں " خوب چل رہا ہے۔ اختر الایمان صاحب رفتار کچھ اور نہیں بڑھا سکتے ؟ ہر شمارے میں سب سے پہلے اسے ہی پڑھنے کا جی چاہتا ہے۔ شعری حصہ بھی خوب ہے۔ ارشد عبدالمجید، عرفان صدیقی کی غزلیں، شفیق فاطمہ شعریٰ کی نظم بالخصوص اہم ہے۔ پہلے یا دوسرے دور کے سوغات کے کسی شمارے میں شعریٰ کے بارے میں قرۃ العین کا جملہ حال ہی میں نظر سے گذرا ہے کہ " یہ بی بی کون ہیں " ادھر ان کی دو تین اچھی چیزیں میں نے پڑھی ہیں " ۔ اب نہ وہ بی بی ہیں۔ نہ میں قرۃ العین حیدر کہ یہ جملہ دہراؤں۔ بہر حال خوب ہے ایک بات کھٹکتی ہے۔ شعری تخلیقات میں موجودہ کرائسس کے اثرات بہت واضح ہیں لیکن جیسا کہ امید کی جاسکتی ہے کوئی بڑی تخلیق کے آثار نظر نہیں آرہے ہیں۔ بازگشت میں نارنگ صاحب کا خط خاصا تلخ ہے۔ مصرعے اور جملہ کی بحث میں اس قدر آگے بڑھنے کے بجائے اگر ایک نظر پھر سے وہ فاروقی کا مضمون شعر غیر شعر اور نثر دیکھ لیتے تو مسئلہ اتنا آگے نہ بڑھتا۔ مذکورہ مضمون کے وقت سے ہی فاروقی کی بنیادی تھیسس یہ ہے کہ نثر میں بھی وزن اور آہنگ ہوتا ہے اس لیے یہ شاعری کی کوئی خصوصیت قرار نہیں دی جاسکتی۔ اس مضمون میں تو انہوں نے باقاعدہ نثری جملوں کی تقطیع کرکے دکھایا ہے۔ ان کی تھیسس یہ ہے کہ شاعری میں نثر کے برخلاف یہ وزن بالتکرار استعمال ہوتا ہے اور کچھ نہیں۔ جی ہاں، اگلا شمارہ پورا کمپیوٹر پر ہونا چاہیئے۔

شمارہ (۴) پر تفصیلی رائے لکھنے میں تاخیر ہوئی، لیکن اب حاضر ہے۔ وارث علوی صاحب نے اس بیان پر کہ عزیز احمد کے یہاں المیہ احساس کی کمی ہے آپ کا یہ ریمارک کہ " جو لکھنے والا حسن کامل اور آئیڈیل شخصیت کی تلاش میں نکلے اور جس کے ناولوں اور افسانوں میں افراد کی اندرونی شکست و ریخت ایک پورے طبقے کے انحطاط اور زوال کی عکاسی ہو وہ زندگی کے المیہ احساس سے کیسے عاری ہو سکتا ہے " بجا اور درست لیکن پتہ نہیں کیوں سرور صاحب کے ذخیرے میں ٹورنٹو میں اسلامک اسٹڈیز کی پروفیسر شپ کے دوران وہیں سے لکھے گئے ان کے ایک خط میں زندگی کی آسائشوں، شہرت اور عزت پر جس سطحی آسودگی کا اظہار ہوا ہے اسے پڑھ کر یہ اندازہ ضرور ہوتا ہے کہ یہ شخص اپنی بنیادوں پر اصرار کرنے، شجر سے پیوستہ رہنے اور شاخ سے جدا نہ ہو کر بھی خوش رہنے کے ہنر سے ناواقف ہے۔ اس کی جڑیں مضبوطی سے اپنی زمین میں پیوست نہیں ہیں اور میرا کچھ ایسا خیال ہے ( یہ الگ بات ہے کہ کیا میں اور کیا میرا خیال ) کہ ایسا آدمی کوئی المیہ فن پارہ تخلیق نہیں کر سکتا۔ المیہ کے لئے ماضی کی عظمت درکار ہوتی ہے۔ وہ عظمت جو ظفر اقبال کے اس شعر کو المیہ بناتی ہے۔

نئی فضا میں مہک ہے پرانے پتوں کی
جو خاک ہوگئے پر شاخ سے جدا نہ ہوئے

المیہ کا عنصر قرۃ العین حیدر کے یہاں موجود ہے۔ قاضی عبد الستار کے یہاں موجود ہے۔ قاضی عبد الستار کے چھوٹے سے افسانے "پیتل کا گھنٹہ" میں المیہ کی جو شدت موجود ہے وہ بہت کم فن پاروں میں مل سکتی ہے۔" وارث علوی صاحب کے مضامین مسوں اور مہاسوں سے لتنے بھرے ہوتے ہیں کہ اس میں اصل صورت کہیں اور چھپ جاتی ہے لیکن اس مضمون کی خشت اول انہوں نے سیدھی رکھی ہے یعنی اسکالر شپ اور فنکاری کی کش مکش۔ ان کی اس بات سے کون انکار کر سکتا ہے کہ "اسکالر تو کوئی بھی یونیورسٹی پیدا کر سکتی ہے جبکہ فنکار کے جنم کا کاروبار ابھی تک قدرت نے اپنے ہاتھ میں لے رکھا ہے" ۔ لیکن عزیز احمد کو بڑا افسانہ نگار ثابت کرنے کے لئے ان کی یہ دلیل بڑی بچکانہ معلوم ہوتی ہے کہ " بڑا شہر، میٹرو پولیٹن، کازمو پولیٹن شہر اردو میں پہلی بار عزیز احمد کے افسانوں میں پیش ہوا ہے۔" کیا صرف یہی چیز کسی فنکار کو بڑا ثابت کرنے کے لئے کافی ہو سکتی ہے؟ علوی صاحب نے کرشن اور قرۃ العین سے عزیز احمد کی مشابہت کا ذکر کرکے شاید قرۃ العین کے ساتھ زیادتی کی ہے۔ قرۃ العین کا تعلق اپنے فن سے ایک داخلی ضرورت کا ہے۔ وہ INNER URGE ہے جو انہیں لکھنے پر مجبور کرتی ہے۔ ان کے یہاں جو تہذیبی گہرائی اور شاخ سے جدا نہ ہونے کا اندازہ ہے وہ عزیز احمد کے یہاں سرے سے مفقود ہے۔ قرۃ العین اس میں گلے گلے ڈوبی ہوئی ہیں۔ قرۃ العین حیدر کی نثر کے مقابلے میں عزیز احمد کی نثر کی ترجیح کی بات بھی سمجھ میں نہیں آتی۔ پھر اس ترجیح کا سبب یعنی نثر کی خصوصیت کرارا پن اور ٹھوس ہونا بھی قاری کے لئے سوالیہ نشان ہی بنا رہتا ہے۔ میرے لئے یہ بات تسلیم کرنا مشکل ہے کہ قرۃ العین سے زیادہ پاورفل نثر عزیز احمد کی ہے۔ کاش! علوی صاحب عزیز احمد کا کبھی اس نقطہ نظر سے مطالعہ کر سکتے کہ اپنی جڑوں سے بے نیاز یا بے جڑ شخص کو متحرک رکھنے میں ظاہری چمک دمک، عورت، اس کی ظاہری ہئیت، خوش لباسی، نازک اندامی، وغیرہ اور میٹرو پولٹین اور کازمو پولٹین شہر جو ان سب کی بہت اچھی نمائندگی کرتے ہیں کیسے اور کیوں اتنا اہم رول ادا کرتے ہیں۔ علوی صاحب کو شکایت ہے کہ عزیز احمد نے اپنی فنکارانہ صلاحیت کو دانشورانہ صلاحیت پر قربان کر دیا۔ سرور صاحب کے نام ان کے خط میں اس بات کا بھی اظہار ہے کہ اردو کی ناول نگاری میں یہ دولت، عزت اور شہرت کہاں نصیب ہو سکتی تھی۔ گو بڑی دقیانوسی سی بات معلوم ہوتی ہے لیکن عرض کیے بغیر چارہ بھی نہیں۔ ادب اور فن جو ایمانداری اور بے لوثی طلب کرتا ہے وہ ایسے لوگوں کے بس کی بات نہیں۔ وہ بات جو رشید احمد صدیقی نے علی گڑھ کے بارے میں لکھی تھی کہ "یہ بڑا ہی سخت گیر اور شکی محبوب ہے۔ نہیں چاہتا کہ اس کے ادنیٰ مطالبات سے بھی گریز کیا جائے یا اس کے سوا کسی اور سے التفات کیا جائے" وہی فن اور ادب پر بھی صادق آتی ہے۔ اور یہ لوگ کبھی کسی ایک کے ہو کر نہیں رہ سکتے۔ یہی ہمارے ادب اور ادیب دونوں کا المیہ ہے۔

عزیز احمد کے تاریخی افسانوں پر نیر مسعود صاحب کے مضمون کی اہمیت سے کون انکار کر سکتا ہے ۔ خصوصاً فلیش بیک کے تین استعمال اور "خیر میں اسے حوار زمیوں سے چھڑا لایا" کی انہوں نے جیسی وضاحت کی ہے اس کا جواب نہیں لیکن نیر صاحب کے نام کے ساتھ کچھ زیادہ ہی امیدیں وابستہ ہو جاتی ہیں ۔ کسی اور کی تحریر ہوتی تو یہ ساری چیزیں بلکہ اس سے کم بھی کافی ہوتیں لیکن نیر صاحب سے یہ امید تھی کہ وہ ان افسانوں کے حوالے سے فکشن اور تاریخی فکشن کے بارے میں کچھ کام کی باتیں بتائیں گے ۔ لیمب کے اقتباسات سے مماثلت والے حصے میں اس کی ضرورت بھی تھی ۔ تاریخ اور فکشن کے الگ الگ تقاضوں سے فنکار کیسے عہدہ برآ ہو سکتا ہے ۔ تاریخ کی حدیں کہاں ختم اور فکشن کی حدیں شروع ، یا فکشن کی حدیں کہاں ختم اور تاریخ کی حدیں کہاں شروع ہوتی ہیں ؟ ایسے بے شمار سوالات مضمون ختم ہونے کے بعد بھی ذہن کو پریشان کرتے رہتے ہیں ۔ آخر میں جو چند باتیں انہوں نے بیان کی ہیں وہ کتنی ناکافی ہیں اس کا اندازہ ان سے بہتر کسے ہو سکتا ہے ؟

عسکری صاحب اجتماعی ناول کی جو تھیسس لیکر چلے تھے افسوس ہے کہ اردو میں اب تک اس پر کوئی کام نہیں ہوا ۔ مضمون بہرحال اہم اور جاندار ہے یہی اگر اس تھیسس کو آگے نہیں بڑھایا گیا تو اس کی حیثیت محض تاریخی ہو کر رہ جائے گی ۔ پروفیسر حسن کا مضمون راشد کو جس تہذیبی تناظر میں دیکھنے کی کوشش کرتا ہے وہ اہم ہے ۔ تہذیبی معاملات سے انہیں خاص لگاؤ ہے ۔ اور ہر چیز کو اپنے تہذیبی پس منظر میں دیکھتے اور اس کے تعین قدر کی کوشش کرتے ہیں ۔ اسی لئے ان کے یہاں فن کار اور فن پارہ کے HUMANISTIC CONCERN کو بڑی اہمیت حاصل ہے ۔ اسی لئے اس مضمون میں بھی اس طرح کی باتیں بکثرت ملتی ہیں کہ "راشد کی شاعری ہمیں یہ بھی بتاتی ہے کہ ہمارے معاشرے میں ادب کی حیثیت خواہ کتنی ہی غیر متعین کیوں نہ ہو اور ادیب کے حالات کیسے ہی دشوار ہوں وہ ایک انتہائی مسلسل اور متین انداز میں ایک غیر معمولی انہماک کے ساتھ ادراک و اظہار کی ذمہ داریاں نبھائے جاتا ہے ۔ ان میں سے کچھ ذمہ داریاں اس کے عہد کی تہذیب نے عاید کی ہیں کچھ کا انتخاب اس نے اپنی مرضی سے کیا ہے ۔ چنانچہ یہ شاعری کی ایک شخصی رزمیہ بھی ہے اور ایک اجتماعی رزمیہ بھی ۔ " اسی وجہ سے انہوں نے "کھول دو" کے بارے میں فحش اور غیر فحش کی بحث کا مذاق اڑاتے ہوئے اس کے بارے میں عسکری صاحب کا جملہ بھی نقل کیا ہے اور راشد پر حیات اللہ انصاری کی کتاب میں جاری و ساری عدم بصیرت کا پول کھولا ہے ۔

نیر صاحب کے گوشے میں خود نیر صاحب کی تحریریں ہی حاصل گوشہ ہیں ۔ انٹرویو کا حصہ تو انتہائی کمزور ہے ۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے چند لوگ کچھ خوشگوار لمحے گذارنے کے لئے مل بیٹھے ہیں ۔ کوئی سنجیدہ علمی ادبی گفتگو کرنا ان کا مقصد نہیں ہے ۔ قہقہے لگ رہے ہیں ۔ ادھر ادھر

کی باتیں ہو رہی ہیں ۔ ہوں ہاں بھی ٹیپ ہو رہا ہے ۔ مزاج المومنین کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے دینے کے لئے کوئی تیار نہیں ۔ پھر ستم یہ کہ اتنے سنجیدہ لوگوں نے اس پورے انٹرویو کو اسی طرح نقل کر کے چھپنے کے لئے بھی بھیج دیا اور وہ اسی طرح چھپ بھی گیا ۔ فاروقی صاحب ، عرفان صدیقی اور عابد سہیل سب نے یقیناً اہم ادبی مسائل پر بڑے مصنفین کے انٹرویو دوسری زبانوں میں پڑھے ہوں گے ۔ انٹرویو اور دینے والے کے سامنے بعض مسائل ہوتے ہیں ۔ ان پر پہلے سے سوالات تیار رہتے ہیں ۔ ان پر بحث تحیص ہوتی ہے ۔ کئی کئی نشستوں میں بار بار کی کاٹ چھانٹ اور بحث مباحثے کے بعد انٹرویو کی ایک شکل بنتی ہے ۔ پھر ہر شخص الگ الگ اسے دیکھ کر اس میں ترمیم و اضافہ کرتا ہے اور تب کہیں جاکر ایک فائنل ڈرافٹ تیار ہوتا ہے جو چھپنے کے لئے بھیجا جاتا ہے لیکن یہاں تو نہ کوئی مسئلہ ہے ، نہ پہلے سے موجود سوال ۔ ۔ ۔ ہر شخص کو اپنی ذہانت ، طباعی اور علمیت پر اتنا اعتماد ہے کہ کسی تیاری کی کوئی ضرورت نہیں ۔ نہ کسی کاٹ چھانٹ اور ترمیم و اضافہ کی ضرورت ہے ۔ نہ قاری کے وقت اور اشاعت میں کاغذ کے بیجا خرچ کی طرف ذہن جاتا ہے ۔ جب بڑے بڑے لوگوں کا یہ حال ہے تو چھٹ بھیوں کا ذکر ہی کیا ۔

عرفان صدیقی اور سلام بن رزاق کے تجزیے اچھے ہیں ۔ شافع قدوائی نے پتہ نہیں فنکشنل نثر کو نیر صاحب کے افسانوں یا کسی بھی تخلیقی فن پارہ کی خوبی کیسے سمجھ لیا ۔ اگر فنکشنل نثر ادبی فن پارہ کی خوبی ہے تو صحافت اور ادب میں نثر کی سطح پر تو شاید کوئی فرق ہی باقی نہیں رہ جائے ۔ ممکن ہے یہ ان کی فیلڈ کی مجبوری ہو جو فنکشنل نثر کو ادب کی خوبی سمجھنے پر مجبور کرتی ہو ۔ بہر حال بات نکلے گی تو پھر دور تلک جائے گی ۔

شعری حصہ میں عرفان صدیقی ، ارشد عبد الحمید ، انیس اشفاق ، جبار جمیل اور زبیر شفائی کی تخلیقات متاثر کرتی ہیں ۔ اشعار نقل کروں تو دو تین صفحے اور لکھنے پڑیں گے ۔ اس لئے معذرت ا

امتیاز احمد ( علی گڈھ )

•••••••••••••••••••

" نثر کا حصہ اتنا اچھا ہے کہ ایک بار شروع کیا تو پھر ختم کر کے ہی رکھا ۔ ایک مضمون بھی ایسا نہیں جسے پڑھ کر یہ خیال آئے کہ مروت میں چھاپ دیا ہوگا ۔ مضامین و تجزیے سبھی اچھے ہیں ۔ ان میں بھی وارث علوی ، شمیم حنفی اور وزیر آغا کے مضامین زیادہ پسند آئے ۔ وارث علوی جب ترقی پسند ادیبوں پر لکھتے ہیں تو ان کے مضامین کی بات ہی کچھ اور ہوتی ہے ۔ شمیم حنفی نے راشد کے فن اور شخصیت پر اس سطح سے گفتگو کی ہے جو کمیاب ہے ۔ راشد اور میراجی کے متعلق ایک غلط فہمی یہ پھیلائی جا رہی ہے کہ یہ اس لئے مقبول نہیں ہو سکے کہ اردو کے مزاج یا سائیکی سے ان کا رشتہ نہیں بنتا ۔ میرا خیال ہے کہ یہ لوگ سائیکی کے معنیٰ سے ہی واقف نہیں ۔ کوئی بھی شخص

اپنی، اپنی زبان یا تہذیب کی سائیکی سے پوری طرح علیحدہ ہو سکے یہ ممکن ہی نہیں۔

نیر مسعود پر مضامین، تجزیے، ان کے افسانے سب ہی خوب ہیں۔ نیر مسعود سے لیا گیا انٹرویو ان کی شخصیت اور فن کو بے نقاب کرنے میں پوری طرح کامیاب تو نہ ہو سکا لیکن چند شگاف ضرور پڑ گئے ہیں جن سے اس طلسم کا کچھ اتہ پتہ چل جاتا ہے۔ شافع قدوائی کا مضمون عمدہ ہے۔ بورخیس سے انہوں نے نیر مسعود کا رشتہ خوب ملایا لیکن یہ MAGICAL REALISM والی بات دل کو نہیں جچتی۔ ان کی دی گئی مثالوں سے بھی یہ بات واضح نہیں ہوتی۔ گنتھر گراس، مارکیز، رشدی جو اس انداز کے لئے مشہور ہیں ان کا عصری سیاست اور مسائل سے گہرا رشتہ ہے یہ ہمیں نہیں بھولنا چاہئے۔ اس کے برعکس نیر مسعود کی اپنی دنیا ہے جس میں ان کی شرائط پر ہی داخلہ ممکن ہے۔

علی امام نقوی کے افسانوں کا ذکر بمبئی کی زندگی اور گزشتہ پون صدی کی بمبئی کو سمجھے بغیر ممکن نہیں۔ ساتھ ساتھ ہمیں یہ بھی سمجھنا چاہئے کہ کرشن چندر، منٹو، بیدی، عصمت، عزیز احمد اور قرۃ العین حیدر کی بمبئی بہت مختلف تھی۔ یہ سارے افسانہ نگار بہت اچھے ادیب تھے۔ آج کا بمبئی کا افسانہ نگار ان کا ہم قد نہیں لیکن اس کے افسانے مختلف ہیں اس بات کو سمجھنا بہت ضروری ہے ورنہ اس کے افسانوں سے انصاف کرنا ممکن نہیں۔ اس لئے میں نے اپنے مضمون میں بمبئی اور اس کے افسانوں کا ذکر کیا ہے اور پھر علی امام کے افسانوں پر گفتگو کی ہے۔ امید ہے مضمون آپ کو پسند آئے گا۔

"سوغات" اس بار صوری اعتبار سے بھی بہت خوبصورت ہے۔ اب ایسا معلوم ہو رہا ہے یعنی گزشتہ دو شماروں سے کہ ایک بار پھر آپ نئے پرانے ادیبوں کے تعاون سے ایک ایسا مکالمہ قائم کرنے میں کامیاب ہوں گے جس سے ادب کی کوئی نئی سمت اور پرانے اور نئے ادب کے مطالعے کی ایک نئی جہت میں مدد مل سکے۔

انور خان۔ بمبئی

•••••••••••••••••••

آپ نے جب سے توجہ دی ہے تب سے نیر مسعود پر کافی لکھا اور کہا جا رہا ہے۔ سوغات میں وہ اس بار پورے ایک سو صفحات پر پھیلے ہوئے ہیں۔ ہمت کر کے میں نے انھیں ادھر ادھر سے پڑھنے کی کوشش کی اور جب کچھ پلے نہ پڑا تو تھک ہار کے سلام بن رزاق کا سہارا لیا۔ موصوف نے افسانہ تحویل میں جو سراغ لگائے ہیں میرا دعویٰ ہے وہاں تک بے چارے نیر مسعود بھی نہ پہنچ پائے ہونگے۔ اور ہم جیسے ادب پڑھنے والے تو سات جنم لے کر بھی اندھیرے ہی میں رہیں گے۔ ویسے سلام بن رزاق نے مضمون کے آخر میں ایمان داری کی بات کہی ہے۔ ہاں ادبستان میں نیر

مسعود مجھے بہت اچھے لگے ۔ محترم اختر الایمان کی آپ بیتی دن بدن دل چسپ ہوتی جارہی ہے ۔ کمال ہے وہ اتنی اچھی نثر بھی لکھ لیتے ہیں ۔ اور ان کی یادداشت کا تو کیا کہنا ۔ وارث کا مضمون پڑھتے ہوئے عزیز احمد کی کئی کہانیوں کی یاد تازہ ہو گئی ۔

محمد علوی، احمد آباد

••••••••••••••••••

جناب میں واقعی اس قابل نہیں ہوں کہ میرے لئے " سوغات " ایسے پرچے میں ایک حصہ مخصوص کیا جائے ۔ اتنا ہی بہت ہے کہ آپ میری کچھ چیزیں اکٹھی چھاپ دیں ۔

یہ جو غزلیں بھیج رہا ہوں ( مطبوعہ اور غیر مطبوعہ رلی ملی ہیں ) ان میں سے کچھ بالکل نوجوانی کی ہیں ۔ اسی لئے کچے پن میں دوسری غزلوں سے بڑھی ہوئی محسوس ہوں گی ۔

Bio-Data کے ضمن میں بس دو ہی چیزیں عرض کی جاسکتی ہیں ۔

۱۔ تاریخ پیدائش 1955 11 18

۲۔ جائے پیدائش سید سرانواں، ضلع الہ آباد ( یوپی )

باقی اور کوئی ایسا کارنامہ انجام نہیں دیا جو قابل ذکر ہو ۔ کتاب بھی کوئی نہیں ۔ ممکن ہے اب تک آجاتی مگر میری غفلت کی وجہ سے اکثر کلام ضائع ہو گیا ۔ جو بچ گیا وہ بہت تھوڑا ہے ۔

باقی باتیں جانے دیں ۔ سچ کہتا ہوں میرے بس کی نہیں ۔ "

احمد جاوید

••••••••••••••••••

سوغات ( ۴ ) کے سلسلے میں پہلی بات یہ ہے کہ کتابت کی غلطیاں بے شمار ہیں ۔ ایڈیٹنگ کی بھی غلطیاں کم نہیں ہیں ۔ فہرست میں آخری غزل انور ینائی کی ہے مگر اندر انجم مظہری کا نام ہے ۔ بہر حال مواد کے اعتبار سے کتاب بہت بھاری ہے ۔ وارث علوی نے عزیز احمد کو پڑھنے کا حق ادا کر دیا ہے ۔ وارث علوی کی طرح " پڑھا کو " نقاد شاید ہی کوئی دوسرا ہو ۔ تسمیم حنفی نے راشد پر دل کھول کر لکھا ہے ۔ نامی انصاری نے یوسفی پر بڑی محنت کی ہے ۔ عرفان صدیقی کا تقابلی مطالعہ پڑھ کر طبیعت جل گئی ۔ فیض کی نظم میں ہے کیا ؟ ۱۴ مصرعوں میں صرف ۱۲ مصرعے منفرد ہیں ۔ لہو خاک نشینوں کا بہا ہے اور سراغ بام و در پر تلاش کیا جارہا ہے ؟ یہ کیسے خاک نشین تھے جن کو بام و در نصیب تھے ؟ کہیں یہ زار روس کے قتل کا نوحہ تو نہیں ہے ؟ ایک مصرعے میں تو فیض نے شہادت حسین کا مذاق اڑایا ہے ۔

نہ دیں " ، نذر کہ بیعانہ ، جزا دیتے

فیض کی پوری نظم سے اچھا تو یہ اکیلا مصرعہ ہے

جو چپ رہے گی زبان خنجر لہو پکارے گا آستیں کا

ایک طرف فیض دہائی دے رہے ہیں

پکارتا رہا بے آسرا یتیم لہو

اور دوسری طرف یہ بھی دہائی دے رہے ہیں

کہیں نہیں ہے کہیں بھی نہیں لہو کا سراغ

نیر مسعود بہت خوش نصیب ہیں کہ ان کے جیتے جی اتنا شاندار گوشہ نکل گیا۔ لیکن ایک بات رہ بھی گئی۔ نیر مسعود کے افسانے پر جدید فارسی فکشن کے اثرات پر بھی کچھ گفتگو ہونی چاہیئے تھی۔ اس موضوع پر روشنی بھی خود نیر مسعود ہی ڈال سکتے ہیں۔ کچھ۔ کچھ اثرات تو انہوں نے قبول کئے ہوں گے۔ نیر مسعود کی اردو زبان میں کچھ کمزوریاں پائی جاتی ہیں۔ مثلاً دور پر، بغیر چھت کی عمارت وغیرہ۔ ہونا چاہیئے، دوری پر، چھت کے بغیر عمارت۔

شمس الرحمن فاروقی کی پہلی غزل میں ایک قافیہ کم ہو گیا ہے۔ یعنی ایک قافیہ مکرر آیا ہے۔ کچھ قافیے پیش ہیں امان، بیان، نشان، مچان، نگان، بادبان، بے زبان وغیرہ۔ ان کی دوسری غزل کا آخری قافیہ مروج اردو تلفظ کے خلاف ہے۔ چھٹے شعر میں ایک لفظ (اکلو) سمجھ میں نہیں آیا، احمد جاوید کی پانچ غزلوں کے لئے ان کو غائبانہ سلام۔ رفیعہ شبنم عابدی کی غزل کے قوافی میں اعلان نون ضروری ہے۔ آخری یعنی مقطع کے مصرعہ ثانی میں ترمیم کرنا چاہوں گا

جن کی چادریں سر سے فاستین چھینیں گے۔

زبیر شفائی کی آخری غزل ایک قطعہ ہے جس کا عنواں ہونا چاہیئے رات کا دھمکہ۔

شفیق فاطمہ شعریٰ کی نظم کا عنوان فہرست میں کچھ ہے، اندر کچھ ہے۔ ویسے یہ عنواں خود ایک نظم ہے۔ نظم میں کتابت کی غلطیاں ہیں۔

غلط ماہ نو / ہم دیکھتے تجھ کو کس ارمان سے

صحیح ماہ نو / ہم دیکھتے ہیں تجھ کو کس ارماں سے۔

ایودھیا والی نظموں میں ایودھیا کہیں نہیں ہے۔ ان نظموں سے بہتر تو جبار جمیل کا یہ شعر ہے

میرٹھ ، ملیانہ ، کشمیر

کس کس نام سے ٹکڑوں میں

(۲)

ہمارے بہت سے ماہرین عروض اپنی کم علمی کی وجہ سے چند عروضی توہمات کا شکار ہیں۔ ابھی حال میں (سوغات شمارہ ۲) پروفیسر گوپی چند نارنگ نے فارسی کے ایک جملے کو مصرع لکھ دیا

جس پر کمال احمد صدیقی اور شمس الرحمن فاروقی صاحبان دوڑ پڑے کہ یہ کیا؟ نارنگ نے اعتذاراً کہا کہ مسعود حسین رضوی کی کتاب "فرہنگ امثال" میں فارسی کے اس جملے کو مصرع بتایا گیا ہے۔ علاوہ ازیں نارنگ نے بہار کے ڈاکٹر زار علامی کو پکڑا کہ بھائی فارسی کے اس جملے کو کسی طرح مصرع ثابت کر دو تو میری جگ ہنسائی بند ہو۔ نارنگ نے غلط وکیل کو پکڑا۔ اگر وہ اپنی ہی یونیورسٹی کی رشید حسن خان کو پکڑتے تو ان کی صحیح رہنمائی ہوتی۔ زار علامی نے سوچا کہ فارسی کے جملے کو کھینچ تان کر کسی بحر کے سالم یا مزاحف افاعیل کے چوکھٹے میں فٹ کر دیں تو فارسی کا جملہ مصرع بن جائے گا۔

اب یہاں دخل در معقولات کرتے ہوئے خاکسار یہ کہنا چاہتا ہے کہ نارنگ کے معترضین سے زیادہ ان کے موید ین غلط ہیں۔ سوال یہ ہے کہ مصرع کس جڑیا کا نام ہے؟ زار علامی کا تو ہم یہ ہے کہ کسی بحر کی سالم یا مزاحف مثمن صورت کے چوکھٹے میں کسی فقرے، جملے یا عبارت کو فٹ کر دینے سے وہ مصرع بن جائے گا! اب میں یہاں زار علامی کو دعوت دوں گا کہ وہ اردو فارسی یا عربی میں کوئی ایسا فقرہ لکھیں جس میں کوئی نہ کوئی بحر نہ ہو۔ ایلیٹ نے کہیں لکھا ہے کہ THERE IS NO ESCAPE FORM METRE یعنی بحر سے مفر نہیں۔ اس گالی کو لیجئے

حرام زادہ، سور کا بچہ

یہ بحر متقارب مقبوض اثلم میں ہے یعنی فعول فعلن فعول فعلن۔ ماں کی گالی کو لیجئے۔ مادر ۰۰۰۰۰ اس کا وزن ہے مفعولات جو ایک سے زائد بحروں میں اپنی گنجائش نکال سکتا ہے۔ اس طرح ہم ہر فقرے کو مصرع ثابت کر سکتے ہیں۔ تو پھر مصرع کی تخصیص کیا ہے؟ مصرع ایک اضافی شئے ہے۔ اس کا آزاد وجود نہیں ہے۔ مصرع کسی فرد / بیت کا نصف حصہ ہوتا ہے۔ کسی فقرے کو مصرع ثابت کرنے کے لئے اس شعر کی تلاش ضروری ہے جس کا وہ نصف حصہ ہے۔ اگر مسعود حسن رضوی کے پاس ایسا کوئی مجموعہ کلام تھا جس میں انہوں نے ایک شعر میں " سخن فہمی عالم بالا معلوم شد" دیکھا تھا تو وہ شعر کیا ہے؟ اس پر نیر مسعود بہتر روشنی ڈال سکتے ہیں۔ اگر کوئی شعر نہیں ہے تو پھر واقعتاً یہ مصرع نہیں ہے۔ اس کو مصرع بنانے کے لئے ہم ایک شعر گڑھ سکتے ہیں

سخن فہمی عالم بالا معلوم شد
سخن سنجی زار علامی موہوم شد

پھر یہ کہ زار علامی کی تقطیع سر کے پیچھے سے ہاتھ گھما کر ناک پکڑنے کی کوشش ہے۔ زار علامی کو معلوم ہونا چاہیئے کہ فارسی میں بحر مقتضب کا استعمال عنقا ہے۔ اگر کہیں کوئی مثال ملے گی تو وہ بھی مسدس الارکان ہوگی۔ حدائق البلاغت میں فقیر نے مثمن الارکان کی ایک ہی مزاحف صورت درج کی ہے۔ فاعلات مفتعلن، فاعلات مفتعلن یعنی بحر مقتضب مثمن مطوی۔ زیر بحث

فارسی کہاوت کو ایک سے زیادہ بحروں کے چوکھٹوں میں فٹ کیا جا سکتا ہے۔

ایک آسان صورت تو بحر متقارب میں ہو سکتی ہے "نخن فہ ۔فعولن،" میے عا ۔فعولن "لے با" فعولن "ل معلو ۔فعولن "م شد ۔فعل یعنی بحر متقارب دس رکنی محذوف۔ دوسری صورت بحر ہزج میں ہو سکتی ہے۔ نخن فہم مفاعیل ی عالے مفاعلن مالامع مفعولن لوم شد فعلن یعنی بحر ہزج مثمن مکفوف مقبوض اخرم اشتر۔

تو ہم نے دیکھا ہے کہ بے بحر کی اصطلاح غلط ہے۔ ہر فقرے میں بحر ہوتی ہے۔ مصرع کے لئے ضروری ہے کہ وہ کسی شعر کا نصف حصہ ہو۔ تقطیع کے لئے ضروری ہے کہ پوری غزل نظم کے سیاق و سباق میں شعر کی تقطیع کی جائے۔ موزونیت کے لئے تکرار ضروری ہے اور مصرع چونکہ تکرار کی ایک یونٹ ہے اس لئے مصرع کو موزوں نہیں کہہ سکتے۔ موزونیت کے لئے پورا شعر لانا ہوگا۔

اقبال کرشن۔ کلکتہ

• • • • • • • • • • • • • • • • • •

"سوغات" شمارہ (۴) میں نارنگ صاحب کا خط دیکھا، حیرت ہوئی کہ گوپی چند نارنگ جیسے لوگ بھی سستی شہرت کے خواہاں ہیں اور شمس الرحمن فاروقی کے خلاف لکھنے کے لئے انہیں فاروقی صاحب کی تحریر میں غلطیاں تلاش کرنی پڑیں۔ فاروقی نے ان کی بات سے ذرا سا اختلاف کیا تو نارنگ صاحب واہی تباہی پر اتر آئے۔ میں تقریباً پندرہ سال سے شب خون کے لئے کام کر رہا ہوں۔ اکثر نارنگ صاحب کے خلاف خطوط آتے رہے لیکن فاروقی صاحب انہیں رد کر دیتے تھے اور اگر کبھی اس طرح کا خط شائع کرنے کی اجازت دیتے بھی تھے تو وہ سطریں یا عبارت نکال دیتے تھے جن سے نارنگ صاحب کی تضحیک یا توہین ہو سکتی تھی اور صرف وہ حصہ شائع کرنے کی اجازت دیتے تھے جس سے بحث و مباحثہ کا دروازہ کھلتا ہے۔ قارئین شب خون کو شمارہ نمبر ۱۳۷ میں نارنگ صاحب کے مضمون "اسلوبیاتِ میر کے چند مباحث" پر محمد اعظم کا خط یاد ہوگا۔ فاروقی صاحب نے اس طویل مضمون نما خط کے صرف وہی اقتباسات شائع کئے تھے جن پر مباحثہ ممکن تھا۔ نارنگ صاحب نے اس خط کا جواب "ضروری" سمجھا تھا اور محمد اعظم کا شکریہ ادا کیا تھا کہ انہوں نے نارنگ صاحب کو اتنی توجہ سے پڑھا (شب خون شمارہ ۱۳۹) نارنگ صاحب نے فاروقی صاحب سے علم نہ سیکھا تو اعلیٰ ظرفی ہی سیکھ لیتے۔ سچ ہے جو ظرف کہ خالی ہے صدا دیتا ہے (یہ مصرع ہے)۔

کتابت کی غلطیوں کی نشاندہی تو کی جا سکتی ہے لیکن کسی کو کم علم ثابت کرنے کے لئے نہیں۔ نارنگ صاحب اگر کوئی بات محمد اعظم کی طرح مدلل طریقہ سے کہتے تو بات بنتی صرف اتنا

کہہ دینے سے کہ فاروقی صاحب کی تھیوری CRACK ہو رہی ہے استدلال کا حق ادا نہیں ہوتا اب اگر میں کہوں کہ نارنگ صاحب کی تھیوری CRACK ہو رہی ہے یا ان کی کوئی تھیوری ہی نہیں تو بات ہی کیا بنے گی؟ میں سند کے طور پر محمد اعظم کو بھی پیش نہیں کر سکتا جب کہ نارنگ صاحب نے سند کے طور پر ابو الکلام قاسمی کو پیش کیا ہے۔ اللہ اللہ فاروقی صاحب کی مخالفت میں نارنگ صاحب اس قدر بوکھلا گئے کہ انہیں ابو الکلام قاسمی اور گم نام مکتوب نگاروں کا دست نگر ہونا پڑا۔ ویسے یہ گم نام مکتوب نگار کون ہیں اور وہ نارنگ صاحب کی کمک پر کیوں آئے ہیں یہ ہم خوب جانتے ہیں۔

سید ارشاد حیدر، الہ آباد

•••••••••••••••••••

آپ نے سوغات (۴) میں جو خط شائع کیا ہے اس میں عرفی یا فیض کے حوالے سے "سخن فہمی عالم بالا معلوم شد" کے مقولے سے زیادہ بحث کی گئی ہے اور سید مسعود حسن رضوی ادیب کی فرہنگ الامثال کو بطور سند پیش کیا گیا ہے۔ ایسا ہو سکتا ہے کہ رضوی ادیب صاحب کو روایت کے بیان میں مقولہ لکھنا تھا وہ مصرعہ لکھ گئے۔ جب کوئی مثل عوام الناس میں مقبول ہو جاتی ہے تو وہ مقولہ بن جاتی ہے۔ گوپی چند نارنگ نے زار علامی سے رابطہ قائم کر کے اپنی کئی کمزوریاں ظاہر کر دی ہیں کسی بھی نثر پارے کی تقطیع کر کے اسے بحر میں لانے کا عمل نیا نہیں ہے۔ خود فاروقی صاحب نے برسوں پہلے اپنے ایک مضمون میں رام لعل کے افسانے "فرضی آگ کی لو" کے کئی فقروں کی تقطیع کر کے انہیں موزوں ثابت کیا تھا۔ زار علامی صاحب کی تقطیع کہاں تک درست ہے یہ ایک الگ بحث ہے۔ زار علامی کا فرمایا ہوا مستند ہو ایسا کوئی ضروری نہیں۔ اس کا تازہ ترین ثبوت یہ ہے کہ زار علامی کی ایک تنقیدی کاوش "غالب کی ایک غزل کا عروضی تجزیہ" تعمیر ہریانہ۔ فروری ۱۹۹۳ء کے جواب میں خواب اکبر آبادی، آگرہ نے خطوط کے کالم میں (تعمیر ہریانہ۔ مئی ۹۳ء) جس طرح سے زار علامی صاحب کی عروضی مہارت اور تنقیدی صلاحیت کا تجزیہ کیا ہے وہ ایک بے حد دلچسپ مگر عبرت ناک مطالعہ ہے۔

فاروقی صاحب نے شمارہ (۳) میں ترتیب وار آٹھ مسئلوں کو بحث کا موضوع بنایا تھا لیکن سخت حیرت ہے کہ نارنگ صاحب نے سات مسئلوں پر بھی بحث کرنے سے گریز غالباً اس لئے کیا کہ انہیں تخلیقی ادب کے مباحث میں حصہ لیتے ہوئے اپنے قدموں کی لغزش کا خطرہ ستاتا رہتا ہے جبکہ فاروقی صاحب نے کھل کر ساری باتیں کہہ دی ہیں۔ ان میں سے کسی کا بھی خاطر خواہ جواب نارنگ صاحب کے خط میں نہیں آسکا ہے۔ نارنگ صاحب اپنے مقالے "سخنے چند در ساختیات" میں بڑی ڈھٹائی سے خود کو اردو میں ساختیات کا PIONEER ظاہر کرتے ہیں اور

دوسری طرف گھبرا کر سوغات شمارہ (۴) میں یہ بھی کہہ دیتے ہیں کہ فاروقی صاحب ساختیات کے اصولوں اور نظریوں کو اپنی تحریروں میں عرصے سے برت رہے ہیں۔ اب اسے خاکسار نارنگ کی خاکساری کہیں یا ریاکاری؟

نارنگ صاحب اپنی اکثر تحریروں میں ساختیات ساختیات کی رٹ لگائے رہتے ہیں تب کہیں جاکر قاری اسے ساختیاتی فکر کی تحریر سمجھتا ہے جبکہ فاروقی صاحب اپنی کسی تحریر میں اس کا کوئی ذکر نہیں کرتے بلکہ صرف اپنے علم و دانش کی روشنی میں نکات بیان کرتے ہیں تو اس میں نارنگ صاحب کو ساختیاتی فکر نظر آتی ہے۔ اب آپ ہی بتائیے کہ کامیاب ناقد کون ہے؟

"شعر شور انگیز" کے دیباچے میں فاروقی صاحب نے دریدا کے مباحث کو جس طرح واضح کر کے لکھا ہے اس میں نارنگ صاحب کو دریدا "آسیب کی طرح چھایا ہوا" معلوم ہوتا ہے۔ موصوف سے گزارش ہے کہ وہ یہ واضح کریں کہ فاروقی صاحب کی تحریروں میں دریدا کا نام کتنی بار اور کس سیاق و سباق میں آیا ہے۔ فاروقی صاحب کی تنقید میں تخلیقی توانائی ملتی ہے جو نارنگ صاحب کے ہاں مفقود ہے جبکہ نارنگ کی تحریریں مشرق و مغرب کی تنقیدوں کا بھونڈا چربہ ہیں۔ سنسکرت شعریات کے حوالے سے ان کے مقالات کا سلسلہ بھی مانگے کا اجالا ہے۔ وہ دریدا کو دانش حاضر کا اگلا قدم بھی لکھ چکے ہیں لیکن وہ ثابت نہ کر سکے کہ دریدا نے فلسفے یا لسانیات میں کوئی نئی بات بھی کہی ہے یا نہیں۔ اور اگر دریدا نے کوئی نئی بات کہی ہے تو وہ سنسکرت، ہندی اور عربی کے ماہرین کیا کر رہے تھے جن کا ذکر نارنگ صاحب اس خوش عقیدگی سے کر رہے ہیں؟

ان ساری باتوں کو آپ اس دعوت فکر و بحث کا حصہ سمجھئے جو آپ نے قارئین کو دے رکھی ہے۔

محمد ابراہیم صدیقی، الہ آباد

•••••••••••••••••••

"سوغات" (۴) کے ذریعہ آپ نے پھر ایک مرتبہ اپنی اہمیت کا اعتراف کروالیا۔ ضمیر الدین احمد مرحوم، مشتاق احمد یوسفی، اور اب عزیز احمد کی از سر نو دریافت، انہیں بھی عزیز احمد کو پڑھنے پر مجبور کرے گی جو پہلے پڑھ چکے تھے۔ البتہ تازہ واردان بساط ادب خواہش کے باوجود عزیز احمد کی تحریروں سے فیض یاب نہ ہو سکیں گے۔ کہ اب ان کی کتابیں ذاتی لائبریریوں ہی میں محفوظ ہیں۔ کاش، اردو اکیڈیمیاں ان کتابوں کی تجدید اشاعت کا کوئی منصوبہ بنائیں، جن کا حصول اب محال ہے۔

سوغات کی چوتھی اشاعت میں نیر مسعود کا گوشہ بھی پڑھنے والے سے پوری توجہ کا طالب ہے۔ محمد خالد اختر، محمد سلیم الرحمن، عرفان صدیقی، عابد سہیل، سلام بن رزاق اور امتیاز احمد

نے نیر مسعود کو سمجھنے اور سمجھانے کی بے حد سنجیدہ کوششیں کی ہیں۔

سوغات (۴) میں سب ہی نے انہیں گرفت میں لینے کی اپنی سی کوشش ضرور کی لیکن سب کو چٹکیوں بھر فن کار ہاتھ آیا۔ یہ اور بات ہے کہ اس چٹکی بھر یافت سے بھی ایک صورت سامنے آجاتی ہے۔ مثلاً۔

(۱) "سیمیا میں صرف پانچ افسانے ہیں" ص ۲۷۲، محمد سلیم الرحمن

(۲) "سیمیا پانچ مختلف علوم میں سے ایک ہے، جس کا مطلب ہے وہمی پیکر پیدا کرنے یا روح کو ایک جسم سے دوسرے میں منتقل کرنے کا فن" ص ۲۷۳، محمد سلیم الرحمن

(۳) "کتاب بہت سی چیزوں کے بارے میں سوال اٹھاتی ہے اور اس میں شروع سے آخر تک عارفانہ تجسس کی ایک ہلکی سی لہر کار فرما نظر آتی ہے"۔ (ایضاً)

(۴) "افسانہ کیا ہے؟ ایک طلسم خانہ ہے، جس میں اشیاء اور اشخاص ہر لحہ ایک نئی صورت میں جلوہ گر ہوتے ہیں۔ افسانہ کی فضا نامانوس ہوتے ہوئے بھی ہر شئے مانوس اور ہر شخص آشنا معلوم ہوتا ہے" ص ۲۸۹ سلام بن رزاق۔

(۵) "عطر کافور" کے دو ایک افسانوں سے قطع نظر باقی سارے "سیمیا" کے افسانوں سے بالکل مختلف ہیں، ان معنوں میں کہ ان میں سے WHAT IS WRITTEN ABOUT کسی نہ کسی شکل میں برآمد ہوتا ہے جب کہ سیمیا کے افسانوں پر WHAT IS WRITTEN ہی حاوی ہے" ص ۲۸۶ عابد سہیل

بہر حال! راقم عابد سہیل کی اس بات سے متفق نہیں کہ "زبان غیر سے شرح آرزو میں کیا لطف" ص ۲۸۲ لطف ہے۔ تفہیم کا۔ اور پھر اسے رد کرنے کا۔

علی امام نقوی

•••••••••••••••••••

"سوغات" کی چوتھی کتاب آپ نے اس معیار پر نکالی ہے جو آپ کا خاصہ ہے۔ کچھ عرض کرنے سے پہلے میں دو باتیں کرنا چاہوں گا۔ اس شمارے میں انگریزی کے الفاظ بہت زیادہ ہیں اردو لکھنے والوں کے لئے یہ بات اچھی نہیں۔ انہیں چاہیئے کہ ان انگریزی الفاظ کے اردو متبادل استعمال کیا کریں اور اگر متبادل نہ سوجھیں تو انہیں مہندس کر لیں۔ زبانیں ہمیشہ سے ایسا کرتی آئی ہیں۔ بہت دنوں پہلے مجھے ایک ماہر لسانیات نے بتایا تھا کہ پہلوی زبان میں ایسے متعدد الفاظ ملتے ہیں جو کہ مکرانی زبان سے مستعار لے گئے ہیں اور جنہیں پہلوی الفاظ ہی تسلیم کیا گیا ہے انگریزی کی مثال آپ لیں۔ کئی ہزار الفاظ غیر سیکسن بلکہ غیر یوروپی زبانوں سے آئے ہیں۔ جدید ایرانی اور عربی زبانوں میں ایسی کوششیں متواتر کی گئی ہیں اور کامیاب رہی ہیں۔ راشد مرحوم کے

ہاں ایسے کئی الفاظ ملتے ہیں جو انہوں نے ایران میں "اجنبی" کے طور پر رہ کر اپنائے تھے۔

دوسری بات جو کہ ہمیں ایک اصول کے طور پر مان لینی چاہیئے کہ ہم انگریزی یا فرنچ یا جرمن کوئی بھی غیر اردو لفظ ہو اسے اردو املا میں لکھیں۔ آپ اس گفتگو کو لیں جو فاروقی، عابد سہیل، عرفان صدیقی اور نیر مسعود صاحبان کے درمیان ہوئی ہے (صفحہ ۳۰۹) اسی طرح صفحہ ۳۱۱ پر EXPERIENCE ۔ اس گفتگو سے جیسیوں مثالیں دی جا سکتی ہیں۔ جیسے کہ صفحہ ۳۱۴ پر PSYCHIATRIST ، EROTIC اور SEXUAL انہیں اردو املا میں بخوبی لکھا جا سکتا ہے۔ آپ اس مسئلے پر ذرا سنجیدگی سے غور کریں۔ اور اگر مناسب سمجھیں تو اپنی ایڈیٹنگ کا ایک اصول بنالیں۔ شمیم حنفی صاحب کا ن۔م راشد پر مقالہ مجھے بہت پسند آیا۔ راشد مرحوم، غالباً اپنی ذاتی کمزوریوں کی وجہ سے اردو والوں کے درمیان اتنے مقبول نہیں ہو سکے جتنا کہ انہیں ہونا چاہیئے تھا۔ صحیح معنوں میں اردو میں جدیدیت راشد اور میراجی سے شروع ہوتی ہے حنفی صاحب نے بہت محنت کی ہے، لیکن اس سے بوئے شعبہ۔ اردو آتی ہے۔ راشد کے کلام کو کوئی جتنی بار پڑھے اتنا ہی لطف دیتے ہیں۔ یہی بات میراجی اور فیض کے ساتھ ہے۔ فیض نے بہت ہی مقبولیت حاصل کر لی۔ اس کی وجہ غالباً ان کی شفاف زندگی ان کا حسن اخلاق اور ان کی عالمگیر محبت تھی۔ غالباً اردو ادب میں فیض جیسا معصوم اور محبت کرنے والا شاعر کوئی دوسرا نہیں ہوا ہے۔ غالباً میر درد کا نام لیا جا سکتا ہے، یا جگر مرادآبادی کا۔ راشد صاحب کی وضع قطعی مختلف تھی۔ وہ خشک، اور کھرے انسان تھے۔ جیسے کہ ان کا ہم عصر مورخ تھا۔

مجھے ڈاکٹر وزیر آغا کی اکیسویں صدی میں کوئی خاص چیز نظر نہیں آئی۔ نامی انصاری صاحب نے یوسفی صاحب پر ٹھیک ہی لکھا ہے۔ میں نے یوسفی صاحب کی صرف ایک کتاب "خاکم بدہن" پڑھ رکھی ہے۔ حسین الحق صاحب والا مضمون میں نے تھوڑا سا پڑھ کر چھوڑ دیا۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اخترالایمان صاحب اپنی سوانح عمری بہت ہی مزے کی لکھ رہے ہیں، لیکن مجھے ایسا لگ رہا ہے کہ وہ اب سرسری گزرنے لگے ہیں۔ میرے دوست انیس چشتی اس کا انگریزی میں ترجمہ کرنا چاہتے ہیں۔

میں فی الحال نیر مسعود صاحب کے بارے میں کچھ کہنا نہیں چاہتا۔ وہ غضب کے افسانے لکھ رہے ہیں سب سے بہترین افسانہ نگار ہوں یا نہ ہوں ان کا "نیا پن" انہیں مزے دار بنا گیا ہے۔ شاعری کا حصہ، معاف کریں، کمزور ہے۔ تاں الحق حقی صاحب کے زبان کے چٹخارے پن کا کیا کہنا۔ خدا کرے یوں ہی لکھتے رہیں۔ عرفان صدیقی غالباً زود نویسی کا شکار ہونے لگے ہیں۔ بہت ہی کوشش کے باوجود مجھے شفیق فاطمہ شعریٰ کی طویل نظم پسند نہ آسکی۔ چند ایک تراکیب نرالی ہیں، اور کوئی نئی بات دکھائی نہیں دیتی۔ مایوسی ہوئی۔

حبیب حق۔ یوسہ

• • • • • • • • • • • • • • • • • • •

"سوغات" کا تازہ شمارہ دستیاب ہے اور حسب دستور کچھ دنوں کے لئے اچھی خاصی خوراک میسر ہو گئی۔

"ابہام کا میر محاسب" کے علاوہ نیر مسعود کے افسانے زبان و بیان کی خوبصورتی اور اپنے اچھوتے پن کے باوجود کوئی مجموعی تاثر پیدا کرنے میں ناکام رہے۔ اس پر ستم یہ کہ سلیم الرحمن اور سلام بن رزاق نے تجزیے کا حق نہیں ادا کیا۔ موخر الذکر نے اعتراف کیا کہ ان افسانوں کی تخلیص کرنا مشکل ہے نیز یہ کہ "یہ افسانے تعبیر تفسیر کی گرفت میں نہیں آتے" سلام بن رزاق معاملے کو اور الجھاتے ہوئے لکھتے ہیں کہ کسی کے نزدیک یہ استعارے بے معنی اور لغو بھی ہو سکتے ہیں۔ مزید برآں کہ افسانہ "تحویل" اور اس کا تجزیہ پڑھنے کے بعد کوئی قاری یہ فیصلہ بھی کر سکتا ہے کہ "تحویل" فکشن کا سب سے بڑا فریب اور اس کا تجزیہ اس سے بڑا مذاق ہے"۔ بے چارہ قاری خود کو بڑی الجھن میں گرفتار پاتا ہے۔ کیونکہ ایک طرف تو یہ افسانے اپنا مدعا خود سے بیان کرنے سے قاصر ہیں اور ابہام کا شکار ہیں۔ دوسری طرف تجزیہ نگار مزید الجھنیں پیدا کرتے چلے جاتے ہیں۔ کمال یہ ہے کہ "معتبر" ناقدین کی نظر میں یہ افسانے حسن و خوبی کا مرقع ہیں۔ بات گھوم پھر کے وہاں آتی ہے جہاں ان افسانوں کی تعریف و تحسین نہ کر سکنا فی الحقیقت اپنی کم فہمی کا اعتراف بن جاتا ہے۔

فیض و اقبال کی نظموں کا تقابلی مطالعہ خوب ہے اور عرفان صدیقی نے زبان و بیان کی بہت ساری جہتوں کو برتا ہے، گرچہ فیصلہ پہلے ہی معلوم تھا اور انجام کار فیصلہ عرفان صاحب کے BIASSES سے متاثر نظر آتا ہے۔ ذاتی طور پر مجھے ایسا نہیں لگتا کہ "طرابلس کے شہیدوں کا لہو" نظم کی معنویت اور مجموعی تاثر کو محدود کرنے کی بجائے آفاقی نوعیت کا حامل بناتا ہے۔ عرفان صدیقی اقبال کے معاملے میں عقیدت مندی سے کام لیتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اور انہوں نے دانستہ یا نادانستہ طور پر "حضور رسالت مآبؐ میں" کے FORMAL لہجے اور دینی و مذہبی عقائد کی LIMITATIONS سے پہلو تہی کی ہے۔ شاید عرفان صدیقی کو اقبال کی حدود کا اعتراف گوارا نہیں۔ "خون بیکساں" پر مفتخر ہونے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا کہ اس میں جہد و شجاعت کا نام و نشان نہیں اور وہاں لہو صرف نوحہ گری کے کام ہی آسکتا تھا۔"

اکرام خاور ۔ دہلی

• • • • • • • • • • • • • • • • • • •

"شفیق ناظم شعری کی نظم کا عنوان "اے تماشہ گاہ عالم روئے تو" ان کی نظم کے مقابلہ میں زیادہ متاثر کن ہے۔ نظم کی تخلیق کے دوران میں ہی ابلاغ و ترسیل کی ضرورت پیش نظر

رہے تو پھر نظم کے ساتھ نسخہ۔ ترکیب استعمال کے طور پر طویل وضاحتی نوٹ کی ضرورت پیش نہیں آتی۔

غزلوں میں احمد جاوید، ارشد عبدالحمید اور عرفان صدیقی نے بہت متاثر کیا۔ حسین الحق کا مضمون پراگندہ ذہنی اور کج فہمی کا نتیجہ ہے۔ ان کی بہت سی باتیں اٹکل اور بے بنیاد ہیں۔ ایک جگہ انہوں نے "جوہر" کی ضد "مادہ" لکھا ہے۔ جوہر کی ضد "عرض" ہے۔ مادہ تو جوہر کا دوسرا نام ہے۔ آگے لکھتے ہیں "غیب دراصل ایک ایسی پر سکون کیفیت ہے جسے خود اپنے اندر پیدا ہونے والی بے چینی متحرک اور فعال بننے پر مجبور کرتی ہے" جس کے اندر بے چینی ہو اسے "پر سکون کیفیت" کہنا کیا معنی رکھتا ہے؟

"پانی کی تقدیر ڈھلوان پر بہنا ہے" تو پھر مشین جو پانی کو اونچائی کی طرف بہاتی ہے مرد مومن کہلانے کی مستحق ہے؟

آخر میں سوال اٹھایا ہے کہ حضرت امیر خسرو (رح) کی حیثیت کیا ہے۔ میر مجلس اور شمع محفل کے ساتھ فرد محفل کو پہچان لینا کوئی دور کی بات نہیں تھی۔ اگر کان کی طرف ہاتھ سیدھا اٹھتا تصوف میں یہ لوگ نہ جانے کہاں سے آریائی مابعد الطبیعات یا ویدانت کے اثرات تلاش کر لیتے ہیں حالانکہ ویدانت کی تعلیمات اور تصوف کی تعلیمات میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ تصوف خالصتاً قرآن و حدیث کی بنیادوں پر قائم ہے۔

عشق کے بارے میں اس کے سوا اور کیا عرض کروں

عشق را بو حنیفہ درس نہ گفت
درد را شافعی روایت نیست

انجم مظہری۔ بلاری

• • • • • • • • • • • • • • • • • • •

سوغات (۴) کے مشمولات خیال انگیز ہیں۔ "نقش اول" پڑھ کر محسوس ہوا کہ ایک قاری کے لکھنے کے لئے آپ نے چھوڑا ہی کیا ہے؟ جو باتیں پڑھنے والوں کو کہنی تھیں وہ آپ نے ہی کہدی ہیں۔ قاری (پڑھنے والوں) کو انگلی پکڑ کر چلانا مجھے کچھ عجیب لگا۔

عزیز احمد پر وارث علوی کا مضمون بصیرت افروز ہے۔ انگریزی اور اردو فکشن کا ایسا مطالعہ (حسن عسکری اور ممتاز شیریں کے بعد) میرے خیال میں ہمارے ہاں کم لوگوں کا ہوگا۔ لیکن حیرت اور افسوس ہے فکشن کے دوسرے لکھنے والوں پر کہ "جدید افسانہ اور اس کے مسائل" جیسی غیر معمولی تنقیدی کتاب شائع ہوئے تین سال گذر گئے اور ابتک ایک اچھا قرار واقعی تبصرہ اس کتاب پر پڑھنے کو نہیں ملا۔ (اس کی شکایت انور خان نے بھی کی ہے) ممکن ہے وارث علوی

کا خصوصی مطالعہ بھی "سوغات" کو پیش کرنا پڑے۔ نیر مسعود نے عزیز احمد کی تاریخی افسانہ نگاری کا اچھا مطالعہ پیش کیا ہے۔ وارث علوی نے اپنے مضمون میں لکھا ہے "خدنگ جستہ" اور "جب آنکھیں آہن پوش ہوئیں" کی داد وہ لوگ بہتر طور پر دے سکتے ہیں جن کا تاریخی افسانوں کا ذوق مجھ سے زیادہ شائستہ ہو۔ نیر مسعود نے اپنے مطالعہ میں وارث علوی کی یہ بات ثابت کر دی ہے۔

راشد پر شمیم حنفی کا مضمون پڑھ کر راشد کی شاعری کے جتنے گوشے میرے ذہن میں روشن ہوئے انھیں لفظوں میں بیان نہیں کر سکتا۔ سوغات (۳) میں ان کے مضمون "تہذیب اور تنقید کا رشتہ" پر جو لوگ معترض ہیں انہیں ایک بار پھر تعصب اور تنگ نظری کی عینک اتار کر اس مضمون کو غور سے پڑھنے کی ضرورت ہے۔ آپ کے اس خیال سے میں متفق ہوں کہ "موجودہ ادبی (غیر ادبی ؟) صورت حال کا اتنا صحیح اور جرات مندانہ جائزہ اور تجزیہ برسوں میں نہیں ہوا" (نقش اول شمارہ ۳)

ایک بات سمجھ میں نہیں آئی۔ پس نوشت میں شمیم حنفی نے سرور صاحب کا ایک بیان نقل کیا ہے "مضمون سننے کے بعد اس روز شام کو پروفیسر آل احمد سرور سے دوبارہ ملاقات ہوئی تو انہوں نے کہا کہ "مجھے یقین ہو چکا ہے کہ اسٹرکچرلزم اور ڈی کنسٹرکشن کا سارا چکر اینٹی ہیومینسٹ ہے" (سوغات ۳ صفحہ ۴۶) جبکہ اسی شمارے میں سرور صاحب کا خط بھی شائع ہوا ہے جس میں وہ لکھتے ہیں کہ "ادھر ساختیات اور پس ساختیات کا کچھ مطالعہ کر رہا ہوں۔ اس سلسلہ میں میری ایگلٹن کے خیالات کی میرے نزدیک اہمیت ہے ---- نارنگ ادھر جو کچھ لکھ رہے ہیں وہ اس لحاظ سے قابل قدر ہے کہ ایک رجحان سے اردو والوں کو روشناس کرائیں مگر اس کی قدر و قیمت ابھی واضح ہونی ہے۔" (بازگشت صفحہ ۴۳۱) حسین الحق کے مضمون میں "تخلیقی دانش" ابھر کر سامنے نہیں آئی۔ اختر الایمان کی خود نوشت تخلیقی بیانیہ کی اچھی مثال ہے۔ اختر الایمان کا گذری ہوئی یادوں کو آئینہ بنا دینے والا اسلوب ان کی شاعری کی طرح پر لطف اور معنی خیز ہے۔ خصوصی مطالعے کے حصے میں نیر مسعود کے افسانوں، تبصروں اور کے علاوہ "ادبستان" خاصے کی چیز ہے۔ "سیمیا اور عطر کافور" کے افسانے اردو فکشن میں اضافہ ہیں۔ شافع قدوائی کا مضمون محنت سے لکھا گیا ہے۔

آخر میں آپ ہی کے ایک خط کے حوالے سے کہنا چاہوں گا کہ "کیا یہ ممکن نہیں کہ (سوغات) میں قومی اور بین الاقوامی مسائل پر خالص علمی انداز میں سیاسی، سماجی اور معاشرتی مضامین شائع کئے جائیں ؟ نئی نسل کو شعر و ادب کے ساتھ یہ غذا بھی دی جاتی رہے تو کیا مضائقہ ؟.... جن مسائل کا تعلق آپ کے دور اور آپ کے معاشرے کی موت اور زیست سے ہو، ان کے بارے میں شعر و ادب نہ سہی کسی اور سطح پر تو اظہار کی ضرورت محسوس ہونی چاہئے۔ یہ سارا کام سیاست دانوں

کے سپرد تو نہیں کیا جاسکتا" (بحوالہ: محمود ایاز۔ شب خون شمارہ ۳۱، دسمبر ۱۹۶۸ء)
شاید آپ اس مشورے پر خود غور فرمائیں جو کبھی آپ نے شب خون کے مدیر کو دیا تھا۔
اب تو اس پر عمل کی ضرورت پہلے سے زیادہ شدت سے محسوس کی جارہی ہے۔ کتابت اور
طباعت کی خامیوں پر توجہ دیجئے۔

قیصر زماں۔ گریڈیہہ

•••••••••••••••••••

عزیز احمد پر آپ نے کوئی "گوشہ" یا ان کا "تفصیلی مطالعہ" تو شائع نہیں کیا۔ لیکن ان کی
بابت جو تین مضامین شامل ہیں، ان سے کچھ ایسا ہی تاثر ملتا ہے۔ وارث علوی نے عزیز احمد کے
افسانوں پر سیر حاصل گفتگو کی ہے اور بعض افسانوں پر اتنی تفصیل سے لکھا ہے کہ ان کی بیشتر
خصوصیات آئینہ ہو گئی ہیں۔ مجھے وارث علوی کے اس بیان سے کلی طور پر اتفاق ہے

"اگر دیکھا جائے تو عزیز احمد اردو کے واحد افسانہ نگار ہیں جن کے اعصاب پر
عورت سوار ہے۔"

حالاں کہ یہ الزام منٹو پر آتا رہا ہے۔ مجھے عزیز احمد کی ایک کمزوری یہ بھی معلوم ہوتی ہے
کہ جنس کے بیان میں وہ کبھی کبھی ایسی لذتیت پیدا کرتے ہیں جس کے ڈانڈے
PORNOGRAPHY سے ملتے ہیں۔ ان کے ناول "گریز" میں ایسے مواقع کئی جگہ آئے ہیں
اور "پگڈنڈی" کے ایک جملے میں غیر ضروری طور پر یہ کیفیت پیدا کی گئی ہے۔ قرۃ العین حیدر
نے بھی اپنے مضمون "کچھ عزیز احمد کے بارے میں" (مطبوعہ "اظہار" بمبئی چوتھی کتاب اگست
۱۹۷۸ء) میں اس افسانے کے تعلق سے کہا ہے۔۔

"اس کے ایک جملے کی وجہ سے اس پر بڑی لے دے ہوئی تھی۔"

میں نے ۴۷ء میں جب "سویرا" میں یہ افسانہ پڑھا تھا۔ یہ جملہ کھٹکا تھا۔ اس پر جو لے
دے ہوئی، مجھے اس کا علم نہیں۔ وارث علوی کے مضمون میں افسانے کا نام "خطرناک پگڈنڈی"
ہے۔ غالباً عزیز احمد نے بعد میں عنوان تبدیل کیا ہوگا۔ وارث علوی نے مذکورہ بالا مضمون کا
حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے

"قرۃ العین حیدر .... نے کہا تھا کہ عزیز احمد کے افسانوں میں عورت ایک
جنسی موضوع SEXUAL OBJECT سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتی۔"

یہ صحیح نہیں ہے۔ قرۃ العین حیدر نے یہ بات صرف عزیز احمد کے تعلق سے نہیں کہی
ہے۔ ان کے الفاظ ہیں:

"مزید برآں مردوں کی لکھی ہوئی ساری چیزیں (یہاں مغرب اور مشرق کی تخصیص نہیں) پڑھ کر یہ ثابت ہوتا ہے کہ ہزار ہا برس سے عورت واقعی ادب میں بھی محض ایک SEX OBJECT رہی ہے اور ہند سمیت ساری دنیا کے شاعروں، صورت گروں اور افسانہ نویسوں کے اعصاب پر بری طرح سوار ہے۔"

قرۃ العین حیدر کے پرانے مضمون اور وارث علوی کے نئے مضمون میں مماثلت کے بعض پہلو دیکھے جاسکتے ہیں۔ مثلاً۔

"عزیز احمد کا ہر ہیرو عورتوں کے تعاقب میں سرگرداں نظر آتا ہے۔"

(قرۃ العین حیدر)

"بوریت کی حد تک عزیز احمد کے افسانوں میں مرد عورت کا پیچھا کرتے ہیں"

(وارث علوی)

"مجھے 'مدن سینا اور صدیاں' کا انداز بیان ٹکسٹ بک ہسٹری کا سا معلوم ہوا۔

(قرۃ العین حیدر)

"'مدن سینا اور صدیاں' میں عزیز احمد تاریخ پر افسانہ کو مسلط نہیں کر پائے ہیں اور افسانہ نہ صرف تاریخی دستاویزیت کا بلکہ ادق تحقیقی مواد کی ثقالت کا شکار ہو جاتا ہے۔"

(وارث علوی)

عزیز احمد کے تین افسانوں کے نام لے کر وارث علوی نے لکھا ہے کہ ان میں "پہلی بار اردو افسانہ ایک میٹرو پولٹین شہر میں داخل ہوتا ہے۔" آپ نے بھی اپنے اداریے میں ان کے تجزیے کے اس پہلو کی داد دی ہے۔ سوال یہ ہے کہ وہ بڑے شہر کون ہیں جن کے پس منظر میں عزیز احمد نے افسانے لکھے ہیں۔ دراصل یہ افسانے مغرب کے بڑے شہروں لندن، روم اور پیرس اور مغرب کے اثر میں آئے ہوئے ہندوستان کے بڑے شہروں بمبئی اور دہلی کے بارے میں ہیں۔ اسی بات کو قرۃ العین حیدر نے اپنے مذکورہ بالا مضمون میں اس طرح کہا تھا

"سجاد ظہیر کے بعد عزیز احمد اردو کے دوسرے ادیب ہیں جنہوں نے مغرب کو اپنا موضوع بنایا۔ آج ادیبوں اور پڑھنے والوں کے لئے مغرب ایک انوکھی بات نہیں رہی، لیکن پچیس تیس برس قبل عزیز احمد کے افسانے ایک نئی چیز تھے۔"٥

---

٥ قرۃ العین حیدر اور وارث علوی نے دو الگ الگ باتیں کہی ہیں (م-ا)

نیر مسعود نے تیمور کی زندگی سے متعلق عزیز احمد کے تاریخی افسانوں "خدنگ جستہ" اور "جب آنکھیں آہن پوش ہوئیں" کا تجزیہ نہایت خوبصورتی سے کیا ہے۔ اس میں ان کا تخلیقی رویہ بھی نمایاں ہے اور ان کا عالمانہ انداز بھی۔ انہوں نے ہیرلڈ لیمب کی کتاب TAMERLANE THE EARTHSHAKER سے براہ راست استفادے کا سراغ بھی لگایا ہے اور کچھ متعلقہ حوالے پیش کئے ہیں۔ قرۃ العین حیدر نے بہت پہلے اس کی جانب اشارہ کرتے ہوئے لکھا تھا

"جب آنکھیں آہن پوش ہوئیں، ہیرلڈ لیمب سے متاثر معلوم ہوتا ہے۔"

عزیز احمد مسلمہ طور پر افسانہ نگار سے بڑے ناول نگار تھے۔ ان کی ناول نگاری پر ایک تفصیلی مضمون بھی شامل ہوتا تو اس تشنگی کا احساس نہ ہوتا جواب ہورہا ہے۔ "ایسی بلندی ایسی پستی" پر محمد حسن عسکری کا تبصرہ عمدہ ہی اور یقیناً آج کے بہت سے قارئین کی نظر سے نہ گذرا ہوگا۔ لیکن اس سے تشنگی فرو نہیں ہوتی۔ ہوس، مرمر اور خون، گریز، آگ، ایسی بلندی ایسی پستی اور شبنم عزیز احمد کے چھ ناول ہیں۔ گو اول الذکر دو ناول ان کے لئے بقول خود "ترنم کا باعث" تھے، لیکن "گریز" تو اردو کے بہترین ناولوں میں ہے اور عزیز احمد بھی اسے اپنا "بہترین" ناول تسلیم کرتے ہیں۔ "ہوس" اور "مرمر اور خون" ان کی طالب علمی کے زمانے کے ناول ہیں۔ جو ۱۹۳۲ء میں چند ماہ کے وقفوں پر لکھے گئے۔ گیارہ سال کے طویل وقفے کے بعد انہوں نے ۴۳ء میں "گریز" لکھا۔ چار سال بعد ۴۷ء میں "ایسی بلندی ایسی پستی" جو ان کا دوسرا اہم ناول ہے۔ اور ۵۰ء میں انہوں نے "شبنم" لکھ کر اپنی ناول نگاری پر تمت بالخیر کی مہر ثبت کردی محض اطلاعاً بھاگلپور یونیورسٹی سے عزیز احمد کی شخصیت اور فن پر مقالہ لکھ کر افسانہ نگار شمیم افزا قمر نے پی ایچ۔ ڈی کی ڈگری حاصل کی ہے۔

آپ کی طرح مجھے بھی شبہ ہے کہ "اردو کے اکثر جدید تر شاعروں نے راشد کی پچیس پچاس نظمیں بھی پڑھنے کی طرح پڑھی ہوں گی" ان کے مجموعے ہندوستان میں شاذ ہی دستیاب ہیں۔

مظہر امام۔ دہلی

.................

"میری نظم کے پہلے بند کے پانچویں مصرعے میں "کیا" کی جگہ "کب" شائع ہوگیا ہے۔ نظم کا یہ بند اس طرح ہے

ان کی چہکاروں سے کیسا
سحر زدہ میں ہوجاتا ہوں
اپنے سب دکھ درد بھلاکر

میٹھی نیند میں سوجاتا ہوں

شاہد کلیم - آرہ

•••••••••••••••••

(روداد)

O حیدر آباد لٹریری فوم (حلف) کا ادبی اجلاس ۲۸ / مئی، جمعہ ۷ بجے شام ہنری مارٹن انسٹی ٹیوٹ میں منعقد ہوا - سوغات (۴) کی مشمولات پر ڈاکٹر بیگ احساس، جناب غلام جیلانی، پروفیسر یوسف سرمست اور پروفیسر مغنی تبسم نے اظہار خیال کیا - جناب قدیر زماں نے صدارت کی - ڈاکٹر بیگ احساس نے گوشہ، نیر مسعود پر اظہار خیال کرتے ہوئے کہا کہ نیر مسعود اردو افسانے کی دنیا میں ذرا دیر سے داخل ہوئے - ان کا افسانوی مجموعہ "سیمیا" دس برس قبل شائع ہوا تو ادبی حلقے چونک گئے - یہ افسانے منفرد تھے - یہ فیشن زدہ تجریدی اور علامتی افسانوں سے مختلف تھے - ہمارے نقادوں کی سمجھ میں ہی نہیں آیا کہ ان افسانوں کی تنقید کس طرح کی جائے - اب محمود ایاز نے سوغات میں "گوشہ نیر مسعود" شامل کر کے بحث کے دروازے کھول دیے ہیں - اس گوشے میں کچھ نئے اور کچھ شائع شدہ مضامین شامل ہیں - اس گوشے میں جو تنقیدی مضامین ہیں وہ گنجلک اور انگریزی اصطلاحوں کے سہارے لکھے گئے ہیں - ہندسی شکلیں، جیومیٹری شکلیں اور تناسب پر زور دیا گیا - ہمارے ہاں اردو میں تخلیقی اور ORIGINAL تنقید لکھی نہیں جاتی - انھوں نے نیر مسعود کی تخلیقات پر کی گئی تنقید کے حوالے سے چند سوالات اٹھائے کہ کیا ہر نثری فن پارہ جس میں تناسب اور تحیر خیزی ہو اسے ہم افسانہ کہیں گے؟ نئے افسانے کی تعریف کیا ہوگی؟ کسی نثر کو افسانہ کیوں کہا جاتا ہے؟ انھوں نے سلام بن رزاق کے تنقیدی مضمون "تحویل ---- ایک تجزیہ" کے بارے میں کہا کہ سلام کا یہ خیال پچاس فیصد درست ہے کہ تحویل فکشن کا سب سے بڑا فریب اور اسکا تجزیہ اس سے بھی بڑا مذاق ہے - کیوں کہ "تحویل" فکشن کا سب سے بڑا فریب نہیں البتہ اس پر لکھا گیا مضمون مذاق لگتا ہے - اگر کسی فن کار کے افسانوں کا تجزیہ اس طرح ہونے لگے تو پھر اس کا خدا ہی حافظ ہے - نیر مسعود کی تخلیقات بہتر تنقید کی متقاضی ہیں - "گفتگو" میں شمس الرحمن فاروقی صاحب کا رویہ کچھ غیر سنجیدہ سا ہے شاید یہ نیر مسعود سے بے تکلفی کی وجہ سے ہو - محمود ایاز صاحب نے انٹرویو من و عن شائع کر دیا ہے غیر متعلقہ باتوں، غیر ضروری طوالت اور ادھورے جملوں کے ساتھ - پھر اختتام اس طرح ہوا ہے "آگے ریکارڈنگ خراب ہو گئی" کیا یہ ایڈیٹر کی ذمہ داری نہیں کہ وہ مکمل انٹرویو

منگوائے؟ جناب غلام جیلانی نے وارث علوی کے مضمون "عزیز احمد کی افسانہ نگاری" کا جائزہ لیتے ہوئے وارث علوی سے اختلاف کیا اور "تصور شیخ" کو اردو کا مکمل افسانہ قرار دیا۔ نیر مسعود کے افسانوں کے بارے میں کہا کہ ان کے افسانوی مجموعے "سیمیا" اور "عطر کافور" ایک ہی سلسلے کی کڑی ہیں انھوں نے افسانوں کی مریضانہ فضا کو منفی رویہ قرار دیا۔ شافع قدوائی کے تنقیدی مضمون پر سخت اعتراض کرتے ہوئے کہا کہ اس مضمون میں (۹۰) اقتباسات اور (۲۰) اصطلاحیں استعمال کی گئیں ہیں۔ انھوں نے کہا نیر مسعود شفاف اور نرم و سبک نثر لکھنے والے افسانہ نگار ہیں ان پر تنقید بھی نرم پیرائے میں ہوتی تو بہتر ہوتا۔ پروفیسر یوسف سرمست نے مقالوں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا کہ بعض نقادوں کے نام "سوغات" میں بار بار دہرائے جارہے ہیں اس شمارے میں بھی مقالوں کا حصہ اہم ہے۔ انہوں نے وارث علوی کی بسیار نویسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ ان کی تنقید میں ارتکاز نہیں ہے وہ تاثر ہی کو سب کچھ سمجھتے ہیں۔ وہ اکثر پامال تنقیدی فقرے دہراتے ہیں۔ اس کے باوجود عزیز احمد کی افسانہ نگاری پر ان کا مضمون بھرپور ہے اور فکشن کی تنقید میں ایک اضافہ ہے۔ شمیم حنفی نے اپنے مضمون میں ن۔ م۔ راشد پر جو اعتراضات کئے گئے ان کی نفی کرنے کی کوشش کی ہے۔ یہ بعد از وقت ہے کیوں کہ اب یہ اعتراضات فراموش ہوچکے ہیں اور ان کی نفی کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی۔ پروفیسر مغنی تبسم نے کہا "سوغات" میں شامل شعری تخلیقات کا خاص مزاج ہے۔ ان شاعروں کا وہی انداز ہے جو ۲۵ برس قبل جدیدیت کے نام پر شروع ہوا تھا جس کی نمائندگی ظفر اقبال کرتے تھے۔ انہوں نے کہا ہماری غزلیہ شاعری میں جو تبدیلی آئی وہ ناگزیر تھی کیوں کہ ترقی پسند غزل کلیشوں کا شکار ہو گئی تھی۔ یہ ضروری تھا کہ انھیں توڑا جائے اور نئے امکانات تلاش کئے جائیں ۲۵ برس قبل جو عمل ہوچکا ہے اب اسے دہرانا مستحسن بات نہیں ہے۔ انہوں نے کہا سوغات میں مشمولہ غزلوں پر یگانہ کا اثر واضح ہے۔ جدید شاعروں نے اسلامی تلمیحات اور چند پرانے استعاروں کو نئے تلازموں کے ساتھ برتا ہے شراب سے متعلق تلازمے ترقی پسند شعراء کے ہاں زیادہ پائے جاتے ہیں لیکن جدید شاعروں کے ہاں نہیں ہے۔

انہوں نے کہا کہ جدید شاعروں نے کربلا کے حوالے سے استعاروں کو نئی معنویت دی نظموں کے سلسلے میں انہوں نے کہا کہ شفیق فاطمہ شعریٰ کی نظم خوبصورت ہے لیکن پوری طرح سے سمجھ میں نہیں آتی مبہم ہے۔ شفیق فاطمہ شعریٰ نے "سوغات" کے ذریعہ ہی شہرت پائی ہے۔ انہوں نے کہا کہ ابہام شاعری کا حسن ہے۔ ابہام کے بغیر اچھی شاعری نہیں ہو سکتی۔ انھوں نے تجویز رکھی کہ شفیق فاطمہ کو کسی ادبی اجلاس میں مدعو کرکے ان سے اس نظم کے بارے میں سوالات کئے جائیں۔ اور اس نظم کے حسن کو سمجھنے کی کوشش کی جائے۔ انہوں نے کہا ہماری نظم پیچھے رہ گئی ہے اس شکایت کو دور کرنا ہے۔ جناب قدیر زماں نے اپنی صدارتی تقریر میں کہا کہ نیر

مسعود کے اکثر افسانے ان کی سمجھ میں نہیں آتے۔ انہوں نے اس بات پر زور دیا کہ افسانے اکائی ہونا چاہئیے نیر مسعود کے افسانے "بن بست" اکائی ہے اور "تحویل" اکائی نہیں ہے۔ انھوں نے اس بات کی شکایت کی کہ اس اجلاس کے مقررین نے اختر الایمان کی سوانح پر کوئی بات نہیں کی جبکہ "سوغات" میں سب سے دلچسپ چیز یہی سوانح ہے۔ ڈاکٹر بیگ احساس۔ حیدرآباد

"آپ نے اپنے پچھلے خط میں سچ ہی لکھا تھا کہ مضمون اچانک ختم ہوگیا۔ آخر میں در اصل حوالوں کے ساتھ منٹو پر نقادوں کی رائیں تھیں جو کم و بیش سب منفی تھیں۔ آج سب منٹو کے گن گارہے ہیں۔ اشارہ بس یہ تھا کہ ہم اپنے فیصلوں میں عجلت نہ برتیں۔ آج جتنے بھی ناقدین زیادہ تر منٹو۔ بیدی کے عہد میں جوان تھے۔ یعنی اُس عہد میں اُن کے احساسات اِن ادیبوں سے کم و بیش ہم آہنگ تھے اِن ادیبوں نے لکھا بھی بہت اچھا لیکن جب میں آصف فرخی، سید محمد اشرف، سلام بن رزاق وغیرہ کو پڑھتا ہوں تو احساس ہوتا ہے کہ یہ لوگ بھی کچھ بہت بُرا تو نہیں لکھ رہے۔ بیدی، منٹو جیسے ادیب کہاں روز روز پیدا ہوتے ہیں۔ شاید ماضی کو ہم غلط ڈھنگ سے استعمال کر رہے ہیں۔ ایک افسانہ لکھ رہا ہوں۔ مکمل ہوجانے پر بھیجوں گا۔ لیکن کب تک مکمل ہوگا یہ نہیں کہہ سکتا۔ باقر مہدی کی کتاب "سیاہ/سیاہ" چھپ گئی ہے گو کہ اب تک مارکیٹ میں نہیں آئی۔ گذشتہ تیس سال میں وارث علوی اور شمس الرحمٰن فاروقی کی طرح باقر مہدی نے بھی ایک اہم رول ادا کیا ہے۔ میرا خیال ہے اس پر بھی بات ہونی چاہیئے۔ شمیم حنفی، وارث علوی، گوپی چند نارنگ اور دوسرے نقادوں کو اُن کی شاعری اور تنقید پر لکھنا چاہیئے۔ وارث علوی کی بھی کئی کتابیں آچکی ہیں۔ پتہ نہیں ہم لوگوں نے React کرنا کیوں چھوڑ دیا۔ ادھر آپ نے یہ کام شروع کیا ہے۔ کاش آپ کو اس میں کامیابی حاصل ہو۔ ادب بغیر گفتگو کے جی نہیں سکتا نہ ہی ادب متحرک ہو سکتا ہے۔ شاید اردو والوں پر آج کل جو بُرا وقت آن پڑا ہے یہ اس کا اثر ہے۔ اب تو شاید ہمیں صرف ادب ہی نہیں ادب سے جُڑے دوسرے مسائل پر بھی گفتگو کرنی چاہیئے"

انور خان۔ بمبئی

"میں چونکہ ادب کا نیا قاری ہوں اس لئے آپ سے صحیح طور پر واقف نہیں تھا۔ ایک آدھ بار "شب خون" میں بحیثیت شاعر آپ کو پڑھا تھا اور بس!

لیکن اب "سوغات" کے چار شماروں اور خاص طور پر "نقشِ اول" نے آپ کو سمجھنے میں بڑی مدد دی ہے — "سوغات" واقعی ایک رسالے سے آگے کی چیز ہے۔

پہلے شمارے میں ضمیرالدین احمد کے افسانے بہت عمدہ تھے، ہر لحاظ سے بھرپور اور مکمل۔ دوسرے شمارے میں آصف فرخی، تیسرے میں ممتاز شیریں اور چوتھے میں نیر مسعود۔ ان تمام حضرات پر آپ نے بڑے وقیع گوشے شائع کئے ہیں۔ یہ سب حضرات واقعی بڑے ذہین ہیں۔ اور ہم اردو والے بجا طور پر ان پر فخر کرتے ہیں۔ لیکن جہاں تک میں سمجھتا ہوں، تخلیقی ادب (شعر و افسانہ) کے لئے ذہانت سے زیادہ احساس اور جذبے کی ضرورت ہوتی ہے۔

اس آگ کی ضرورت ہوتی ہے جو منٹو کے اندر تھی۔ اس درد کی ضرورت ہوتی ہے جو بیدی کے یہاں تھا۔ اس جھنجھلاہٹ کی ضرورت ہوتی ہے جو عصمت کے یہاں تھی۔ افسانہ ان مرحومین کے دل سے نکلتا تھا۔ اور ذہن صرف اُسے ترتیب دیتا تھا۔ ان لوگوں نے کبھی بھی تخلیق پر ذہانت کو حاوی نہیں ہونے دیا۔ اور یہی وجہ ہے کہ ان کے افسانے پڑھنے والے کے دل تک پہنچتے ہیں۔ ان کے افسانے ماں کے رحم میں پلنے والے بچے کی طرح ہیں۔

عزیز احمد، ممتاز شیریں، نیر مسعود، آصف فرخی، قمر احسن، شفیق، م۔ ناگ، فاروق راہب وغیرہم حضرات افسانے ذہن سے بُنتے ہیں۔ ان کے یہاں تمام کارفرمائی صرف ذہن کی ہے۔ ان کے افسانے پڑھنے والے کے ذہن میں جالا سا بناتے ہیں اور ختم ہو جاتے ہیں۔ یہ افسانے کبھی دل تک کا سفر طے نہیں کرتے۔ ان افسانوں کی نوعیت TUBE BABY کی سی ہے۔

یہی حضرات جب تنقید، تحقیق، تراجم اور تجزیے لکھتے ہیں تو کمال کر دیتے ہیں۔ مدعا صرف یہ ہے جناب ذہانت تو آپ تنقید اور تحقیق کے لئے اٹھا کر رکھ دیجئے اور تھوڑی سی دیوانگی کے ساتھ تخلیقی دنیا میں قدم رکھئے۔ پھر دیکھئے مزہ!

اکثر خیال گذرتا ہے کہ یہ سب لوگ شمس الرحمٰن فاروقی صاحب کے بگاڑے ہوئے ہیں۔ فاروقی صاحب کی شخصیت واقعی اتنی بڑی ہے کہ ان کی خوشنودی کے لئے بھی لکھا جا سکتا ہے لیکن صرف انھیں کے لئے لکھنا بھی کوئی عقلمندی نہیں ہے۔ ایک عام خیال یہ بھی ہے کہ "شب خون" میں شائع ہونے والے کو مستند سمجھ لیا جاتا ہے۔ اب اس کے بعد کون کم بخت "شب خون" کے لئے لکھنا نہیں چاہے گا۔ مذکورہ بالا اشخاص میں کئی قلم کار ایسے تھے جو افسانے کو بہت کچھ دے سکتے تھے۔ لیکن فاروقی صاحب کے جھانسے میں آ کر تباہ ہو گئے۔ "شب خونی" افسانے پڑھتے ہوئے اکثر محسوس ہوتا ہے کہ افسانہ اچھا خاصہ بنتا چلا آ رہا ہے اور افسانہ نگار دانستہ

سے بلا رہا ہے۔ کہ یہی تو فاروقی صاحب چاہتے ہیں۔

ایسے افسانہ نگار بھی ہیں جو فاروقی صاحب کے جھانسے میں نہیں آئے یا آکر نکل گئے۔ یہ تمام حضرات بہت اچھی کہانیاں لکھ رہے ہیں۔ مثلاً سریندر پرکاش، عبدالصمد، سلام بن رزاق، سید محمد اشرف، انور خان، علی امام نقوی، ساجد رشید، غضنفر اور بہت ہی تازہ کار خورشید اکرم وغیرہ۔ مجھے یقین ہے کہ یہ سب حضرات ایک بار پھر قاری کو افسانے کے قریب لے آئیں گے۔

ہوا دراصل یہ تھا کہ ہمارے افسانہ نگار ایک دم ذہین ہوگئے تھے اور قاری بے چارہ وہی اوسط درجے کا۔ وہ افسانے کا ساتھ نہیں دے پایا اور آخر تھک ہار کے بیٹھ گیا۔ اور افسانہ نگار بزعم خود منزلوں پر منزلیں طے کرتا رہا۔ خدا کا شکر ہے کہ اب ان منزلوں کا طلسم ٹوٹ رہا ہے۔

آپ کچھ صفحات افسانوں کے لئے بھی مخصوص کیجئے۔ سُنا ہے "سوغات" اپنی پہلی اشاعت میں غیر ملکی ادب کے تراجم کے لئے بہت مشہور رہا ہے۔ کیا یہ کام اب نہیں ہوسکتا ؟

چوتھے شمارے میں تمام مضامین عمدہ ہیں۔ "غیب، عشق اور تخلیقی دانش"۔ حسین الحق۔ خاص طور پر پسند آیا۔ وارث علوی واقعی فکشن کی بہترین تنقید لکھ رہے ہیں۔

جناب اختر الایمان کی خود نوشت اپنی سی لگ رہی ہے۔ نامی انصاری کا تبصرہ بھی بہت اچھا ہے۔

نیّر مسعود صاحب سے گفتگو مزے کی ہے۔ حالانکہ کہیں کہیں ایسا لگتا ہے کہ عابد سہیل صاحب دب رہے ہیں یا دبائے جا رہے ہیں۔ بہرحال گفتگو مزے کی ہے۔

عرفان صدیقی صاحب واقعی غزل میں بڑی شاعری کر رہے ہیں ؎

"بسمل کو زہر دے تو وہ مسیحا بھی کشتنی"۔ اس مصرعے میں "تو" یا "وہ" زائد چھپ گیا ہے۔

ارشد عبدالحمید کی غزلیں بھی بہت پسند آئیں۔ حبیب حق صاحب کی نظم "پہلی ملن" کے بارہویں مصرعے میں لفظ "حوادثات" استعمال ہوا ہے۔ یہ کیا ہے ؟

میری رائے میں آزاد نظموں کو زیادہ طویل نہیں ہونا چاہیئے۔ محمد علوی، شہریار اور ندا فاضلی کی اکثر نظمیں مختصر ہوتی ہیں۔ اسی لئے متاثر بھی کرتی ہیں۔

دوسرے شمارے میں بلراج کومل صاحب کا نام راز رکھ کر آپ نے ان کی نظم "جواز" کے جو تجزیے کروائے تھے وہ بہت دلچسپ تھے۔ یہ سلسلہ آپ نے بند کیوں کر دیا؟ یہ سلسلہ چلے گا تو اس سے سمجھی

فیضیاب ہوں گے۔ اب ظاہر ہے کسی نہ کسی کی برائی تو آپ کو لینی ہی پڑے گی لیکن اس سلسلے کو جہاں تک ممکن ہو چلائیے کبھی نظم، کبھی غزل، کبھی افسانہ ..... یہ تجربے ہوتے رہیں تو فن کے بہت سے گوشے روشن ہوتے رہیں گے۔"

(پرویز اختر ــــ چاند پور)

"اردو ناول کی داستان میں جہاں نواب سید محمد آزاد کے ڈرامے "نوابی دربار" کا ذکر ہے وہاں یہ صراحت ضروری ہے کہ یہ ڈرامہ ہے۔ نواب آزاد کا نام اس وجہ سے ناول نگاروں کے ساتھ لیا کہ "نوابی دربار" مکالموں کی وجہ سے ڈرامے کے طور پر پیش کیا گیا ہے، مگر اس میں ڈرامائی عمل کی بجائے ناول کے ایک نقشِ اول کا انداز ملتا ہے، جس میں مکالمے پر سارا زور اسی طرح ہے جیسے "طرحِ دار لونڈی" میں۔ (آصف فرخی)

"اس شمارے کی بیشتر چیزیں پڑھ چکا ہوں وارث کا مضمون خاصہ کی چیز ہے۔ بیر مسعود نے عزیز احمد پر اچھا لکھا ہے۔ البتہ ان کے انٹرویو سے کسی قدر مایوسی ہوئی، جس کا تعلق ان کے حوالوں سے نہیں بلکہ ان سوالوں سے ہے یا بلکہ اس لب و لہجہ سے ہے جس میں یہ سوال کئے گئے۔ یہ لب و لہجہ، جس میں سرگی اور سرکار محاکے کا رنگ آگیا ہے، اور بعض موقعوں پر استہزا کو چھوتے ہوئے طنز کا، انٹرویو کرنے والوں کی بیر مسعود سے بے تکلفی کا غماز تو ہے۔ افسوس! ان کے فن کے اسرار و رموز کو سمجھنے میں ایک عام قاری کی کوئی مدد نہیں کرتا۔ ہماری طرف لوگ قرینے سے انٹرویو بھی نہیں کر پاتے۔ بہر حال . . ."

(محمد عمر میمن امریکہ)

(فیض کی نظم کے پیچھے کار فرما جس واقعے کا آفتاب احمد صاحب نے ذکر کیا ہے اس سے عرفان صاحب واقف ہیں یا نہیں اس سے قطعِ نظر دیکھنے کی بات یہ ہے کہ جس طرح اقبال کی نظم میں طرابلس واقعہ، تاریخ اور عہد کا تعین کر دیتا ہے وہ فیض کی نظم سے ممکن نہیں۔ یہاں واقعہ تاریخ کا حصہ بن گیا ہے بلکہ شاید تاریخ کے صفحات میں اسے کوئی جگہ بھی نہ ملے۔ لیکن فیض کی نظم، اس کا تاثر اور بنیادی خیال، وقت اور واقعے سے اس طرح آزاد ہو گئے ہیں کہ اب واقعے کا علم ضروری نہیں رہتا اور یہ اچھی شاعری کی ایک بڑی خوبی ہے اور اسی بنا پر ہم لوگ فیض کے قائل ہیں ورنہ ترقی پسندی کے دور میں اکثر نظمیں ایسی بھی لکھی گئی تھیں جن سے صرف واقعات ہی معلوم ہو سکتے تھے۔

"سرِ وادیِ سینا" میں تاریخِ تحریر جنوری ۱۹۶۵ء درج ہے لیکن "سرِ وادیِ سینا" کی اشاعت سے پہلے فیض کے شائع شدہ چار مجموعوں کا کلام (نقشِ فریادی، دستِ صبا، زنداں نامہ اور دستِ

تہہ سنگ کے علاوہ کچھ غیر معروف اور تازہ کلام رسائل سے ماخوذ) "حرف حرف" کے نام سے ۱۹۶۵ء میں شائع ہوا تھا۔ رام پور سے اس کا جو ایڈیشن نکلا اُس میں نہ صرف تاریخِ تحریر اپریل ۱۹۶۵ء ہے بلکہ نظم کا عنوان بھی اور ہے۔ "لہو کا سراغ" کی بجائے "یتیم لہو" اور ایک مصرعہ بھی بدلا ہوا ہے۔ اس ایڈیشن میں گیارہواں مصرعہ یوں ہے: "کسی کے پاس سماعت کا وقت تھا نہ دماغ" جبکہ "سرِ وادیِ سینا" میں یہ مصرعہ یوں ہے: "کسی کو بہرِ سماعت نہ وقت تھا نہ دماغ" معلوم نہیں فیض نے یہ دونوں تبدیلیاں خود کی تھیں یا نقل در نقل میں دوسروں سے سرزد ہو گئی ہیں۔

راشد کے بارے میں میرا بیان مشروط ہے ("اگر ان معنوں میں کہا گیا ہے") اور پھر راشد کا کلام اگر صرف یار کھوں اور شعر کہنے والوں میں مقبول ہے تو اس کا مطلب یہی ہوا کہ وہ ایک خاص محدود حلقے کا شاعر ہے اور مجھے یہی شکایت ہے۔ ایسی کوئی وجہ نہیں ہے کہ راشد اس محدود (گو ممتاز!!) حلقے میں بند رہیں۔ اُن کے کلام میں ایسی باتیں نہیں پائی جاتیں جو اُن کے دائرۂ اثر یا دائرۂ مقبولیت کو "گروہِ خاص" سے آگے نہ نکلنے دیں۔ اردو کی کلاسیکی اور فارسی شاعری کا ذوق رکھنے والوں کے لئے راشد کی زبان اجنبی نہیں۔ اسالیب اور طرزِ اظہار، ہیئت، کچھ ابہام، کچھ رمزیت، ضرور ایک اجنبیت کا احساس پیدا کر سکتے ہیں لیکن اردو کا قاری راشد کی وفات تک ان میں سے بہت سی چیزوں کا عادی یا ان سے مانوس ہو چکا تھا۔ میری ناقص رائے میں وجہ کہیں اور ڈھونڈنے کی ضرورت ہے۔ پاکستان کی بات میں نہیں جانتا لیکن اس ملک میں کسی حد تک تو ایک بڑی وجہ یہ ہے کہ یہاں راشد کا کلام دستیاب ہی نہیں ہے۔ "یار کھوں" اور "شاعروں" کی بھی ایک بڑی تعداد ان "محرومین" میں شامل ہے۔ لیکن یہی واحد وجہ نہیں ہے۔) (م۔ا)

# سوغات

۷

مدیر

## محمود ایاز

معاون مدیران

خلیل مامون　　　　عزیز اللہ بیگ

پتہ:
۸۴۔ نتھر ڈین، ڈیفنس کالونی، اندرانگر
بنگلور ـــ ۵۶۰۰۳۸
فون: ـــــــ ۵۵۸۱۹۸۶

ستمبر ۱۹۹۴ء

قیمت : اسّی روپے

بیرونی ممالک سے [ امریکہ، انگلینڈ، کناڈا، سعودی، پاکستان ]
بذریعہ ہوائی ڈاک دس ڈالر (امریکی) بارہ ڈالر (کنیڈین) سات پاؤنڈ
بذریعہ بحری ڈاک آٹھ ڈالر (امریکی) دس ڈالر (کنیڈین) چھ پاؤنڈ

کتابت :-
حافظ لیاقت احمد قاسمی۔ بنگلور ۲۱
کمپیوٹر کارپوریشن۔ حیدر آباد

ایڈیٹر، پرنٹر اور پبلشر: محمود ایاز

# فہرست

## نظمیں



## منیب الرحمٰن



## اسلام اور عہدِ حاضر



## ن۔م۔ راشد

## خصوصی مطالعہ



## احمد علی کے افسانے



## افسانے



## بازگشت

# نقشِ اوّل

ترقی پسند تحریک سے وابستگی احمد علی پر ایک تہمت تھی اور خود انھوں نے، کم از کم چند برسوں کے لئے، اس تہمت کو برضا و رغبت قبول کر لیا تھا۔ احمد علی نے "انگارے" کی اشاعت کا جو پس منظر بیان کیا ہے، اسے پڑھنے کے بعد تو یہ باور کرنا مشکل ہو جاتا ہے کہ احمد علی "ترقی پسندی" کے بارے میں کبھی واقعی سنجیدہ بھی رہے تھے۔ طاہر مسعود کو دئے ہوئے انٹرویو میں وہ کہتے ہیں: "سجاد ظہیر آکسفورڈ سے لکھنؤ آگئے اور ان سے ملاقات ہوئی تو انھیں ہم مزاج و ہم خیال پایا۔ ہم دونوں کو ادب، آرٹ اور اچھے کپڑے پہننے کا شوق تھا، لہٰذا خوب دوستی ہو گئی۔ سجاد ظہیر نے بھی کہانیاں لکھی تھیں۔ اس لئے تجویز پیش ہوئی کہ ہم دونوں اپنی کہانیوں کی کتاب چھاپیں، لیکن کہانیوں کی تعداد کم تھی۔ محمود الظفر سے ذکر ہوا تو معلوم ہوا کہ انھوں نے بھی انگریزی میں ایک کہانی لکھی ہے۔ لہٰذا اسے بھی کتاب میں شامل کر لینے کا فیصلہ ہوا اور اس کا اردو ترجمہ سجاد ظہیر نے کیا۔ رشید جہاں کے ہاں بھی اکثر ہم لوگوں کا جمگھٹا رہتا تھا، لہٰذا ان سے بھی کہانی لکھنے کی فرمائش کی گئی۔ انھوں نے ایک کہانی اور سنائی جو ہم لوگوں کو پسند آئی۔ پھر انھوں نے دوسری کہانی بھی لکھی۔ اس طرح ہمارا مجموعہ تیار ہو گیا اور دسمبر ۱۹۳۲ء میں "انگارے" کے نام سے چھپ کر آگیا۔" "اس کتاب کے خلاف طوفان برپا ہوا۔" "مولوی صاحبان نے منبروں سے افسانہ نگاروں کے خلاف تقریریں شروع کر دیں۔" "آل انڈیا شیعہ کانفرنس نے قرارداد مذمت منظور کی۔" اور "تین مہینے کے اندر کتاب پر حکومت نے پابندی عائد کر دی" تو احمد علی اور محمود الظفر کو "سخت غصہ آیا" اور انھوں نے فیصلہ کیا کہ "ہم ہرگز نہیں ڈریں گے۔" "ہمارے سامنے اس وقت مذہب پرستی، غلامی، جہالت اور افلاس جیسے مسائل تھے اور ہم نے ان کے خلاف لڑنے کا فیصلہ کیا۔"

، اخباری بیان میں سوسائٹی آف پروگریسیو رائٹرز کے قیام کا اعلان کیا گیا۔ اس کے دو سال بعد
اد ظہیر ۱۹۳۵ء کے آخر میں لندن سے واپس آئے۔ "وہ کمیونسٹ خیالات کے آدمی تھے اور لندن میں اُن
کمیونسٹوں سے بڑا گہرا رابطہ تھا۔ انھوں نے لوٹنے کے بعد کہا کہ ہم تنظیم کے اثر و نفوذ کے لئے آل انڈیا
وگریسیو رائٹرز کانفرنس کریں گے۔"

اور باتوں سے قطع نظر، احمد علی کی افتادِ طبع ایسی نہیں تھی کہ وہ اپنی ادبی زندگی "توہم پرستی، غلامی
حالت اور افلاس کے خلاف لڑنے" میں صرف کر دیتے۔ اردو میں ان کی جو تحریریں قابلِ ذکر اور زندہ رہنے
والی ہیں، وہ اپنی ادبی خوبیوں اور فنی محاسن کی وجہ سے ہیں اور انھیں کی بنا پر احمد علی کو ایک وقیع فنکار
سمجھا جاتا ہے۔ جہاں انھوں نے "ترقی پسندی" برتنے کی کوشش کی ہے وہاں اُن کی تحریریں اتنی پھیکی اور بھونڈی
ہوگئی ہیں کہ یقین نہیں آتا احمد علی کے قلم سے نکلی ہیں (قیدِ خانہ، "شفق" وغیرہ) ایسی تحریروں کے علاوہ کچھ اچھے
خاصے افسانوں میں بھی، اِدھر اُدھر، اس طرح کی کمزوریاں در آئی ہیں جو احمد علی کے فنی شعور کے پیشِ نظر
بہت عجیب معلوم ہوتی ہیں۔ جیسے "میرا کمرہ" میں لینن کی آمد اور شیطان سے مکالمہ! یا "مارچ کی ایک
رات" کے چند حصے۔ اس میں ایک اچھا اور گہرا افسانہ بننے کے سارے امکانات تھے لیکن سستی جذباتیت
اور مبلغانہ جوش کی مار نے افسانے کو پنپنے نہیں دیا۔

احمد علی مغربی ادب سے قریب اور اس کے تجربات سے متاثر تھے۔ انھوں نے اپنے چند افسانوں
میں ان تجربوں کو (تلازمِ خیالات، شعور کی لہر، اندرونی خود کلامی وغیرہ) دہرانے کی ہمت بھی کی۔ ان کے
یہ تجربے رجحان ساز بن سکے اور نہ اپنے عہد کے افسانہ نگاروں پر اثر انداز ہوئے۔ "قیدخانہ" اور
"موت سے پہلے" کے قاری ابھی پیدا نہیں ہوئے تھے اور ممتاز شیریں اپنے نئے نئے مطالعے کے جوش میں احمد علی
کے "بیان کی رمزیت کا رشتہ" کافکا سے جوڑ رہی تھیں۔ آج سے پچاس سال پہلے اردو افسانے میں اس طرح
کے تجربے کرنے والے افسانہ نگار کو جدید اردو افسانے کا پیش رو نہ تسلیم کرنا بے انصافی ہوگی۔ "قیدخانہ"
کے مقابلے میں "موت سے پہلے" زیادہ متاثر کن ہے۔ اختتامی حصہ اس افسانے کی جان ہے۔ یہاں پہونچ کر
افسانے کی دھندلی اور نیم تاریک فضا یک لخت منوّر ہو جاتی ہے۔ ایک اجنبی اور نیم حقیقی سا ماحول،
حقیقی اور زمینی زندگی کے پس منظر میں ڈھل جاتا ہے۔ یہ آخری حصہ افسانے کی معنویت کا تعین بھی کرتا ہے
اور اسے پُراثر بھی بناتا ہے۔ اس حصے میں دلّی کے جس دور کی زندگی کا ایک رُخ پیش ہوا ہے اُس سے

احمد علی کا جذباتی اور روحانی رشتہ تھا۔ اس دور کو پس منظر میں رکھ کر انھوں نے وقت کی قاہری اور انسان کی بے مائیگی اور لاچارگی کی وہ تصویریں کھینچی ہیں کہ بقول حسن عسکری "میر نہال تو کیا، خود زندگی اپنی بے مائیگی، لاچاری اور بے بنیادی پر افسوس کرتی، اپنی حقیقت کے بارے میں بڑے شک آمیز سوالات کرتی معلوم ہوتی ہے۔" حسن عسکری کا اس شمارے میں شامل مضمون نہ صرف "دلّی کی شام" کا بلکہ احمد علی کے فن کا بھی بہت اچھا جائزہ پیش کرتا ہے۔ "دلّی کی شام" کو عام طور پر دلّی کی زندگی کے بارے میں لکھا ہوا ناول قرار دیا گیا ہے۔ اسی طرح جس طرح فارسٹر کے "اے پیسیج ٹو انڈیا" کو ہندوستان کے بارے میں لکھا ہوا ناول کہا جاتا تھا۔ فارسٹر نے ہمیشہ اس بات سے انکار کیا اور کہا: "میں نے اس کائنات میں، جو ابھی انسانی ذہن کے لئے ناقابلِ فہم ہے، انسان کی الم ناک صورت حال کو بیان کرنے کی کوشش کی ہے۔" اسی سلسلے میں فارسٹر نے ایک اور جگہ لکھا "میں نے اپنے ناول میں جس ہندوستان کا ذکر کیا تھا وہ سیاسی اور سماجی طور پر بہت کچھ بدلا گیا ہے لیکن میں نے اس ناول میں انسانوں کے بارے میں بھی لکھنے کی کوشش کی تھی اور شاید وہ (انسان اتنا نہیں بدلے ہوں گے"!! فارسٹر کی ان باتوں کا اطلاق احمد علی کے ناول پر بھی ہو سکتا ہے، گو خود احمد علی نے اس طرح کی کوئی بات اپنے ناول کے بارے میں، ہمارے علم کی حد تک، کہی یا لکھی نہیں ہے۔ سیاسی او سماجی نظام بدل جاتے ہیں لیکن انسان کے دُکھ اور درد ازلی اور ابدی ہیں۔ بے گناہوں کے مجمع پر گولی چلا والی حکومتیں ختم ہو جاتی ہیں لیکن جوان بیٹے کی لاش پر رونے والے ماں باپ کا غم ہر زمانے میں وہی رہتا ہے حالات و واقعات ماحول اور معاشرہ ایک پس منظر مہیا کرتے ہیں جو بدلتا رہتا ہے۔ "حقیقتِ ازلی" قائم و دائم ہے۔ لیکن یہ بھولنا نہیں چاہئے کہ "حقیقتِ ازلی" کو بھی اپنے اظہار کے لئے ایک پس منظر — "لباسِ مجاز" کی ضرورر رہی ہے۔



دلّی کی شام کو اردو کے ناول کی حیثیت سے اب تک قبول نہیں کیا گیا ہے۔ اردو ناول پر کسی قسم میں اس ناول کا نام نہیں لیا جاتا۔ یہ ناول اردو میں احمد علی کی حینِ حیات (۱۹۶۳ء) شائع ہوا اور اس پر ان کی بیگم بلقیس جہاں کا نام مترجم کی حیثیت سے دیا گیا تھا۔ یقیناً احمد علی کے علم و ایمار کے بغیر ایسا نہیں ہو سکتا تھا لیکن غور کرنے کی بات یہ ہے کہ "ہماری گلی" (افسانوں کا مجموعہ۔ اشاعت ۱۹۴۰ء) میں احمد علی کی تصانیف کی جو فہرست دی گئی ہے اس میں "دلّی کی شام" (انگریزی، شائع شدہ ۱۹۴۰ء) کے ساتھ "دلّی کی شا

دو ترجمہ (زیرِ طبع" بھی شامل ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ترجمہ ۱۹۴۲ء میں ہو چکا ہے اور صرف اشاعت
دیر ہے۔ احمد علی کی شادی ۱۹۵۰ء میں ہوئی تھی۔ اگر فرض کر لیا جائے کہ ترجمہ اس وقت تک پورا نہیں
تھا تب بھی ۱۹۴۲ء سے ۱۹۴۸ء تک کا وقفہ اس کے لئے کافی تھا۔ ان برسوں میں احمد علی دو سال بی۔ بی۔ سی
وابستہ رہے اور آخری تین سال پریزیڈنسی کالج، کلکتہ میں صدر شعبۂ انگریزی رہے۔ یہ ملازمتیں ایسی
تھیں کہ احمد علی کو ترجمہ پورا کرنے یا مسوّدہ صاف کرنے کی فرصت نہ ملتی۔ یہ البتّہ ممکن ہے کہ ہندوستان
اس وقت کسی ناشر سے معاملہ نہ ہو سکا ہو۔ ۱۹۴۸ء میں احمد علی کو دو سال کے لئے چین جانا پڑا۔ ۱۹۴۹ء
، وہ پاکستان چلے گئے اور پھر ۱۹۶۰ء تک وہ چین اور مراکش میں پاکستانی وزارت خارجہ کے ناظم الامور اور
سل جنرل رہے۔ اس زمانے میں، بیرونی ممالک میں قیام کی وجہ سے، ناول کی اشاعت کی طرف توجّہ دینا
اید ممکن نہ رہا ہو۔ ۱۹۶۰ء میں وہ پاکستان لوٹے اور ۱۹۶۳ء میں اردو ناول پاکستان سے شائع ہوا۔
ِ باتوں کی ایک بات تو یہ ہے کہ ناول کی زبان اور اندازِ نگارش صاف بتاتے ہیں کہ یہ تحریر احمد علی
ے سوا اور کسی کی نہیں ہو سکتی۔ کہا جا سکتا ہے کہ ترجمہ پر احمد علی نے نظرِ ثانی کی ہوگی، لیکن زبان کا
انداز صرف نظرِ ثانی سے نہیں پیدا ہو سکتا۔ اب یہ نہیں کہا جا سکتا کہ کس مصلحت کی بنا پر احمد علی
نے ترجمے کو اپنا ظاہر کرنا مناسب نہیں سمجھا، لیکن یہ باور کرنا مشکل ہے کہ یہ ترجمہ کسی اور کا کیا ہوا
ہے۔ قرۃ العین حیدر نے اپنے ایک حالیہ انٹرویو میں ("جامعہ" شمارہ ۳، ۴، ۱۹۹۳ء) بر سبیل تذکرہ کہا
ہے کہ احمد علی کے انگریزی ناول کا ترجمہ "بلقیس باجی نے کیا تھا" لیکن قرۃ العین حیدر کچھ موقعوں پر ایسی
غیر ذمّہ دارانہ باتیں بھی کر جاتی ہیں کہ انھیں سنجیدگی سے قبول کرنے میں تامّل ہوتا ہے۔ اسی انٹرویو
میں انھوں نے یہ بھی کہا ہے "جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے "ہماری گلی" اسی ناول (دلّی کی شام) کا
ایک حصّہ ہے۔" جب کہ "ہماری گلی" "دلّی کی شام" کا ایک حصّہ نہیں بلکہ ایک الگ اور مشہور افسانہ
ہے۔ نیا دور، کراچی نے اس ناول کا ایک باب دلّی کی شام کے عنوان سے ۱۹۵۹ء میں شائع کیا تھا لیکن
فہرست میں غلطی سے عنوان "ہماری گلی" چھپ گیا۔ ممکن ہے قرۃ العین حیدر کی غلط فہمی اس وجہ سے ہو۔

احمد علی ایک زمانے میں جدید اردو ادب کا بڑا نام تھے۔ اس کے بعد وہ وقت بھی آیا کہ ان کا کام
تو ایک طرف ان کا نام بھی جدید نسل کے لئے اجنبی بن گیا۔ ان کے افسانوں کے مجموعے تقریباً نایاب
ہو چکے ہیں اور کسی مضمون میں ان کا ذکر بھی مشکل سے آتا ہے۔ یہ سلوک ہم نے صرف احمد علی کے

ساتھ نہیں کیا ہے۔ کئی اور بھی ہیں اور یہ سب اردو والوں سے پوچھتے ہیں: "گئے تو کیا تری بزمِ خیال سے بھی گئے؟"

احمد علی پر اس خصوصی مطالعہ کو ایک فرضِ کفایہ ادا کرنے کی کوشش سمجھ لیجئے۔



عزیز احمد نے اردو ناول اور افسانے کو تیاگ کر انگریزی میں اسلامیات اور اسلامی تاریخ پر جو گراں قدر کام کیا وہ اردو والوں تک نہیں پہونچ سکا تھا۔ جمیل جالبی نے چند سال قبل ان موضوعات پر عزیز احمد کی دو اہم کتابوں کا اردو میں ترجمہ کر کے یہ خلیج پاٹی اور ایک قابلِ قدر خدمت انجام دی ہے۔ ان میں سے ایک کتاب "برِ صغیر میں اسلامی جدیدیت" پر اس شمارے میں نثار احمد فاروقی کا تبصرہ شریکِ اشاعت ہے۔ تبصرہ نگار نے کتاب کے ساتھ کتاب کے موضوع پر بھی تفصیل سے بحث کی ہے اور اس طرح یہ تبصرہ ایک مستقل مضمون کی حیثیت اختیار کر گیا ہے۔ تبصرے کے آخر میں جو سوالات اٹھائے گئے ہیں وہ اہم ہیں لیکن نئے نہیں ہیں اور اس موضوع پر (اسلام اور جدیدیت) گفتگو، بالعموم ایسے ہی سوالات پر اختتام پذیر ہوتی ہے۔ شاید جواب کسی کے پاس ہے بھی نہیں اور اگر ذہن میں مبہم سا کوئی خاکہ ہے بھی تو خوفِ فسادِ خلق اظہار میں مانع رہتا ہے۔ اب تو بس یہ معلوم ہوتا ہے کہ زندگی کی ضرورتیں جو کرائیں گی وہ کرتے جائیں گے۔ جینے کا عمل اپنے راستے خود مقرر کرتا چلا جائے گا۔

اقبال نے کہا تھا: خوب و ناخوبِ عمل کی ہو گرہ وا کیوں کر۔ گر حیات آپ نہ ہو شارحِ اسرارِ حیات۔ وحیِ الٰہی کا سلسلہ بند سہی، انسانی فکر اور ذہن مقید نہیں ہیں۔ نہ زندگی نے اپنے اسرار کو منکشف کرنے کا عمل بند کیا ہے۔ حیات آج بھی شارحِ اسرارِ حیات ہے۔

خالص مذہبی حلقوں میں کیا ہو رہا ہے اس کی مجھے زیادہ خبر نہیں لیکن اردو کے کچھ دانشور ان مسائل سے دلچسپی لے رہے ہیں اور خاموشی سے، اپنے اپنے طور پر اس کام میں لگے ہوئے ہیں۔ اقبال اور ان کے خطبات پر بحثوں میں بھی یہ مسائل آتے رہتے ہیں۔ ابھی سرور صاحب کی کتاب "دانشور اقبال" آئی ہے جس میں کئی جگہ یہ مسئلہ اٹھایا گیا ہے۔ (اس کتاب پر تبصرہ آئندہ شمارے میں آرہا ہے) ایک ادبی رسالے کا ان بکھیڑوں میں پڑنا شاید عجیب معلوم ہو کہ اردو کے شاعروں، ادیبوں کو ایسے مسائل سے کیا دلچسپی ہو سکتی ہے۔ لیکن شاعر، ادیب بھی تو آخر قوم کے دانشور طبقے سے تعلق رکھتے ہیں اور

ں شعر و ادب سے ہٹ کر کبھی کبھار اپنی ذہنی سرگرمی کا رُخ کسی اور طرف بھی موڑیں تو
یقی عمل" پر کوئی تباہی نہیں آجائے گی۔ (ویسے بھی ان دنوں "تخلیقی عمل" نے کون سے گل و گلزار کھلا
دیے ہیں!) اس سلسلے میں حسن عسکری کا مضمون "تاریخی شعور" پڑھیے اور دیکھیے کہ اس موضوع کو
، زاویے سے اور کس تناظر میں دیکھا اور برتا گیا ہے۔ ایک دو اقتباسات سے تھوڑا بہت اندازہ
جائے گا کہ اسلام اور جدیدیت پر بات چیت کا رشتہ تخلیقی فکر اور تخلیقی عمل سے کیسے جڑا ہوا ہے۔

"ہمیں اپنی تاریخ سے بس یہ پوچھنا ہے کہ اسلام چند مخصوص عقائد کا مجموعہ بن کر دنیا میں آیا
یا ایک زبردست تخلیقی تحریک بن کر۔"

"خسرو کے زمانے میں اہلِ فکر طبقہ زندہ تھا۔ اس کی تخلیقی اہلیت بیدار تھی، اسے اپنی
اقدار کا علم تھا اور ان پر کامل یقین تھا۔ ان کے لئے سب سے پہلی چیز تخلیق تھی۔ وہ لوگ
مذہب کو کچا گھڑا نہیں سمجھتے تھے کہ ذرا سی ٹھیس میں پھوٹ جائے۔ امیر خسرو ترک تھے مگر
وہ ہندوؤں کی موسیقی سے نہیں ڈرے۔ آخر وہ دن آیا کہ مسلمان استاد ٹھہرے اور ہندو
شاگرد۔ یہ تو تھا اُس زمانے کا حال جب قوم کی تخلیقی صلاحیتیں پورے زور پر تھیں۔"



"طاؤس چمن کی مینا" سے نیّر مسعود کی افسانہ نگاری کے ایک نئے دور کا آغاز ہوتا ہے۔ یہاں زمان
و مکان کا تعین بھی ہے اور جیتے جاگتے حقیقی آدمی بھی۔ زبان و بیان کے جادو نے وہ طلسم باندھا ہے کہ حقیقت
خواب سے شرمائے لیکن لکھنے والے کی معروضیت اُسی طرح برقرار ہے جس طرح "سیمیا" اور "عطرِ کافور" کے
افسانوں میں تھی۔ ماضی کی داستان مگر کہیں ناسٹیلجیا والی رقت ہے اور نہ جنّت گمشدہ کی رومانی تلاش۔
کالے خان کی کہانی کو افسانہ نگار چاہے یہیں ختم کردے لیکن اس میں ایک ناول بننے کے پورے امکانات
ہیں۔ یہ ناول اگر لکھا گیا تو ایک پورے عہد کی داستان بن جائے گا۔

حسن منظر پُرانے، جانے پہچانے لکھنے والے ہیں۔ اپنے ڈھنگ کے منفرد افسانہ نگار۔ افسانے
کی تعمیر اور تشکیل پر فنکارانہ قدرت رکھتے ہیں۔ افسانوں کے دو تین مجموعے بھی شائع ہو چکے ہیں، لیکن
میں ان کی ایک اور ہی خوبی کا قائل ہوں۔ وہ یہ کہ اردو نقادوں کے مضامین میں ان کے افسانوں کا ذکر نہیں
آتا۔! اس "خوبی" کی تفصیل چند سطروں میں نہیں آسکے گی، اس لئے یہ کام کبھی اور پر ملتوی، فی الحال، اُن کا

تازہ ترین افسانہ "بوڑھا گرمچھ" پڑھئے۔ عارف ایوّبی نئے لکھنے والے ہیں۔ "ہبوط" سے توقعات بندھتی ہیں۔ خدا کرے پوری ہوں۔ قمر احسن کے افسانے پر سیّد محمد اشرف کا تبصرہ شریکِ اشاعت ہے۔



راشد پر حمید نسیم کا مضمون رُک رُک کر، ٹھہر کر، ٹکڑوں میں پڑھنے کی چیز ہے۔ یہ مضمون جو دراصل ایک کتاب کی حیثیت رکھتا ہے، "راشدیات" کے مختصر ذخیرے میں ایک قابلِ قدر اضافہ ہے۔ راشد سے حمید نسیم کے LOVE-HATE رشتے کی جھلکیاں معنیٰ خیز بھی ہیں اور پُر لطف بھی۔

شمیم حنفی کے مضامین اور افسانے کی تعبیر و تشریح پر وارث علوی کے مضمون میں جو باتیں بنیادی حیثیت رکھتی ہیں اُن پر "سوغات" پہلے شمارے سے زور دے رہا ہے۔ یعنی: "ایسی تنقید جو انسانی تجربوں سے زیادہ تصوّرات و نظریات سے دلچسپی رکھتی ہو، ہمارے نظامِ احساس میں کوئی دیرپا تبدیلی نہیں پیدا کر سکتی۔ تہذیبی زندگی میں کسی بامعنیٰ رول کی ادائیگی کے لئے تنقید کو ادب کی طرح اجتماعی تہذیب کی عام سرگرمی کا حصّہ بننا پڑے گا۔ جب سے تنقید سماجی اور سائنسی علوم کی طرح اختصاص کے دائرے میں داخل ہوئی ہے، اپنی طاقت اور استعداد کھو بیٹھی ہے۔" (نئی تنقید کا المیہ)

"جوگیا" کے جائزے پر کچھ کہنے میں یہ اندیشہ ہے کہ "سوغات" پر "تاثراتی تنقید" کو رواج دینے کا الزام لگے گا۔ اس لئے بہتر ہے کہ افسانے کی تعبیر و تشریح پر وارث علوی کے مضمون سے چند سطریں نقل کر دوں:

> "دراصل افسانے کے رموز و علائم کو سمجھنے سمجھانے کا کام، تعبیر کو حیرت خیز اور ہوش رُبا انکشافات کا جوہر عطا کرتا ہے۔ ایسی ناقدانہ تعبیریں ایک تخلیقی تجربے کا لطف رکھتی ہیں۔ ایسی تنقیدوں کی زبان بھی حسّاس، تخیلی، استعاراتی اور ایبسٹ ہوتی ہے۔ اچھی تعبیراتی تنقید "ذکرِ عیش، نصفِ عیش" ہوتی ہے اور پیرافریزنگ کا شکار ہوئے بغیر افسانے کی بازآفرینی کی مسرّت سے سرشار ہوتی ہے۔"

محمود ایاز۔ بنگلور
ستمبر ۱۹۹۴ء

# نیک خواہشات کے ساتھ



منجانب :

**محمد انور**

فرینڈس چارکول ڈپو
فارسٹ کنٹراکٹر

۶۹ ، رہبہ مسجد اسٹریٹ ــــــ بنگلور ۱ــــــــــ فون : 5592175

وارث علوی

# بیدی کا افسانہ

# جوگیا

"جوگیا" کہانی نہیں، رنگوں کا فشار ہے۔ اس کا پورا آرٹ لفظوں کی پچکاریوں کے ذریعے افسانوی کینواس پر رنگ بکھیرنے کا آرٹ ہے۔ افسانہ میں رنگ نہیں تو پوری کہانی ایک بے رنگ داستان محبت کے سوا کچھ نہیں، ایک ایسی محبت جو چاہنے والوں کے ملاپ پر نہیں بلکہ فراق پر ختم ہوتی ہے۔ نہ وصال کی گھڑیوں میں کوئی نیا پن ہے نہ فراق کی گھڑی میں کوئی انہونی بات۔ جو ہوتا آیا ہے وہی ہوتا ہے۔ شادی کی راہ میں اونچ نیچ کی خندقیں اور سماجی امتیازات کی دیواریں حائل ہیں۔ لڑکا لڑکی کے ملن اور روگ کی اس پامال رومانی تھیم کو بیدی یہاں ایک اور ہی مقصد کے لئے استعمال کرتے ہیں اور وہ مقصد ہے محبت اور شباب کے سرچشمے میں آہستہ آہستہ کھلنے والے احساس جمال کے کنول کی لطیف اور نازک کپکپاہٹوں کا مشاہدہ۔ چنانچہ بیدی دو ایسے کرداروں کا انتخاب کرتے ہیں جن میں سے ایک یعنی جوگیا حسن ہے اور دوسرا یعنی نوجوان جنگل جو افسانوی بیانیہ کا واحد متکلم ہے حسن کا ادا شناس۔ وہ جے جے اسکول آف آرٹس میں مصوری کی تعلیم لیتا ہے۔ گویا مشاہدے کو نقوش رنگ اور تجربہ کو تخیل کی دھنک میں بکھیرنے کے آداب سیکھ رہا ہے۔ جنگل افسانہ کے شروع ہی میں کہتا ہے

> "میں جے جے اسکول آف آرٹس میں پڑھتا تھا۔ رنگ میرے حواس پر چھائے رہتے تھے۔ رنگ مجھے مرد عورتوں سے زیادہ ناطق معلوم ہوتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ لوگ اکثر بے معنی باتیں کرتے ہیں لیکن رنگ کبھی معنی سے خالی بات نہیں کرتے۔"

یہ گویا میڈیم کے تخلیقی استعمال کے ذریعے مشاہدات، تجربات اور اشیاء کو معنویت عطا کرنے کی بات ہے۔ یہ معنویت چونکہ فنکارانہ امیج کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے اس لئے زندگی کے

